جلد ۱۵ شمارہ ۲

# حیدرآباد چ

## مجلس ادارت

# مقاصد

(۱) طبقہ اساتذہ سے احساس متعلمی کو بیدار کرنا۔

(۲) طبقۂ اساتذہ کے مخصوص انفرادی تجرباتِ متعلمی کو شائع کرنا۔

(۳) فنِ متعلمی پر نفسیاتی حیثیت سے نقد و نظر۔

(۴) انجمن اساتذہ کے مفید مقاصد و اغراض کو ملک کے طول و عرض میں مکمل طور پر پھیلانا۔

# قواعد

(ا) رسالہ کا نام حیدرآباد ٹیچر ہوگا۔ اور ہر سہ ماہی پر صدر دفتر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی سے یہ ہر ماہ شہریور۔ آذر۔ اسفندار۔ خورداد مطابق جولائی۔ اکٹوبر۔ جنوری۔ اپریل میں شائع ہوگا۔

(ب) رسالہ کی سالانہ قیمت بہ تفصیل ذیل ہوگی:-

اندرون و بیرون ممالک محروسہ سرکار عالی تین روپیہ مع محصول ڈاک سالانہ (سکہ رائجہ)

صرف اردو حصہ (عہ ۱۲/) سالانہ قیمت فی پرچہ اردو انگریزی (۱۲/) صرف اردو (۸/)

(ج) رسالہ نصف انگریزی و نصف اردو ہوگا جس میں حسب صوابدید تغیر بھی ہوسکے گا۔

(د) صرف وہی مضامین درج ہوسکیں گے جو تعلیم سے متعلق ہوں۔

(ھ) جملہ مضامین و مراسلت دفتر کے پتہ سے ہونی چاہئے۔

(و) اشتہارات کا نرخ حسب تفصیل اشاعت ہذا رہے گا۔

## نرخ اشتہارات حیدرآباد ٹیچر حسب ذیل ہے

| مقدار | سال بھر | ۶ ماہ | فی اشاعت |
|---|---|---|---|
| پورا صفحہ | عـہ۵ | صہ | سے |
| نصف صفحہ | صہ | عـلـہ | عہ ۸/ |
| ربع صفحہ | عـلـہ ۸/ | عہ ۶/ | ۱۵/ |
| فی سطر | ۱۰/ | ۸/ | ۶/ |

اعظم اسٹیم پریس مغلپورہ حیدرآباد دکن میں طبع ہوکر دفتر صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی متصل دفتر نظامت تعلیمات سے شایع ہوا

جلد ۱۵ شمارہ ۲

زیر سرپرستی جناب محمد سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

سہ ماہی رسالہ

## مجلس ادارت

# حیدرآباد ٹیچر

## بابت آذر لغایتہ بہمن ۱۳۵۰ف

جلد ۱۵ — فہرست مضامین — شمارہ ۲

# رپورٹ* ذیلی کمیٹی

## اعادی نصاب

آل حیدرآباد ٹیچرس ایسوسی ایشن کی مجلس انتظامی کے رزولیوشن کے منشا کے مطابق ایک ذیلی کمیٹی اس غرض سے مقرر کی گئی تھی کہ معلمین کے لئے اعادی نصاب کے موضوع پر غور وخوض کر کے ایک رپورٹ پیش کرے۔ عالی جناب سجاد مرزا صاحب اس کمیٹی کے صدر اور ناچیز اس کا معتمد قرار دیا گیا تھا۔ ہمیں اس کا اختیار بھی دیا گیا تھا کہ اپنے ساتھ اور پانچ اراکین کو شامل کرلیں۔ چنانچہ ذیل کے اراکین کو ہم نے اپنا رفیق کار بنایا۔

(۱) جناب مس جے۔ نندی صاحبہ مہتممہ تعلیمات مدارس نسوان۔

(۲) جناب میر احمد علی خاں صاحب لکچرار عثمانیہ ٹریننگ کالج۔

(۳) ڈاکٹر ڈی۔ شنڈر کر لکچرار عثمانیہ ٹریننگ کالج۔

(۴) جناب محمد علی صاحب بلگرامی مددگار ناظم تعلیمات۔

(۵) جناب ضیاء الدین بیگ صاحب ناظر تعلیمات مستقر بلدہ۔

اس موضوع پر غور کرتے وقت ذیل کا مواد ہمارے پیش نظر تھا۔ اعادی نصاب کی وہ رپورٹ جو عہدہ داران تعلیمات کی کانفرنس منعقدہ ماہ شہریور ۱۳۴۶ف میں اس کمیٹی نے پیش کی تھی جس میں عثمانیہ ٹریننگ کالج کے دو لکچرار اور مستقر صوبہ جات کے نارمل اسکولوں کے سپرنٹنڈنٹ شریک تھے۔ اس کے علاوہ ہم نے اس مراسلت سے بھی مدد لی جو اس بارے میں جناب سجاد مرزا صاحب پرنسپل ٹریننگ کالج اور عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات کے درمیان ہوئی تھی۔ علاوہ ازیں ہم نے اس رزولیوشن سے بھی استفادہ کیا جو آج سے بہت عرصہ پہلے بھی ۱۳۴۱ف میں

* یہ رپورٹ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تیرہویں سالانہ کانفرنس بابتہ ۱۳۴۹ف میں بمقام گلبرگہ پڑھی گئی۔

حیدر آباد ٹیچرس کانفرنس نے مرتب اور پیش کیا تھا۔

ذیلی کمیٹی نے کئی اجلاس کئے اور ان اجلاسوں میں اس موضوع کے ہر پہلو پر نظر ڈالی گئی۔ غرضیکہ غور و فکر اور تنقیحات کے بعد ہم جس نتیجہ پر پہنچے ہیں۔ اسے آج آپ حضرات کے روبرو پیش کیا جاتا ہے۔ مگر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس سے قبل سابقہ کمیٹی کی سفارشات کا ایک اجمالی خاکہ بھی آپ حضرات کے گوش گذار کیا جائے۔ کیوں کہ دراصل یہی سنگ بنیاد تھا۔ ہماری بحث و تمحیص کا۔ اور ہم نے اسی کو بنیاد قرار دے کر اس موضوع پر جدید معلومات کی روشنی میں مزید غور کیا۔ اور نتائج مستنبط کئے۔ اس کمیٹی کے موضوع بحث حسب ذیل ہیں۔

(۱) اعادی نصاب کی ضرورت۔

(۲) اس نصاب کی مختلف صورتیں۔

(۳) اشخاص جن کے لئے یہ نصاب تجویز کیا گیا ہے۔

(۴) مراکز اور وہ اشخاص جو تعلیم دیں گے۔

(۵) مختلف قسم کے نصاب کے مندرجات۔

(۶) اس نصاب کی تعلیم کا زمانہ۔

(۷) اس کے مالیاتی پہلو۔

(۸) عام سفارشات۔

کمیٹی مذکور کی سفارشات کا خلاصہ یہ ہے۔

(۱) معلمین کے لئے اعادی نصاب کی ضرورت اس لئے ہے کہ وہ تھوڑی تھوڑی مدت کے وقفہ سے اپنے ذہنوں کو تازہ معلومات سے بہرہ اندوز کرتے رہیں۔ اور ان کے دلوں میں ایک تازہ علمی ذوق اور جوش عمل سرایت کر جائے۔ کیونکہ مدرس کے لئے یہ چیزیں بڑی اہمیت رکھتی ہیں۔

(۲) یوں تو اعادی نصاب کی کئی صورتیں ہوتی ہیں۔ لیکن ابتداً ایسا نصاب جاری کیا جائے گا کہ معلمین دو ہفتہ کی مدت میں زیادہ سے زیادہ ٹریننگ اور متعلقہ معلومات سے

مالا مال ہو جائیں۔

(۳) یہ نصاب باعموم ان معلمین کے لئے مختص ہوگا جو ایک بار ٹریننگ پا چکے ہوں اور جنھوں نے کم از کم پانچ سال تک کسی تعلیم گاہ میں تدریس کا کام انجام دیا ہو۔ غرضکہ ہر تجربالہ مدت کے بعد مدرسین کو ازسرنو اس کورس میں شرکت کرنی ہوگی۔ عام معلمین کے علاوہ اس نصاب سے وہ لوگ بھی استفادہ کر سکیں گے جنھیں درس و تدریس سے خاص دلچسپی ہو۔ اور وہ اس میں شریک ہونا چاہتے ہوں۔ اس کے سوا یہ بھی مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہمارے ہاں کے ٹریننگ اسکول اور کالج کے اساتذہ کے واسطے ایسے مواقع بہم پہنچائے جائیں کہ وہ اندرون و بیرون ملک کے دیگر تعلیمی اداروں میں جا کر وہاں کے طرز تعلیم اور دیگر معلومات سے مستفید ہوں نیز مہتمان تعلیمات اور مدارس فوقانیہ کے صدر مدرسین کے لئے بھی اسی قسم کے مواقع مہیا کئے جائیں۔

(۴) مستقر صوبہ کے مختلف ٹریننگ اسکول اور ٹریننگ کالج بلدہ کو اعادی نصاب کا مرکز قرار دیا جائے۔ اور ان اداروں کے صدر اپنے اسٹاف کے تعاون کے ساتھ اس کام کو انجام دیں۔

(۵) اس نصاب کے دو حصہ ہوں گے۔ ایک نظری دوسرا عملی اور ظاہر ہے کہ عملی پہلو پر زیادہ زور دیا جائے گا۔

(۶) اس نصاب کی تعلیم کے زمانہ کے تعیّن کی دو صورتیں ممکن ہیں۔ اس غرض کے لئے موزوں ترین زمانہ سرمائی تعطیلات کا ہوگا۔ جس میں ایک اور ہفتہ کی مدت شامل کر لی جائے گی۔

(۷) اس نصاب میں شریک ہونے والے مدرسین کو سفر خرچ اور روزانہ بھتہ دیا جائے اور درس دینے والے اسٹاف کے لئے دفتر نظامت تعلیمات کوئی معاوضہ مشخص و منظور فرمائے۔

(۸) اس نصاب کو زیادہ موثر اور کارگر بنانے کے لئے لکچروں کے خاکے اور

نمونہ کے اسباق کے مطبوعہ فارم تقسیم کئے جائیں۔اس نصاب کی ایک اہم خصوصیت یہ ہوگی کہ اس میں شریک ہونے والے مدرسین سے خاصہ تحریری کام لیا جائے گا۔

(۹) ہر ٹریننگ اسکول کے صدر جن کے زیر اہتمام یہ نصاب جاری ہوگا ہر ایک مدرس کے کام کی نسبت رپورٹ پیش کریں گے اور نصاب کے اختتام پر ایسی تجاویز بھی پیش کیا کریں گے جن سے آئندہ کے لئے رہنمائی حاصل ہو۔

(۱۰) کچھ تھوڑی سی ترمیم و تبدیل کے ساتھ یہی نصاب خواتین یا معلمات کے لئے بھی مہیا کیا جانا چاہیئے۔

علاوہ مذکورہ سفارشوں کے ذیلی کمیٹی نے اعادی نصاب میں شرکت کرنے والے مختلف گریڈ کے معلمین عہدہ دار اور اساتذہ کے لئے ایک جامع نصاب بھی ترتیب دیا تھا۔ چنانچہ یہ رپورٹ عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات نے جناب پرنسپل صاحب ٹریننگ کالج کے پاس ان کی انگلستان سے واپسی کے بعد روانہ فرمائی۔ صاحب موصوف نے اس سے بحیثیت مجموعی اتفاق فرماتے ہوئے چند تفصیلات کی نسبت کچھ ترمیمیں پیش فرمائیں۔ چنانچہ موجودہ کمیٹی نے انہیں تجاویز کو اپنی رپورٹ کی بنیاد قرار دی ہے۔

غرض یہ کہنا بیجا نا ہوگا کہ ہماری کمیٹی کی تمامتر تجاویز انھیں اصول پر مبنی ہیں جو ہماری پیش رو کمیٹی نے مرتب کئے تھے۔ اور اسی پر بحث و تمحیص کے بعد حسب ذیل نتائج اخذ کئے گئے ہیں۔

**اعادی نصاب کی ضرورت** اعادی نصاب کی نسبت ہمیں سابقہ کمیٹی کی سفارشات میں کسی اضافہ کی ضرورت محسوس نہیں ہوتی البتہ جیسا کہ پرنسپل صاحب ٹریننگ کالج نے اپنی رپورٹ میں تحریر فرمایا ہے یہ بتادینا ضروری ہے کہ ان ممالک میں بھی جہاں کہیں معلمین اپنے پیشے سے خاص دلچسپی رکھتے ہیں۔ اور باقاعدہ طور پر ادبیات تدریسیات اور تعلیمی جرائد کا مطالعہ کرتے اور خود بھی ان میں مضامین لکھا کرتے ہیں۔ ان ملکوں میں بھی اعادی نصاب کی ضرورت محسوس

کی جا چکی ہے۔ خاص خاص اوقات میں ایک مقررہ مدت کے بعد خاص خاص مراکز پر مدرسین کا اجتماع ہوتا ہے اور یہاں پر انہیں ماہران تعلیم کی تقریریں سننے ان سے تبادلہ خیال کرنے اور اپنی دشواریوں کو سلجھانے کا موقع ملتا ہے۔ ہمارے ہاں کی فضا ہی کچھ بگڑی ہوئی ہے۔ سب سے پہلی چیز یہ ہے کہ ہمارے ہاں کے اکثر و بیشتر مدرسین مطالعہ سے کوئی دلچسپی نہیں رکھتے۔ دوسرے یہ کہ اس قسم کے مطالعہ کے لئے یہاں پر کافی سہولتیں بھی مہیا نہیں ہیں تیسرے یہ کہ معلمین میں اپنے معلومات کو تازہ کرنے یا ان میں اضافہ کرنے کا احساس بھی نہیں پیدا کیا جاتا۔ غرض کہ ہمارے نظام تعلیم کا سب سے بڑا نقص یہ ہے کہ اس میں اعادی نصاب کا کوئی انتظام نہیں کیا گیا ہے۔ ان سالانہ کانفرنسوں کا وجود جو سال بہ سال سررشتہ تعلیمات کی سرپرستی میں منعقد ہوتی ہیں اور وہ تعلیمی جرائد جن کی وقت بہ وقت اشاعت ہوتی رہتی ہے اس میں شک نہیں کہ ایک حد تک ہمارے علمی جمود کو توڑنے میں مدد دیتے ہیں مگر جب تک کہ اعادی نصاب کا طریقہ غور کردہ اور مناسب اُصول پر رائج نہ ہو مدرسین میں اپنے فن یا مطالعہ سے ایسی دلچسپی پیدا نہیں ہوسکتی کہ اس کی بدولت ان کے دلوں میں معلومات کو تازہ رکھنے اور ان میں اضافہ کرنے کا شوق پیدا ہو۔

**نصاب کی مختلف صورتیں** اعادی نصاب کی مختلف نوعیتوں کے بارے میں یہ کمیٹی فی الوقت دو طرح کے نصاب تجویز کرتی ہے۔

(۱) پندرہ روزہ تربیتی نصاب جو عین موسم گرما کی تعطیلات سے قبل واقع ہو اس میں صرف وسطانیہ اور تحتانیہ مدارس کے صدر مدرس تربیت پائیں

(۲) تین ہفتے کا نصاب صرف مددگار مدرسین کے لئے مختص ہوگا اور اس کا انعقاد گرمائی تعطیلات کے آخری پندرہ روز اور اس سے متصل پہلے ہفتہ میں ہوگا۔ اوّل الذکر نصاب میں شرکت کرنے والوں کے لئے نمونوں کے اسباق کی چنداں ضرورت نہیں دوسرے قسم کے نصاب میں شرکت کرنیوالے

مدرسین پہلے ابتدائی پندرہ دن نظری بحث مباحثے اور تقریروں میں صرف کریں گے اور تیسرا ہفتہ نمونہ کے اسباق کے لئے وقف ہوگا۔ کیوں کہ اس زمانہ میں مدارس کھل جائیں گے اور طلبہ کی فراہمی میں سہولت ہو گی۔

(۳ و ۴) اس بارہ میں کہ یہ نصاب کن اشخاص سے متعلق ہو گا یہ کمیٹی سابقہ کمیٹی کی تجاویز میں چند ترمیمات پیش کرنا چاہتی ہے سابقہ کمیٹی کے مجوزہ تمام اصولوں سے اتفاق کرتے ہوئے اس مجلس کا یہ منشاء ہے کہ یہ نصاب ٹریننگ سے فارغ شدہ مدرسین سے متعلق ہو اور جملہ مدرسین ایک بار اعادی نصاب کی تکمیل کے بعد ہر پانچ سال کے وقفہ سے اس نصاب میں شریک ہوتے رہیں۔ بہرحال ہماری مجلس ایک ایسا پنجسالہ نظام العمل تجویز کرتی ہے جس میں جملہ مدارس کے ہر درجہ کے معلمین شرکت کرنے کے علاوہ تمام ناظرین اور مدارس تحتانیہ اور وسطانیہ کے صدر مدرس بھی شریک ہوسکیں۔ تجویز یہ ہے کہ پہلے سال اس نصاب کا آغاز ناظرین مدارس اور صدر مدرسین طبقہ وسطانیہ سے کیا جائے۔ اس اعادی نصاب کے چار مرکز قرار دئے جائیں تین صوبائی نارمل اسکول ذکور اور ایک ٹریننگ کالج بلدہ۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں تخمیناً کوئی پچاس ناظر اور تقریباً ایک سو صدر مدرس ہوں گے ان کے لئے ان چار مرکزوں پر اعادی نصاب کا انتظام بہت آسانی سے ہوسکتا ہے۔ لیکن اور نئے مرکز بھی قائم کرنے ہوں گے۔ چنانچہ ہر ایک مستقر ضلع اعادی نصاب کا ایک مرکز قرار دیا جائیگا۔ اور پہلے سال اس میں درجہ اول کے تحتانیہ مدارس کے جملہ صدر مدرسین شریک ہوں گے۔ آئندہ تین سال تک مرکزوں کی تعداد میں مزید اضافہ کیا جائے گا۔ یہاں تک کہ مختلف گریڈ کے جملہ مدرس اس نصاب سے مستفید ہوجائیں۔

گریجویٹ مدرسین کی حدتک اعادی نصاب کا انتظام عثمانیہ ٹریننگ کالج بلدہ کے تفویض ہوگا۔ البتہ کمتر اسناد رکھنے والے معلمین کے مرکز جدا ہوں گے۔

اس سہ سالہ مدت میں اس نصاب کے اجرا اور تکمیل کی غرض سے جملہ تربیتی اداروں کے اسٹاف کے علاوہ ان تمام ناظران مدارس اور صدر مدرسین مدرسہ وسطانیہ کی امداد بھی حاصل کی جائے گی جو سال اول اس کورس کی تکمیل کر چکے ہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی تجربہ کار مدرسین اور عہدہ داروں سے اس کام میں مدد لی جائے گی۔

یہ ضروری نہیں کہ کسی مستقر ضلع ہی کو اس نصاب کا مرکز قرار دیا جائے بلکہ کسی مرکز کے انتخاب کے وقت زیادہ تر اس مقام کی آب و ہوا اور اُس کی کی دلکشی کا خاص لحاظ رکھا جائے اور جہاں کہیں بھی ممکن ہو کسی صحت بخش اور خوش منظر مقام پر اس نصاب کے درس و تدریس کے انتظامات کئے جائیں۔ اگر اس خیال کو عملی جامہ پہنایا جائے تو اس کام کی نوعیت ایک دلچسپ منصوبہ کی سی ہوگی اور ان مدرسین کے لئے جو صبح سے لے کر شام تک جماعت کے بند کمروں میں کام میں جتے رہتے ہیں انہیں اس اکتا دینے والے ماحول سے تازگی بخش ماحول میں منتقل ہونے کا بیش بہا موقع ہاتھ آئے گا۔ ہمارے خیال میں اس تجویز کو عمل میں لانے کی ہر ایک ممکنہ سعی کی جانی چاہیئے۔ گو اس میں مصارف زیادہ ہوں گے۔ مگر وہ کثیر منافع جو اس عمل سے منتج ہوں گے ان اخراجات کی تلافی کر دیں گے۔ اور کھلی ہوا میں خوش منظر قیام گاہ کی دلکشی ان مدرسین کو بھی اس نصاب میں شرکت کے لئے آمادہ کر دے گی جو اس میں حصہ لینے سے کتراتے ہیں۔

ہمیں سابقہ کمیٹی کی اس تجویز سے کامل اتفاق ہے کہ فوقانیہ اور ہائی اسکول کے صدر مدرسین مہتمماں تعلیمات ٹریننگ کالج اور نارمل اسکول کے اسٹاف کے لئے ایسی سہولتیں مہیا کی جانی چاہئیں کہ یہ لوگ بیرون ملک مختلف سر آوردہ تعلیمی اداروں میں جا کر وہاں کے اسلوب تعلیم اور ان تعلیمی تجربوں کا مشاہدہ کریں جو وہاں پر کئے جا رہے ہوں اور ان کے لئے یہ لازم گردانا جائے کہ وہ اس تعلیمی سفر سے واپسی کے بعد اپنے مشاہدات اور نئے معلومات کی رپورٹ پیش کریں

تاکہ ان مفید معلومات کی تعلیمی حلقوں میں اشاعت ہو سکے۔ اب رہا تفصیلی نصاب کی ترتیب کا سوال۔ اس بارے میں کمیٹی کی رائے یہ ہے کہ اس اعادی نصاب کی ترتیب کا کام ہائی اسکول کے صدر مدرس اور مہتممان تعلیمات اور ٹریننگ اسکول کے منتظلین کی ایک نمائندہ جماعت کے سپرد کیا جائے۔ سابقہ کمیٹی کے مجوزہ نصاب سے بھی بہت کچھ امداد لی جا سکتی ہے۔ اس نصاب کے نمایاں خط و خال نمونے کے اسباق اور تعلیمی بحث مباحثے ہوں گے، اور اس کی ایک اور خصوصیت یہ ہوگی کہ زیر تعلیم مدرسین کے چند حلقہ درس بنا دئے جائیں گے جس میں مندرجہ ذیل مسائل پر بحث ہوگی۔

(۱) تعلیمی نظریوں اور علموں کی جدید ترقیات۔

(۲) بعض مسائل حاضرہ پر غور و خوض۔ مثلاً مناسب تغذیہ، اقامت گاہیں، تعداد طلبہ، عمارات مدرسہ اور ان کا فرنیچر۔ کھیل کے میدان، باقاعدہ کھیل وغیرہ۔

(۳) مختلف فیہ مسائل۔ مثلاً مخلوط تعلیم۔ باری وار نظام۔ ابتدائی جبری تعلیم تعطیلات کی نظر ثانی اور جملہ ہندوستانی زبانوں کے لئے رومن رسم الخط اختیار کرنے کی ضرورت۔

(۴) تنظیم جدید اور اس کے مضمرات۔

(۵) نصاب تعلیم کے جدید موضوع۔

(۶) اُن دشواریوں کا حل جو مدرسین کو کمرہ جماعت میں پیش آتی ہیں۔

(۷) قبل ازیں اس کا ذکر کیا جا چکا ہے کہ اعادی نصاب کی مدت تعلیم اور اس کا وقت کونسا ہوگا۔ یہ بتا دیا گیا ہے کہ پہلی قسم کا نصاب گرمائی تعطیلات کے آغاز سے دو ہفتہ پیشتر شروع ہوگا۔ اور دوسری قسم کے نصاب کے لئے گرمائی تعطیلات کے آخری دو ہفتہ اور اس کے مابعد کا ایک ہفتہ کام میں لایا جائے گا۔ ظاہر ہے کہ دوران سال میں کوئی اور زمانہ اس سے زیادہ موزوں نہیں ہو سکتا۔

(۸) کمیٹی کی یہ بھی سفارش ہے کہ اس نصاب کے ختم پر ایک آزمائشی امتحان یعنی (TSET ) لیا جائے اور مدرسین کے اسناد میں اس آزمائش سے متعلق اندراجات

کئے جائیں۔ مثلاً اس میں ان امور کی صراحت کی جائے کہ مدرس کی حاضرباشی کیسی تھی۔ اس نے نصاب میں کتنی دل چسپی لی۔ اس کی مخصوص قابلیتیں اور صلاحیتیں کیا ہیں۔ اس کی مدت ملازمت کتنی ہے اور یہ کس مدرسہ سے بھیجا گیا ہے۔

ہم ذیل میں سابقہ کمیٹی کی چند سفارشیں بغرض منظوری پیش کرتے ہیں۔

معلّمات کا اعادی نصاب بھی تقریباً اسی قسم کا ہوگا جس طرح کا نصاب معلّمین کے لئے تجویز کیا گیا ہے۔ بے پردہ معلّماۃ کو معلّمین کے ساتھ اعادی نصاب میں شرکت کی اجازت ہوگی۔ البتہ ان کی رہائش اور کھانے پینے کا انتظام علٰحدہ ہوگا۔ پردہ نشیں معلّماۃ اور خواتین کے انتظام میں دشواریاں ہیں۔ اس لئے ان کا کیمپ یا مرکز کسی ایسے مرکزی مقام پر ہونا چاہئے جہاں پردے کے انتظامات بآسانی ہوسکیں۔ ان امور سے قطع نظر یہ طے شدہ ہے کہ معلّماۃ کے لئے اعادی نصاب کی ضرورت معلّمین سے کہیں زیادہ ہے۔ کیونکہ اول الذکر کو اپنے علم کو تازہ رکھنے یا اس میں اضافہ کرنے کے مواقع مردوں سے بھی کم ملتے ہیں۔ اور تعلیم نسواں کی آئے دن کی بڑھتی ہوئی اہمیت کا لحاظ کرتے ہمیں معلّماۃ کے لئے بھی اعادی نصاب کا بہترین انتظام کرنا ہوگا۔ کیونکہ فی الحال ٹرینڈ معلّماۃ کی تعداد بہت کم ہے ہمیں اس نصاب میں غیر ٹرینڈ معلّماۃ کو بھی شریک کرنا ہوگا۔

(۹) اس نصاب کے مالیاتی رخ سے بحث کرتے ہوئے ہم انہی پیشرو کمیٹی کی چند سفارشوں کا اعادہ کرتے ہیں۔ ان گوناگوں فوائد کا لحاظ کرتے جو اس نصاب سے معلمین کو پہنچتے ہیں اور کارکردگی کی اس بلند معیاری کے مدنظر جو اس سے پیدا ہوگی، ہمیں توقع ہے کہ ہمارا سررشتہ مطلوبہ رقم کی فراہمی کا بندوبست کرے گا۔ کمیٹی کو یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ ٹرینگ کالج بلدہ کے مد وظائف میں ہرسال کچھ رقم بچ رہتی ہے۔ اگر سررشتہ اس رقم سے کام لے کر ہر ایک ٹرینگ اسکول کے موازنہ میں کچھ رقم اعادی نصاب کے لئے مختص کردے تو ایک بڑی ضرورت کی تکمیل ہوجائے گی۔

ہمیں رقم سے زیادہ اعادی نصاب کی اہمیت اور اس کے گراں قدر نتائج کو محسوس کرنے کی ضرورت ہے۔ اگر ہمیں اس کا پورا یقین ہو جائے، تو رقم کا کچھ نہ کچھ انتظام ہو رہے گا۔ ہم جانتے ہیں کہ ہندوستان کے مختلف حصوں میں آج سے بہت عرصہ پہلے اعادی نصاب جاری ہو چکے ہیں اور اس سلسلہ میں بہت کچھ مفید کام انجام پا چکا ہے۔ ہمیں بڑا افسوس ہو گا اگر ہماری ریاست جو بیشتر تعلیمی معاملات میں ہندوستان کی پیشروی کر چکی ہے اس بارے میں پیچھے رہ جائے۔ ہمیں یقین ہے کہ ہرگز ایسا نہ ہو گا۔ ہمیں توقع ہے کہ موجودہ حالات میں جبکہ تنظیم جدید کا نفاذ ہو چکا ہے۔ اور جبکہ مدرسین کو ایک نیا تعلیمی نقطہ نظر اختیار کرنے اور ایک نئے طریق تعلیم سے اپنے آپ کو مطابق بنانا ہے اس نصاب کی احتیاج اور بھی شدت سے محسوس ہو گی۔ اور ہم متعدد مراکز پر اعادی نصاب جاری کر دیں گے۔ چونکہ ہم نے اس میدان میں بہت دیر سے قدم رکھا ہے اس لئے ہمیں اپنی کوششوں کی رفتار کو اور بھی تیز کر دینا چاہئے۔ ہم اراکین کانفرنس سے استدعا کرتے ہیں کہ وہ اس مسئلہ پر زیادہ سے زیادہ توجہ مبذول کریں اور سررشتہ تعلیمات سے ہماری درخواست ہے کہ ہماری ان تجاویز کو عمل میں لانے کی فوری تدابیر اختیار کرے تاکہ اسی سال مختلف مقامات پر اعادی نصاب کے کیمپ قائم ہو جائیں۔ اور پورے جوش و خروش سے کام کا آغاز ہو جائے۔

توقع ہے کہ معزز حاضرین ہماری اس رپورٹ کو شرف قبولیت بخشیں گے۔

بی۔ایس۔پرکاش راؤ ایم۔اے ال۔ٹی معتمد کمیٹی

# مدرسہ اور مدرس

از

مولوی محمد اعظم خاں صاحب بی اے۔ صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ دیگلور

جب ہم ایک انجینیر سے کسی عمارت کی تعمیر کرانا چاہتے ہیں تو پہلے وہ ہم سے یہ دریافت کرتا ہے کہ اس عمارت کا مصرف کیا ہوگا تاکہ اُسی کے مُطابق اس کا نقشہ تیار کرے۔ اسی طرح جب ہم آئندہ نسلوں کی تعمیر کا بیڑا اُٹھاتے ہیں تو قدرتاً یہی سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس تعمیر کا کیا مقصد ہے۔ بہ الفاظ دیگر ہم آئندہ نسلوں کو کس قالب میں ڈھالنا اور اُن سے کیا کام لینا چاہتے ہیں تاکہ اسی کے لحاظ سے اُن کی تعلیم و تربیت کا انتظام کیا جائے۔ اس سوال کا جواب دینے کے لئے ہمیں مشرقی اور مغربی مصنفین کی رائے معلوم کرنے یا قدیم و جدید مکاتیب خیال کا جائزہ لینے کی ضرورت نہیں۔ اس کا سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ ہم ان اسباب پر غور کریں جن کی بدولت انسان اپنی ابتدائی بیکسی و بے بسی کے عالم سے نکل کر نہ صرف تمام کائنات کا مالک بن بیٹھا بلکہ خود قدرت کا مقابلہ کرنے اور اسے اپنا تابع فرمان بنانے میں کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھا اور آج عظمت و رفعت کی اس منزل پر پہنچ گیا ہے جسے دیکھ کر عہد حاضر کا ایک شاعر انتہائی حیرت و استعجاب سے کہتا ہے۔ ؎

چھوٹے نہ بندگی کہیں دامن خدائی کا — معراج ارتقائے بشر دیکھتا ہوں میں

پس جب ہم اس نقطہ نظر سے غور کرتے ہیں تو تعلیم کا مقصد یہ معلوم ہوتا ہے کہ

---

یہ تقریر انجمن اساتذہ صوبہ اورنگ آباد کے گذشتہ سالانہ جلسہ میں کی گئی۔

انسان کے جسمانی، ذہنی اور اخلاقی قویٰ کی ایسی تربیت کی جائے جس سے وہ ایک طرف تو قوانین قدرت سے زیادہ سے زیادہ کام لینے کے قابل ہو اور دوسری طرف اپنی قابلیت کو اس طرح استعمال کرے کہ معاشرہ کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچا سکے۔

ارتقائے انسانی کا یہ عمل جسے ہم نے تعلیم کا مقصد قرار دیا ہے ابتدائے آفرینش سے اس طرح جاری ہے کہ ہر نسل اپنی مسلسل کوششوں، تجربوں اور معلومات کا نچوڑ آنے والی نسلوں کو موروثی اثرات اور موجودہ ماحول کی صورت میں پہنچاتی رہی جس میں انھوں نے اپنی کوششوں سے اور اضافہ کیا۔ اس طرح یہ سلسلہ صدیوں تک قائم رہا۔ لیکن جوں جوں نظام تمدن زیادہ پیچیدہ ہوتا گیا تقسیم کار کی ضرورت شدید تر ہوتی گئی یہاں تک کہ تعلیم کی یہ پرانی صورت ناکافی ثابت ہونے لگی اور اس امر کی ضرورت داعی ہوئی کہ آئندہ نسلوں کے لئے ایسے خاص ادارے قائم کئے جائیں جہاں ان کے جسمانی اور ذہنی قویٰ کی باقاعدہ تربیت ہو سکے۔

اس طرح جدید نظام تمدن میں مدرسہ نے اپنی جگہ علیحدہ حاصل کی اور مدرس بطور ایک پیشہ ور کے وجود میں آیا۔ اُس وقت سے لے کر آج تک مدرسہ اور مدرس کے نصب العین اور طریق کار کے متعلق مختلف نظریئے قائم ہوئے جن کی طرف سرسری اشارے کرنا بھی اس مختصر سے مضمون میں ممکن نہیں۔ البتہ ہم اُس انقلاب عظیم کو کسی طرح نظر انداز نہیں کر سکتے۔ جو اٹھارویں صدی کے نامور مفکر رُوسو کی بدولت نظام تعلیم میں رونما ہوا اور جس نے گویا قدیم اصول و نظریوں کی کایا پلٹ دی۔ رُوسو کی قائم کردہ بنیادوں پر جو تعلیمی نظام قائم ہوا اس میں ڈیڑھ دو سو برس کے تجربات سے بہت کچھ اضافہ ہوا لیکن اس کے اس اساسی اصول میں کوئی تبدیلی نہ ہو سکی کہ تعلیم میں بچہ کے فطری رجحانات کا لحاظ رکھنا اور ان کا ساتھ دینا نہایت ضروری ہے۔

جدید اصول تعلیم کی ساری عمارت اِنہی بنیادوں پر قائم کی گئی ہے۔ اس لئے قبل اس کے کہ ہم اپنے ملک کے مدارس اور مدرسین کے طریق کار پر نظر ڈالیں ضروری ہوگا کہ تعلیم کے اُس جدید نظریہ کو بخوبی سمجھ لیں جو آج کل تمام ترقی یافتہ ممالک میں مسلم اور مروّج ہے تاکہ باہمی تقابل سے ہم اپنے معائب و محاسن کا اندازہ لگا سکیں۔

مغربی ممالک میں آج کل فن تعلیم نے اس قدر اہمیت حاصل کر لی ہے کہ اس کے بے شمار ماہرین و مصنفین کے مختلف خیالات کی تحدید و تحصیر ممکن نہیں۔ اس لئے یہاں نہایت اختصار کے ساتھ چند ممتاز مصنفین کے آرا اس ترتیب و تسلسل کے ساتھ پیش کئے جاتے ہیں کہ آپ اُن سے مدرسۂ جدید اور اس کے طریق کار کے متعلق عہد حاضر کا نظریہ بخوبی معلوم کر سکیں۔

مدرسہ محض ایک جائے درس نہیں جہاں ہم سوسائٹی کی زندگی اور مشاغل سے قطع نظر کر کے طلبہ کے دماغ میں اصطلاحی معلومات کا ذخیرہ جمع کر دیں۔ جس کا ان کی روزمرہ کی زندگی پر کوئی اثر نہ ہو۔ مدرسہ دراصل وہ ماحول ہے جہاں بچّوں کی زندگی کے گوناگوں اور پیچیدہ تجربات ایک منتخب اور منظّم شکل میں اس طرح پیش کئے جائیں کہ اگر وہ ان تجربات کو براہ راست حاصل کرتے تو اس میں اُن کا بہت وقت ضائع ہوتا اور یہ باقاعدگی اور تنظیم بھی پیدا نہ ہو سکتی۔

مدرسۂ جدید کا ایک اساسی اصول تجربہ کی اہمیت ہے اور موجودہ طریقۂ تعلیم کی ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ وہ بچّوں کی تعلیم کی بنیاد ذاتی اور بلاواسطہ تجربہ پر رکھنا چاہتا ہے تاکہ ان کی مکتبی زندگی اصلی اور عملی زندگی بن جائے۔

اس نقطۂ نظر سے مدرسہ ایک ایسا ماحول ہے جس کا مقصد اوّل یہ ہے کہ طلبہ اُس میں عمدہ اور خوشگوار زندگی بسر کریں اور ثانوی مقصد یہ ہے کہ اس زندگی کے دوران میں بعض مفید علوم اور ہنر حاصل کریں۔ اگر ہم مدرسہ کو زندگی کے تجربات کا مدرسہ بنانا چاہتے ہیں تو اُس میں ایک ایسا ماحول پیدا کرنا ہوگا جس میں بچّے آزادی کے ساتھ مختلف قسم کے کام کریں، آپس میں ملیں جلیں۔ ایک دوسرے کے

خیالات وتجربات سے واقفیت حاصل کریں اور اپنے لئے وہ مشاغل انتخاب کریں جو ان کی طبیعت کے رحجان کے موافق ہوں۔

معلّم کے لئے سب سے زیادہ ضروری اس حقیقت کا جاننا ہے کہ ہر بچہ ایک خاص شخصیت کا مالک ہوتا ہے۔ اور مخصوص شوق اور رحجانات رکھتا ہے، جن کا دریافت کرنا اس کا فرض ہے اور جن کی تربیت کے لئے مناسب ماحول اور وسائل فراہم کرنا اُس کا خاص فن۔

تعلیم کا کام یقیناً یہ ہے کہ طلبہ کو اُن فرائض اور ذمہ داریوں کے لئے تیار کیا جائے جن سے انھیں آئندہ سابقہ پڑے گا۔ لیکن اس پر ضرورت سے زیادہ زور دینے کا نتیجہ یہ ہوا کہ معلّمین نے بچّوں کی موجودہ ضرورتوں اور دلچسپیوں، خواہشات اور رحجانات کو اپنی توجہ کا مرکز بنانے کے بجائے مستقبل کی توقعات اور ضروریات کو اپنا نصب العین ٹھہرایا۔

اس میں شک نہیں کہ منزل مقصود تو بلوغ کی زندگی ہے لیکن اُس منزل تک پہنچنے کے لئے جس قدر درمیانی منزلیں پڑتی ہیں وہ سب اپنی اپنی جگہ اتنی ہی اہم اور قابل توجہ ہیں جتنی کہ وہ آخری منزل اور جب تک ہم بچہ کے تعلیمی سفر یعنی اس کی نشو ونما کے ہر ہر قدم کو اس کے لئے دلچسپ اور با معنی نہ بنائیں ہم کبھی اس کی تربیت کو مکمل نہیں کر سکتے۔

تعلیم کو محض تیاری کا ذریعہ سمجھنے کا سب سے بڑا نقصان یہی ہے کہ ہم اُن فطری قوتوں کی طرف سے بے پروائی برتنے لگے جو بچّوں کے لئے محرکِ عمل ہوتی ہیں۔

تعلیم کا منتہا خواہ کچھ ہو اُس کا نقطۂ آغاز یقیناً بچہ کی ذات ہے اور جب تک ہم اس کی جبلتوں، کمزوریوں اور مخصوص رحجانات کا لحاظ واحترام نہ کریں گے کبھی اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکتے۔

بچّوں کی نفسی زندگی کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ حال کا زمانہ اُن کی تمام

دلچسپیوں کا مرکز ہوتا ہے۔ وہ اپنے ذہن میں مستقبل کی تصویر صاف طور پر نہیں کھینچ سکتے۔ اُن کے نزدیک مستقبل کا زمانہ ایک مبہم اور غیر یقینی چیز ہے جس میں اتنی کشش نہیں ہوتی کہ وہ ان کی موجودہ دلچسپیوں پر غالب آسکے۔ اس لئے بچّوں کی فوری ضروریات اور اُن کی موجودہ نشو و نما سے قطع نظر کرکے ہر قدم پر مستقبل کی اُمیدوں اور فرائض کا واسطہ دینے سے تعلیم میں جان باقی نہیں رہتی اور وہ محض رسمی سبقوں اور مشقوں کے پڑھنے پڑھانے تک محدود ہو کر رہ جاتی ہے۔ اس لئے بچوں کو اس بات کا احساس ہونا نہایت ضروری ہے کہ جو کام وہ کر رہے ہیں وہ اُن کے لئے دلچسپ اور اہم ہے یعنی ان کے مشاغل کی نوعیت خود ان کے عمل کی محرّک ہونی چاہئے اور یہ صرف اسی وقت ممکن ہے جبکہ مدرسہ کے مشاغل بچّوں کے تمام فطری جذبات اور دلچسپیوں کو اُبھاریں اور ان کی تنظیم کریں۔ اس لئے معلّم کو چاہیئے کہ ہمیشہ بچّوں کی زندگی اور موجودہ رجحانات کو نقطۂ آغاز بنائے۔ ان کے مطالعہ اور مشاغل کے لئے ایسی چیزوں کو عمل کا محرک بنایا جائے جو ان کی نفسی کیفیت اور خصوصیات کے ساتھ وابستہ ہوں اور ان کی موجودہ زندگی کو دلچسپ اور معنی خیز بنا سکیں۔ اس طرح وہ مدرسہ میں اپنی پوری جسمانی اور ذہنی قوت کام میں لائیں گے۔ ورنہ وہ پڑھنے لکھنے کا کام بے دلی بے بغیر مقصد کو سمجھے ہوئے کریں گے اور ان کی ذہنی حالت میں انتشار رہے گا۔

ہمارے مدارس میں سزا و جزا ان سب کی ضرورت صرف اس لئے لاحق ہوتی ہے کہ طلبہ کو اپنے مقررہ کام سے کوئی واقعی دل بستگی نہیں ہوتی کیوں کہ اس کی بنیاد ان کے شوق و رجحان ان کی خواہش عمل اور ذوق جستجو پر نہیں رکھی جاتی۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انہیں کام کو کام کی خاطر کرنے کی خواہش اور اس سے خوشی حاصل کرنے کا مادّہ پیدا نہیں ہوتا اور اس طرح ان کا ذوق عمل مُردہ ہو جاتا ہے۔ اگر طلبہ کا ماحول سازگار ہو، ان کے رجحانات سے مناسبت رکھتا ہو

مقصد کار ان کی سمجھ اور استعداد سے باہر نہ ہو تو ان کی طبیعت میں مطالعہ کا شوق اور علم و ہنر حاصل کرنے کی خواہش خود بخود پیدا ہوتی ہے۔

پس معلّم کا فرض یہ ہے کہ وہ اُن کے موجودہ مشاغل اور تجربات کو جس قدر پُرمعنیٰ اور سبق آموز بنا سکتا ہے بنائے اور ان کی تربیت و تنظیم اس طرح کرے کہ وہ نہ صرف بچّوں کی موجودہ خواہشوں اور ضرورتوں کو پورا کر سکیں بلکہ آگے چل کر اپنی مکمل شکل میں افراد اور سوسائٹی دونوں کے لئے مفید ثابت ہوں۔

موجودہ اصول تعلیم یہ ہے کہ علم صرف اُس صورت میں مفید اور پائدار ہو سکتا ہے جب اس کی ضرورت قدرتی طور پر زندگی کے مشاغل اور کاروبار کے دوران میں پیدا ہو اور طالب علم اس ضرورت کو پورا کرنے کے لئے اُسے حاصل کرے۔ مدرسۂ جدید کی کوشش یہی ہے کہ بچّوں کو ابتدا سے ایسے مشاغل میں لگائے جن کو انجام دینے میں خود بخود اور قدرتی طور پر ان کو مختلف مضامین کے پڑھنے اور سیکھنے کی ضرورت محسوس ہو اور یہ مضامین ابتدا میں طلبہ کے سامنے اس طرح پیش کئے جائیں کہ وہ ان میں دلچسپی محسوس کریں اور جو کچھ معلومات حاصل کریں وہ ان کی روزمرہ زندگی سے بعید اور بے ربط نہ ہوں بلکہ ان کی دلچسپیوں اور مشاغل کے تار و پود میں گُتھ جائیں۔ جہاں تک مدرسہ کے طلبہ کا تعلق ہے معلّم کو ان کی تعلیم کی ابتدا اس طرح کرنا چاہیئے کہ ان کے درسی مشاغل ان کی موجودہ زندگی اور شعبوں میں گھل مِل جائیں اور اس کے بعد ان کے شوقوں کی نشو و نما اس طرح ہو کہ وہ اِن علوم میں بہ نفسہٖ دلچسپی لینے لگیں اور ان میں بعید مقاصد کی خاطر محنت اور کوشش کرنے کی قابلیت پیدا ہو جائے۔ اس وجہ سے مدارسِ جدید میں بچّوں کی تعلیم کی ابتدا اُن کی فطری صلاحیتوں اور رجحانات سے ہوتی ہے۔ ان کو ایسے کھیلوں اور کاموں میں لگایا جاتا ہے جن کی جانب وہ مدرسہ سے باہر بھی خود بخود غیر ارادی طور پر متوجہ ہوتے ہیں۔ اس طرح جب طلبہ کے قدرتی

رجحانات کو آزادی کے ساتھ اظہار کا موقع ملتا ہے تو وہ رفتہ رفتہ رسمی مضامین اور نصاب کی تحصیل میں بھی زیادہ دل لگا کر محنت کرتے ہیں۔ ان میں ضبط و نظم کا قائم رکھنا آسان ہو جاتا ہے اور مدرسہ اُن کی دلچسپی و توجہ کا مرکز بن جاتا ہے۔

معلّم کو یہ نہیں چاہیئے کہ وقت، محنت اور سامان کی کفایت کے خیال سے بچوں کو پہلے ہی سے کام کرنے کا مفصل طریقہ بتا دے بلکہ مسائل اور مشکلات کو اُن کے سامنے پیش کرنے کے بعد ان کا حل اُنہیں پر چھوڑے اور خود صرف اُن کی نگرانی اور ہدایت کرتا رہے۔

اگر وہ ان کے سامنے ایک بنا بنایا نمونہ پیش کردے جن سے کام کے تمام مدارج اُن کی سمجھ میں آجائیں یا وہ خود انہیں کام کرکے دکھا دے تو بچّوں کے لئے بھی یہی باقی رہ جاتا ہے کہ وہ بغیر کسی دماغی جد و جہد کے انفعالی طریقہ پر اس کی نقل اُتار لیں۔

مدرسۂ جدید کے معلّم کو اس غلط فہمی میں نہ پڑنا چاہیئے کہ کسی خاص درسی مضمون کے مطالعہ سے طلبہ کی مختلف ذہنی قوتوں کی تربیت ہو جائے گی اور وہ اسی کی بدولت ہر قسم کی مشکلات سے جو زندگی میں آتی ہیں عہدہ برآ ہو سکیں گے۔ مثلاً اگر ان کا دماغ منطق اور ریاضی کے پیچیدہ مسائل میں منجھ گیا ہے تو یہ مخصوص قابلیت زندگی کی عملی گتھیوں کو سلجھانے اور تمدّن و معاشرت کے مسائل کو حل کرنے میں مدد دے گی بلکہ اُسے یہ کرنا چاہیئے کہ ان کے تمام مسائل اور اسباق کو اس اصول پر ترتیب دے کہ انہیں مختلف مضامین میں اور مختلف مواقع پر ذہنی اجتہاد اور قوت فیصلہ کو استعمال کرنے کی ضرورت پیش آئے، نئے طریقوں کو آزمانے کے لئے آمادگی پیدا ہو اور وہ ہر کام کے لئے کسی بنے بنائے راستہ، کسی سیکھے سکھائے قاعدہ کے محتاج نہ رہیں۔ اُس کا ایک بہت اہم فرض یہ ہے کہ وہ رفتہ رفتہ طلبہ کو اپنی مدد اور سہارے سے بے نیاز کردے اور اُن کو خود ان کے قدموں پر کھڑا ہونا سکھائے۔

اچھے ڈاکٹر کی طرح ایک اچھے استاد کی پہچان یہی ہے کہ اس کی طرف رجوع کرنے والے کچھ عرصہ کے بعد اُس کی امداد اور رہنمائی سے آزاد ہو کر خود اپنی نگہداشت کر سکیں یہ بات اُس وقت حاصل ہو سکتی ہے جب استاد شروع ہی سے طلبا کو اس طرح تعلیم دے کہ وہ آزادی کے ساتھ کام کر سکیں اور اپنی رائے اور فیصلہ پر بھروسہ کرنا سیکھیں"[1]

جب ہم اس نقطۂ نظر سے ہندوستانی مدارس کا جائزہ لیتے ہیں تو ہمیں سخت مایوسی ہوتی ہے کیونکہ وہاں ان تعلیمی اصولوں اور قدرتی طریقوں کے برخلاف ایک ایسا ماحول نظر آتا ہے جو مدرسہ سے زیادہ ایک محبس سے مشابہ ہوتا ہے۔ وہاں تجربہ اور تحقیق کے بجائے تحکم و تعدی کا دور دورہ رہتا ہے۔ اساتذہ ہر مضمون اور مسئلہ پر جو زیر بحث ہوتا ہے قطعی آرا اور احکام صادر فرماتے ہیں جن پر اعتراض کرنا تو کجا ان میں شک لانا بھی ایک مصیبت مول لینا ہے گویا اساتذہ کی ذات ہر سہو و نسیاں سے بَری ہے، اور ان کے ارشادات نوشتۂ آسمانی ہیں جن میں کوئی تحریف و ترمیم ممکن نہیں۔ اس طرح ہمارے طلبہ کا کام اس سے زیادہ نہیں ہوتا کہ وہ اُس یکی پکائی ہنڈیا کو نگل جائیں جو ان کے مدرسین اُن کے لئے تیار کرتے ہیں۔ پھر اگر یہ ہنڈیا مزیدار ہوتی تو خیر یہ بھی گوارا کر لیا جا سکتا تھا لیکن وہ تو گویا کونین کی تلخ گولیاں ہوتی ہیں جنہیں کھانا بچوں کو پچھاڑے بغیر ممکن نہیں ہوتا۔

بچوں کے فطری رجحانات، شوق اور دلچسپیوں کا پاس و لحاظ جس پر جدید اصول تعلیم میں اس قدر زور دیا گیا ہے ہمارے مدرسین کے نزدیک نہ صرف ناقابل عمل ہے بلکہ وہ سرے سے اس کی صداقت ہی کو ماننے کے لئے تیار نہیں ہیں ان کی رائے میں طلبہ جملہ کمزوریوں کو رفع کرنے اور ان کی تعلیم و تربیت کو بہمہ وجوہ مکمل بنانے کا ذریعہ صرف ایک تازیانہ ہے۔ وہ اس حقیقت سے بالکل بے خبر ہیں کہ سزائے تازیانہ کا استعمال گویا اپنی شکست کا اعتراف ہے اس لئے کہ بالفرض اس سے

---

[1] ماخوذ از "اصول تعلیم" مصنفہ خواجہ غلام السیدین۔

کوئی عارضی فائدہ ہو بھی تو وہ اس نقصانِ عظیم کے مقابلہ میں ہیچ ہے جو طلبہ پر ذہنی اور اخلاقی اعتبار سے مترتب ہوتا ہے۔ اس طرح کسی ایک معمولی قصور یا کمزوری کی اصلاح کی کوشش میں ہم سینکڑوں سخت ترعیوب اپنے طلبہ میں پیدا کر دیتے ہیں جن سے وہ عمر بھر چھٹکارا نہیں پا سکتے۔

یہ عجب ستم ظریفی ہے کہ ہم ادّعا تو طلبہ کی ہر جہتی اصلاح کا کرتے ہیں اور اسی مقصد کو پیش نظر رکھ کر اٹھتے ہیں لیکن جب عملی میدان میں اترتے ہیں تو اپنے طرز عمل سے خود ہی اس مقصد کو پامال کر دیتے ہیں۔ ہم اوپر بیان کر چکے ہیں کہ تعلیم سے ہمارا مقصد یہ ہرگز نہیں کہ آنے والی نسلیں طوطے کی طرح چند مسائل رٹ لیں اور امتحان کے موقع پر انہیں دہرا دیا کریں بلکہ ہمیں تو اُن کے جسمانی، ذہنی اور اخلاقی قوتوں کی ایسی تربیت مقصود ہے جس سے وہ انسانی کمالات کی سطح بلند سے بلند تر کر سکیں اور ایسے نفسی صفات و ذہنی خصوصیات سے متصف ہوں جو انہیں معاشرہ کا زیادہ سے زیادہ مفید رکن بنا سکیں۔ اس طرح ہمارے مدارس کا نصب العین گویہ ہے کہ ان کی پیداوار تحقیق و تجسس، مشاہدہ و اجتہاد، محنت و مستقل مزاجی، وسعت نظر اور رواداری کی حامل ہو۔ اس میں قوت عمل اور ذکاوت حس، عزت نفس، اور اخلاقی جرأت پیدا ہو لیکن مدرسین اپنے روزمرہ برتاؤ اور طرز عمل سے جو نقوش و اثرات طلبہ کے دل و دماغ پر مرتسم کرتے ہیں وہ اس کے بالکل برعکس ہیں۔

جب ایک نفسیات اطفال سے ناواقف یا بے پروا مدرس اپنے شاگردوں کو ایک ایسے کام پر مجبور کرتا ہے جس میں انہیں مطلق دلچسپی نہیں ہوتی تو وہ ان کی قوت عمل کو گویا خود پژمردہ کر رہا ہے۔ جب وہ ان کی عدم توجہی کی ناواجب شکایت پر برہم ہو کر انہیں سخت سُست کہنا اور بسا اوقات بے تحاشا زدوکوب شروع کر دیتا ہے تو ان کو ذکاوت حس اور عزت نفس، ضبط اور استقلال، ہمدردی اور رواداری ان تمام صفات حسنہ کے خلاف ایک عملی سبق پڑھاتا ہے، اور ان کا ہمیشہ کے لئے خاتمہ کر دیتا ہے۔

کس قدر حیرت انگیز اور المناک ہوتا ہے ہمارے مدرسوں کا وہ منظر جب قدرت کی کاری گری کے سب سے بہتر نمونے یعنی گلستانِ انسانی کے نوخیز غنچے اور نوشگفتہ گل وریاحین وہاں کے نامساعد ماحول میں کمہلا کمہلا کے رہ جاتے ہیں۔ ان کے نازک دل و دماغ بادِ صرصر کے جھونکوں سے سوکھ سوکھ کر غارت ہو جاتے ہیں اور ان کی وہ پوشیدہ قوتیں جو آگے چل کر ایک عالم کو تہ و بالا کر سکتی تھیں مدرسہ کی چار دیواری ہی میں ٹھٹھر کر رہ جاتی ہیں۔ ہمارے بیدار مغز ناظم صاحب تعلیمات نے اپنی گراں قدر تصنیف مفتاح التعلیم میں ایک جگہ نہایت سادہ اور موثر الفاظ میں ہمارے مدارس کی تصویر اس طرح کھینچی ہے۔

"جماعت کے کمرہ میں جہاں نہ کافی روشنی ہے اور نہ ہوا کا بخوبی گذر ہے پچاس ساٹھ طلبہ فرشِ خاک پر ایک دوسرے سے ملے بیٹھے ہیں۔ اُن کی صورتوں سے خستگی اور بیزاری کے آثار نمایاں ہیں معلّم جو خود خستہ اور اصولِ تعلیم سے بالکل ناواقف ہے پڑھانے اور طلبہ کو متوجہ کرنے کی بے سود کوشش کر رہا ہے بچے مانتے نہیں۔ چیختے پکارتے ہیں۔ معلم کو غصّہ آتا ہے۔ پڑھانا موقوف کرتا ہے اور ڈرا دھمکا کر سب کو ساکت و صامت بٹھا دیتا ہے۔

بچے خاموش کیسے بیٹھیں۔ خلافِ فطرت ہے۔ پھر بولنے اور حرکت کرنے لگتے ہیں معلّم کو اب تو اس قدر طیش آتا ہے کہ زد و کوب شروع ہو جاتی ہے اور طلبہ رونے چیخنے لگتے ہیں۔ ناظرین خود غور فرما لیں کہ اس قسم کے مدارس اور طریقۂ تعلیم سے سوائے اس کے کہ طلبہ کے لئے مدرسہ کی زندگی تلخ ہو جائے اور تعلیم سے انہیں دلی نفرت پیدا ہو اور کیا نفع حاصل ہو سکتا ہے۔"

حقیقت یہ ہے کہ مدرسین کے اصولِ تعلیم اور نفسیاتِ اطفال سے ناواقف ہونے کے باعث جو مہلک اثرات مترتب ہوتے ہیں وہ صرف مدرسہ کی چار دیواری پر ختم نہیں ہو جاتے بلکہ بہت جلد سارے ملک میں پھیل جاتے ہیں اور ان کا سلسلہ نسلاً بعد نسلٍ جاری رہتا ہے۔

صدیوں کی تعلیم کے بعد بھی اگر ہمارے ملک میں اعلیٰ درجہ کے موجد اور مفکر، محقق اور لیڈر نہیں پیدا ہوتے تو ہمیں قطعاً متعجب نہ ہونا چاہیے۔ اس لئے کہ یہ ہمارے طرزِ تعلیم کا لازمی نتیجہ ہے۔ آزادیٔ فکر اور اخلاقی جرأت جو افراد اور اقوام دونوں کے لئے یکساں ضروری اور بہترین اوصاف انسانی سے ہیں ہم مدرسہ سے نکلنے سے قبل ہی اپنے معلمین کی نذر کر آتے ہیں اور جب عملی زندگی میں قدم رکھتے ہیں تو صرف پرانے اعتقادات اور فرسودہ خیالات کے سہارے جیتے ہیں۔

ہم نہایت حیرت کے ساتھ یہ کہتے ہیں کہ ہماری سوسائٹی کیوں ایسے رسم و رواج تعصبات و توہمات میں پھنسی ہوئی ہے جو سراسر خلافِ عقل اور مضرت رساں ہیں۔ لیکن یہ نہیں سمجھتے کہ ہمارے دماغوں سے غور و فکر کی صلاحیت تو مدرسہ ہی میں چھین لی گئی۔ ہم بعض باتوں کو دل سے ناپسند کرتے ہیں لیکن محض سوسائٹی کے ڈر سے ان کے خلاف آواز بلند نہیں کرتے اور دبکے اور سہمے ہوئے ان پر عمل کئے چلے جاتے ہیں، صرف اس لئے کہ ہماری اخلاقی جرأت ابتدا ہی سے کچل دی گئی۔

خواجہ غلام السیدین اپنی مذکورہ بالا تصنیف میں معلّم کی خصوصیات پر بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "معلّم کے پیشہ کی ایک خصوصیت ایسی ہے۔ جو اسے تقریباً تمام پیشوں سے ممتاز کراتی ہے۔ اسے اپنے طلبہ کے دل و دماغ اور روح سے براہِ راست سابقہ پڑتا ہے اور ان پر اس کی شخصیت اس کے فلسفہ زندگی اور اس کے طرزِ عمل کا اثر بلا واسطہ ہوتا ہے اس کا تعلق بچوں کی زندگی کے کسی خاص پہلو سے نہیں بلکہ تمام شعبوں سے ہے۔ اور وہ شعوری اور غیر شعوری طور پر ان کی مجموعی سیرت کو متاثر کرتا رہتا ہے اگر کسی ڈاکٹر یا انجینیر یا معمار کو اپنے کام کے موضوع سے محبت نہ ہو اور وہ اس کی انجام دہی میں مروّت اور ہمدردی کا اظہار نہ کرے تو اس نقص کی وجہ سے اس کے کام میں کچھ ایسی خرابی نہیں ہوگی۔ ...... برخلاف اس کے معلّم کو ذی روح افراد سے سابقہ پڑتا ہے جو اپنے ماحول کے اثرات کو ہر وقت قبول کرنے تیار رہتے ہیں

اور اس ماحول میں معلّم کی ذات کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے کیونکہ ایک تو معاشرہ خود اسے طلبہ کے مقابلے میں بدتر حیثیت دیتا ہے۔ دوسرے زیادہ قابل اور پختہ کار ہونے کی وجہ سے معلّم ان پر اپنا بہت اثر ڈال سکتا ہے ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔
جس طرح معلّم کا یہ فرض منصبی ہے کہ وہ نفسیاتِ اطفال اور جدید تعلیمی تحریکوں کا مطالعہ کرے اور اپنے علم و استعداد کو بڑھاتا رہے۔ اسی طرح اس کے لئے یہہ بھی لازم ہے کہ وہ اپنے اخلاق کو پاکیزہ اور مہذب بنائے۔ اپنی شخصیت کی تربیت کرے اور اپنی ذات کو ان تمام خوبیوں کا زندہ نمونہ بنا کر دکھائے جن کی وہ تلقین کرتا ہے۔ اس صورت میں طلبہ پر اس کا اخلاقی اثر بہت قوی اور دیرپا ہوگا"

آخر میں ایک بار پھر میں اس تشبیہ سے کام لینا چاہتا ہوں جس سے میں نے اس مضمون کی ابتدا کی تھی۔ تاج محل کی عمارت دنیا میں اس لئے مشہور نہیں کہ جتنا سنگ مرمر اس میں استعمال ہوا ہے، کسی اور عمارت میں نہیں ہوا۔ اور نہ اس لئے کہ جتنا رقبۂ زمین وہ گھیرے ہے اتنا کسی اور کو نصیب نہیں۔ اس عمارت کی شہرت کا سارا راز ان معماروں کی حُسن آشنا نظر اور چابک دستی میں مضمر ہے، جنھوں نے اس کی تعمیر کی تھی۔ اسی طرح جب ہم آئندہ نسلوں کی تعمیر کا بیڑا اٹھاتے ہیں، تو یہ نہ سمجھنا چاہیئے کہ مدرسوں کے لئے اعلیٰ درجہ کی عمارتیں بنا دینا اور انھیں قیمتی ساز و سامان سے مزیّن کر دینا کافی ہے۔ یا ایک جامع اور ہمہ گیر نصاب آئندہ نسلوں کی فلاح و ترقی کا ضامن ہو سکتا ہے۔ ہم خواہ کیسا ہی اعلیٰ نصاب ترتیب دیں اور خواہ کیسی ہی مفید اسکیمیں تیار کریں۔ لیکن جب تک وہ دماغ منجھے ہوئے اور وہ ہاتھ تربیت یافتہ نہ ہوں جو اس تعلیمی مشنری کو چلانے کے لئے انتخاب کئے جاتے ہیں۔ ہمیں ہرگز اپنے مقاصد میں کامیابی کی اُمید نہ رکھنی چاہیئے۔ یہی قوم کے وہ معمار ہیں، جن کی قابلیت پر وہ عمارتیں منحصر ہیں جو تاج محل بھی بن سکتی ہے اور مٹی اور چونے کے بے ہنگم ڈھیر بھی۔ یہہ اگر چاہیں تو گولکنڈہ کے ناتراشیدہ ہیروں کو ایسی جِلا دیں کہ وہ کوہِ نور کی سی ضوفشانی کر کے تاجِ شاہی کو زینت بخشیں اور چاہیں تو انہی

ہیروں کو اس طرح استعمال کریں کہ ان کی ایک ایک کنی انسانی ہلاکت و تباہی کا موجب بن جائے۔ پس جب یہ امر تحقیق ہو گیا کہ مدرسہ کے ماحول میں کوئی عنصر اس قدر اہم نہیں جتنی کہ معلم کی ذات ہے۔ تو اب ہمیں اس پر غور کرنا چاہیئے کہ اس کے انتخاب میں کن امور کو ملحوظ رکھا جائے۔ اس میں جو دقتیں حائل ہوں انھیں کس طرح رفع کیا جائے اور ان کے لئے کیا سہولتیں بہم پہنچائی جائیں کہ جن سے وہ اپنے فرائض اطمینان اور دلجمعی کے ساتھ انجام دے سکیں۔ کس قدر مقام حیرت ہے کہ ہم اپنی معمولی معمولی ضرورتوں کو پورا کرانے کے لئے تو بہترین اشخاص کی تلاش میں رہتے ہیں۔ لیکن اس اہم ترین ضرورت کو جس پر تکمیل انسانیت کا دارومدار ہے، ہر کس و ناکس کے حوالہ کرنے کے لئے تیار ہو جاتے ہیں۔ اس خیال کو ہمارے موجودہ ناظم تعلیمات مولوی محمد حسین صاحب نے اپنی تصنیف مفتاح التعلیم میں بڑی خوبی سے ادا کیا ہے۔ وہ فرماتے ہیں کہ جب ہم کسی مرض جسمانی میں مبتلا ہوتے ہیں تو تلاش کرتے ہیں کہ کوئی طبیب یا ڈاکٹر ایسا ملے جو اپنے فن میں کامل اور علم طب سے پورا واقف ہو اور جب تک اس کی حذاقت و کمال کا پورا الیقین نہیں ہوتا ہم ہرگز اس کا علاج نہیں کرتے۔ کس قدر حیرت اور افسوس کا مقام ہے کہ اس شخص کے متعلق جو صرف جسم کا علاج کرتا ہو اس قدر جانچ کی جائے اور علاج روحانی ہر کس و ناکس کے سپرد کر دیا جائے اور ذرا نہ سوچیں کہ وہ اپنے فن سے کچھ واقف بھی ہے اور نفس و روح کی تربیت و تہذیب کی اس میں لیاقت بھی ہے یا نہیں۔ اہل علم و نظر جانتے ہیں کہ علاج جسمانی اور علاج نفسانی میں کونسا اہم اور مشکل تر ہے“ ا

اس لئے ہم آئندہ مضمون میں اس پر غور کریں گے کہ طبقہ معلمین کے انتخاب میں کن امور کا لحاظ رکھا جائے۔ اس میں جو دشواریاں پیش آئیں انہیں کس طرح رفع کیا جائے اور ان کے لئے کیا سہولتیں بہم پہنچائی جائیں جن سے وہ اپنے ان مہتم بالشان فرائض کو کماحقہٗ انجام دے سکیں۔

# ننھے بچوں کی تربیت گاہیں

اور

## اُن کے اُمید افزا امکانات

از

مولوی مرغوب الدین صاحب بی۔اے، بی۔ٹی۔ ہائی اسکول چادر گھاٹ

پانچ سال سے متجاوز عمر والے بچوں کی نگرانی اور پرداخت مدرسوں میں ہوتی ہے اور خود سماج ان کی جسمانی اور ذہنی نشو و نما کے بیسیوں وسائل اور سہولتیں مہیا کرتا ہے مگر سوال یہ ہے کہ ان سے بھی کم عمر بچّوں کی دیکھ بھال کون کرے؟ یہ تو سب ہی جانتے ہیں کہ اس عمر میں بچّہ کی طبیعت حد درجہ اثر پذیر ہوتی ہے اس کا حافظہ بلا کا تیز ہوتا ہے، نئی نئی باتیں نہایت تیزی کے ساتھ ذہن میں سما جاتی ہیں، لمحے لمحے نئی نئی مہارتوں، واقفیتوں اور اخلاقی عادتوں کی بنا پڑتی ہے۔ اور ان ہی پر اس کی تمام آئندہ قابلیتوں اور علمی محصلات کا دار و مدار ہوتا ہے۔ ہم بچّہ کی مدد کریں یا نہ کریں، وہ کسی نہ کسی قسم کی عادتیں ضرور سیکھے گا۔ اچھی عادتیں نہ سیکھ سکے تو بُری عادتیں پڑ جائیں گی۔ ولیم جیمس نے اسی بات کو استعارۃً یوں بیان کیا ہے "بچہ اپنے نظام عصبی کو یا تو اپنا دوست بنا لیتا ہے یا دشمن" ہاتھ اور زبان کا سلیقہ مندانہ استعمال گانا اور ناچنا، شایستہ گفتگو، شائستہ حرکات و سکنات مل جل کر کھیلنا یا کام کرنا، پرندوں، درندوں اور نباتات کی خبر گیری، غرض کہ روزمرہ کے وہ تمام کام جو شائستہ اور مفید زندگی کا لازمہ ہیں، یہی بچوں کے بہترین اور مناسب ترین مشغلے ہیں۔ تو کیا ان اُمور کی رہبری محض نیم تجربہ کار اور غیر ماہر فن عورتوں کے سپرد کر دی جائے

یا کہ اس کام کے لئے ماہرین کے خدمات درکار ہیں۔

**ضرورت:**۔ جدید ماہرین تعلیم کا عقیدہ ہے کہ خالص جبلت، بچہ کی رہبری اور تعلیم کے بارے میں قابل معلّم کا بدل نہیں ہوسکتی ماں اور بچّے دونوں کے نقطۂ نظر سے اس کی ضرورت ہے کہ دن کے کچھ اوقات میں بچّوں کی نگرانی اور پرورش کا کام کسی اور کے سپرد ہو جائے۔ پہلے تو کتنی مائیں ہوں گی، جو بچوں کی پرورش کے علم کی ماہر ہوں گنتی کی چند ہوں بھی، تو انھیں اتنی مہلت کہاں یا ان میں اتنی توانائی کہاں سے آئے کہ وہ اپنے اس مخصوص علم سے عملی طور پر فائدہ اٹھا سکیں۔ کیوں کہ یہ دن بھر زیادہ تر عملی کاموں میں نہیں بلکہ ایسے کام کاج میں لگی رہتے ہیں جن میں انہیں زیادہ تر گندگی اور غلاظت سے واسطہ رہتا ہے۔ دوسرے اور پانچویں سال کی درمیانی عمر میں بچہ کے جسمانی اور ذہنی اعمال اور قوی ایسے ہوتے ہیں کہ کوئی مصروف انسان جو ہمیشہ بچہ کے ساتھ ساتھ لگا رہے اس کے گوناگوں مطالبات کی تشفی نہیں کرسکتا۔ علاوہ ازیں یوں بھی ماں اور بچّہ کا چوبیس گھنٹوں کا ساتھ ان میں سے کسی کے لئے بھی مفید نہیں ہوتا۔ بعض عورتوں کا مزاج تحکّما نہ ہوتا ہے تو بعض پست ہمت ہوتی ہیں بعض محبت کی بھوکی ہوتی ہیں تو بعض نفس پرست۔ بہ فرض محال، اگر عورتوں میں وہ تمام خوبیاں جمع ہو جائیں جو ان میں ہونی چاہیں، تو بھی آٹھوں پہر کی یکجائی کے سبب ماں بچّوں کے آپس کے تعلقات درہم و برہم ہو جائیں گے اور ایک دوسرے کی دل کشی باقی نہیں رہے گی۔ اگر ماں کی گود بچہ سے خالی ہو اور ایسا بہت کم ہوتا ہے، یا اس کے پاس کوئی نوکر بھی ملازم ہو ظاہر ہے ایسے لوگ بھی بہت ہی کم ہوتے ہیں جن میں کسی کو ملازم رکھنے کی مقدرت ہو) بہ ہرحال ہر ایک ماں کو اتنا وقت کہاں ملتا ہے کہ وہ اپنے بچّوں کی خود ہی تربیت کرلے۔

بچّہ کی کامل نشو ونما کے لئے، گھر کے حالات سے بھی زیادہ مفید مطلب حالات چاہئیں۔

کھیل کود کے لئے وسیع میدان، کھلی ہوا، ہوادار اور روشن کمرے، آسائش و

آرام اور خواب گاہ کا مناسب انتظام، یہ ساری چیزیں مہیا ہونی چاہئیں۔ بچہ کو ایسے جسمانی اور ذہنی ماحول سے گھیر لیا جائے کہ قسم قسم کے پاکیزہ اور اچھے خیالات بچہ کے ذہن میں خود بخود پیدا ہونے لگیں باغ میں کام کرنے سے بچہ کو صرف آب و ہوا اور فضا ہی کا احساس نہیں ہوتا بلکہ اس کو زندگی، نشو و نما شکل و صورت اور رنگ روپ سے متعلق سینکڑوں تصورات حاصل ہو جاتے ہیں۔ بچہ کا پھولوں پودوں اور کھلے آسمان کے تلے گھومنا بڑے دور رس نتائج پیدا کرتا ہے۔ بچے کے جذباتِ الفت اور قدردانی کے احساسات کے ابھارنے کے لئے کئی خوبصورت اور دل فریب چیزیں درکار ہوتی ہیں۔ غرضکہ خاص اہتمام کے ساتھ بچوں کے لئے ایک مخصوص ماحول مہیا کرنا مفید اور ضروری ہے۔ مثلاً یہ کہ ان کے کمرے کا تمام فرنیچر چھوٹی چھوٹی اشیاء پر مشتمل ہو، تمام اشیاء اور تصاویر مناسب قسم کی ہوں، کھیل کا سامان کافی مقدار میں موجود رہے اور بچے اس کمرہ کی ہر ایک چیز کو آزادی کے ساتھ استعمال کر سکیں، کہانیاں، مکالمے سادہ اور نفیس راگ، دلنواز گانے اور دل خوش کن باجے، ان تمام چیزوں سے بچوں کے تجربے وسیع ہوتے ہیں۔ اس کے سوا انھیں ہم عمر دوستوں کی بھی ضرورت ہوتی ہے کیونکہ مجلسی کردار اور اخلاق صحبت اور میل جول کے بغیر نہیں سیکھے جا سکتے۔ ان ہی کے ذریعے انسان ہر قسم کے فرائض زندگی کا اہل بنتا ہے۔ گھر کی تنہا زندگی میں یہ باتیں ہرگز نصیب نہیں ہو سکتیں ہم عمر ساتھیوں کے علاوہ بچوں کو ایسے پختہ سال انسانوں کی بھی ضرورت ہے جو قابل ہونے کے ساتھ ساتھ اتنی فرصت بھی رکھتے ہوں کہ بچوں کے لگاتار اور بے گنتی سوالات کا صبر و سکون سے جواب ادا کر سکیں اور ان دونوں کا اس وقت تک ساتھ نہ چھوٹے کہ بچے آہستہ آہستہ زندگی کے جملہ ضروریات اور فرائض کے ادا کرنے کے قابل ہو جائیں۔ ان کا یہ بھی کام ہوگا کہ وقتاً فوقتاً انھیں جسمانی اور ذہنی حفظ صحت کے گر سکھاتے رہیں۔ ان ہی وجوہ کی بناء پر بچوں کی تربیت گاہوں کے قیام کی ضرورت محسوس کی گئی ہے اور اسی وجہ سے ان کا وجود گھر سے بھی زیادہ مفید ہوتا ہے۔ بچوں کی ان تربیت گاہوں کے کمرے وسیع اور روشن ہوتے ہیں ان کا فرش ہموار رہتا ہے۔

فرنیچر پست ہلکا پھلکا ہوتا ہے۔ چند چھوٹی چھوٹی میز اور کرسیاں اِدھر اُدھر دھری رہتی ہیں۔ بچوں ہی سے متعلق چند تصاویر دیواروں پر لگادی جاتی ہیں۔ دیواروں میں جڑے ہوئے تختوں اور الماریوں میں اقسام کے کھلونے اور آلات تعلیم رکھ دئے جاتے ہیں۔ بچے انہیں طرح طرح سے جوڑتے، ان سے گھروندے بناتے یا کسی اور طرح سے انہیں الٹ پلٹ کرتے رہتے ہیں۔ کبھی تمام بچے ایک ہی مشغلہ میں مصروف ہوتے ہیں۔ مثلاً کبھی یہ سب کے سب ملکر گاتے ہیں۔ کبھی چکنی مٹی کی مورتیں ڈھالتے ہیں تو کبھی رنگین چاک لے کر حنائی کاغذ پر شکلیں بناتے ہیں۔ کبھی لکڑی کی چوکور اینٹوں سے مصنوعی گھر بناتے ہیں تو کبھی اخباروں اور رسالوں سے کاٹ کر تصویریں جدا کرتے ہیں۔ کبھی کوئی ایک بچہ کسی گوشہ میں بیٹھا، اپنے کسی من مانے مشغلہ میں مصروف رہتا ہے کبھی ان بچوں کی ٹولیاں کمرے میں اِدھر اُدھر گھومتی رہتی ہے کبھی کہیں ٹھہر کر اپنے ساتھیوں کا کام دیکھنے لگتی ہیں تو کبھی کسی بات میں اُن سے امداد طلب کرتی ہیں۔ کبھی اپنا کوئی کام کسی استانی کو دکھا کر، اس کی نسبت اُن سے کچھ مشورہ کرتی ہیں، اس طرح ہر بچہ کو اپنا بہترین کام دکھانے کی ترغیب و تحریص ہوتی ہے۔ اور ہر بچہ کے عمدہ کام کی، گو وہ نسبتاً بُرا ہی کیوں نہ ہو۔ کچھ نہ کچھ تعریف ہو جاتی ہے۔ یوں تو ان تربیت گاہوں کی کئی خوبیاں گنوائی جاسکتی ہیں، مگر یہاں پر صرف اس بیان پر اکتفا کیا جاتا ہے کہ جس مدرسہ کے مقاصد تعلیم درست ہوں، اور اِن کے حصول کے وسائل بھی مناسب ہوں تو یہاں کے طلبہ بھی ضرور خوش دل، متجسس، ملنسار، اور دلیر ہوں گے ظاہر ہے کہ اس عمر کے بچوں کے امتیازی اوصاف یہی ہوتے ہیں اور اسی زمانہ میں اِن کا ظہور اور نشوونما ہونا چاہئیے۔ اس قسم کی تربیت گاہوں کے بچے بالعموم تندرست، توانا، پھرتیلے اور خوش اطوار ہوتے ہیں۔ اِن کے ہاتھوں میں ماہرانہ چابک دستی، گفتگو میں روانی اور دلوں میں حصول علم کا شوق موجزن ہوتا ہے۔ یہ اپنے پاؤں پر آپ کھڑے ہوسکتے ہیں میل جول کی اِن میں خاص صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے۔ یہ بچے اوروں کی

قدر کرنی اور اُن کے حقوق ادا کرنا جانتے ہیں۔ غرض کہ درس گاہی زندگی کی دوسری منزل میں داخل ہونے کے لئے ہر طرح سے تیار ہو جاتے ہیں۔ مختصر یہ کہ اِن تربیتی اداروں میں وہ تمام تربیتی مواقع اور سہولتیں مہیا کردی جاتی ہیں جو کسی گھر میں ہرگز نصیب نہیں ہو سکتیں۔ جیسا کہ بعضوں کا خیال ہے یہ تربیت گاہیں بچوں کو بے گھرا نہیں بناتیں اور نہ وہ گھر کا نعم البدل ہوتی ہیں بلکہ ان کے ذریعے گھر کی تمام کوتاہیوں اور کمیوں کی تکمیل ہو جاتی ہے۔ اس لئے انھیں گھریلو تعلیم و تربیت کی آخری کڑی سمجھنا چاہیئے۔ یہاں وہ ساری چیزیں اور وہ تمام ذرایع مہیا ہوتے ہیں کہ بچے کے اوقات کا کچھ حصہ بہت ہی مفید حالات ماحول میں بسر ہوتا ہے۔

**اس کے خاص فائدے:** یوں تو دن کے کچھ حصہ کے لئے کسی ادارہ میں بچوں کی پرورش کا انتظام ماؤں کے حق میں ایک نعمت عظمیٰ ہے مگر کارخانہ کے مزدوروں کے حق میں اس کا افادہ حد و حساب سے بھی زیادہ ہے۔ کارخانوں میں کام کرنے والی مائیں نہ تو اپنے بچوں کے لئے کوئی آیا نوکر رکھ سکتی ہیں، نہ انھیں گھر ہی پر چھوڑ سکتی ہیں۔ اسی دوگونہ دشواری کے ارتفاع کے لئے ترقی یافتہ ممالک میں اکثر کارخانوں کے ساتھ ایک ایک تربیت گاہ بھی ملحق کردی جاتی ہے۔ مائیں اس جگہ اپنے بچوں کو چھوڑ کر کام پر چلی جاتی ہیں اور جب ضرورت ہوتی ہے اپنے بچوں کو ایک نگاہ دیکھ جاتی ہیں۔ غرض کہ ان کارخانوں میں بچوں کی پرورش گاہوں کے قیام سے ایک بڑی ضرورت پوری ہوتی ہے ضرورت صرف یہ ہوگی کہ دو تین نرسین یا فن داں آیائیں نوکر رکھ لی جائیں، کچھ کھلونے خریدے جائیں اور بچوں کے لئے ایسی صاف ستھری جگہ مہیا کردی جائے جس کو وہ خاص اپنی سمجھیں اس انتظام سے نہ صرف منتظمین کی انسان دوستی اور رحم پروری کا ہر شخص قائل ہو جائے گا بلکہ مزدور پوری دل جمعی اور شکر گزاری کے ساتھ اپنا پورا وقت کام میں صرف کرسکیں گے۔ اور مزدور کو طمانیت قلب حاصل ہو جائے تو اس کے کام کی خوبی اور مقدار میں اضافہ ہو جائے گا۔

ایک اور نقطۂ نظر سے دیکھا جائے تو سیناؤں میں بھی ایسے تربیتی اداروں کی

خاص ضرورت ہے۔ آپ نے کئی ہندوستانی ٹاکی ہاؤس میں دیکھا ہوگا کہ ماؤں کی گودوں میں چھوٹے چھوٹے بچے کس طرح روتے بلبلاتے اور بے چین رہتے ہیں۔ ان کے شور وغل سے دوسرے تماشائیوں کے اوقات تلخ ہونے کے علاوہ خود ماؤں کا تماشہ بینی کا سارا لطف کرکرا ہوجاتا ہے۔ اول تو طرح طرح کے لوگوں سے بھرا ہوا سینما ہال بچّوں کی صحت کے حق میں سخت مُضر ہے۔ پھر یہ کہ شراب نوشی، قتل وخون اور دوسرے ادنیٰ قسم کے رومانی مناظر جو تماشائیوں کے اخلاق اور روح کے حق میں سم قاتل ہوتے ہیں بھلا ان ذی حس معصوم اور ننھے بچوں کے دل ودماغ پر کیا کچھ بُرا اثر نہ ڈالتے ہوں گے۔ بعض قسم کے فلموں کے دیکھنے کی تو بچوں کو سرے سے اجازت ہی نہ ملنی چاہیئے۔ بچوں کے لئے ان کی قانونی ممانعت ہوجانی چاہیئے اور فلموں کے احتساب کے وقت بچوں کے فائدہ اور نقصان کو بھی بہ طور خاص ملحوظ رکھا جائے۔ خیر۔ مجھے تو بچّوں کی تربیت گاہوں سے سروکار ہے اور میں ان ہی کا ذکر کر رہا تھا۔ ماؤں کو بڑا آرام ہوجائے گا اگر وہ تماشہ گھر میں داخل ہوتے ہوئے اپنے بچوں کو آیاؤں کے حوالہ کردیں اور یہ انھیں کھیل کود اور دوسرے تفریحی مشاغل میں لگا رکھیں اور اس طرح ان کی دل بھلائی اور نگرانی ہوجائے۔ آخر مزدوروں کو بھی تو راحت وآرام کی ضرورت ہے اگر تھوڑے سے خرچ سے اس طرح کی سہولت مہیا کردی جائے تو بے چارے غریب بھی ان تفریحات سے استفادہ کریں۔ اس کا ایک فائدہ تو یہ ہوگا کہ بچے صحت بخش ماحول میں شاد وخرم رہیں گے اور دوسرے لوگوں کو ان کی چیخ پکار سے نجات ملجائے گی اور سب سے بڑھ کر یہ کہ یہ بدبخت طرح طرح کی اخلاقی اور جسمانی بیماریوں کا شکار نہ ہوں گے۔

اس قسم کے تربیتی اداروں کا وجود زنانہ اور مردانہ کلب گھروں میں بھی بہت مفید ثابت ہوگا۔ جن مقامات پر بچوں کے اپنے جداگانہ کلب گھر نہ ہوں وہاں پر مردانہ اور زنانہ خصوصاً زنانہ کلب گھروں کے ساتھ ان کا الحاق بہت مفید ہوگا۔

یا بعض جگہ یوم اطفال منائے جاتے ہیں۔ اِن کے ساتھ اگر اور اتنا انتظام کر دیا جائے تو یہاں پر مائیں اپنے بچّوں سمیت آئینگی اور بچّوں کا وقت بھی نہایت لطف سے گذرے گا۔ اور اُن کی بھی تفریح ہو جائے گی۔ بچّوں کے کھیل کا سامان کچھ اتنا گراں تو نہیں ہوتا کہ کلب والے اس کو خرید نہ سکیں۔ ایک دو زائد ملازم نوکر رکھ لئے جائیں تو کام نکل جائے گا اور ان اداروں کی بدولت ہندوستانی مجلسی زندگی اور ترقی کر جائے گی۔ خود یہ بچّے گھر کی آئے دن کی جھڑکیوں گھرکیوں سے نجات پاجائیں گے۔ اور اس کی بجائے اِن کی زندگی اپنے ہی جیسے دوسرے بچّوں کی صحبت میں آزاد فضا اور خوشگوار مشاغل میں بسر ہوگی۔

# دیہی تعلیم تحتانی

٭ رپورٹ ذیلی کمیٹی ۱۳۴۹ ف

<u>ابتدائی تعلیم کی اہمیت</u>:۔ انسان پر جملہ فرائض کی تکمیل باعتبار سن و سال بالتّدریج عائد ہوتی ہے۔ سن شعور کو پہنچنے کے بعد انسان نیک و بد کی تمیز کر سکتا ہے۔ مضر اشیاء سے پرہیز اور اچھی چیزوں سے استفادہ کرنے کی قابلیت رکھتا ہے لیکن ہر ننھا بچہ جو ہر بات کے لئے دوسروں کا محتاج ہے ہر لمحہ صحیح رہبری کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا اور نہ اس کی عمدہ نشو و نما ہو سکتی ہے۔ اس کی عمدہ رہبری ہی اس کی تعلیم و تربیت ہے۔ لہٰذا ان اشخاص پر ایک اہم ذمہ داری عائد ہوتی ہے جن کے ہاتھ میں بچہ کا مستقبل اور اس کی زندگی کی تشکیل و تکمیل ہو۔ خواہ وہ

---

٭ یہ رپورٹ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی سالانہ کانفرنس ۱۳۴۹ ف میں بمقام گلبرگہ پڑھی گئی۔ جس کے جستہ جستہ حصے شائع کئے جاتے ہیں۔

مدرسین ہوں یا طلبہ کے اولیاء اور سرپرست۔ مدارس تحتانیہ کے لئے ایک جدید نصاب منظور ہو چکا ہے اور سابقہ نصاب کے مقابلے میں اس میں اہم اضافہ اور مفید تبدیلیاں ہوئی ہیں جن کی افادیت کا تجربہ کرنا ہے۔ اس خصوص میں السنہ کے تعلیم کا مسئلہ خاص اہمیت رکھتا ہے اور ہماری غور و توجہ کا محتاج ہے۔

صحت جسمانی اور قوائے ذہنی:۔ مدرس بیشک ایک بڑی ذمہ داری کا حامل ہے۔ بالخصوص وہ مدرس جس کے ہاتھ میں ابتدائی تعلیم کی باگ ہو لیکن اس کے راستہ میں طلبہ کی جسمانی کمزوری دوسرے عضوی کمزوریوں کے مقابل زیادہ مشکلات پیدا کرنے والی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عضوی کمزوری کو تو بچہ بھی محسوس کرتا ہے اولیاء اور دوسرے لوگ بھی اس سے باخبر ہوتے ہیں لیکن جسمانی کمزوری کے متعلق عام طور پر عقیدہ ہے کہ وہ کسی ذہنی رکاوٹ کا باعث نہیں ہوتی۔ یہ غلط خیال روشن خیال لوگوں میں بھی ایک حد تک موجود پایا جاتا ہے اس کا نتیجہ یہ ہے کہ ذہنی ترقی کا تو ہر شخص خیال رکھتا ہے لیکن جسمانی ترقی اور تندرستی کا اتنا زیادہ لحاظ و پاس نہیں کیا جاتا۔ بلکہ تنومندی اور تندرستی فطرت کے حوالے کر دی جاتی ہے اور ذہنی تربیت انسان اپنے ہاتھ میں رکھتا ہے۔ لیکن یہ حقیقت ہے کہ کمزور جسم میں اعلیٰ دماغ کی پرورش ناممکن ہے اس لئے سب سے پہلے جسم کی پرورش اور اچھی پرورش کا انتظام ضروری ہے۔

تغذیہ:۔ عام طور پر ہمارے ملک میں طلبہ کی جسمانی کمزوری کا ایک خاص سبب ناقص غذا یا کم غذا ہے ہمارے مدارس تحتانیہ میں جہاں مفت تعلیم کا انتظام ہے زیادہ تر ایسے بچے شریک ہوتے ہیں جن کو پیٹ بھر کھانا نہیں ملتا۔ اگر ملتا ہے تو بروقت نہیں ملتا اس لئے ہمارے مدارس کے بچوں کا طرۂ امتیاز تکان اور بے توجہی ہے۔ بہت ممکن ہے کہ اس کے اسباب اور بھی کچھ ہوں لیکن اکثریت کی صورت میں ہمارا خیال صحیح ہے علاوہ ازیں ایسے بچے مدرسہ کی تعلیم سے خاطر خواہ بہرہ ور نہیں ہو سکتے۔ تھوڑے دنوں میں ان کو محسوس ہونے لگتا ہے کہ ان کی تعلیمی

حالت اور ان کی ذہانت اچھی نہیں ہے اور وہ دوسرے بچوں کے مقابل گئی گذری حالت میں ہیں۔ اس طرح مدرسہ میں آنے سے ان کو ایک طرح کی کمزوری اور شرم محسوس ہوتی ہے اور یہ شرم بالآخر انہیں ترک تعلیم پر مجبور کرتی ہے۔ اور اس طرح ہمارے مدارس میں تضیع کا مسئلہ پیدا ہو جاتا ہے۔ ہماری رائے میں کم از کم ایک وقت ایسے طلبہ کو منجانب سرکار یا اولیاء طلبہ یا منجانب مستطیع حضرات غذا کا مہیا کیا جانا ضروری ہے۔ اوقات مدارس کا لحاظ کرتے ہوئے فراہمی غذا کے لئے دوپہر کا وقت موزون ہے۔ خود بلدہ میں چار مدارس میں دوپہر کو تجربتہً دودھ پلانے کا انتظام کیا گیا ہے لیکن اس کے اخراجات کی پابجائی مواضعات میں ناممکن ہے۔ جو غذا ان بچوں کے لئے تجویز کی جائے وہ ارزاں بھی ہو اور جس کا حصول ہر جگہ ممکن ہو اس کے ساتھ ساتھ وہ مقوی اجزاء پر بھی مشتمل ہو اور ہمارے ملک کی سماجی اور معاشرتی کیفیات کے اعتبار سے قابل اعتراض بھی نہ ہو۔

اس کمیٹی کی رائے میں یہ خصوصیات دودھ، جوار کی کھیلیاں۔ گڑ، چنا اور نمک ستو وغیرہ جیسی اشیاء میں موجود ہیں۔ یہ چیزیں ایسی ہیں کہ ان کے استعمال میں نہ تو کوئی مذہبی عذر ہو سکتا ہے اور نہ ان کے دستیاب ہونے میں کچھ مشکلات ہیں۔ شہری مدارس میں جہاں ہر قسم کا انتظام کرنے میں کم مشکلات حائل ہیں دودھ اور پھلکے یا ایسی ہی زود ہضم و سستی غذاؤں کا انتظام کیا جا سکتا ہے اس سے بھی اچھے نتائج کا برآمد ہونا یقینی ہے۔ لیکن اس میں اخراجات کے زائد ہونے کا خیال ہو تو گورنمنٹ ہائی اسکول میرٹھ کی طرح طلبہ کو ۲۴ گھنٹے تک بھیگے ہوئے چنے جن پر سیاہ مرچ اور نمک کا سفوف چھڑک دیا گیا ہو دئے جا سکتے ہیں۔ بہر حال یہ مسئلہ ایسا ہے کہ مقامی حالات کے لحاظ سے مدرسین اس کا کوئی نہ کوئی مناسب انتظام کر سکتے ہیں لیکن ایسے انتظام کی سخت و شدید ضرورت ہے جس کے وسائل کا مہیا کرنا آپ حضرات کا کام ہے۔

<u>شفٹ سسٹم</u> :۔ اب ہم مدارس تحتانیہ کی ایک اور اہم ضرورت آپ کے روبرو

پیش کرنا چاہتے ہیں وہ ضروری اسٹاف کی کمی اور موجودہ عملہ سے بہترین کام لینے کا مسئلہ ہے۔ ہر جماعت کے لیے ایک ایک مدرس کی فراہمی ایک مسلمہ مسئلہ ہے لیکن تا حال اس جانب کافی توجہ نہ ہو سکی۔ مدارس تحتانیہ میں اس کمی کو دور کرنے کے لئے تقریباً ڈیڑھ سال پہلے شفٹ سسٹم جاری کیا گیا۔ یہ ناقابل انکار حقیقت ہے کہ اس انتظام میں بہت سی خوبیاں ہیں لیکن ان خوبیوں کے ساتھ ساتھ یہ مدرسین کے لئے باعث تکلیف اور مزید بار کا موجب بھی ہے ۔ اس سلسلہ میں یہ امر قابل لحاظ ہے کہ یہ انتظام تعلیم یا باری وار طریقہ تضییع وجمود کے دور کرنے کا ایک موقتی علاج ہے۔ ورنہ توسیع تعلیم کے سلسلے میں جیسے جیسے فنڈس مہیا ہوتے جائیں گے ایسے مدارس کی اصلاح وتنظیم کرکے ان میں اسٹاف کا اضافہ عمل میں آتا رہے گا جس کا سلسلہ ابھی شروع ہو چکا ہے۔

ا۔ نصاب تعلیم ایسا ہے اور اس قدر ہے کہ مدارس ثانویہ کی تحتانی جماعتوں میں روزانہ پانچ گھنٹہ کام کرنے پر ختم ہوتا ہے لیکن مدارس تحتانیہ میں جہاں شفٹ سسٹم نافذ ہے یہی کام تین گھنٹہ روزانہ میں ختم کرنے کی توقع کی جاتی ہے اگر مدرسین مدارس تحتانیہ اعلیٰ قابلیت یا اچھے ماحول کے ہوتے تو کم سے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچانے کی اُن کی یہ کوشش ایک حد تک ضرور بار آور ہوتی لیکن ہمارے مدارس تحتانیہ کا ماحول ایسا نہیں ہے کہ اساتذہ مدارسِ تحتانیہ کے معلومات عصری اور مکمل ہو سکیں اور نہ سررشتہ کی جانب سے ایسے ذرائع مہیا کئے جا سکتے ہیں۔ لازمی نتیجہ اس کا یہ ہوتا ہے کہ بعض اہم اور مفید مضامین سرسری طور پر ختم کردئے جاتے ہیں چنانچہ مدارس تحتانیہ میں عام طور پر حفظ صحت مطالعہ قدرت، دستکاری و ڈرائنگ برائے نام پڑھائے جاتے ہیں۔ معائنہ میں بھی ان مضامین کی حالت عام طور پر ناقص پائی گئی ہے مسلم طلبہ کی دینیات کا نصاب خصوصاً قرآن شریف کی تعلیم کی تکمیل ان مدارس میں بموجب نصاب نہیں ہو رہی ہے اور نہ مختلف مضامین کے درس مقررہ کی تکمیل سال تمام میں ہو رہی ہے۔

اس طریقہ کے تحت روزانہ مدرسہ کے ہر ایک جلسہ میں جو تین گھنٹوں کا ہوتا ہے

ایک جماعت زیر تعلیم رہتی ہے اس لئے مدرس کو پورے (۶) گھنٹے تعلیمی کام کے علاوہ دیگر مصروفیات زائد از نصاب کے لئے تقریباً مزید دو گھنٹہ مشغول رہنا پڑتا ہے۔ اس طرح روزانہ آٹھ گھنٹہ کی دماغی محنت غیر معمولی طور پر ان کی تکان کا سبب ہوتی ہے۔ جس میں سابق کے مقابلے میں کوئی کمی نہیں ہوئی ہے۔

مدارس تحتانیہ میں جہاں شفٹ سسٹم کے تحت کام ہوتا ہے جملہ طلبہ یا ان غیر زراعتی لڑکوں کو جو زیر تدریس معلمین نہیں ہوتے علٰحدہ بٹھایا جاتا ہے اور ان کی نگرانی جماعت کے مانیٹرس کیا کرتے ہیں۔ لیکن اس طریقہ کار میں تکلیف اس امر کی ہے کہ کم سن مانیٹرس کا کوئی اثر ان کے ہم سبق ساتھیوں پر نہیں ہوتا اور نہ وہ انہیں اپنے قابو میں رکھ سکتے ہیں۔ اس لئے بار بار اساتذہ کو اپنی مصروفیت کے اثنار میں ان کی جانب ہر حضرت حضرت یا سَر سَر کی آواز کے ساتھ متوجہ ہونا پڑتا ہے جس سے ان کے زیر درس جماعتوں کے اسباق متاثر ہوتے ہیں اور کام قابل اطمینان طور پر انجام نہیں پا سکتا۔

ایک تحتانی مدرسہ میں جہاں صغیر سے دوم تک متوازی جماعتیں قائم ہوتی ہیں اور جماعات سوم و چہارم کی تعداد کمتر از (۳۵) ہونے کی وجہ ان کو ایک ہی جماعت سمجھ لیا جاتا ہے تو نہ اس مشترک جماعت کی تعلیم و تفہیم خاطر خواہ ہوتی ہے اور نہ نصاب مکمل ہوتا ہے اس طرح سے جو توانائی ( ENERGY.) وقت اور تعلیم میں صرف ہو رہی ہے تضیع کی حیثیت رکھتی ہے جو قابل لحاظ ہے۔ تجربہ شاہد ہے کہ اچھی تدریس کے لئے قبل از وقت نہ صرف تیاری بلکہ سبق پر کامل عبور کی ضرورت ہوتی ہے۔ کامل عبور سے ہمارا مطلب یہ ہے کہ مدرس درسی کتاب کی مندرجہ معلومات سے کچھ زیادہ واقفیت رکھے۔ اکثر مدرسین تحتانیہ جن کی انتہائی قابلیت بالعموم ٹرینڈ مڈل کی یا اس سے کم ہوتی ہے، ہمارے نصاب کے ہر مضمون کو عمدگی سے نہیں پڑھا سکتے۔ (۶) گھنٹے کی تعلیمی مصروفیت دو ایک گھنٹے پہلے فارآل یا دیگر خارج از نصاب مصروفیات کا انہماک پھر جز معاشی کی وجہ سے اپنے ضروری خانگی کاروبار کی انجام دہی یہ وہ چند ضروری اور مسلسل مصروفیات ہیں

جن کی تکمیل کے بعد یہ توقع کرنا کہ وہ مطالعہ یا تیاری کر کے تعلیم دیتے ہوں گے عبث ہے۔

حکومت کی اس پالیسی کے مدنظر کہ عوام کو تعلیم دی جائے اور یہ اس طریقہ سے کہ ملک کی سماجی معاشی اور تعلیمی ضروریات کے مطابق ہو۔ سرکار حالی موازنہ جاریہ میں اپنی پنجسالہ اسکیم کے تحت لاکھوں روپیوں کا عدیم النظیر اضافہ فرمارہی ہے۔ ایسے وقت ان مدرسین کی یہ خواہش کہ ان سے بھی اتنا ہی وقت کام لیا جائے جتنا کہ مدرسین مدارس ثانویہ یا شہری مدارس تحتانیہ کے مدرسین سے لیا جاتا ہے تو یقیناً قابل لحاظ ہے۔ جماعت صغیر کی مکرر علٰحدگی کی وجہ سے ایسے جملہ مدارس میں اسٹاف کے اضافہ کی سخت ضرورت ہے تاکہ مدارس کے تعلیم سے بہتر اور زیادہ مفید نتائج برآمد ہو سکیں. بالفاظ دیگر ہر جماعت کی تعلیم کے لئے ایک ہمہ وقتی مدرس کا اضافہ موجودہ مشکلات کا ازالہ کر سکے گا۔

جماعت پنجم تحتانیہ :۔ اب ہمارے سامنے مدارس تحتانیہ کی ایک اہم اور بالکل ہی جدید اور نہایت ہی مفید اسکیم ہے جس پر غور و بحث کرنا لازمی ہے۔ وہ بعض دیہی مدارس میں سپلیمنٹری جماعت پنجم کا قیام اور اس کا نصاب ہے۔ سردست ہر ضلع میں ایسے پانچ پانچ مدارس کا قیام عمل میں آچکا ہے اور ماہرین کی ایک کمیٹی نے اس کا ایک نصاب بھی تیار کر لیا ہے جو عنقریب نافذ ہو جائے گا۔

نصاب :۔ جماعت پنجم کا نصاب گو کہ ابھی سرکاری طور پر وصول نہیں ہوا لیکن اس کا مسودہ مل چکا ہے جس کا خلاصہ آپ کے سامنے پیش ہے اور اس کو منظورہ سمجھنا چاہیئے۔ جدید اسکیم کے تحت ہر ایک ضلع کے چند منتخبہ مدارس میں ایک ایک جماعت بنام سپلیمنٹری جماعت پنجم اضافہ کرنے کی منظوری لطف فرمائی گئی ہے نیز اس ایک جماعت کے اضافہ کے ساتھ صرف ایک ایک مدرس کے اضافہ کی منظوری صادر ہوئی ہے جن کے تقررات بھی عمل میں آچکے ہیں۔ ایک مدرس کا اضافہ جماعت پنجم کی تعلیم کے لئے بالکل ناکافی ہے۔ اس لئے کہ عام تعلیم کے ساتھ ابتدائی یا بنیادی حرفتی تعلیم کا انتظام بھی ضروری تصور کیا جارہا ہے۔

پس ایک ایسے ٹرینڈ میٹریکولیٹ کے علاوہ جو مطالعہ قدرت اور سائنس میں اچھی قابلیت رکھتا ہو ایک مڈل کامیاب حرفتی معلم کا جو ڈرائنگ سے بھی واقف ہو ان مدارس پر مامور کیا جانا ضروری ہے تاکہ یہاں کے فارغ شدہ طلبہ اگر چاہیں تو ابتدائی صنعتی مدارس میں شریک ہوجائیں یا اپنی سیکھی ہوئی حرفتوں یا صنعتوں کو مزید ترقی دے کر ان سے استفادہ کرسکیں اور اس کا سلسلہ جاری رکھ کر اپنی روزی کما سکیں۔

کمیٹی کے رائے میں اس نصاب میں مندرجہ ذیل امور کا خاص لحاظ رکھنے کی ضرورت ہے۔

ا۔ زبان ملکی اُردو۔ مرہٹی۔ کنڑی یا تلنگی میں ایک مخصوص کتاب تالیف کرانے کی ضرورت ہے جس کا معیار مدارس ثانویہ کے جماعت پنجم کے معیار کے مطابق ہو اور اس کتاب کے مضامین تجارت اور زراعت باغبانی دیہات سدھار حفظ صحت اور دیہی پیشوں پر مشتمل ہوں نیز عرائض نویسی تحریری خطوط و دستاویزات اور مختار نامجات لکھنا اور پڑھنا خطوط کی رجسٹری بیمہ منی آرڈر اور سیونگ بنکس کا طریقہ کار بھی اس میں داخل کیا جائے۔

اُردو ملکی زبان ہونے کی صورت میں کتاب میں ایسے مضامین موجود ہوں جن کا مطالعہ طلبہ کی وسعت نظر اور اضافہ معلومات کا باعث ہو۔ رسائل و اخبار بینی کی مشق اور عادت بھی ڈالی جائے۔

نصاب منظورہ میں فیلڈ بک اور پیمائش اراضی کی عملی تعلیم ملکی بندوبست کے طریقہ کار کے مطابق ہو اور پیمانے بھی وہی استعمال کئے جائیں جو ملک دکن میں زمین کی پیمائش کے لئے مروج ہیں یعنی گنٹہ بیگہ ایکڑ وغیرہ تو زیادہ مفید و مناسب ہوگا۔

تاریخ و معلومات عامہ۔ تاریخ ہندوستان خاص طور پر اس کا وہ حصہ جو دکن کی تاریخ سے متعلق ہو۔ اس مضمون کے ساتھ سیوکس۔ (علم مدن) بھی پڑھایا جائے

جس میں دیگر معلومات کے ساتھ انتظام مملکت ڈسٹرکٹ و تعلقہ بورڈ پنچایت، دیہی انجمن ہائے امداد باہمی و تنظیم دیہی وغیرہ، تو اعد راستہ جات وغیرہ سے واقف کرایا جائے۔ نیز علم معاشیات کے ابتدائی اصول جیسے طلب ورسد محنت و دولت اور اس کی تقسیم، مارکٹ کی تفہیم وغیرہ کے متعلق معلومات جو طلبہ کو ان کی آئندہ زندگی میں مفید ثابت ہوں بوقت تعلیم اس کا لحاظ بھی ضروری ہے۔

تعلیم جغرافیہ کے ہمراہ مقامی زراعت کے طریقہ مختلف اجناس جو دیہی رقبہ میں بوئے جاتے ہیں، پھولوں پھلوں اور ترکاریوں کی کاشت، گھریلو اور پالتو مفید جانوروں کی پرورش اور دیکھ بھال جیسے مرغ بط قاز۔ بکری بھیڑ بھینس گائے، شہد کی مکھیاں وغیرہ کا ذکر بھی مفید ہوگا۔

مدارس میں چھوٹے سے باغ لگائے جاکر پالتو جانور پرورش کئے جائیں۔ آس پاس کی ندیوں پہاڑوں میں دستیاب ہونے والے مختلف قسم کے کنکر پتھر کی شناخت اور ان کو جمع کرنا، مادہ کی تین حالتیں معمولی مشنری عمل انجماد و تبخیر و تقطیر کشید اور پانی کو صاف کرنے اور صاف رکھنے کے طریقوں کی تفہیم بطور خاص درکار ہے۔ فرسٹ ایڈ اور نرسنگ۔ کے ابتدائی اصول بھی، گر اسکاوٹ گروپ قائم کرکے سمجھائے جائیں تو مناسب ہوگا۔ دیہی حالات و ضروریات کے لحاظ سے مدارس میں حرفتی تعلیم ضروری ہے جسب ذیل حرفتوں میں سے جو موزون ہیں کل یا بعض جاری کیے جا سکتے ہیں۔

پیشہ ورانہ تعلیم زراعت مرغبانی اور شیر خانہ۔ شہد کی مکھیوں کی پرورش خیاطی آہنگری پارچہ بافی نواڑ بافی۔ ناڑے بافی۔ بید بافی۔ نجاری۔ خیاطی۔ جلد سازی موسیقی۔ پکوان۔ قلعی گری۔ ٹین کا کام۔ رسیاں بورئیے اور ٹوکریاں وغیرہ بنانا۔

کھیل اور ورزش کے ضمن میں درختوں پر چڑھنا، تیرنا۔ گوبھن کی نشانہ بازی۔ سیکل کی سواری۔ گھوڑے کی سواری کی تعلیم و مشق کی ضرورت ہے۔

اکثر مدارس دیہی میں جہاں جماعت پنجم قائم کی گئی ہے وہاں شفٹ سسٹم

جاری ہے۔ اس صورت میں اس جماعت کے دو حصہ ذریعہ تعلیم کے لحاظ سے ہو جائیں گے اور تعلیم کے لئے ہر حصہ کو تین گھنٹے اور چھ ساعات کا وقت ملے گا۔ اور یہ منظورہ نصاب جس کی صراحت ابھی کی گئی ہے کسی طرح پورا نہیں ہو سکے گا۔ اس لئے ہماری رائے ہے کہ ان مدارس میں جہاں جماعت پنجم قائم ہو شفٹ سسٹم برخاست کر دیا جائے اور اسٹاف میں معتدبہ اضافہ کیا جائے۔

اخیر میں یہ عرض کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس کمیٹی کی رپورٹ نہ تو تحتانی تعلیم کا مکمل تبصرہ ہے اور نہ تحتانی تعلیم کے جملہ مسائل پر حاوی ہے بلکہ حسب تصفیہ وہدایات انتظامی کمیٹی انجمن اساتذہ ملک سرکار عالی اس رپورٹ میں صرف تین اہم ترین مسائل (تغذیہ شفٹ سسٹم و نصاب جماعت پنجم) کو لیا گیا ہے اور ان کے متعلق اراکین کے ذاتی تجربات مدرسین و احباب کے خیالات کو اس میں جگہ دی گئی ہے۔

مختصر تجاویز رپورٹ تعلیم تحتانی:۔ (۱) ہمارے مدارس تحتانی کے طلبہ کی عام جسمانی کمزوری کا ایک سبب ناقص غذا یا بروقت غذا کا نہ ملنا ہے۔ اس لئے ہماری کمیٹی کی غور کردہ رائے ہے کہ بالعموم دوپہر کے وقفہ میں طلبہ کو حسب ذیل اشیاء میں سے جو بھی مقامی حالات کے اعتبار سے مناسب ہوں استعمال کرائی جائیں۔

دودھ۔ گڑ چنا۔ بھنی مونگ پھلی۔ جوار کی کھیلیں۔ نمک ستو۔ چھانچ۔ چاول کے چیلے۔ مرکل۔ تل کے لڈو۔ موسمی میوہ مثلاً آم۔ جام۔ موز۔ اور ٹماٹے وغیرہ۔

(۲) ان اشیاء کی فراہمی کے لئے بجائے سررشتہ تعلیمات سے امداد طلب کرنے کے مقامی مشاورتی کمیٹی کی امداد حاصل کی جائے۔ یا دیگر ناقابل اعتراض ذرائع آمدنی مثلاً عطیات چندے۔ مٹھی فنڈ۔ دھرم کھاتہ۔ عام فیس مستطیع طلبہ سے فیس۔ زکوٰۃ۔ خیرات۔ فصل کے موقع پر مندرجہ صدر غلہ کی فراہمی وغیرہ۔ اختیار فرما کر طلبہ کی اس عام ضرورت کو پورا کیا جائے۔

(۳) جن دیہی مدارس تحتانیہ میں ابتدائی تعلیم کی تکمیل کی غرض سے جماعت پنجم قائم کی گئی ہے وہاں شفٹ سسٹم برخاست کر دیا جائے اور مزید ایک حرفتی

مدرس جو علاوہ مڈل پاس ہونے کے ڈرائنگ سے بھی واقف ہو مامور فرمایا جائے۔ چونکہ اس جدید جماعت پنجم کا نصاب کامل غور و خوض کے بعد حال ہی میں منظور ہوا ہے لہذا سر دست اس کو تجربۃً جاری رکھا جائے نیز اس کے نتائج آئندہ سال کانفرنس میں پیش کئے جائیں تو مناسب ہے۔

(۴) شفٹ سسٹم کے متعلق یہ طے پایا کہ جیسے جیسے حالات اجازت دیں مدارس میں اسٹاف کا اضافہ کیا جائے اور ہر جماعت کے لئے ایک ایک مدرس فراہم کرنے کے اُصول کو عملی جامہ پہنایا جائے۔

# جامعہ نلندہ

از مولوی عبدالسلام صاحب ذکی بی۔اے؛ ٹی۔ڈی (عثمانیہ)

نلندہ اور چینی سیاح:۔ نلندہ نہ صرف قدیم ہندوستان بلکہ مشرق کا سب سے بڑا دارالجامعہ بن گیا۔ دو چینی جاتریوں ہیون سانگ اور آئی سانگ نے جو اعلیٰ قابلیت رکھتے تھے، بحیثیت اقامتی طلبہ کے جامعہ نلندہ کا حال لکھا ہے ڈاکٹر رادھا کو بڑ مکرجی "دی آرین پاتھ" میں بیان کرتے ہیں "ہیون سانگ ۶۳۵ء سے پانچ سال تک جامعہ نلندہ میں اقامتی طالب علم تھا۔ اور آئی سانگ ۶۷۵ء کے بعد جامعہ نلندہ میں دس برس تک مقیم رہا۔ اپنے زمانے عروج میں جس کو دونوں چینی سیاحوں نے دیکھا ہے، جامعہ کی آبادی دس ہزار تھی۔ جس میں ہیون سانگ کے بیان کے مطابق طلبہ کی تعداد آٹھ سو پچاس اور مدرسین کی تعداد ایک ہزار پانچ سو دس تھی۔ جامعہ کی یہ عظیم الشان آبادی بلحاظ نوعیت بالکل روادار اور آزاد خیال تھی۔ جامعہ نلندہ کی شہرت ہندوستان کی سرحدوں کے اندر محدود نہ تھی بلکہ اس کا غلغلہ مشرقی ایشیا کے دور دراز ممالک میں بھی پھیلا ہوا تھا۔

جامعہ کا اصول تعلیم:۔ مدرسین اور طلبہ کا تناسب اس توجہ کو ظاہر کرتا ہے، جو ایک مدرس اپنے شاگردوں پر صرف کر سکتا تھا۔ ہر چھ طلبہ کی جماعت ایک مدرس کے

تفویض تھی، یہ انفرادی تعلیم کا اصول تعلیم کی افادیت اور کامیابی کے لئے ضروری ہے"۔ جامعہ نلندہ دوسری حیثیت سے بھی ممتاز تھی۔ یہ اعلیٰ تعلیم اور تحقیقات کے مرکز کی حیثیت سے کام کرتی رہی اور ایک قسم کے اعلیٰ طیلسان پیدا کرنے والی جامعہ تھی۔ ہر شرکت خواہ طالب علم کو ایک مجلس علماء کو جو خاص طور پر اس مقصد کے لئے قائم کی گئی تھی اپنی قابلیت سے جو وہ مابعد الطبعیات کے دشوار مسائل کے حل سے تعلق رکھتے تھے، پہلے مطمئن کرنا پڑتا تھا۔ ہیون سانگ کے بیان کے مطابق ہر سو شرکت خواہ طلبہ میں سے تقریباً اسی بطور ناکام طلبہ کے شرکت سے محروم کئے جاتے تھے۔

جامعہ کا طریق کار:۔ اس نوعیت کی جامعہ کا طریق کار بھی بہت کچھ غیر معمولی تھا جامعہ مباحثہ کے کئی ایک دبستانوں پر منقسم تھی۔ ماہروں اور ان طلبہ کے درمیان جو اپنے خاص دبستان خیال کے طرف دار ہوتے تھے، مباحثوں کے ذریعہ تعلیم دی جاتی تھی۔ نلندہ میں روزانہ سو سو جماعتیں سو سو عنوانوں پر بحث کرتی تھیں اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جامعہ نلندہ کی تعلیم کا دائرہ غیر معمولی طور پر وسیع تھا جیسا کہ چینی سیاح ہمیں کہتا ہے جامعی تعلیم اس زمانے کے تمام برہمنی اور بدھی علوم پر مشتمل تھی۔ منطق، لسانیات آیوروید اور ویدی علوم پڑھائے جاتے تھے۔ جامعہ قواعد اور تزکیۂ نفس کے ماہران فن کو تیار کرتی تھی۔ تزکیہ نفس میں اس زمانے کے ماہر فن سلابھدرا تھے جو زندہ اور مسلم الثبوت شخصیت تسلیم کئے جاتے تھے آئی سانگ کے بیان کے مطابق نلندہ اپنے زمانے کے مختلف الخیال طبقوں کا جو ممکن اور غیر ممکن اصولوں کے حامی تھے، سنگم تھا۔ اس طرح نلندہ تعلیم میں آزادی کا ایک وسیع تجربہ تھا۔ نلندہ آزادیٔ خیال اور عقیدۂ علم کے لئے جو ضمیر کے خلاف نہ ہو اور رواداری کے نصب العین کے لئے (جو ثقافت کے سنگ بنیاد کے طور پر ہو) قائم تھا۔

جامعہ کا ارتقا:۔ نلندہ ایک دن میں نہیں بنا۔ یہ صدیوں کے مسلسل ارتقا کا نتیجہ تھا۔ تمام بڑی چیزوں کی مانند ایک چھوٹے آغاز سے اس کا ارتقا شروع ہوا

تاجروں کی ایک جماعت کے پیشکش سے جو پانچویں صدی قبل مسیح میں مہاتما بدھ کی خدمت میں پیش کیا گیا تھا، اس کی ابتدا ہوئی۔ زمین کے فیاضانہ عطیہ کی آمدنی پر اس کا دار و مدار تھا۔ ہیون سانگ کے زمانے میں جامعہ نلندہ کے قبضہ میں سو گاؤں تھے۔ آئی سانگ نے جو تقریباً تیس برس بعد ۶۷۵ء عیسوی میں نلندہ گیا اس جائداد میں دو سو گاؤں کا اضافہ پایا۔

جامعہ کا خرچ:۔ جامعہ کا روزآنہ خرچ کم سے کم دو سو من چاول، اور اسی مقدار میں مسکہ اور دودھ تھا۔ جامعہ نلندہ کے بیرونی سامان کے لئے داد و دہش سے کام لیا جاتا تھا۔ اس کا اندرونی سامان اس کی شہرت کے شایاں شان تھا۔ نلندہ نے اپنے علماء کے اجتماع پر کل ہند شہرت حاصل کر لی تھی۔ چینی سیاح اس کے تمام پندرہ سو اساتذہ کا جن میں سے، سلا بھدرا، گنامتی اور شیرامتی اعلیٰ قابلیت کے مالک بیان کئے گئے ہیں پورا احترام کرتے ہیں۔

کتب خانہ:۔ نلندہ نے ایک عمدہ کتب خانہ بنایا جو ایک خاص رقبہ میں واقع تھا اور بجا طور پر "دھرم گنج" کہلاتا تھا۔ یہ تین وسیع عمارتوں پر مشتمل تھا۔ ان میں سے ایک عمارت نو منزلہ تھی۔ اس اجتماع کے کئی ایک قلمی نسخے نیپال اور تبت کے کتب خانوں میں جو نلندہ سے گہرا اور ثقافتی تعلق رکھتے تھے ابھی تک پائے جاتے ہیں۔

جامعہ کی فیض رسانی:۔ صدیوں تک تبت اور چین میں طلبہ کی آمد کا تانتا بندھا رہا جہاں انھوں نے ہندوستان کے سنسکرت علم و ادب کو سنسکرت کی کتابوں سے چین اور تبت کی زبانوں میں ترجمہ کر کے رائج کیا۔ قدیم زمانے میں دوران سفر کی انتہائی دشواریوں کی واضح روداد ہمارے یہاں موجود ہے ان ہندوستانی علماء کی خاموش اور ان تھک محنتوں کا نتیجہ تھا کہ تمام مشکلات کے باوجود ذاتی قربانی اور تصوریت کی بدولت عظیم ہندوستان اور ہندوستانی خیال کی ایک وسیع سلطنت ہندوستان کے جغرافیائی حدود کے باہر بہت جلد قائم ہوگئی۔ حقیقت میں نلندہ بنی نوع کی تاریخ میں ایک رومان ہے۔ (ماخوذ)

# گشتی صدر دفتر نظامت تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی واقع ۷ دی سنہ ۱۳۵۰ ف

نشان (۳۱)　　　　نشان مثل (۲۰/۴۷) ۴۸ف

مقفل

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی
بخدمت عہدہ دار صاحبان راست ماتحت دفتر ہذا

{ اندراج تاریخ ولادت بہ کارنامہ بروئے سند کامیابی امتحان میٹرک }

بمقدمہ مندرجہ عنوان ترقیم ہے کہ ملازمین کے تبدیل تاریخ ولادت کی کارروائیاں دفتر ہذا پر پیش ہوتی ہیں اور یہ عذرات پیش کئے جاتے ہیں کہ بوقت ترتیب کارنامہ حقیقی تاریخ پیدائش معلوم نہ تھی یا یہ کہ وثائق بروقت موجود نہ تھے۔ اس لئے کارنامہ میں صحیح تاریخ درج نہ ہو سکی۔

احکام منظورہ سرکار کے تحت ملازمین سرکار عالی کی تاریخ پیدائش مندرجہ کارنامہ میں اصلاح نہیں کی جاسکتی ہے۔ اس لئے مجبوراً نفی میں جواب دے کر کارروائی ختم کر دی جاتی ہے۔

ترتیب کارنامہ کے وقت کارنامہ میں وہی تاریخ پیدائش درج ہونی چاہئے جو امتحان میٹرک کے سند میں درج ہوئی ہو لیکن اس کی پابندی نہیں کی جاتی ہے اس لئے دفتر ہذا سے محکمہ سرکار پر تحریک پیش کی گئی تھی کہ آئندہ کے لئے اس کی سختی سے پابندی کی جانے کی منظوری صادر فرمائی جائے۔ بربنار تحریک دفتر ہذا بذریعہ مراسلہ محکمہ سرکار صیغہ فینانس نشان (۳۵۔۵/۴۲۔۵) مورخہ ۲۳ مہر سنہ ۴۹ف حسب فرمان خداوندی مصدرہ ۲۰۔ رجب المرجب سنہ ۱۳۵۹ھ جو منظوری شرف صدور لائی ہے۔ اس کی نقل منسلک ہذا ہے براہ کرم حسب ضرورت تعمیل حاصل فرمائی جائے۔

(حسب تجویز ناظم صاحب)

مددگار ناظم تعلیمات

# نقل انقل مراسلہ محکمہ سرکار عالی صیغہ فینانس     واقعہ ۲۳ مہر ۱۳۴۹ف

نشان مجاریہ (۵۰۲۵-۵۰۴۳)

حسب الحکم عالیجناب رائٹ آنریبل نواب سر صدر اعظم بہادر باب حکومت سرکار عالی ۔

منجانب مولوی محمد لیاقت اللہ خاں ایم۔سی۔ایس معتمد فینانس

بخدمت جناب صدر محاسب صاحب سرکار عالی ۔

مقدمہ: اندراج تاریخ ولادت بہ کارنامہ ملازمین سرکاری بوقت تقرر

بسلسلہ مراسلہ دفتر ہذا نشان (۱۱۰۳) مورخہ ۱۸ جون ۱۹۳۹ء ترقیم ہے کہ دربارۂ اندراج تاریخ ولادت بہ کارنامہ ملازمین سرکاری بتوسط معزز کونسل بارگاہ خسروی میں معروضہ ادب گذرانے پر بذریعہ فرمان واجب الاذعان مصدرہ ۲۰ رجب المرجب ۱۳۵۹ھ یہ حکم محکم صادر ہوا ہے کہ

(۱ لف) ایسے جدید تقررات کی صورت میں جہاں میٹرک کی کامیابی یا دیگر اعلیٰ سندی قابلیت کی ضرورت ہو، تاریخ ولادت لحاظ اسناد کارنامہ میں درج کی جائے۔

(ب) دوسری صورتوں میں مدارس کے ریکارڈ سے اور اگر کوئی سند کامیابی ہو تو اس کے بموجب کارنامہ میں تاریخ ولادت کا اندراج کیا جائے۔

(ج) اگر مذکورالصدر ریکارڈ یا اسناد دستیاب نہ ہوں تو امیدوار کے والد یا سرپرست کے حلفی بیان پر جو کسی مجسٹریٹ کے روبرو قلمبند کیا گیا ہو اور اپنے بیان کی تائید میں انھوں نے صداقت نامہ معطیہ سیول سرجن بھی پیش کیا ہو تو ان دونوں میں سے جو عمر بھی زاید ہو وہ کارنامہ میں درج کی جائے۔

(د) ایک وقت جو تاریخ درج ہو جائے گی اس میں آئندہ اصلاح کسی طرح جائز نہ رکھی جائے گی۔

پس بمتابعت احکام مصدرہ بارگاہ ہمایونی دفعہ (۲۲۴) ضابطہ ملازمت سیول کے تحت جو استثنا اس وقت موجود ہے اس کو خارج کر دیا جائے اور اس کے بجائے حسب صراحت صدر استثنا از نمبر (۱) تا نمبر (۴) قائم کر کے تعمیلی عزت حاصل فرمائی جائے اور حسبہ ضابطہ حساب و فینانس و تنظیم باب حکومت میں بھی ضروری ترمیم فرمائی جائے۔

اس کا ایک مثنیٰ بخدمت جناب ہر دو اگزامنر صاحبان۔ افسر صاحب انچارج بیمہ فنڈ۔ افسر صاحب انچارج عطیات نقدی۔ ناظم صاحب دفتر دیوانی و مال۔ ناظم صاحب برقی۔ ناظم صاحب دارالضرب وغیرہ گورنمنٹ آڈیٹر صاحب ریلویز اطلاعاً و تعمیلاً مرسل ہے۔

شرح دستخط

مددگار معتمد فینانس

## گشتی صدر دفتر نظامت تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی واقع ۳ آذر ۱۳۵۰ف

نشان مجاریہ (۲) نشان مثل دفتر ہذا (۸/۱۹/۱۳۴۹ف)

**مقدمہ**

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی
بخدمت عہدہ دار صاحبان دفاتر و مدارس راست ماتحت دفتر ہذا
ترویج بیسک انگلش

بمقدمہ صدر ترقیم ہے کہ موجودہ جنگ کے سبب سے جو گرانی ہوئی ہے اس کے مدنظر اس کی ضرورت محسوس کی گئی کہ نادار طلبہ کے لئے بیسک انگلش کی ایسی کتابیں جو گراں قیمت ہیں فراہم کرنے میں سہولت بہم پہونچائی جائے۔ اس مسئلہ کو کمیٹی صدر مہتمم صاحبان میں پیش کیا گیا۔ اس پر تصفیہ ہوا کہ "(Extensive Reading) کی کتابوں کے چار سٹ مد دارالمطالعہ طلبہ سے خریدے جائیں اور نادار طلبہ کو یہ کتابیں عارضی طور پر استعمال کے لئے دی جائیں۔ متمول لڑکے یہ کتابیں خود خریدیں Intensive Reading کی کتابیں جملہ طلبہ کو خریدنا لازمی ہے۔" لہذا براہ کرم حسب عمل فرمایا جائے۔

(حسب مسودہ دستخطی ناظم صاحب تعلیمات)
مددگار ناظم تعلیمات

## گشتی صدر دفتر نظامت تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی واقع ۳ آذر ۱۳۵۰ف

نشان مجاریہ (۳) نشان مثل دفتر ہذا (۸/۱۹/۱۳۴۹ف)

**مقدمہ**

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی
بخدمت عہدہ دار صاحبان دفاتر و مدارس راست ماتحت دفتر ہذا
ہدایات متعلق اخراجات مدات پور فنڈ دارالمطالعہ طلبہ و دارالمطالعہ مدرسین

بمقدمہ مندرجہ عنوان تحریر ہے کہ بموجب احکام دفتر ہذا مدارس سرکاری میں پور فنڈ، دارالمطالعہ طلبہ اور دارالمطالعہ مدرسین قائم کئے گئے ہیں جن کی ماہانہ فیس تحت اسکیل مقررہ وصول کی جاتی ہے۔ لیکن بحین معائنہ اکثر مدارس میں یہ دیکھا گیا کہ یہ رقمیں جس مقصد سے وصول کی جاتی ہیں صرف اُس مقصد میں صرف نہیں کی جاتیں بلکہ اُن سے اکثر خلاف احکام غیر متعلقہ اخراجات بھی کئے جاتے ہیں اور مبادلے لئے جاتے ہیں مدارس میں جو عام بے ضابطگی پائی گئی وہ مبادلہ جات کا عمل ہے۔ اس کا تکملہ مہینوں بلکہ برسوں نہیں کیا جاتا۔ عدم تکمیل مبادلوں کے دو سبب ہوا کرتے ہیں یا تو صدر مدرسین صاحبان اس کی پابجائی کی جانب کوئی توجہ نہیں کرتے یا ایسے مدات میں رقم مبادلۃً صرف کردی جاتی ہے جس کے لئے پہلے سے کوئی گنجائش موجود نہیں رہتی۔ اس کے لئے گنجائش فراہم کرکے منظوری حاصل کرنے میں کافی عرصہ گذر جاتا ہے۔ ایک مدرسہ میں افسوس کے ساتھ یہ دیکھا گیا کہ پور فنڈ سے ایک مدرس صاحب کو منافع پر رقم قرض دی گئی اور ایک دوسرے مدرسہ کے غیر متوالی اخراجات میں رقم صرف کی گئی جس کا ہنوز تکملہ نہیں ہوا۔ اِن بے ضابطگیوں کے سدباب کے لئے حسب ذیل ہدایات دئے جاتے ہیں۔ براہ کرم ان کی سختی سے پابندی فرمائی جائے۔ صدر مہتمم صاحبان و مہتممہ صاحبات بوقت معائنہ خاص طور سے اس کی نگرانی فرمائیں اور مہتمم صاحبان و ناظر صاحبان مدارس کو بھی اس خصوص میں خاص نگرانی رکھنے کے متعلق ہدایات دئے جائیں۔

پور فنڈ:۔ مبادلہ کا عمل قطعاً مسدود کیا جائے۔ اس گنجائش سے صرف نادار طلبہ کی ضروریات تعلیم یعنی اشیاء نوشت وخواند اور فیس تعلیم سے امداد کی جائے۔ غیر متعلقہ اخراجات ہرگز نہ کئے جائیں۔ امداد کی منظوری صدر مدرس صاحب انفرادی طور پر نہ دیا کریں بلکہ اس کی منظوری کے لئے اسٹاف مدرسہ کی کمیٹی مقرر کی جائے۔ صدر مدرس اس کے صدر رہوں گے۔ اس کمیٹی کی باضابطہ روئداد ایک رجسٹر میں لکھ کر رکھی جائے اور حسب تصفیہ کمیٹی عمل کیا جائے۔

دارالمطالعہ طلبہ:۔ مبادلہ کا عمل ہرگز نہ کیا جائے۔ اس گنجائش سے ایسے رسائل

اور اخبار خریدے جائیں جن کے مطالعہ سے طلبہ کے معلومات میں اضافہ ہو سکے۔ اس گنجائش سے مدارس وسطانیہ میں انگریزی اخبار نہ خریدا جائے۔ مدارس فوقانیہ میں ایک اخبار انگریزی خریدا جا سکتا ہے۔ ان اخراجات کے بعد اگر گنجائش ہو تو اس سے مطالعہ طلبہ کے لئے مفید اور کارآمد کتابیں خریدی جائیں۔ ان کو مدرسہ کے سرکاری کتب خانہ سے علحدہ رکھا جائے۔ بچوں کا کتب خانہ قائم کیا جائے۔ مخرب اخلاق رسائل وکتب یا ایسے رسائل وکتب جو بچوں کی استعداد سے باہر ہوں نہ خریدے جائیں۔ مدارس تحتانیہ میں جہاں دارالمطالعہ قائم ہے وہاں صرف بچوں کے رسالے خریدے جائیں۔

دارالمطالعہ اساتذہ:- عمل مبادلہ قطعی موقوف کیا جائے۔ اس گنجائش سے مدرسین کے لئے اخبار و رسائل خریدے جائیں۔ آئندہ کی اُمید پر کسی دوسرے مد سے رقم مبادلہ لے کر اخراجات نہ کئے جائیں۔ اگر اخراجات ضروری ہوں تو اس کے تکملہ کے لئے مدرسین دو تین ماہ کا چندہ پیشگی جمع کرا سکتے ہیں۔

(حسب مسودہ دستخطی ناظم صاحب)
(مددگار ناظم تعلیمات)

## مراسلہ صدر دفتر نظامت تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی واقع ۱۷ بہمن ۱۳۵۰ ف

نشان مجاریہ (۷۲۵)

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی
بخدمت صدر مہتمم صاحبان تعلیمات بلدہ و اضلاع و مہتمات صاحبات مدارس نسوان و پرنسپل صاحبان مدرسہ نسوان فوقانیہ اہلی و صدر معلمہ صاحبہ سٹی ہائیسکول اناث و سپرنٹنڈنٹ صاحبہ مدرسہ تعلیم المعلمات ورنگل۔

**مقدمہ**
ہدایات متعلق شبیہ مبارک اعلیٰ حضرت بندگانعالی۔

بمقدمہ مندرجہ عنوان ترقیم ہے کہ بعض مدارس فوقانیہ اور وسطانیہ میں جن کی عمارتوں میں ہال بنے ہوئے ہیں ان میں اعلیٰ حضرت بندگان عالی کی شبیہ مبارک مناسب موقع پر نہیں ہے ایسے مدارس کے لئے دیدہ زیب شبیہ مبارک فراہم ہونا ضروری ہے۔ صدر مدرسین کو ہدایت دی جائے کہ مدارس ثانویہ میں جہاں سرکاری عمارتیں موجود ہیں اور ہال بھی بنے ہوئے ہیں۔

حضرت اقدس و اعلیٰ کی شبیہ مبارک کو نمایاں مقام پر ہال میں آویزاں کیا جائے ۔

(حسب مسودہ دستخطی ناظم صاحب)

مددگار ناظم تعلیمات

# شذرات

جلسہ سالانہ مدرسہ وسطانیہ مدور :۔ بتاریخ ۷ آبان ۱۳۴۹ف مدرسہ کا سالانہ جلسہ بصدارت جناب مولوی سید جواد صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مہتمم تعلیمات منعقد ہوا۔ جلسہ کا آغاز حمد و پر آر تھنا سے ہوا۔ زاں بعد صدر مدرس صاحب نے اپنی رپورٹ سنائی۔ اختتام جلسہ پر صدر جلسہ نے بصیرت افروز تقریر فرمائی جو اساتذہ صاحبان اور طلبہ کے لئے مشتمل ہدایت ہے۔ اختتام جلسہ پر صدر جلسہ نے طلبہ کو انعامات تقسیم کئے اور شکریہ کے بعد جلسہ اختتام کو پہنچا۔

جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بیڈ :۔ بتاریخ ۲۳ آذر ۱۳۵۰ف ۔ مولوی محمد حبیب اللہ صاحب وفا نے اپنی مختصر فارسی تقریر کے بعد جماعت ہشتم کو فارسی میں نمونہ کا سبق دیا۔ آپ نے یہ واضح فرمایا کہ جس طرح انگریزی کے معنی انگریزی میں بتائے جاتے ہیں اسی طرح السنہ مشرقیہ میں بھی اسی طرح کا عمل مفید ہوگا۔ زاں بعد مولوی عبدالحمید صاحب شوق نے "انتظام مدرسہ میں طلبہ کو حصہ دہی" کے عنوان پر تقریر فرمائی جس میں آپ نے واضح فرمایا کہ مانیٹری کا طریقہ بہت بہتر ہے اس سے طلبہ میں صرف ذمہ داری ہی کا احساس نہیں پیدا ہوتا بلکہ ان کی آئندہ زندگی کامیاب طریقہ سے بسر ہو سکتی ہے ہم کو چاہئے کہ طلبہ پر سخت نگرانی نہ رکھیں کیونکہ سخت نگرانی خراب اثر پیدا کرتی ہے اس ذمہ داری کا مشاہدہ تو پروجکٹ اسکولز میں ہو سکتا ہے۔ اختتام پر صدر جلسہ نے PREFCT مقرر کرنے پر

زور دیا اور جلسہ ختم ہوا۔

جلسہ تقسیم انعامات مدرسہ وسطانیہ عالمپور:۔ بتاریخ ۴ و ۵ مردی ۱۳۵۰ف جلسہ سالانہ بصدارت جناب تحصیلدار صاحب منایا گیا۔ پہلے روز فٹ بال اور والی بال کے مقابلہ ہوئے اور شام میں بصدارت جناب عبدالوہاب صاحب بخاری ایم۔اے مشاعرہ ہوا۔ اختتام مشاعرہ پر میر مشاعرہ نے اردو زبان کی اہمیت پر فصیح و بلیغ تقریر فرمائی۔ دوسرے روز اسپورٹس ہوئے۔ تقاریر کے اختتام پر صدر جلسہ نے اراکین کو مبارک باد دی اور جیتنے والے طلبہ کو انعامات تقسیم کئے۔

جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ مگل:۔ بتاریخ ۲ مہر ۱۳۴۹ف زیر صدارت جناب مہتمم صاحب تعلیمات جلسہ کا انعقاد عمل میں آیا۔ طلبائے مدرسہ نے فوائد علم اور وقت پر۔ اُردو اور کنڑی میں تقریریں کیں۔ صدر مدرس صاحب نے فوائد علم اور برکات عہد عثمانی پر تقریر فرماتے ہوئے اپنے زرین خیالات سے حاضرین کو مستفید فرمایا۔ بعد نماز مغرب حاضرین کی چائے نوشی و پان سے تواضع کی گئی۔ من بعد ڈرامہ شروع ہوا جس میں بے علمی کے نقصانات اور تعلیم بالغان کے فوائد اور قرضہ کی صعوبتیں۔ انجمن امداد باہمی کا اہل دیہی کے ساتھ تعاون اور ان کی اصلاح کی سعی کو بتلایا گیا۔ انعامات کی تقسیم کے بعد جلسہ کے اختتام کا اعلان کیا گیا۔

جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ زمستان پور:۔ مولوی ملک اعظم علی صاحب مدرس نے جماعت سوم کو اردو ادب پر نمونہ کا سبق دیا۔ اور آئندہ سہل اُصول پر حساب کے سکھانے کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کرنے کے لئے حاضرین کو توجہ دلائی۔

روئداد مدرسہ تحتانیہ قصبہ شنکر پیٹھ تعلقہ اندول ضلع میدک:۔ بتاریخ ۳ شہریور ۱۳۴۹ف جلسہ کا انعقاد عمل میں آیا۔ اولاً طلبائے مدرسہ نے ترانہ اور پرارتھنا پڑھا۔ اور زاں بعد دیہی اصلاح کے متعلق بہ زبان اُردو مکالمہ کیا۔ تقاریر کے بعد جو اُردو اور تلنگی میں کی گئی تھیں صدر جلسہ نے ان پر تبصرہ کرتے ہوئے حاضرین کی تکلیف فرمائی کا شکریہ ادا کیا پھر بعنوان "دیہی مدرسہ کس طرح آباد رہ سکتا ہے" صدر صاحب مدرسہ

جبر لگی نے حسب ذیل تقریر کی :-

(۱) جبریہ تعلیم کی اسکیم جاری کرنے کے عوض صدر مدرس مدرسہ کو جبریہ تعلیم کے اختیارات عطا کئے جائیں۔ اور طلبہ کو خریدی کتب کے لئے مجبور نہ کیا جائے بلکہ ابتدائی جماعتوں میں ایک کاپی پر سبق لکھوا کر یاد کرایا جائے۔

(۲) فراہمی و توفیر طلبہ کی خاطر اہالیان دہ جو موضع کے صدر گردانے جاتے ہیں انہیں اسبار سے میں خاص طور پر تیار کیا جائے۔

(۳) چونکہ اضلاع میں مدرسہ کے لئے مکان کا ملنا خالی از دقت نہیں ہے فراہمی طلبہ کے علاوہ تعلیم کی خوبیوں کو واضح کرنے کے لئے صدر موضع کو توجہ دلائی جائے تو مناسب ہے۔

جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ ڈگرس :- بتاریخ ۱۵ آبان ۱۳۳۱ف جلسہ سالانہ منایا گیا۔ طلبائے چہارم نے ترانہ دکن سنایا صدر مدرس صاحب مدرسہ مذکور نے دور عثمانیہ پر اور اساتذہ صاحبان نے ضرورت تعلیم پر تقریر کی اور طلبہ کے مکالموں اور ڈراموں نے عوام میں خاصہ اثر پیدا کیا۔ اختتام پر دعائے سلامتی اعلیٰ حضرت و شہزادگان فرخندہ فال کی گئی۔

جلسہ تعلیمی مدرسہ تحتانیہ منیال :- صدر مدرس صاحب نے فرائض صدر مدرس و مددگار کے عنوان سے اظہار خیال فرمایا جس میں صدر مدرس کی شخصیت اور اس کی ذمہ داریوں کا تذکرہ فرماتے رہے۔ انتظامی قابلیت اور تدریسی قابلیت اور قیام ضبط پر زور دیا۔ علاوہ ازیں فرائض مدرس یا مددگار کے متعلق اس بات پر زور دیا گیا کہ مدرس منصفانہ اور مساویانہ برتاؤ کرے اور متعصب نہ ہو۔ اور طریقہ تعلیم میں لکیر کا فقیر نہ بنا رہے۔

جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بیدر :- بتاریخ ۲۰ شہریور ۱۳۴۹ف انجمن ہذا کا ماہواری جلسہ مولوی شریف الحسن صاحب برنی صدر مدرسہ کی زیر صدارت منعقد ہوا بحث کا موضوع "امتحان کے جدید طریقے اور ان پر مدارس میں عمل" تھا جس پر خوب تقریریں

صدر جلسہ نے موجودہ طریقہ کے مختلف نقائص پیش کرتے ہوئے فرمایا کہ ان نقائص کے دور کرنے کی تدابیر میں اختلاف آرا ہے مثلاً

(۱) کوئی مدرسین متعلقہ کی موافق رائے کے بعد صرف (۷۵) فیصدی حاضری کو ترقی کا ضامن قرار دیتا ہے۔

(۲) بعض عمر کو جماعت کا معیار قرار دیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہر جماعت کے لئے عمر کا کوئی ایک معیار مقرر ہونا اور اس عمر کے طلبہ کو ترقی کے قابل سمجھنا چاہیئے۔

(۳) لیکن تیسری جماعت مساحت ذہنی کے موافق ہے جو اس میں شک نہیں نظری طور پر سائنٹفک طریقہ ہونے سے قطع نظر موجودہ جماعت بندی کے نقائص کو دور کرتا اور کامیابی کے وسیع امکان رکھتا ہے۔ لیکن محنت اور دقت طلب ضرور ہے۔ اس کے ذریعہ ہمارے نصاب پر کثیر تعداد میں معیاری سوالات منتخب کرکے کم از کم تعداد کے سوالات کا جواب دینا کامیابی کا معیار قرار دیا جاتا ہے۔

مولوی عبدالحمید صاحب نے اس مساحت ذہنی کے طریقہ کو صرف چھوٹی عمر کے بچوں کے لئے مفید بتاتے ہوئے جرمنی کے شعبہ واری امتحانات پر زور دیا جس کے مد نظر سال میں ایک ہی مضمون کے متعدد مرتبہ امتحان لئے جائیں اور طالب علم اپنی خواہش اور سہولت کے پیش نظر جس مضمون میں چاہے شریک ہو۔

مسٹر کھنڈیراؤ نے کہا کہ ہر مضمون کا امتحان تھوڑے تھوڑے وقفہ سے ہو اور مدرسین متعلقہ کی رائے سے عمر اور حاضری کے معیار کی تکمیل کے بعد ترقی دی جایا کرے۔ اور سالانہ امتحان کے بجائے چار یا پانچ سال کے بعد امتحان ہوا کرے۔

آخر میں مولوی حبیب اللہ صاحب وفا نے موجودہ طریقہ امتحان کی موافقت میں تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ سال میں دو مرتبہ امتحانات ہوا کریں تو مناسب ہے۔

یوم والدین مدرسہ تحتانیہ بیارم:- بتاریخ ۱۷؍مہر ۴۹ف یوم والدین خاص اہتمام کے ساتھ منایا گیا۔

صدر مدرس صاحب نے والدین کے تعاون پر اردو میں اور مددگار صاحبان نے

علم کے فوائد اور ترک مسکرات پر بزبان تلنگی مفید تقاریر کیں۔

مدرسہ کے طلبہ نے اسپورٹس اور مکالمہ میں دلچسپی کے ساتھ حصہ لیا۔ خاتمہ پر جناب صدر نے اعلیٰ حضرت کا دور مسعود" پر پراز معلومات تقریر فرمائی۔ اور جلسہ اعلیٰ حضرت بندگان عالی اور خانوادہ آصفی کی دعا رسلامتی پر کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہنچا۔

تعلیمی تفریح مدرسہ وسطانیہ سلطان بازار بلدہ:۔ بتاریخ ۱۰ بہمن ۱۳۴۹ف بروز جمعہ بوقت ساڑھے آٹھ ساعت صبح ایک پارٹی جو چونسٹھ طلبہ اور چھ اساتذہ صاحبان پر مشتمل تھی مدرسہ سے دو موٹر لاریوں کے ذریعہ راہی نظام ساگر ہوئی۔ ساڑھے بارہ بجے میدک پہونچے۔ نماز جمعہ سے فارغ ہونے کے بعد میدک کے چرچ کو دیکھا گیا۔ وہاں سے سب پوچارم کی طرف چلے اور تقریباً دو گھنٹہ تک وہاں قیام رہا۔ دوپہر کا کھانا کھانے کے بعد تالاب کو دیکھنے کے لئے مختلف ٹکڑیاں نکلیں اور تقریباً ساڑھے چار بجے وہاں سے نظام ساگر کے لئے جماعت روانہ ہوئی اور بوقت مغرب بنگلہ گلگشت پر ورود عمل میں آیا۔ شام کا کھانا پکوایا گیا اور کھانے پینے کے بعد چاندنی میں بوقت نیم شب سب کٹہ کو دیکھنے کے لئے نکلے۔ سات چادریں حسن اتفاق سے کھلی ہوئی تھیں۔ پانی کا چادروں سے نیچے گرنا اور گر کر شدت کے ساتھ اوپر اچھلنا ایک پر لطف منظر پیش کر رہا تھا۔ وہاں سے واپس ہو کر سب سو رہے اور صبح کو ناشتہ کرنے کے بعد طلبہ مختلف گروہوں میں منقسم ہو کر دوپہر تک مختلف سمتوں میں روانہ ہوئے دوپہر کے کھانے سے فارغ ہونے کے بذریعہ موٹر سب ساگر ویو کی طرف چلے تالاب کے مناظر اور بنگلہ کے تصاویر ایک عرصہ تک جاذب توجہ رہے واپسی کے دوران میں سومنگ باتھ کو دکھلایا گیا اور مغرب کے وقت قیام گاہ پر پہونچنا ہوا جہاں ہرش جیون اور پریم جیون طلبائے مدرسہ ہذا نے اپنا گانا سنایا۔ تیسرے دن مکرر ادہر ادہر گھومنے کے بعد دوپہر کے کھانے سے فارغ ہو کر پارٹی گلگشت سے دلکشا کی طرف روانہ ہوئی۔ وہاں باغ اور صدر طوم کو دکھلایا گیا۔ نہر نظام ساگر اور گنّے کی کاشت سے متعلق بعض ضروری باتیں صدر صاحب نے طلبہ کے گوش گزار کرائیں اور تقریباً ساڑھے چار بجے وہاں سے سب راہی حیدرآباد ہوئے

اور بوقت ساڑھے نو ساعت شب بروز یکشنبہ بخیر و عافیت مدرسہ پہونچے۔

ٹورنمنٹ مدارس تعلقہ جنگاؤں :۔ بتاریخ ۲۸ و ۲۹ ماہ دے ۱۳۴۵ف ٹورنمنٹ منعقد کئے گئے۔ مدرسہ رنگ برنگ کی بیرقوں اور کمانوں سے سجایا گیا تھا۔ صبح پرچم آصفی کی سلامی بمعیت عہدہ داران مقامی دی پبلک دی گئی اس کے بعد ٹورنمنٹ کا سلسلہ شروع ہوا۔ پانچ مدرسے اس میں شریک تھے اور کھیلوں کی تعداد چودہ ۱۴ تھی۔ پہلے دن پری فائنل کرلیا گیا دوسرے روز فائنل شروع ہوئے۔

ہر کھیل کی نوعیت کے اعتبار سے جملہ ستائیس ۲۷ انعامات مقرر کئے گئے تھے، جو مدرسہ جنگاؤں نے سترہ ۱۷ مدرسہ چیریال نے پانچ، مدرسہ مشتیال نے تین اور مدرسہ لاتور نے دو حاصل کئے۔

مولوی میرداور علی صاحب مددگار مدرسہ ہذا کا چمپین مڈل مسمی عبدالوہاب طالب علم مدرسہ جنگاؤں نے حاصل کیا۔

بعد تقسیم انعامات صدر جلسہ نے ورزش جسمانی اور کھیلوں کے متعلق ایک موثر تقریر فرمائی اور معتمد ٹورنمنٹ و صدر مدرس صاحب مدرسہ مستقر نے تمام حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا کیا۔ اس کے بعد اعلیٰحضرت بندگان عالی متعالی کی ترقی عمر و اقبال کے لئے دعا کی گئی۔ جناب تحصیلدار صاحب کی جانب سے طلبہ کو شیرینی تقسیم کی گئی۔

جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ پیلدرتی :۔ بتاریخ ۲۹ مہر ۱۳۴۵ف زیر صدارت محمد امام صاحب صدر مدرس منعقد ہوا۔ مسٹر کشٹیا مددگار مدرس مدرسہ ہذا نے جماعت اول تلنگی کو ادب پر نمونہ کا سبق دیا۔ صدر جلسہ نے اور محمد معین الدین صاحب نے تنقید کی اور سبق کی کامیابی پر مبارک باد دیتے ہوئے علمی تدابیر بھی بتائیں۔ اراکین انجمن کے شکریہ کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

ماہ آبان کا جلسہ بصدارت مولوی محمد امام صاحب منعقد ہوا۔ مسٹر راگھولو مددگار مدرسہ ہذا نے جماعت دوم تلنگی کو مضمون نویسی پر نمونے کا سبق دیا۔ صدر نشین صاحب نے اور محمد معین الدین صاحب مددگار مدرسہ نے تنقید کی اور اظہار

خوشنودی فرمایا۔ آئندہ کے جلسہ کے لئے "ذرائع آبپاشی" پر نمونہ کا سبق دئے جانے کا تصفیہ ہوا اراکین انجمن کے شکریہ کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع میدک :- ۴ و ۵ بہمن ۱۳۵۰ف انجمن کی چوتھی سالانہ کانفرنس بتواریخ ۱۴ و ۱۵ بہمن ۱۳۵۰ف زیر صدارت عالی جناب مولوی سجاد مرزا صاحب ایم۔اے (کنٹب) سی ٹی (لندن) پرنسپل عثمانیہ ٹریننگ کالج بلدہ منعقد ہوئی۔ نمائش تعلیمی کا بھی انتظام تھا۔ جس کا افتتاح صدر کانفرنس نے فرمایا۔ چونکہ مدارس نسوان سے سال حال نمائش میں سامان وصول نہیں ہوا تھا۔ اس لئے بمقابلہ سال گذشتہ نمائشی اشیاء میں کمی محسوس کی گئی۔ کارروائی کا آغاز مولوی فقیر محمد صاحب کی قرات اور مسٹر نارائن کی پرارتھنا سے ہوا۔ مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم تعلیمات ضلع میدک کی تحریک پر صدر کانفرنس کرسی صدارت پر رونق افروز ہوئے۔ مولوی محمد عبدالقیوم صاحب مولوی فاضل ومنشی فاضل نے خطبۂ استقبالیہ سناتے ہوئے مقاصد تعلیم و طریقۂ تعلیم کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی۔ معتمد کانفرنس نے رپورٹ سناتے ہوئے نمائش تعلیمی و اسپورٹس و ٹورنمنٹ و مراکز انجمن اساتذہ کا تفصیلی طور پر ذکر کیا اور سال رواں کے لئے ایک لائحہ عمل بھی پیش کیا حسب ذیل امور قابل ذکر ہیں:-

(۱) ڈرائینگ۔ دستی مشاغل اور ورزش جسمانی کے نصاب کی عملی تفہیم۔ (۲) مدارس تحتانیہ میں جماعت پنجم کے قیام کے مقاصد اور نصاب کی تفہیم۔ (۳) مدارس تحتانیہ کے اساتذہ صاحبان کو قریب ترین مدارس وسطانیہ میں ورزش جسمانی کی ٹریننگ کا انتظام۔ اختتام رپورٹ پر عالی جناب مولوی سجاد مرزا صاحب نے تالیوں کی گونج میں اساتذہ صاحبان کو مخاطب فرماکر اپنے فاضلانہ خیالات سے مدرسین اور عہدہ داران کی رہنمائی فرمائی جس کا اقتباس علحدہ شائع ہوگا۔

تقریر صدارت کے اختتام پر جناب مولوی میر احمد علی خاں صاحب پروفیسر ٹریننگ کالج بلدہ نے ابتدائی تعلیم کے عنوان پر اپنے عالمانہ خیالات سے

مدرسین کو مستفید ہونے کا موقع عنایت فرمایا۔

دوسرا جلسہ دو پہر میں زیر صدارت معزز صدر کانفرنس منعقد ہوا۔ سب کمیٹی کی رپورٹ بہ عنوان "باری وار طریقہ تعلیم" مولوی عبداللہ بن علی صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ بیتچرو نے سنائی۔

زاں بعد مولوی عبدالستار سبحانی صاحب صدر دارالعلوم نے مدرسین کے کیرکٹر پر ایک مختصر تقریر فرمائی اور نصاب جغرافیہ مدارس تحتانیہ کی تفہیم و توضیح کی۔ اس کے بعد جناب مہتمم صاحب نے جناب صدر کانفرنس و معزز مہمانوں کا شکریہ ادا فرمایا۔

۱۵؍بہمن ۱۳۵۰ف کو کانفرنس کا تیسرا اجلاس زیر صدارت مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم تعلیمات ضلع منعقد ہوا۔ مولوی عبدالقیوم صاحب صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ سنگاریڈی نے سب کمیٹی کی رپورٹ بہ عنوان مدارس کا "اولیا و طلبہ سے تعاون" سنائی۔

بعدازاں صدر جلسہ نے "ہمارے مدارس" کے عنوان پر نہایت بصیرت افروز اور مدلل تقریر فرماکر اساتذہ صاحبان کی رہنمائی فرمائی۔ اس کے بعد مولوی بشیرالدین صاحب اور مسٹر کمیروڈو نے ڈرائنگ کی تعلیم کے مقاصد بیان کرتے ہوئے اول تا دوم کے نصاب ڈرائنگ کو عملاً بتلایا۔

کانفرنس کا چوتھا اجلاس دوپہر میں زیر صدارت مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم تعلیمات منعقد ہوا۔ مولوی میر محمد الدین صاحب فزیکل انسٹرکٹر نے ورزش جسمانی کے نصاب کی کافی وضاحت کے ساتھ تفہیم کی اور اختتام تقریر پر حاضرین سے دن منٹ ڈرل لی گئی۔ بعدازاں معتمد کانفرنس نے جماعت پنجم کے قیام کے مقاصد اور نصاب کی تفہیم کی۔ اور جناب صدر جلسہ نے بھی اس عنوان کے تحت مزید وضاحت فرمائی۔

آخر میں معتمد کانفرنس نے مدرسین و کارکنان انجمن کا شکریہ ادا کیا اور دعا سلامتی اعلیٰ حضرت بندگان عالی مدظلہ العالی و خانوادۂ شاہی پر جلسہ کا اختتام عمل میں آیا۔

---

## Review

*Better Letters.*—Oxford University Press, Bombay, price As. /12/-.

In his preface the author says, "This book is written in such a way that the student can use it by himself, both for reference and as a basis for letter-writing. But because the book is made to meet the requirements of matriculation students it will not be the less useful to the commercial student or the man in the street." After reading the book, one has to admit that the author has succeeded in his object admirably. The first few chapters contain hints of great practical value on punctuation and style and on the skeleton of a letter, while in subsequent chapters specimens of good modern letters of different types-business letters, social letters and letters to friends-are given with useful suggestions. In the last chapter are reprinted letters of famous men like Samuel Johnson, Byron, Lord Tennyson and Dickens.

This book deserves a place in the library of every Secondary School. It is also suitable as a prize book.

S. A. A.

The most important educational problem in these Dominions, as elsewhere in India, is the removal of illiteracy So long as the expansion and improvement of Primary Education were left to the local bodies, progress in this vital branch of education was slow; but now that the responsibility for Primary Education has been taken over by the Government, it may confidently be expected that there will be a rapid improvement not only in the number of schools and pupils but also in the quality of instruction imparted. It is to be hoped that the five-year programme which was sanctioned in 1348 Fasli and introduced in 1349 Fasli for the opening of schools in all villages with a population of 1,000 and more where no schools exist at present, will be followed by another five-year programme for the provision of educational facilities in villages inhabited by less than 1,000 souls. It is also to be hoped that as soon as the financial stringency caused by the war disappears, steps will be taken to make Primary Education compulsory in selected areas.

Another measure necessary for speeding up the progress of Primary Education is the establishment of more schools in Jagir areas, where, according to the report of the Education Department for 1347 Fasli, education is so backward that there is one school for every 231 square miles, as against one school for every 17 square miles in those parts of the Dominions for which the Education Department is directly responsible.

The ideal of universal education cannot be achieved unless side by side with Primary Education adequate provision is made for Adult Education. The fact that in 1348 F. there were only 52 Adult Schools and 1789 pupils shows that there is much work to be done in this field.

In the end, we offer our hearty congratulations to Mr. Syed Mohamed Husain Jaferi, Director of Public Instruction, on the success which he has achieved in various directions, especially in the field of Primary Education.

but let us not at once discard what we have as useless and effete. Even if we can use the instruments we have at hand to develop the latent ability of the individual students, our youth will be in a fair way to being educated, trained to think for themselves, and enabled to live the 'good life'.

---

## Editorial

### Report on Public Instruction in H. E. H. the Nizam's Dominions for 1348 Fasli (1938—1939)

Elsewhere are published extracts from the report of the Education Department for 1348 Fasli which will give one an idea not only of the progress of education during that year but also of the policy of the Department. In spite of certain difficulties over which the Department had no control, much constructive work of great importance was done; for example, the reorganisation of Secondary Education in the lower secondary stage, the introduction of new curricula in the primary and lower secondary classes, expansion of Primary Education, the strengthening of the inspecting agency for the Girls' Schools by the appointment of two additional Inspectresses, the opening of a Matric training class for women teachers and the establishment of a school for deaf and dumb and blind children.

While recording their appreciation of the progress made by the Department under Mr. Syed Mohamed Husain Jaferi, Director of Public Instruction, the Government have observed that they are looking forward with deep interest to the introduction of the new scheme of Primary Education in 1349 F., and also that they will watch with interest the result of the experiment in Basic English which was introduced in some 40 Lower Secondary and Primary Schools in Amardad 1348 F.

eventually leads to the deepest happiness. Says Professor Thorndike: "The task of education is to make changes in human beings. We teachers will spend our time to make ourselves and others different; thinking and feeling and acting in new and different ways. These classrooms, laboratories, and libraries are tools to help and change human nature for the better in respect to knowledge, taste and power".

Does it matter much, then, if in a college or universitythe subjects are seemingly divorced from practical life? The teacher, if he is worthy of the high calling that is his, must interpret for his pupils the value of whatever subject he teaches, and make it but the main road to other values, the side paths where the student catches glimpses of the true meaning of learning; the development of his mind, the growth of his personality, the imponderables of education which, though not seen, nor measured, yield a rich harvest in character development: intellectual sincerity, exactness and thoroughness in study and in all work, honesty, punctuality and grace. The dry bones of any subject can be clothed with the flesh and blood of thought and imagination through the attitude developed towards it, and so glow with life.

That does not mean, however, that we educationists are to be content with things as they are, and are not to work for reform in the prevalent system: for greater flexibility in curriculla, for a functional education, where not only the traditional subjects will be taught, but those which will enable students to live the abundant life, the full life of the intellect; to make their leisure hours a delight because they know how and where to turn for the best that the past has to offer them; which will encourage them to do creative thinking and work. They will know the principles of study, not merely a smattering of information, chiefly of use in fooling examiners. Let us therefore, work unremittingly for reform of curricula for 'Basic Education', if the basic things of life are not lost sight of. Let us strive for an improved system of tests and examinations,

for the mind in study for its own sake, but the student wants to know how the subject matter he is studying is related to life; in other words what the functional value of education is. Though certain subjects may not have the value we think essential for the practical side of life, these may yet be related to life through what may be called its by-products.

Teachers are or should be specialists in their subjects, and sometimes that makes them narrow in their outlook. When a teacher thinks less of the general education of his pupils and of the place of that particular subject in their development, than of his own desire and endeavor to make the students something of a specialist like himself, his horizon and his usefulness as a teacher are limited. Thoroughness is one thing; undue stress on one section of knowledge is another. The curricula of most secondary schools and Universities as I have said, in this country are too narrow, too rigid to begin with. Examinations and degrees overshadow the value of every subject taught. Can one call a person either educated or cultured who cannot write grammatically either in his own mother tongue or another language? Power of self-expression or communication, that primary requisite of education, is lacking in hundreds who receive University degrees, which are supposed to be the hall mark of the educated. This is partly due to the crowded conditions prevalent in our institutions, which preclude the possibility of individual attention by teachers to students, and partly to the aim of the student to receive the stamp of a degree for the sake of obtaining a job. The economic factor again. It is a vicious circle from which there seems to be no escape. But I still have faith that if the teacher has before him the high ideals of education, the real meaning of culture, he will not let a pupil leave his classroom without his receiving at least a glimpse of that 'best happiness' that can be his. No matter what the subject—Mathematics, Biology, Chemistry, History, Language, Literature—all should take the student on the high road which

'educated' men and women; unfortunately literacy does not imply education; for sometimes the so-called ignorant and illiterate have a clearer perception, and are nearer the realization of the good life than many a graduate of our best universities. But though we may grant this education in a College or University does not always procure the good life for the individual, we must also admit that if it does not, it has failed in its supreme function which is, to quote Prof. Kandel of Teachers' College, Columbia University, "to promote the best happiness of the individual by putting him in the way of the highest development of which he is capable, and which will contribute to the best progress of society". This definition takes into consideration the aim of education for the individual and its contribution through him to society.

First, the individual. There is so much controversy and disagreement as to what constitutes true education, a liberal education, and so forth, that it is futile to define it in terms of this or that or the other. A liberal education has a different connotation today from what it had a hundred or fifty years ago. Even at the beginning of the century the curricula of most Colleges and Universities were not what they are now. Latin and Greek were considered essential for an education in most countries of the West. Today more stress is being laid on a curriculum which is related to living, to the interests of its pupils. The old established order in education, as in any walk of life, is difficult to change, for prejudices die hard. Yet the old order does change. Even in this country, where the educational code of the Intermediate and University Boards scarcely show an addition or deletion in a score of years, there is more emphasis being laid on the practical side of learning, on the application of information to life. There has been much controversy in this connection as to whether girls should study the same subjects as their brothers, when they must look forward in most cases to becoming home makers and mothers. No one will deny that there is a value

life for the student immediately, it should put him in the way of acquiring it and living it, which is the same thing.

What, then, are the essentials of the 'good life'? Physical well-being, of course-health, a minimum of economic security at least, and comfort. Next, opportunity for fullest development of oneself intellectually as well as socially, which implies freedom of action and choice; civil liberty, equality of opportunity, possible only in a true democracy. In short, the good life consists in the highest growth and development of which the individual is capable; this will secure for him the best happiness and contentment. These, plus all those higher riches which will nourish the spirit, are essential.

And what are the hindrances to that development? We certainly have not been able as yet to put the youth of India, or any country for that matter, in the way of acquiring that life. There and here may be some who can say with glad assurance that they are living the good life, that they know what it means. But we have only to look at our social order today to know that it is far from perfect, and since society is made up of individuals, the fault of this imperfection lies with the training, or its lack among individuals. The sad truth is that the economic factor controls both the individual and society, not knowledge or wisdom; nor truth, beauty and goodness.

I do not need to enumerate the causes of the faults and shortcomings of our social order; we know them only too well; the environment of a backward and too slowly progressing culture, economic insecurity, crushing poverty which deadens hope and hampers progress, outworn customs and traditions, and stark ignorance which stubbornly perpetuates them. But that does not mean that this state of things is to continue forever; that the good life will continue to be beyond the reach of the majority of the youth of the country; that it is within measurable grasp of only 8% of its literate men, and the 1% of its literate women. Mark: I do not say

متحد ہو کر کام کرتی ہیں۔ اسی وجہ سے جدید مدارس میں بچوں کی تعلیم کی ابتدا اُن کی فطری صلاحیتوں اور رجحانات سے ہوتی ہے۔ اُن کو اپنے کھیلوں اور کاموں میں لگانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ جن کی جانب وہ مدرسہ سے باہر بھی خود بخود غیر ارادی طور پر متوجہ ہوتے ہیں۔ ان مدارس نے جو تعلیمی مشاہدات اور تجربات شائع کئے ہیں اُن سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جب طلبا کے قدرتی رجحانات کو آزادی کے ساتھ اظہار کا موقعہ ملتا ہے تو وہ رفتہ رفتہ رسمی مضامین اور نصاب کی تحصیل میں بھی زیادہ دل لگا کر محنت کرتے ہیں۔ اُن میں ضبط و نظم کا قائم رکھنا آسان ہو جاتا ہے۔ اور مدرسہ اُن کی دلچسپی اور توجہ کا مرکز بن جاتا ہے۔

ذہنی زندگی کے مطالعہ سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ گئی ہے کہ بچوں کی زندگی میں ڈھونڈنے اور دریافت کرنے اوزاروں اور آلات کو استعمال کرنے چیزوں کو بنانے اور خوشی کے جذبات کو ظاہر کرنے کی جبلی خواہشوں کی اہمیت بہت زیادہ ہے۔ جب ایسے مشاغل جو اُن کے رجحانات کو کام میں لاتے ہیں مدرسہ کے پروگرام کا جزو بن جائیں تو بچے کی پوری شخصیت ان میں جذب ہو جاتی ہے اور مدرسہ کی اندر اور باہر کی زندگی میں جو مصنوعی فصل پیدا ہو گیا ہے وہ دور ہو جاتا ہے۔ بچوں کو خود بخود یہ تحریک ہوتی ہے کہ وہ ایسے کاموں اور چیزوں کی طرف توجہ کریں جو تعلیمی لحاظ سے مفید ہیں جن میں باہمی اشتراک عمل کے مواقع ملتے ہیں اور جن کی وجہ سے ان کی تمام معلومات کا تعلق معاشری زندگی سے قائم ہو جاتا ہے مختصر یہ کہ کھیلوں اور عملی کاموں کو مدرسہ میں صرف اس لئے ہی جگہ نہیں دی جاتی کہ بچے ذرا دیر خوش ہو جائیں بلکہ اس لئے کہ وہ عقلی و تمدنی لحاظ سے ضروری ہیں۔

تعلیم میں فعالی اُصول اور تجربہ کا اصول بالکل ہم پایہ اور ہم معنی ہے اور نفسیات ترکیبی کا جزو لازم ہے۔ اس کے مطابق فرد کو تخلیقی افعال کا سرچشمہ سمجھنا چاہیئے انھیں کے ذریعہ وہ اپنے تجربات کے مجموعے کو معنی پہناتا ہے۔ اور

انھیں ایک خاص شکل میں ترتیب دیتا ہے۔ اس طرح وہ اپنے اندر اپنی دنیا تعمیر کرتا ہے اور جو چیزیں باہر سے حاصل کرتا ہے اُن کو اپنے اندر جذب اور منظم کرنے کے لئے اپنی تخلیقی قوتوں سے کام لیتا ہے تاکہ وہ بعد میں اُن چیزوں کو جو اس کی روح میں جاگزیں ہیں عمل میں ظاہر کر سکے۔ تعلیم کا سب سے اہم فرض یہ ہے کہ وہ اُس تخلیقی قوت کو ابھارے اور اس کی تربیت کرے۔

کھیل نما تعلیم کی سب سے نمایاں خصوصیت یہی ہے کہ تعلیم کی بنیادیں بچّوں کی جبلتوں اور رجحانات پر رکھی جائیں۔ معلم کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ وہ بچّوں کے مخصوص رجحانات اور جبلتوں کا احترام کرے اور بچّہ کی ذات کو اُن کی تعلیم کا نقطۂ آغاز بنائے۔ وہ نفسیات اطفال اور ارتقائے ذہنی کے قوانین سے کامل طور پر واقف ہو۔ اس کو یہ معلوم رہنا چاہئے کہ ہر جبلت کی نمو کا وقت کب اور کیسے آتا ہے۔ وہ اُن کی تربیت کے واسطے مناسب ماحول اور وسائل فراہم کرے۔ کھیل نما تعلیم کے اُصولوں سے واقف کار معلم متعلم کی جبلتوں کے سرگرم خصوصی زمانہ سے استفادہ کرکے ان کی اخلاقی اور معاشرتی سیرت کی تشکیل کرے۔

لیکن افسوس یہ ہے کہ اس اہم نقطہ کو والدین نے گھروں میں اور معلموں نے مدرسوں میں تقریباً بھلا دیا ہے۔ گھروں میں بچّوں کی ابتدائی تربیت ایک بڑی حد تک ماں کے ہاتھ ہوتی ہے۔ ماں کی گود بچّے کا پہلا مکتب ہوتی ہے۔ ہمارے ملک میں ہنوز اکثر مائیں ایسی ہیں جو نفسیات اطفال سے بالکل ناواقف ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اوائل عمر میں ظاہر ہونے والی اکثر جبلتیں یا تو غیر منظم شکل اختیار کرکے ناقص عادات میں تبدیل ہو جاتی ہیں یا اُن کی آزاد نشوونما بیرونی دباؤ سے رک جاتی ہے مثلاً جب کوئی بچہ اپنی جبلی فطرت کے تحت کیچڑ، مٹی یا پانی کے ساتھ کھیلتا ہے تو اس کی ماں بچّے کے ان کھیلوں سے سخت ناخوش ہوتی ہے۔

خصوصاً اس موقع پر جب بچّہ نہا دھو کر صاف کپڑے زیب تن کرکے اُس قسم کے کھیلوں میں نظر آتا ہے" بچہ تو نے میرا ناک میں دم کر دیا ہے۔ ابھی کپڑے

پہنائے اور ابھی کیچڑ اور مٹی میں میلے کر دئے۔ معلوم نہیں اس قسم کے غلیظ کھیلوں سے کیا حاصل ؟" ماؤں کے اس قسم کے ملامت آمیز الفاظ سے ہم سب واقف ہیں۔ ماں کو یہ نہیں معلوم کہ بچہ مٹی کیچڑ پانی یا دیگر چیزوں کے ساتھ اس وجہ سے نہیں کھیلتا کہ فطرتاً اس کی طبیعت غلاظت پسند واقع ہوئی ہے۔ بلکہ اس پسندیدگی کا باعث اُن اشیا کی نرمی اور روانی ہے جن کے زیر اثر یہ چیزیں جلد جلد آسانی سے نئی صورتیں قبول کر کے بچے کے لئے ایک طمانیت بخش نتیجہ کا باعث ہوتی ہیں۔ کھیل نما تعلیم کے تحت بچوں کو لکڑی کا برادہ۔ ریت۔ مٹی۔ پانی۔ لکڑی اور ٹین کے ٹکڑے مختلف حجم کے ظروف دے کر اُن کو موقعہ دیا جاتا ہے کہ وہ اُن اشیا کے ساتھ کھیلیں اور تعمیر اور تخلیق کی جبلتوں کی ابتدائی منازل کو طے کریں۔

مدرسوں میں بچوں کے اُس جبلی نقطہ کو نظر انداز کرنے کا باعث ایک حد تک اساتذہ کا وہ غلط تصور ہے جو علم کے متعلق انہوں نے اپنے ذہن میں قائم کر رکھا ہے۔ اُن کے خیال میں علم سے مراد سطحی معلومات کا وہ ذخیرہ ہے جو طلبا کتابوں کے نظری مطالعہ سے یا جماعت میں لکچر کے دوران میں استاد سے سُن سُنا کر غیر انفعالی طور پر حاصل کر لیتے ہیں۔ اُنہوں نے مختلف مضامین کی کتابیں پڑھانے اور بچے کی تعلیم و تربیت کو ہم معنی سمجھ رکھا ہے۔ وہ یہ بھول گئے ہیں کہ لفظی علامتوں کے ذریعہ علم سکھانے کا نام تعلیم نہیں ہے۔ بلکہ حقیقی تعلیم وہ ہے جس سے بچہ کی مختلف ذہنی قوتوں میں ابھار اور بیداری پیدا ہو اور اس طرح بچے کی جبلتوں اور صلاحیتوں کی بطریق احسن تنظیم اور تشکیل ہو۔ ایک تعلیم یافتہ اور ایک غیر تعلیم یافتہ شخص میں صرف یہ فرق نہیں کہ ایک کے معلومات وسیع اور دوسرے کے نہیں ہیں بلکہ حقیقی فرق اُن دونوں کی ذہنی وسعت میں پوشیدہ ہے۔ معلومات کا حاصل کرنا آسان ہے لیکن اُن معلومات کو جزو طبیعت بنانا اور اُن سے ذہنی قوائی کی آزادی کے ساتھ نشو و نما اور تنظیم کرنا آسان نہیں ہے۔ یہ اُسی وقت ممکن ہے جب تعلیم نفسیات اطفال کے ساتھ ہم آہنگ ہو۔

جماعت واری طریقہ تعلیم میں نفسیات اطفال کی بجائے تعلیم کو امتحانات کے تابع بنا دیا گیا ہے۔ معلم اور متعلم ہر دو کی تمام کوششیں یہی رہتی ہیں کہ کسی طرح امتحان میں کامیابی حاصل کی جائے۔ اور اس امتحان کی کامیابی کی دُھن میں تعلیم کے تمام اصولوں کو پس پشت ڈال دیا جاتا ہے۔ بچوں کی جبلتوں کو پیش نظر رکھنے کی بجائے۔ سالہا سال کے امتحانی پرچے پیش نظر رکھے جاتے ہیں تعلیمی سال آغاز ہونے کے چند ماہ بعد ہی آئندہ امتحان میں آنے والے سوالات پر قیاس آرائیاں ہونے لگتی ہیں اور تمام سال ایسے سوالات کی خوب مشق ہوتی ہے۔ جن کے متعلق امتحان میں دریافت کئے جانے کی توقع ہو جاتی ہے۔ اس طرح بچوں کے قدرتی رجحانات کو ممتحن اور اساتذہ کے رجحانات پر قربان کر دیا جاتا ہے۔

بچہ معاشرے کے کسی طبقہ میں پیدا ہو وہ اپنے محدود ماحول میں مقید ہوتا ہے۔ اور آسانی سے اُس سے باہر نہیں نکل سکتا۔ صرف مدرسہ ہی ایک ایسا منظم اور متنوع ماحول ہے جہاں خاص طور پر اس کام کا التزام ہوتا ہے یا ہو سکتا ہے کہ بچے کی نشو و نما کے لئے ایک مناسب فضا پیدا کی جائے۔ جس میں وہ مختلف قسم کے دماغی اور جسمانی مشاغل میں شریک ہو سکے اور مکمل اور ہم آہنگ تربیت پا سکے۔ اور ساتھ ہی وہ اُن مشاغل کے دوران میں اپنی اپنی مخصوص صلاحیتوں اور رجحانات کا پتہ چلا سکے۔ مدرسہ اس کے لئے ایک آزاد ماحول ہونا چاہئے جہاں وہ اپنی تعلیم کے زمانہ میں بغیر بیجا روک ٹوک کے مختلف قسم کے تجربے کرے اور زندگی کی مختلف راہوں سے واقفیت حاصل کر سکے۔ مدرسہ سے باہر دنیا میں مختلف قسم کے ادارے ہیں جو نوعمر طلبا کو اپنی طرف کھینچتے ہیں۔ ہر فرد صرف ایک جماعت کا رکن نہیں ہوتا بلکہ بہت سی جماعتوں میں شریک ہوتا ہے۔ اور ان میں سے ہر جماعت کی رکنیت سے اس کی طبیعت، مشاغل اور دلچسپیوں پر اثر پڑتا ہے۔ اس کشمکش کی زندگی میں جہاں ہر فرد پر مختلف اور متضاد قوتوں کے اثرات کام کرتے رہتے ہیں بچوں کے لئے مدرسہ نہ صرف ایک تربیت گاہ ہے

بلکہ جائے امن ہے۔ جہاں غیرارادی طور پر اس کے نفس میں اُن اخلاقی قدروں اور معیاروں کا نظم مرتب ہوتا ہے جو تمام عمر اس کی زندگی کی رہنمائی کرتے ہیں۔ اس زمانہ میں جب ہمارے ملک میں باہمی اختلافات حد سے گذر کر جھگڑوں کی شکل اختیار کرتے جاتے ہیں اور معاشرہ بے شمار جماعتوں میں تقسیم ہوتا جارہا ہے جن میں اغراض و مقاصد و رسوم و روایات کا فرق ہے ایک ایسے تعلیمی نظام کی اہمیت اور بھی زیادہ ہوگئی ہے جو قوم کے تمام بچوں اور نوجوانوں کے لئے ایک سا ماحول مہیا کرے اور مناسب حد تک ان میں یکسانی پیدا کرے۔ جب کسی مدرسہ میں بہت سے بچے جن کا تعلق مختلف معاشرتی طبقوں مذہبوں اور جماعتوں سے ہوتا ہے ساتھ پڑھتے ہیں کھیلتے ہیں مِل جُل کر زندگی بسر کرتے ہیں تو اُن کے لئے مدرسہ اُن کے گھروں سے زیادہ وسیع اور موثر ماحول بن جاتا ہے جہاں ایک ہی قسم کے مشاغل میں مصروف رہ کر اُن میں اتحاد خیال اور ہم آہنگی پیدا ہوجاتی ہے۔ جو ایک ملک کے باشندے اور ایک قوم کے افراد کے لئے لازم ہے۔ مدرسہ کا فرض یہ بھی ہے کہ وہ ہر فرد کی طبیعت میں اُن تمام اثرات کی ہم آہنگ تنظیم کرے جو مختلف معاشری اِداروں میں شرکت کرنے سے حاصل ہوتے ہیں اگر مدرسہ میں تربیت کا انتظام اچھا ہو تو بچہ کی زندگی اور کردار کے لئے ایسے اٹل قانون قائم کئے جائیں گے جو اُس کو آئندہ زندگی میں سیدھے راستہ پر چلائیں اور ایسے وقت اُن کی رہنمائی کرسکیں جب مختلف قسم کی ترغیبیں اور ماحول کے اثرات ان کو مختلف سمتوں میں کھینچیں۔

بعض اوقات یہ نظریہ پیش کیا جاتا ہے کہ اگر بچوں کی خواہش کے مطابق اُن کو آزادی دی جائے تو مدرسہ کا ضبط خراب ہونے کا اندیشہ ہے لیکن یہ خیال صحیح نہیں ہے۔ کیوں کہ صدیوں کے تجربہ نے اس بات کو واضح کردیا ہے کہ اگر ضبط و تادیب کی بنیاد محض خارجی خوف اور بیرونی بندشوں پر رکھی جائے تو اس کے نتائج بہت خراب ہوں گے۔ یا تو طلبا میں عمل کا حوصلہ اور ولولہ بالکل نہیں

رہے گا اور وہ اپنی قوت ارادی اور جذبات کو کسی کام کے لئے بھی استعمال نہیں کر سکیں گے یا وہ کھلم کھلا اُن بندشوں کی مخالفت کریں گے۔ جن کی وجہ سے مدرسہ میں استادوں اور شاگردوں میں ہر وقت ایک کشمکش رہے گی جو تعلیم کی کامیابی میں حارج ہوگی۔ یا انہیں کھلے بندوں مقابلہ کرنے کی ہمت نہ ہوئی تو اُن کی مخالفت درپردہ اور بھی گہری ہو جائے گی۔ یعنے داخلی اور نفسی کشمکش کی کیفیت اختیار کرلیگی جو دماغی اور اخلاقی صحت کے لئے سب سے زیادہ نقصان دہ صورت ہے حقیقت یہ ہے کہ بچوں کی ذہنی اور اخلاقی صحت اور مدرسہ کا ضبط اور انتظام اُسی وقت قائم رہ سکتا ہے جب طلبا اپنے کام میں دلچسپی لیں مدرسہ کے قانون کو سمجھکر اُس کا احترام کریں۔ خود اس کے بنانے میں شریک ہوں اور اس کی پابندی کرنے اور کرانے کو اپنا ذاتی فرض تصور کریں ۔

جب طلبا اُن کاموں میں مشغول ہوتے ہیں جو اُن کو خود مرغوب ہیں تو بیرونی ضبط و تادیب کی ضرورت ہی نہیں ہوتی۔ چند سیدھے سادھے قاعدے جو آسانی سے سمجھ میں آجاتے ہیں کافی ہیں مثلاً یہ کہ کوئی بچہ دوسرے بچوں کے کام میں مداخلت نہ کرے وغیرہ۔ وہ یہہ جانتے ہیں کہ یہ قاعدے مناسب اور قرینِ عقل ہیں اس لئے اُن کی پابندی میں دقت بھی نہیں ہوتی۔ اس طرح بچہ میں ضبطِ نفس پیدا ہوتا ہے جو دو چیزوں پر مشتمل ہے۔ ایک تو کسی حد تک اچھی عادتوں پر دوسرے اس احساس پر جو عملی مثالوں کے ذریعہ پیدا ہوتا ہے۔ بعض اوقات انجام کار فائدہ اُسی میں ہوتا ہے کہ آئندہ نفع کے لئے موجودہ خواہش کو روک لیا جائے۔ لوگوں کو ہمیشہ سے یہ بات معلوم ہے کہ کھیلوں میں اس قسم کا ضبط نفس آسانی سے حاصل ہوتا ہے۔ لیکن کسی کو یہ خیال نہیں آیا کہ تحصیل علم بھی اتنی ہی دلچسپ بنائی جا سکتی ہے۔ کہ اس میں بھی وہی محرکات عمل کارفرما ہوں جو کھیلوں میں ہیں۔ اس کا اصل اُصول بہت واضح ہے اور وہ یہ ہے کہ حقیقی ضبط بیرونی جبر اور دباؤ کے مرادف نہیں بلکہ اُن ذہنی عادتوں پر منحصر ہے جن کی وجہ سے بچہ خود بخود بُرے اور ناپسندیدہ کاموں کی بجائے اچھے

اور پسندیدہ کاموں کی طرف راغب ہوتا ہے۔

لہذا مدرسہ کے ضوابط بالخصوص ابتدائی مدارس کے اتنے سخت نہ رکھنے چاہیں جو طالب علم کو بالکل مقید و بے بس بنا دیں۔ اگرچہ ہم بچوں کے مدرسہ داخل ہوتے وقت اُن کی آزادیوں سے بہت کچھ حصہ سلب کر لینے اور ان کو سخت اور ناموافق قوانین کا پابند کر دینے پر مجبور رہوتے ہیں۔ لیکن یہ قوانین ایسے نہ ہونے چاہیں جو اُن کے دماغی اور جسمانی نشو و نما میں مانع ہوں اور اُن کی استعداد اور جذبات کی ترقی و نمو کو روک دیں۔ بچوں کے عادات و اطوار کے متعلق معلم یا والد کو بعض امور جاننا ضروری ہے۔ جن میں سے چند ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

(۱) ابتداً بچے کتاب پڑھنے سے متنفر رہتے ہیں مگر جبلاً و فطرتاً قصص و کہانیوں کے سُننے اور تصاویر کے دیکھنے کا اُن کو بے حد شوق ہوتا ہے لیکن اُسی ضمن میں رفتہ رفتہ اُن میں کتاب پڑھنے کا شوق جاگزیں ہوتا جاتا ہے۔ (۲) گننے وقت پہلے پہل جلدی جلدی گنتا ہے اور اُن اشیا کی تعداد کا بھی لحاظ نہیں رکھتا جو اس کے سامنے ہوں مگر رہنمائی کی جائے اور بار بار دہرائے اور تجربہ ہو جائے تو ہر چیز بتا کر شمار کرنے لگتا ہے۔ (۳) بعض اوقات بچے کاپی کتاب لے کر بیٹھنے کو چاہتا ہے بعض دفعہ اُسے تختہ سیاہ پر لکھنے کی خواہش ہوتی ہے۔ بعض مرتبہ وہ اُن ہی چیزوں سے کھیلنا پسند کرتا ہے۔ دِن کا زیادہ حصہ وہ آزاد اور خود مختار رہنا چاہتا ہے۔ بہت سی چیزیں صرف دیکھکر اپنے آزاد مشغلوں کے وقت خود انجام دینے کی کوشش کرتا ہے۔ یہہ باتیں اُس کی دماغی اور جسمانی نشو و نما اور ترقی کے واسطے ایسی ہی ضروری ہیں جیسے کھانا پانی زندگی کے لئے لازمی ہے۔ (۴) کھیل کے وقت بھی ہم بچوں سے باتیں کر سکتے ہیں بشرطیکہ ہم اُن کی سی باتیں کریں (۵) لکھنے پڑھنے کی تاکید کا عام طریقہ بچہ کے دِل میں تعلیم سے نفرت پیدا کرتا ہے اس لئے کسی کام کی ہدایت سے پہلے ہمیں چاہئے کہ

بچّہ کو اس کام کی ترغیب و تحریص دلائیں اور اُس سے دلچسپی پیدا کرائیں اس کے لئے ہمیں خود اس کے ساتھ بیٹھنا چاہیئے اور دیکھنا چاہیئے کہ وہ کیا کرتا ہے اور اس کی دل افزائی کرنی چاہیئے اور بوقت ضرورت اس کو مشورہ دینا چاہیئے۔ جب بچے کو کام کی رغبت ہو جائے گی تو پھر جو بھی کہا جائیگا اس کو وہ انجام دے گا۔

(۶) اگر اس طرح اس کے ساتھ بیٹھا رہنے سے بچہ تھک جائے تو اس کو اکیلا چھوڑ دینا چاہیئے۔ بچہ پر خفگی نہ کی جائے اور نہ ناشائستہ و غیر مہذب الفاظ سے اس کو متنبہ کیا جائے۔ چونکہ بچوں میں تقلید کا مادہ زیادہ ہوتا ہے ممکن ہے کہ وہ بھی اس مذموم عادت کے مرتکب ہو کر آئندہ دوسروں کی نسبت اُس کا استعمال کریں۔

جدید تعلیم میں ضبط کو شیطان کی نظر سے نہیں دیکھا جاتا۔ ضبط قائم رکھنا یہ کوئی تعلیم کا حاصل مقصد نہیں ہے بلکہ وہ ایک ذریعہ ہے۔ تعلیم کی اہمیت بچوں کی سمجھ میں آجائے، تعلیمی قواعد کا بچوں کو یقین ہو جائے تو ضبط کی طرف الگ توجہ دینے کی ضرورت نہیں باقی رہتی۔ ضبط خود بخود پیدا ہو جاتا ہے۔ بچوں کو اگر یہ معلوم ہو جائے کہ دیر حاضری کی وجہ سے وہ تعلیم سے متفید نہیں ہو سکتے تو وہ کبھی دیر سے نہیں آئیں گے۔ مدرسہ میں مدرس جو کچھ کہتا ہے وہ سننے کے قابل ہے یہ بات اگر بچوں کی سمجھ میں آجائے تو وہ کبھی شور نہیں مچائیں گے۔ بچّہ ہمیشہ حرکت پسند ہوتا ہے وہ کبھی خاموش نہیں بیٹھے گا۔ وہ خاموش بیٹھنا چاہتا ہی نہیں۔ بچوں کو اگر کسی کام میں مصروف رکھا جائے تو ضبط قائم رہنا کوئی مشکل بات نہیں ہے۔

آزادی اور بیضابطگی کی تمیز میں اکثر لوگوں کو غلط فہمی ہوتی ہے۔ تعلیمی آزادی کی تحریک ضبط کے خلاف ہے۔ مگر آزادی کے یہ معنی نہیں ہیں۔ آزادی کے لئے ضبط کی سخت ضرورت ہے۔ مگر یہ ضبط بچّہ اپنے میں خود پیدا کرے۔ اس میں خارجی عناصر بعض اوقات موثر نہیں ہوتے۔ بچوں کے دل میں ضبط اور باقاعدگی کا احساس پیدا کیا جائے تو پوشیدہ قواء کی نشوونما ہو سکتی ہے۔ آزادی سے مراد مطلق العنانی

( License ) نہیں ہے یا اُس کے یہ بھی معنی نہیں ہو سکتے کہ استاد کا وجود غیر ضروری ہے۔ بلکہ آزادانہ اُصول کی تعلیم میں مدرس کو زیادہ کام کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے بہ نسبت اُس ماحول کی تعلیم کے جب کہ استاد کے لئے عہدہ داران سررشتہ تعلیمات کی جانب سے کام مقرر کیا جاتا ہے۔ اور جس کی پابندی کرنا اس پر لازم ہوتا ہے۔ آزادی سے مراد یہ ہے کہ مدرسہ میں ایک نیا اصول پیدا کیا جائے اور استاد بھی ایک نئے وضع کا بن جائے۔ اُس میں جدید طریقے بھی مستعمل ہیں۔ جدید تعلیم میں متعلمین کی روح۔ دماغ۔ اور جسم کی حرکات کی آزادی کی زیادہ گنجائش رکھی گئی ہے۔ مدرس کا کام بچوں کو لاٹھی سے ہانکنے کا نہیں بلکہ اُن کی رہنمائی کرنے کا ہوتا ہے وہ اپنے ذاتی تجربہ سے اُن کو مستفید کرے۔ بچوں کی تحقیق میں صرف بوقت ضرورت امداد کرے۔ ان کو اپنی ذاتی کوشش سے سوچنے اور کام کرنے کی ترغیب دلائے۔ مدرس کی حکومت سے دراصل یہ مراد نہیں کہ وہ اپنی چھڑی یا بید کے زور سے ایک حکمران بنے۔ مدرس کی حیثیت ایک رفیق دوست کی سی ہوتی ہے جو اپنے طلبا کی بوقت ضرورت امداد کرے اور ان کو تحقیق کی طرف راغب کرے۔ لیکن یہ کہنا کہ "میں اس چیز کو پسند کرتا ہوں اس لئے تم بھی اس کو پسند کرو ورنہ غلطی پر رہو گے" مناسب نہیں ہے کیوں کہ اس سے بچوں کی آزادی سلب ہو جاتی ہے اور ان کو اندھی تقلید کی طرف راغب ہونا پڑتا ہے۔

زمانہ قدیم میں مدرس کو زیادہ اہمیت دی جاتی تھی وہی بچوں کی تعلیم کا مرکز قرار دیا جاتا تھا۔ مدرس پر ہی مدرسہ کا انتظام۔ نظم و نسق مبنی تھا۔ فلاں مضمون کی تعلیم کس طریقہ سے دی جائے اور اپنا رعب طلبا پر کس طرح جمایا جائے اور ضبط کیسے قائم رکھا جائے بس اسی پر مدرس غور کرتا تھا۔ اور یہی امور اس کے مدنظر رہا کرتے تھے۔ زمانہ حال میں بچہ کو زیادہ اہمیت دی گئی ہے اور تعلیمی مرکز وہ خود بنا ہوا ہے تعلیم جدید میں سب سے زیادہ اہم چیز بچہ ہے۔

میڈم مانٹی سوری نے اپنے اصول تعلیم میں بچوں کی آزادی پر زیادہ زور دیا ہے۔ وہ سزا و جزا کی قائل نہیں ہے بلکہ اُس کا خیال ہے کہ سزا اور انعامات مصنوعی یا جبری کوشش کی طرح محرکات کا کام دیتے ہیں۔ یعنی اُس کا مطلب بچوں کو فطری ترقی یا سعی کی طرف مائل کرنا ہے۔ وہ بچوں کے لئے ترقی جماعت کو انعام کا نعم البدل بتلاتی ہے اور حقیقت میں بچوں اور بالغوں دونوں کے لئے یہ ایک اچھا انعام ہے۔ نیز ڈاکٹر موصوفہ کا خیال ہے کہ اگر ماحول میں آزادی کی اسپرٹ ہو اور طلبا کے لئے ان کے مدارج عمر کے لحاظ سے کام کرنے کے واسطے بہت سی چیزیں مہیا ہوں اور خوشی سے اپنا کام انجام دینے پر تیار ہوں تو پھر سزا و انعام کی ضرورت باقی نہیں رہتی بلکہ بچے ہنسی خوشی مشکل سے مشکل کام بھی خود بخود انجام دینے میں دریغ نہ کریں گے۔ مانٹی سوری کے کم و بیش تمام تعلیمی آلات میں اسی آزادی اور ذاتی سعی کی روح کارفرما نظر آتی ہے۔



# معائنہ مدارس ابتدائیہ

از

مولوی سید کریم اللہ احمد صاحب ناظر مدارس حلقہ دوم ضلع پربھنی

جہاں ابتدائی تعلیم پر نظر ثانی کی جارہی ہے اور اس کو عوام کے لئے مفید بنایا جارہا ہے وہاں اس تعلیم کی نگرانی کے طریقہ پر بھی نظر ثانی کی ضرورت لاحق ہوتی ہے تاکہ صحیح مقصد پورا ہو سکے۔ عام طور پر یہ سنا جاتا ہے کہ مروجہ طریقۂ نگرانی اتنا مفید نہیں ہے جتنا کہ ہونا چاہئے۔ اس لئے مندرجۂ ذیل مضمون میں یہ کوشش کی جارہی ہے کہ موجودہ طرز نگرانی کے اسقام واضح کئے جائیں اور چند اصلاحات و ترمیمات کو پیش کیا جائے جو ممکن ہے قابل لحاظ ہوں۔

**موجودہ طریقۂ کار**

ایک ناظر مدارس سال میں ایک مرتبہ بھی اپنے حلقہ کے پورے مدارس کا معائنہ نہیں کرسکتا۔ وہ بمشکل تمام پورا ایک دن مدرسہ کے معائنہ میں ہمہ تن مصروف ہوسکتا ہے کیونکہ اکثر اوقات اس کو اس روز یا دوسرے مقام پر دوسرے مدرسہ کے معائنہ کے لئے جانا یا سفر کرنا لازمی ہے جو کچھ بھی اس کے مفید فنی معلومات کا ذخیرہ اس کے پاس ہوتا ہے وہ اس کو بہ اطمینان خاطر حالات کے تحت استعمال نہیں کرسکتا۔ یہ ممکن ہے کہ وہ چند منتشر ہدایات غریب مدرس کو دیتا جائے۔ امکان ہے کہ اس کی جلدی یا مدرس کی عدم قابلیت کی وجہ سے یہ منتشر ہدایات کچھ مفید ثابت نہ ہوں بلکہ ناقابل عمل ہوں۔ اگر سال آئندہ کے معائنہ کے وقت ان ہدایات کی تکمیل نہ کرنے پر مدرس سے سخت باز پرس اور تدارک کیا جائے تو سمجھ جانا چاہئے کہ اگر ناظر کا ظلم نہیں تو غلطی ضرور ہے۔

**مدرس کے ساتھ ہمدردانہ برتاؤ کی ضرورت**

ایسی صورت میں ناظر کو کیا کرنا چاہئے؟ اس سوال کے کئی جواب ہیں۔ جوابات مدرس

متعلقہ کی انفرادیت پر منحصر ہیں۔ ناظر یا عہدہ دار معائنہ کنندہ کو چاہیئے کہ مدرس کی استعداد اور تکمیل ہدایات میں اس کی توجہ اور اس کی حقیقی مشکلات کو سمجھنے کی کوشش کرے۔ یہ احساس ہونا چاہیئے کہ عہدہ دار کا سالانہ معائنہ مدرس کو اس عہدہ دار کے پسندیدہ طریقوں پر عامل و ناپسندیدہ طریقوں سے دور نہیں رکھ سکتا۔ بلکہ معائنہ کنندہ مدرس کے اختیار کردہ طرز عمل کو اپنی بہترین رہنمائی سے زیادہ مفید اور بہتر بنا سکتا ہے جو ہمدردانہ مشورہ و تعاون سے ممکن ہے۔

معائنہ کنندہ کو غور کرنا چاہیئے کہ مدرس اور مدرسہ کی بہبودی بلکہ سب سے زیادہ طلبار کی بہتری معائنہ کنندہ کے ہدایات کی اندھا دھند پابندی میں مضمر نہیں ہے۔ بلکہ صحیح طریقہ کار پر منحصر ہے معائنہ اسی صورت میں مفید ہو سکتا ہے کہ کم از کم سال میں چار معائنہ ایک مدرسہ کے ہوں اس وقت بھی معائنہ کنندہ کی وسیع الخیالی اور صحیح تفکر کی ضرورت ہے۔

**اصلاح کا ایک طریقہ** سال میں چار معائنہ حالات حاضرہ کے تحت دشوار ہیں کیونکہ ایسی صورت میں ناظران مدارس کی کافی تعداد فراہم کرنی ہوگی۔ اس لئے کسی سبیل کے نکالنے کی ضرورت ہے۔ تاکہ مدرسین و معائنہ کنندگان اکثر و بیشتر مدرسہ کے اوقات کے بعد آپس میں تبادلہ خیال کر سکیں۔ صدر مدرسین کے لئے خاص طور پر اور عام طور پر مدرسین کے لئے ایسے مواقع بحین دورہ فراہم کئے جا سکتے ہیں۔ تاکہ وہ کسی خاص منتخبہ مقام پر جمع ہوکر معائنہ کنندہ عہدہ دار سے آزادانہ ان مشکلات و دقتوں پر تبادلہ خیال کریں جن سے ان کو روز آنہ دوچار ہونا پڑتا ہے۔ عملاً اس تجویز کو یوں پیش کیا جا سکتا ہے کہ ایک ناظر مدارس کسی ایک تعلقہ میں پہنچ کر جلد از جلد اس تعلقہ کے تمام مدارس کا معائنہ کر لیتا ہے پھر آیندہ بارہ مہینہ تک اس کو موقع نہیں ملتا کہ اس تعلقہ میں جائے۔ اس طریقہ عمل میں تبدیلی کی ضرورت ہے۔ اول یہ کہ ناظر کا مستقر ایسا ہو کہ ہر مدرس اس تک آسانی سے پہنچ سکے یا ناظر ہر مدرس کے مستقر تک بسہولت آ جا سکے

موجودہ مستقر جو ضلع ہوتا ہے ناظر و مدرس ہر دو کے لئے دشواریوں کا باعث ہے اس کے لئے اگر ڈیویژن مقرر کردئے جائیں اور ہیڈ ڈیویژن ایسا مرکزی ہو کہ جملہ مدارس علاقہ قریب تر ہو جائیں تو ایک طرف مدرسین کے لئے باعث سہولت ہو جاتا ہے تو دوسری طرف ناظر کے لئے بھی جلد از جلد مدرسین کے ساتھ تعاون و مشورہ کے مواقع حاصل ہیں رہا اخراجات کا سوال تو یوں بھی سررشتہ پر ناظر کی مہینہ میں دو چار مرتبہ مستقر ضلع پر آمد و رفت کا بار کافی ہو جاتا ہے جب وہ اپنا مستقر اپنے حلقہ کے وسط میں رکھے گا تو اس میں کچھ بچت بمد سفر خرچ نکل آئے گی جو اس کے دفتر وغیرہ کے اخراجات کے لئے دیا جا سکتی ہے۔

ناظر کا پروگرام اس طرح کا ہونا چاہئے کہ وہ اس نواح میں کم از کم سال میں چار مرتبہ پہنچ سکے۔ وہ ہر حلقہ میں انہی مدارس کا معائنہ نہیں کرے گا بلکہ ایسے مدارس بغرض معائنہ شریک پروگرام رہیں گے جن کو اس نے گذشتہ دورہ میں نہ دیکھے ہوں۔ آس پاس کے مدرسین کو مواقع فراہم کر سکے گا کہ وہ کم از کم سال میں چار مرتبہ عہدہ دار معائنہ کنندہ سے تبادلہ خیال کر سکیں۔ نت نئے حاصل کردہ معلومات اس طرح مدرسین میں اشاعت پا سکیں گے۔ نمونہ کے اسباق خود ناظر کے یا کسی قابل مدرس کے ایسے مواقع پر بہت مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔ اس طریقہ کے علاوہ اگر ایک اسپیشل ناظر کسی ایک سمت کے لئے مقرر کر دیا جائے جس کا کام ہی یہ ہو کہ وہ تعلیمی پروپگنڈا اور تعلیمی معلومات کا مدرسین کے اجتماع میں اشاعت کرتا رہے تو زیادہ مفید ہو گا۔

انجمن ہائے اساتذہ و کانفرنس بھی اس مقصد کو اچھی طرح انجام دے سکتی ہیں بشرطیکہ یہ ادارے بہترین قابل تعلیمی ہمدردی رکھنے والے عہدہ داروں کے ہاتھ میں ہوں معائنہ کنندہ کو مندرجہ بالا اسکیم کو بروئے عمل لا کر کامیاب بنانے کے لئے یہ ضروری ہے کہ اسکو حالات تعلیمی پر کافی عبور حاصل ہو۔ جس سے اس کو دوچار ہونا ہے۔ اس کو کامل احساس ہونا چاہئے کہ مدرس کو کافی محنت اور توجہ کرنے کی ضرورت ہے۔ وہ اپنے کو امدادی عنصر تصور کرے۔ اور یہ نہ سمجھے کہ مدرسین بالکلیہ اس کی

مرضی کے مطابق کام کرنے والے ہیں غرض اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ تازہ معلومات حل طلب مسائل کے متعلق حاصل کر کے مفید رہنمائی کرے۔

**ناظران مدارس کے موجودہ مشکلات اور ان کا حل۔** دورحاضرہ میں ناظران مدارس کو صرف یہی ایک دقت نہیں ہے کہ ان کے تحت کثیر تعداد مدارس کی ہے جن کا معائنہ ان کے لئے ناممکن ہے بلکہ اور دوسرے ایسے متعدد موانعات و مشکلات ہیں کہ اپنا کام اچھی طرح سے انجام دینے کا موقع ہی نہیں ہے۔ وہ چونکہ عملۂ نظارت کی آخری کڑی ہیں اس لئے ان کو ایسے بھی کام انجام دینے ہوتے ہیں جو کسی طرح بھی ان کے فرائض میں داخل نہیں ہو سکتے۔

اگر ان سے حقیقت میں ان کے اپنے فرائض کی توقع کی جارہی ہے تو یہ ضروری ہے کہ اُن سے طویل رپورٹوں اور نخشہ جات کی نقل کرنے کا مکلف کام نہ لیا جائے۔ برآوردات کی تنقیح کا کام اُن سے علیحدہ ہونا چاہئے۔ کیونکہ یہ کام اہلکاران دفتر سے متعلق ہیں اس کے لئے نامناسب نہ ہوگا اگر ایک ایک اہلکار ہر ناظر کے تفویض کر دیا جائے تاکہ یہ اُمور اہلکار انجام دے سکیں۔

**ناظر کے لئے ضروری کار دفتر** مذکورۂ بالا تجویز سے یہ مراد ہرگز نہ لی جائے کہ ناظر مدارس کو کسی قسم کا دفتری کام کرنا ہی نہ پڑے بعض ایسے امور ہیں جن کو انجام دینا ہی پڑتا ہے۔ تاکہ معائنہ موثر ہو سکے۔ اس کے لئے یہ مناسب ہوگا کہ ناظر کو چند اختیارات مثلاً منظوری رخصت۔ برآئندگی تنخواہ تنقیح تختہ جات ماہانہ کے ضمن میں کچھ سزا کے متعلق دیدئے جائیں تاکہ ان مدرسین پر انتظامی طور پر کچھ اثر رہے جو اس کے تحت ہیں۔

**مدرسہ تحتانیہ کے معائنہ کے وقت کون سے اُمور پر زور دیا جائے** تعلیم کا موجودہ مطمح نظریہ ہے کہ طلباء کو بہترین شہری بنایا جائے۔ اس کو ابتدائی تعلیم میں نظرانداز نہیں کیا جا سکتا۔ ابتدائی منزل تعلیم میں لکھنے پڑھنے اور حساب کی تعلیم کے علاوہ صحیح عادات کی ساخت اور رجحان صحیحہ کا پیدا

کرنا ضروری ہے۔ اس کے علاوہ مقامی تاریخ جغرافیہ اور مطالعہ قدرت پر زور دینا بھی ضروری ہے۔ مفید شہری بنانے کے لئے کمسن طلباء کے نازک دماغوں پر کتابی تعلیم کا بار زیادہ ڈالے بغیر صحیح عادات ورحجان کا پیدا کرنا اہم ترین کام ہے۔ علم حاصل کرنے کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ اس جدید قوت کے استعمال سے زندگی کو اور بہتر و مفید بنایا جا سکے۔ اگر عادات صحیحہ ورحجانات کا حصول بغیر علم کے ممکن ہوتا تو تعلیم کا مقصد صرف عادات و اطوار کو بنانا ہی ہوتا مگر یہ مسلمہ ہے کہ تعلیم عادات صحیحہ ورحجانات حقیقی کے پیدا کرنے میں بہت ممد و معاون ہے اس لئے تعلیم کے ساتھ ان چیزوں پر زور دینا ضروری ہے۔ جو ہماری ابتدائی تعلیم کا مقصد ہونا چاہئے۔

اس لئے مدارس تحتانیہ میں ہمیں تربیت، عادات، و پیدائش رحجانات حقیقی کو مقدم سمجھنا چاہئے ہماری خاص توجہ اس امر پر مرکوز ہونی چاہئے کہ آیا بچہ کو عادات صحیحہ کے حاصل کرنے میں کافی مدد دی جا رہی ہے یا نہیں۔ اس کو صاف اور صحت بخش رہائش سے مسرت حاصل ہوتی ہے یا نہیں۔ آیا وہ صحیح طریقہ پر بیٹھتا اور کھڑا ہوتا اور گفتگو کر سکتا ہے یا نہیں۔ اس کے علاوہ اس چیز کو بھی دیکھنا چاہئے کہ کیا مدرس ممکنہ امداد طلباء کی ان امور میں کر رہا ہے اور مدرسہ اور اس کا ماحول صاف پاک اور دل خوش کن ہے؟ ورزش اور کھیلوں کا انتظام کافی طور پر مدرسین کے جانب سے ہونا چاہئے تاکہ طلباء اس میں مسرت کے ساتھ حصہ لے سکیں یہ نہایت ضروری ہے کہ ان امور کے مدنظر ابتدائی مدارس میں ایک باقاعدہ نصاب مرتب ہو اور ممکنہ سہولتیں اس کے لئے فراہم کی جائیں تاکہ کمسن طلباء کی تعلیم دستی مشاغل اور اسی قبیل کے دوسری مصروفیات کے ذریعہ ہوتی رہے جو تعمیری ہوں۔ مطالعہ قدرت کی تعلیم محض کتاب کی حد تک ہی محدود نہ ہو بلکہ عملاً طلباء کو اس سے استفادہ کرایا جائے۔ کتابوں کو رٹا دینا موجودہ دور تعلیمی میں فضول ثابت ہوا ہے۔ قواعد کی تعریفات جغرافیہ کی اصطلاحات تاریخ کے سال

حساب کی میکانی مشقیں شکل الفاظ کو رٹانا یہ ایسے امور ہیں جن کی وجہ سے بچہ اور مدرس کو ایک غیر ضروری گرانی محسوس ہوتی ہے اس لئے معائنہ کنندہ کے لئے ضروری ہے کہ ایسی مشکلات کو حتی الامکان رفع کرنے کی کوشش کرتا رہے۔

**استاد اور شاگرد** طلبہ یہ محسوس کرنے لگیں کہ مدرس ان کی بہبودی کا خواہاں ہے۔ مدرس کی قابلیت اور محنت محض بے سود ہے خواہ وہ کتنا ہی لائق ہو اگر وہ طلبہ کو یہ باور نہ کرا سکے کہ وہ اِن سے محبت کرنے والا اور ان کا سچا بہی خواہ ہے۔ اس لئے معائنہ کنندہ کو یہ دیکھنا چاہیئے کہ مدرسہ کا ماحول اس طرح کا ہے یا نہیں۔ مدرس کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے طلبہ سے انفرادی طور پر بخوبی واقف ہو اور اپنے مساعی کو انفرادی طور پر کارفرما کرتا رہے۔ اگر مدرسہ بڑا ہے تو ہر مدرس ایک طالب علم کو منتخب کرلے اور اس کے ساتھ جو طرز عمل رکھا جائے دوسروں کے لئے باعث ترغیب ہو۔

کمسن طلبہ میں نقالی کا مادہ ہوتا ہے۔ اس لئے مدرس کا عمل اس طرح کا ہونا چاہیئے کہ طلبہ اس کی ریس سے استفادہ کرسکیں جو مدرس خود پاک صاف نہ رہتا ہو لیکن طلبہ کو صفائی کی پر زور تلقین کرتا رہے تو اچھے نتائج کی توقع رکھنا عبث ہے۔ مدرس لباس۔ رجسٹرات۔ پابندی وقت۔ وایفائے وعدہ وغیرہ کا بخوبی لحاظ رکھے۔ تاکہ طلبہ میں بھی یہی عادات راسخ ہوتی جائیں۔

**اصول اور طریقۂ کار** اصول اور طریقۂ تعلیم پر بھی نظر ڈالنا ضروری ہے۔ معائنہ کنندہ کو نکات ذیل پر خاص توجہ دینی چاہیئے۔

(۱) بچہ توجہات کا مرکز ہے۔ اس لئے جملہ توجہات اس پر صرف کی جائیں اس لئے اس کی انفرادیت کو بخوبی ذہن نشین کیا جائے تعلیم کا مقصد اسی انفرادیت کو ابھارنا ہے۔

(۲) ہر بچہ کی انفرادیت کے فرق کے مدنظر اس کی تعلیم کا انتظام ہو اور مختلف مضامین میں ارتباط کو ملحوظ رکھا جائے۔

(۳) بچہ کے ماحول کا گہرا مطالعہ کیا جائے اور اس کو اس کی تعلیم کے لئے مفید بنایا جائے۔

(۴) تعلیم اور مدرسہ کا ماحول زندگی اور زندگی کے تجربات سے مربوط ہو۔

(۵) طلبہ میں آزادی کا احساس پیدا کیا جائے اور وہ مدرسہ کو قید و بند کی جگہ نہ سمجھیں

(۶) بچہ کی انفرادیت کا نمو معاشرہ کے مفاد کے خاطر ہو۔

یہ اصول ہمارے مطمح نظر ہوں تو کیا کہنا کیونکہ عام طور پر یہ اصول مدارس میں مفید ہو سکتے ہیں۔ اگر ان کے علاوہ اور کوئی اصول مدرسین مفید تر قابل عمل تصور کرتے ہوں اور معائنہ کنندہ کی نظر میں بھی مفید ہوں تو ایسے مدرس کی حوصلہ افزائی کرنی ضروری ہے۔

**معائنہ کو کیونکر مفید بنایا جائے** نکتہ چینی معائنہ کا مقصد نہ ہونا چاہئے۔ اگر تنقید اور سختی معائنہ کا مقصد ہو تو وہ تعلیمی معائنہ نہیں ہے بلکہ سختی کا ڈنڈا ہے جس کے آگے ہر مجبور کا سر خم ہو جاتا ہے۔ معائنہ تعلیمی مفید اسی صورت میں ہو سکتا ہے جس میں رہنمائی، نصیحت اور تجربات کا اظہار ہو۔ اور معائنہ کنندہ و مدرسین کے درمیان یہ احساس پیدا ہو کہ ایک صحیح رہنمائی کر رہا ہے تو دوسرا اس میں فوائد محسوس کر رہا ہے آخر میں ناظران مدارس کے موقف کو بھی ایسا بنانے کی ضرورت ہے کہ وہ صحیح معنوں میں معائنہ کنندہ عہدہ دار ثابت ہوں۔ وقار سررشتہ کا لحاظ ان کو ہونا چاہئے۔ اور سررشتہ کے لئے ضروری ہے کہ ان کے وقار کا تحفظ کرے۔ خدمت نظارت تعلیمات اکثر و بیشتر خدمت نظارت عدالت کے مماثل سمجھی جاتی ہے حالانکہ ان دونوں میں بین فرق ہے عدالت کا ناظر ستقاسہ کا اہلکار ہوتا ہے اس کے برخلاف ناظر تعلیمات باعتبار عہدہ یافت گریڈ جس طرح کے ضابطہ تعلیمات رہنمائی کرتا ہے مددگار مہتمم کی حیثیت رکھتا ہے۔ مناسب ہوگا کہ اس عہدہ کو ناظر کے لقب سے نہ موسوم کیا جائے بلکہ نائب مہتمم تعلیمات یا مددگار مہتمم تعلیمات کے لقب سے موسوم کرنے کی اجازت ہو تو اس اعتبار سے

اس کا موقف ایک حد تک معزز باعتبار فرائض کے ہو جائے گا جس کے نتائج مزید اثر پذیر ہوں گے۔

---

# مدارس اور مسئلہ بے روزگاری

از

مولوی احمد محسن صاحب قادری علوی معتمد انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بمبئی

"مدرسہ جدید کا تعلق جماعتی زندگی سے بہت قریب کا ہے۔ وہ کوئی قائم بالذات ادارہ نہیں ہے جس کو گرد و پیش کے اقتصادی سیاسی اور سماجی زندگی سے کوئی واسطہ نہ ہو۔"

مندرجہ بالا قول کی مزید تشریح یوں بھی کر سکتے ہیں کہ مدرسہ کو اپنی اندرونی زندگی کی تشکیل، معاش کی ضروریات کا لحاظ کرتے ہوئے اس طرح کرنی چاہیئے کہ طلبہ عمرانی مشاغل اور سماجی مصروفیات کا تجربہ حاصل کر کے دنیا کے عملی میدان میں قدم رکھ سکیں۔ اور اگر اس کے برعکس مدرسہ عمرانی مشاغل سے بے نیاز رہے تو طلبہ کا علم و ہنر اور اُن کی استعداد چار دیواری مدرسہ تک مفید ضرور ثابت ہو گی لیکن موجودہ زمانے میں مکمل زندگی کی تیاری کا مقصد حاصل نہ ہو گا۔

(مکمل زندگی کی تیاری) یا تعلیم کا افادی و ثقافتی پہلو مختلف فیہ مسائل ہیں اور ہو سکتا ہے کہ بعض اہل الرائے مقصد تعلیم میں مجھ سے اختلاف کریں لیکن اگر دور حاضرہ کی میکانی اقتصادی، اور سماجی ضروریات کو پیش نظر رکھ کر مدرسہ کی افادیت پر تبصرہ کیا جائے تو یہ امر روز روشن کی طرح واضح ہو جائے گا کہ مدارس ثانویہ کے نتائج قوم و ملک کو خاطر خواہ طور پر مطمئن نہ کر سکے گو کہ سرپرستوں اور اولیا طلبہ کی توقعات "مکمل زندگی کی تیاری" سے کچھ زیادہ افادیت کی طرف مائل ہیں اور

اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا ہے کہ تعلیم کو حصول معاش کا ذریعہ تصور کرنے میں وہ کسی حد تک حق بجانب ضرور ہیں۔ موجودہ نصاب کی خشک اور کتابی فضا طلبہ کو طوطے مینا کی طرح بولنا ضرور سکھا دیتی ہے لیکن روزمرہ کا تجربہ شاہد ہے کہ ہمارے نتائج نہایت ناقص اور افسوس ناک ثابت ہوتے ہیں۔ گزشتہ دس سال سے تمام ہندوستان میں اس کی ضرورت محسوس کی جا رہی تھی کہ نصاب کو از سر نو ترتیب دیا جائے اور تعلیمی کل پرزوں کو اس طرح ڈھالا جائے کہ موجودہ ضروریات پوری ہو سکیں۔ مختلف مقامات پر جلسے ہوئے کانفرنسیں منعقد ہوئیں اور ملک کے بڑے بڑے دماغوں نے ملکر کسی ایک مفید نتیجے پر پہنچنے کی کوشش کی لیکن اب تک کوئی ایسا "مرکز ثقل" دریافت نہ ہو سکا جہاں تمام مکاتب خیال یکجا ہو کر کوئی مفید مطلب نتیجہ اخذ کر سکتے اس عرصہ میں متعدد مقامات پر تعلیمی ادارے قائم کئے گئے اور ایسی تجویزیں بھی پیش کی گئیں جو افادی و ثقافتی مقاصد کے حصول میں معاون ہو سکتیں۔ لیکن بہ نظر غائر ان کو جانچا گیا تو ہر ایک میں کوئی نہ کوئی ایسی خرابی پائی گئی جس کی بدولت وہ عالمگیر مقبولیت کی کسوٹی پر پوری نہ اتر سکی۔ مثال کے طور پر "وردھا اسکیم" کی افادیت سے کون ذی علم انکار کر سکتا ہے لیکن ایسی سنگلاخ زمین پر موجودہ تعلیم کا نازک پودا قائم کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے جہاں آبپاشی کے ذرائع بھی محدود ہوں اور اُن کے بعد یہ توقع کی جائے کہ یہ نونہال خودرو درختوں کے مانند اپنی خوراک حاصل کر کے پھلے اور پھولے۔ وردھا اسکیم کے مقاصد ارفع و اعلیٰ ہیں لیکن اس نظام میں جو دشواریاں پیش آئینگی ان کا حل کسی ایک ادارہ یا حکومت کے بس کی بات نہیں ہے۔ بعض اُصولی و فروعی اختلافات کی بنا پر اس کی مقبولیت بھی ایک مخصوص طبقہ تک محدود رہ گئی ہے۔ بنا بریں جمہور، عوام۔ سرمایہ دار۔ اور حکومت اس مفید تجویز کو متحدہ طور پر قابل عمل تصور کرنے میں تامل کر رہے ہیں علاوہ بریں ایسے ملک میں جہاں اوسط تعلیم ۵ فیصد بھی نہ ہو تعلیم کے لئے ایسے متحدہ طور پر بظاہر "بے مصرف" کام میں سرمایہ دار اپنی پونجی لگانے پر مشکل ہی سے

تیار ہوں گے اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ وردھا اسکیم عام مقبولیت حاصل نہ کر سکی۔

"شیر دلان پنجاب" کو تعلیمی معاملات میں بھی بہت کچھ دخل ہے چنانچہ "موگا" کو بطور مثال پیش کرتے ہیں کہ یہ ہندوستان کا وہ واحد ادارہ ہے جو اپنی کفالت خود ہی کرتا ہے لیکن مبصرین واقف ہیں کہ موگا کا نظام دراصل ایک تبلیغی اور مذہبی جماعت کا کارنامہ ہے اور اقامتی نظام کے ذریعہ کسی حد تک اپنے پیروں پر کھڑا ہے لیکن یہ ایک مخصوص جماعت ہی کے حق میں مفید ہو سکتا ہے ہمارا ملک ابھی اس قدر مخیر اور ترقی یافتہ نہیں ہے کہ ایسے اقامتی اداروں کو سرکاری سرپرستی کے بعد بھی کامیابی کے ساتھ چلا سکے۔ بنا بریں موگا کا نظام بھی مفید مطلب ثابت نہ ہو سکا۔

ڈلیوی کا طریقہ تعلیم امریکن اقوام کے حق میں ضرور مفید اور کامیاب ثابت ہو رہا ہے لیکن اس معیار پر پہنچنے اور عوام میں تعلیمی دلچسپی کو بیدار کرنے کے لئے گذشتہ دو سو سال کی تاریخ کا اعادہ کرنا پڑے گا۔ سینکڑوں قسم کے نظام تعلیم اور ہزارہا تجربات کے بعد امریکن قوم اس قابل ہو سکی کہ تعلیم کے افادی و کلچری مقصد کو حاصل کرنے میں کامیاب ہو رہی ہے لیکن ہمارے ایسے پس افتادہ ملک کے لئے یہ نظام ابھی ناقابل عمل ہے۔

الغرض اسی ادھیڑ بن میں ہمارے سررشتہ تعلیمات کو عرصہ گزر گیا اور آخر ش ہمارے موجودہ قابل فخر اور لائق ناظم صاحب تعلیمات نے سیکنڈری اسکیم اور ابٹ وڈ ور ڈ یکیشن کی روشنی میں ایک جدید تنظیم کا بیڑا اٹھایا ہے موجودہ نظام کے تحت شہری و دیہی مدارس کے امتیاز نے نفسیاتی اصول پر ذہنی فروق کا لحاظ کرتے ہوئے تعلیم کے مردہ ڈھانچہ میں نئی روح پھونک دینے کی بہترین کوشش کی ہے۔

اس تنظیم کے تحت آغاز تعلیم سے ثانوی دور تک تین طبقات قائم کئے گئے ہیں۔ تحتانی۔ ادنیٰ ثانوی۔ اعلیٰ ثانوی خصوصیت کے ساتھ یہ بات قابل ذکر ہے کہ ادنیٰ ثانوی اور اعلیٰ ثانوی امتحانات کی کامیابی کے بعد ہر طالب علم

کے لئے دوراستے قائم کئے گئے ہیں ہر طالب علم حسب منشا اعلیٰ تعلیم حاصل کرسکتا ہے۔ یا ادنیٰ۔ اور ہر دو کے خاتمہ پر زرعی صنعتی یا میکانی قسم کی پیشہ ورانہ تربیت پاسکتا ہے۔ تدوین نصاب میں یہ امر بھی پیش نظر رکھا گیا ہے کہ درسی کتابی علوم کے متوازی دستی و حرفی تربیت بھی برقرار رہے تاکہ ہر بارٹ کے نفسیاتی اصول کے تحت نظری و عملی تجربات حاصل ہوں اور آنکھ۔ کان اور ہاتھوں کے اشتراک عمل سے نفس کی تکمیل ہوسکے۔

جدید نصاب اس قدر لچکدار بنایا گیا ہے کہ ترمیمات کی کافی گنجائش باقی ہے اور طریقہ تعلیم میں نئی روح پھونکنے کے لئے انتخاب مضامین کے سوال کو بھی بڑی خوش اسلوبی کے ساتھ حل کر دیا گیا ہے۔ نصاب کی دوگونہ تقسیم کی بدولت امتحانی اور غیر امتحانی مضامین کی تفریق کو موجودہ تنظیم کا مفید ترین پہلو قرار دیا جا سکتا ہے جو طالب علم مدرسہ اور قوم من حیث کل کے لئے حقیقی طور پر فائدہ مند ثابت ہوگا غیر امتحانی نصاب جس کو زائد از نصاب مصروفیات بھی کہا جا سکتا ہے حقیقتاً موجودہ زمانہ میں داخل نصاب تصور کیا جاتا ہے۔ کیونکہ دراصل انہی غیر امتحانی مضامین کی صحیح تربیت کی بدولت گھر اور مدرسہ کے واحد مقصد "مکمل زندگی کی تیاری" میں سہولت پیدا ہوسکتی ہے اس سے طلبا کو اشتراک عمل اور ضبط نفس کے کافی مواقع فراہم ہوں گے اور وہ قدم قدم پر مدرسہ اساتذہ اور ہم سبق طلبا کے ساتھ اتحاد و انضباط کی ضرورت کو محسوس کریں گے۔ مزید براں اس قسم کے ذوق پیدا ہوجائیں گے جو آئندہ زندگی کی تعمیر میں مفید ثابت ہوں گے۔ اگر خالص فنی نقطہ نظر سے اساتذہ کی رہبری میں دستکاری اور ڈرائینگ کی تربیت کی جائے تو بہت جلد مدرسہ کی چاردیواری کے اندر مختلف قسم کی زائد از نصاب مصروفیات پیدا ہوجائیں گی۔ جو بچہ کے ذاتی شوق و ذوق کے بدولت روز افزوں پائیدار اور ترقی پذیر ثابت ہوں گی۔ اور ملکی بے روزگاری کے مسئلہ کو حل کرنے میں معاون ہوں گا مثلاً نقشہ کشی اور مصوری کا ذوق آئندہ چل کر شوقین طلبہ کے لئے کسب معاش کا

ذریعہ بن جائے گا اس طرح دستکاریوں میں وہ تمام ضروریات زندگی شمار کی جاسکتی ہیں جو دستی تربیت کی جماعت میں تیار کروائی جاسکتی ہیں مثلاً اردی دال۔ گلاس دال سادہ اور ارزاں قسم کی مزین کرسیاں کپڑے لٹکانے کی کھونٹیاں وغیرہ جن کی قیمت یا تو مدرسہ کے بازار میں حاصل ہو سکے گی ورنہ میلوں اور جاتراؤں میں اس قسم کے مال کی کھپت طلبہ کے ذوق تعمیر کو دوبالا کردے گی کھیل ہی کھیل میں دیس کے مبارک جذبہ کے ذریعہ انعامات کے ذوق میں بہترین نتائج حاصل ہو سکتے ہیں جو آیندہ مدرسہ اور طلبہ کے لئے کسب معاش کا ذریعہ ثابت ہوں گے۔ باغبانی کا مشغلہ بھی دستکاری کے مانند مدرسہ۔ طلبہ اور عوام کے واسطے مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ کیونکہ دور حاضرہ کی ترقی پذیر تعلیم کی بدولت۔ عمدہ زمین۔ اچھی کھاد موزون بیج اور آبپاشی کے کم خرچ بالانشیں طریقوں سے واقفیت حاصل کرنے کے بعد بچّوں کو مادرگیتی سے اُنس بڑھے گا اور عجب نہیں کہ کچھ دنوں بعد یہی ذوق پختہ ہو کر چند طلبہ کو زراعت کی طرف مائل کردے جو کسب معاش کا ذریعہ بن کر قوم کی پیدائشی دولت میں مفید آلہ کار ثابت ہو۔

اس کے علاوہ کشافہ۔ ورزش جسمانی اور دیگر زاید از نصاب مصروفیات ایک طالب علم کو قوم کا لائق فرد۔ متحمل اور بردبار انسان ایک عمدہ شہری بنا کر قوم کی مفلوک الحالی دور کرنے میں بڑی مدد کر سکتی ہیں ابتداءً ہمارے نتائج توقع سے بہت کم ثابت ہوں گے۔ لیکن بتدریج ہماری کوشش بارآور ثابت ہو کر مدمکمل زندگی کی تیاری" کے مقصد کو خود بخود حل کرے گی اور ہماری موجودہ بے مایگی اور معاشی پستی خود بخود دور ہو جائے گی۔

موجودہ تنظیم کی بدولت مدارس کو اس کا کافی موقع حاصل ہو گیا ہے کہ حقیقتاً قوم کی بے روزگاری کے مسئلہ کا آسان حل بتا کر قوم و ملک کو ممنون کریں لیکن شرط یہ ہے کہ اساتذہ صحیح معنی میں طلبہ کی رہبری کریں اپنی عرق ریزی اور زبردست

ایثار کی بدولت مدرسہ ثانویہ کے امتحاناتِ اعلیٰ اور ادنیٰ میں کم از کم ۸۰ فیصد طلبہ ہر سال نکالتے رہیں۔ اس کے علاوہ اولیائے اطفال کے ساتھ اشتراکِ عمل۔ سرمایہ داروں کے ساتھ ارتباط اور عہدہ داران مقامی کے ساتھ تعاون کو برقرار رکھنا اپنا خوشگوار فریضہ تصور کرلیں تو مدرسہ کے ۸۰ فیصد کامیاب طلبہ کے واسطے معاشرہ میں ایک عمدہ جگہ نکال لینا زیادہ دشوار نہ ہوگا اگر مندرجہ بالا مسلک پر اساتذہ اور مدرسہ عمل پیرا ہوں تو ۸۰ فی صد طلبہ کا مستقبل مندرجہ ذیل طریقوں پر سنوارا جا سکتا ہے۔

۳۰۔ فی صد طلبہ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لئے جامعہ چلے جائیں گے۔

۱۰۔ فی صد ذاتی شوق و ذوق کی بدولت تجارت یا زراعت کی طرف رجوع ہو جائیں گے

۲۰۔ فی صد زائد از نصاب مصروفیات کی بدولت دستکاری میں اتنا کمال ضرور حاصل کریں گے کہ وہ اپنی صنعت کے واسطے بازار میں کوئی خریدار پیدا کر سکیں یا مختلف پیشہ ورانہ جماعتوں میں خصوصی تعلیم حاصل کرنے کے لئے منتقل ہو جائیں گے۔

۱۰۔ فی صد طلبہ مدرسہ کی سفارش کی بدولت عہدہ داران مقامی کی عنایت سے دفاتر مقامی میں برسرروزگار ہو جائیں گے۔

۱۰۔ فی صد سرمایہ داروں، حکومت اور انجمن اتحاد باہمی کی امداد سے طبی۔ زرعی یا انجینیرنگ کی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے بعد کارخانجات میں ملازم ہو جائیں گے۔

ہو سکتا ہے کہ یہ اعداد شمار صحیح نہ ثابت ہوں۔ اوسط میں غلطی ہو لیکن آئے دن کا تجربہ بتاتا ہے کہ ہمارے مدارس کی پیداوار عام طور پر مندرجہ بالا اوسط کے لگ بھگ عملی زندگی میں ضرور قدم رکھتی ہے۔ بہت سے ناکام ہوتے ہیں۔ اور بہت کم خوش نصیب کامیابی کے منازل طے کرتے ہیں۔ ان کی ناکامیابی کی ذمہ داری درحقیقت مدرسہ اور کسی حد تک سررشتہ تعلیمات پر عائد کی جاسکتی ہے۔ کیوں کہ ان پڑھ والدین اپنی بیش قیمت امانتیں اساتذہ مدرسہ کے سپرد کرکے اس امر کے متقاضی رہتے ہیں کہ ختم تعلیم پر ان کی اولاد علم و عمل کے ہتیار سے مسلح ہوکر میدان عمل میں قدم رکھے تو کامرانی اور شادمانی ان کے قدم لے۔

بہر حال موجودہ شکل میں سررشتہ نے جو اب تک اقدام کیا ہے وہ لایق صد مبارک باد ہے اور ہم کو اس کی کامل توقع رکھنی چاہیئے کہ موجودہ تنظیم کی بدولت ہمارے ملک کے معاشی اور سیاسی نظام میں ایک زبردست انقلاب پیدا ہو جائے گا اور مستقبل قریب میں ہمارا ملک بھی مثل دیگر ترقی یافتہ اور متمدنہ ممالک کے قوم کی بے روزگاری کے دور کرنے میں بڑا حصہ لے گا۔

---

# مدرسین اور تحریک تنظیم دیہی

مولوی عبداللہ بن علی صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ پٹن چرو ضلع میدک

تنظیم دیہی سے مراد ملک کی دیہی آبادی بالخصوص کسانوں کو ان کے موجودہ افلاس و نکبت سے نجات دلانا اور ان کی معاشی و معاشرتی حالت کو درست کرنا ہے۔

ہمارے ملک کے دیہاتوں میں اکثریت قدیم خیالات اور رسم ورواج کے پابند کسانوں کی ہے یہ لکیر کے فقیر ایسے ہیں کہ دو ڈھائی صدی میں بھی اپنے پرانے چھکڑوں میں ایک نئی کیل کا اضافہ نہ کر سکے اور محض تقدیر پر تکیہ کرنے کے عادی ہو چکے ہیں۔ اُن کے معاشی اور سماجی مسائل کو حل کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اس کے لئے پرخلوص جان توڑ مسلسل کوشش کی ضرورت ہے۔ اس کام کی تکمیل کے لئے انتخاب کی نظریں طبقہ اساتذہ پر پڑتی ہیں۔

مدرس اور قوم کا تعلق:۔ مدرسہ سماجی پیداوار اور مشغولیت کا مرکز ہوا کرتا ہے۔ دنیا کی ہر وہ تحریک جو میدان عمل میں آتی ہے اس کا مدرسہ ہی رہنما یا ہادی ہوتا ہے دنیا کے تمام دیہاتوں میں عموماً مدرس ہی ہر تحریک اور ہر کمیٹی کا رہنما ہوا کرتا ہے۔

قابل مدرسین کا مطمح نظر بہت بلند ہوتا ہے۔ اُن کے پیش نظر صرف درس و تدریس ہی نہیں ہوتی بلکہ وہ اپنے شاگردوں میں اچھے اخلاق و عادات

پیدا کر کے ان کو حقیقتاً تعلیم یافتہ اور مکمل افراد قوم بناتے ہیں۔ وہ اپنے کو مدرسہ
کے اندر اور باہر طلبہ کا ذمہ دار سمجھتے ہیں۔ دیہات میں معلم کی حیثیت ایک رہنما
کی ضرور ہوتی ہے اس کا کام بچوں کو تعلیم دینا ہی نہیں ہوتا بلکہ اولیاء طلبہ اور
گاؤں کے ہر فرد کو روشن خیال بنانا بھی ہوتا ہے۔ ایسی بہت سی مثالیں ملیں گی
کہ کسی گاؤں میں جہاں کے باشندے عموماً جاہل ہیں ایک مدرس غیر معمولی شخصیت
اور اثر کا حامل ہوتا ہے۔ روشن خیال اور ہمدرد اُستاد" سید القوم خادمہا" کی حیثیت
سے دیہاتیوں کی اعانت کرتا ہے ان تعلقات کی وجہ تنظیم دیہی کے
کام کے لئے مدرسین کا انتخاب عمل میں لایا جا کر پٹن چرو میں ہر سال ماہ شہریور
کے آخری تین ہفتوں کے لئے ایک ٹریننگ کلاس کھولی جاتی ہے جس میں تنظیم دیہی کے
اصولوں پر لکچرز ہوتے ہیں اس تعلیم کا یہ منشا ہوتا ہے کہ اساتذہ صاحبان اپنے
اپنے گاؤں میں تنظیم دیہی کے اصولوں سے رعایا کو واقف کرائیں انجمنیں قائم
کریں ان انجمنوں کے ذریعے دیہاتیوں کی معاشی اور معاشرتی اصلاح کریں۔

اس کلاس کی اہمیت سے کسی طرح انکار نہیں کیا جا سکتا۔ مگر ہمارے
ملک کی موجودہ حالت کے مدنظر جبکہ زراعت پیشہ طبقہ میں عام جہالت اور
لاعلمی کی وجہ پستی اور کمزوری کا احساس معدوم ہے صرف اساتذہ کو
ٹریننگ دینے اور انجمنیں قائم کر دینے سے اس مقصد عظیم میں کامیابی کی بہت
کم توقع کی جا سکتی ہے کیونکہ دیہات میں بالکلیہ پٹیل پٹواری کی حکومت ہوتی
ہے اور یہ اپنے ناجائز اغراض کی تکمیل کے لئے رعایا کو جاہل رکھنا چاہتے ہیں
عموماً مدرسہ اور مدرسین کی بظاہر تو نہیں البتہ اندرونی طور پر مخالفت کرتے رہتے
ہیں۔ اس لئے مدرسین کے ساتھ عمال دیہی یعنی پٹیل۔ پٹواری۔ گرداور کو بھی اس
کلاس کی تعلیم کے لئے منتخب کیا جا کر اس عظیم مقصد کی تکمیل کے لئے اُن میں
نہ صرف مدرسین کے ساتھ اشتراک عمل کی اسپرٹ پیدا کی جائے بلکہ اس کام کو ان
کے فرائض میں داخل کر دیا جانا ضروری ہے۔ عمال دیہی کے اشتراک عمل سے

مدرسین بچوں کی ذہنیتوں کو بنانے اور بدلنے کے لئے کام کریں گے اور بچے اجتماعی خدمت کے ولولہ کے تحت اپنے بزرگوں کے لئے ایک مثال قائم کریں گے۔ اس طرح صدیوں کا کام برسوں میں تکمیل پانے کی توقع کی جاسکتی ہے۔ تنظیم دیہی کے سلسلہ میں باشندگان موضع کی معاشی و معاشرتی اصلاح و ترقی کے ذرائع کی مکمل فہرست قواعد انجمن دیہی میں موجود ہے۔ اب یہاں مدرسین کی اپنے گاؤں میں (جہاں ان کی تعیناتی ہو) ابتدائی مصروفیات کا مختصراً تذکرہ کیا جاتا ہے۔

۱۔ تنظیم دیہی کا کام شروع کرنے سے پہلے مدرسین کو اپنے گاؤں میں ہم خیال افراد کا پیدا کر لینا ضروری ہے جب چند ایسے آدمی تیار ہو جائیں تو ایک باقاعدہ انجمن قائم کر لی جائے۔ مقامی ضروریات کے لحاظ سے کام کا ایک پروگرام تیار کر لیا جائے اور ممبران انجمن کے صلاح و مشورہ سے کام اس طرح شروع کیا جائے کہ عوام کو اس کا فوری احساس نہ ہو۔ اولاً چھوٹے چھوٹے کاموں سے ابتدا کی جائے چونکہ ہمارے دیہات میں کسی نئی تحریک کے قبول کرنے کی خواہ وہ کتنی ہی مفید کیوں نہ ہو صلاحیت نہیں ہے۔ اس کام کو رفتہ رفتہ ترقی دی جانی مناسب ہے۔

۲۔ تجارت پیشہ مزارعین اور گاؤں کے سربرآوردہ اصحاب سے کاروبار کی ترقی کے ذرائع پر موقع سے گفتگو کی جائے اور اپنے مفید مشوروں سے اُن کی رہنمائی کریں تو کچھ عرصہ بعد جب یہ ہم خیال ہو جائیں گے تو خود بخود انجمن کی ممبری کو قبول کر لیں گے۔ انجمن ممبری کی فیس سالانہ ایک روپیہ سے زائد نہ رکھی جائے۔ عطیہ کی رقومات اس کے سوا ہوں گی۔ انجمن کے عہدوں مثلاً میر مجلسی و معتمدی وغیرہ پر گاؤں کے با اثر اور معتبر ہمدرد لوگوں کا انتخاب کیا جانا ضروری ہے۔

۳۔ تعلیم بالغاں کے لئے مدرس کو اپنا کچھ وقت دینا ضروری ہے مدرسہ شبینہ قائم کر کے کاروباری افراد کو پابندی کے ساتھ بموجب نصاب منظورہ سررشتہ تعلیمات تعلیم دی جایا کرے نوشت و خواند سکھانے کے علاوہ

بالغوں کو ان کے کاروبار میں ترقی کی تجاویز بتائیں اور دیہی صنعتوں کی ترویج و ترقی کے لئے ترغیب و تشویق دلائی جائے۔

۴۔ انجمن کے لئے ایک کتب خانہ کا قیام ضروری ہے۔ اس میں دیہات سدھار زراعت۔ تجارت حفظان صحت۔ ترک مسکرات سے متعلق رسالہ جات و کتب اور ترقی یافتہ ممالک کے دیہات کے حالات۔ جدید آلات زراعت کے چارٹس اور ایسا لٹریچر جو دیہاتی آبادی کے لئے زیادہ سے زیادہ فائدہ بخش ہو فراہم کیا جائے۔

۵۔ علمی۔ فنی تقاریر اور موزون و مفید تصاویر، سینما اور لکچرز کا انتظام کیا جائے اگر ہو سکے تو موسیقی و ڈراما و دیگر فنون لطیفہ سے اراکین کے لئے دلچسپی کے سامان پیدا کئے جائیں مندرجہ بالا امور کا انتظام بالکلیہ مقامی صدر مدرس کے ذمہ ہونا ضروری ہے۔ تاکہ دیہاتی باشندوں کی تعلیم و تربیت کا صحیح طریقہ پر انتظام کرکے ان کے اذہان کی اصلاح کی جا سکے۔ اور ان کو حقیقی معنوں میں شہری بنایا جا سکے۔ اُن کے دلوں میں گورنمنٹ اور اس کے محکمہ جات سے محبت پیدا کرائی جا سکے۔ ان فرائض کی وسعت کا لحاظ کرتے ہوئے یہ ضروری ہے کہ گاؤں کے مدرسین کی قابلیت کا معیار نسبتاً بلند ہو۔

۶۔ ہمارا کسان اپنے عادتی اسراف اور کڑے سودی قرضہ کی وجہ تمام عمر پریشانیوں میں مبتلا رہتا ہے۔ اس کو اس مصیبت سے نجات دلانی ضروری ہے۔ اس کے لئے وقتاً فوقتاً انجمن میں جلسے کئے جائیں عوام کو ان جلسوں میں جمع کرکے ان کے سامنے ہماری طرز زندگی ہمارے عادات و اطوار اور رسم و رواج کا موثر پیرایہ میں ذکر کیا جائے خاص طور پر غریبہ اور کڑے سودی قرضہ پر زور دیا جائے جس کی وجہ سالہا سال سے کسانوں کی سالم پیداوار ساہوکار کے گھر چلی جا رہی ہے اور کسان باوجود محنت و مشقت اٹھانے کے عسرت کی زندگی بسر کرنے پر مجبور ہے۔ اس مصیبت سے نجات پانے کے لئے انجمن امداد باہمی سے

مدد لی جائے۔ اپنے گاؤں میں بھی ایک انجمن قائم کرائی جائے۔ حتی الامکان ساہوکار کے پنجہ سے چھٹکارا پانے کی تدابیر اختیار کی جائیں۔

۷۔ اشیاءِ منشی کے استعمال کے نقصانات۔ خاندانی رسم و رواج۔ مثلاً شادی۔ غمی کی رسمیں۔ چھلہ۔ چھٹی وغیرہ کی فضول خرچیوں کو موثر انداز میں بیان کرکے اُن کے خیالات میں تبدیلی پیدا کی جائے۔

۸۔ انھیں وہ باتیں بتائیں جن پر دوسرے ممالک نے عمل پیرا رہ کر ترقی کی ہے۔ ترقی یافتہ ممالک کے کسانوں اور صنّاعوں و کاروباری افراد کی خانگی زندگی کے حالات بیان کیا کریں۔ اُن ممالک کے آلات زراعت۔ اُن کی زمین کی درستی و نگہداشت کے طریقے جانوروں کی حفاظت بیج کی فراہمی کھاد کی تیاری اور اس کے استعمال کے طریقے اُن کی گھریلو صنعتیں غرض اُن کی زرعی ترقی اور خوش حالی کے اسباب بیان کرکے ان کی ذہنیتوں میں ایک انقلاب پیدا کیا جائے۔

۹۔ ایک اہم اور ضروری کام جو مدرسین کو دیہات میں کرنا ہے یہ ہے کہ عوام میں ان کی روزانہ زندگی کے معمولی اغراض و مقاصد کے لئے متحد ہونے کا مادہ پیدا کرایا جائے ان میں صلاحیت پیدا کرائی جائے کہ وہ ایک دوسرے کی زیادتیوں او خطاؤں کو درگزر کریں۔ سیاسی اور رسمی اختلافات۔ مذہبی تنازعات جو پیدا کئے جارہے ہیں ان کو جڑ سے مٹا دینے کی کوشش کی جائے۔ یہ امر عوام کے ذہن نشین کیا جائے کہ ہمارے عدل پرور۔ نصفت پسند بادشاہ ذی جاہ خلد اللہ ملکہ و سلطنتہٗ کے مبارک عہد حکومت میں رفاہ عام کے سینکڑوں کام ہوئے اور ہو رہے ہیں بالخصوص کسانوں اور دیہی آبادی کی ترقی اور خوش حالی کے لئے نئی نئی اسکیمیں جاری کی گئیں اور کی جارہی ہیں۔ چنانچہ محکمۂ زراعت کی توسیع انجمن ہائے امداد باہمی کا قیام تنظیم دیہی کی تحریک۔ تحتانی تعلیم کی توسیع میکینزی اسکیم کا نفاذ وغیرہ اسی سلسلہ کی چند کڑیاں ہیں۔ اس کے علاوہ کسانوں کی معاشی ترقی

اور اُن کو موجودہ افلاس سے بچانے کے لئے سرکار عالی نے چند قوانین بھی منظور کئے ہیں مثلاً قانون قرضہ دہندگان محض کاشتکاروں کو ساہوکاروں کے پنجہ سے چھڑانے کے لئے اور قانون مجالس مصالحت قرضہ جس میں قرضدار اور قرض خواہ ہر دو کے لئے ممکنہ سہولتیں پیدا کی گئی ہیں۔

قانون انتقال اراضی کے ذریعے کاشتکاروں کی اراضی کو ساہوکار کے کڑے سود کی رقم کی ڈگری سے بچایا گیا ہے۔ کاشتکار کی زمین اگر ساہوکار کے قرضہ کے تحت نیلام ہو بھی جائے تو غیر کاشتکار اس کو خرید نہیں سکتا۔ نیز اس قانون کی رو سے ادائی قرضہ کے لئے ۲۰ سالہ اقساط کی ادائی کافی ہے اس مدت کے بعد قرضہ بے باق سمجھا جاتا ہے اس زمین کی فروخت جس کا محاصل ۳۰ روپیہ سالانہ یا اس سے کم ہو (جس کو مقامی عدالت متعین کرے گی) اس قانون کی رو سے ممنوع قرار دی گئی ہے۔ غرض ہمارے ملک میں کاشتکاروں اور دیہی آبادی کی ترقی و اصلاح معاشرت کے لئے ممکنہ تدابیر اختیار کی جارہی ہیں اس انجمن کے زیر اہتمام کم از کم سال میں دو بار فصلوں کے اختتام پر یوم کاشتکاراں منایا جائے اور اس میں انجمن کا حساب کتاب اور غلہ و مویشی کی نمائش کا بھی انتظام کیا جائے نیز بندگان عالی کی سالگرہ مبارک اور یوم خود مختاری سلطنت آصفیہ کے موقع پر بھی اس انجمن کے زیر انتظام جلسے کئے جائیں جس میں خاص طور پر سلاطین آصفیہ کی رواداری اور برکات عثمانی کو گاؤں جاہل رعایا پر واضح کرکے شاہ پرستی کے جذبہ کو راسخ کیا جائے جس کے لئے جاپان کی مثال بہت اہمیت رکھتی ہے۔

---

# گشتی صدر دفتر نظامت تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

واقع ۲۸ شہریور ۱۳۴۹ف

نشان جاریہ (۳۰)

نشان مثل دفتر ہذا (۵/۹۰) بابتہ ۱۳۴۹ف

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔اے (آکسن)
ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی
بخدمت عہدہ دار صاحبان دفاتر و مدارس راست تحت
دفتر ہذا

مقدمہ
ہدایات متعلق انتظام نشست طلباء مدارس

بمقدمہ صدر تحریر ہے کہ عموماً مدارس میں یہ دیکھا جاتا ہے کہ عمارت مدرسہ کے ایسے کمرے جو زیادہ روشن۔ ہوادار اور اچھی حالت میں ہوتے ہیں ان میں بڑی جماعتیں رکھی جاتی ہیں اور ابتدائی جماعتیں چھوٹے اور تنگ و تاریک کمروں میں رکھی جاتی ہیں۔ اور جن کی تعمیری حالت بھی زیادہ اچھی نہیں ہوتی۔ لیکن ضرورت اس بات کی ہے کہ کمسن طلباء کی نشستیں عمارت مدرسہ کے سب سے اچھے کمروں میں رکھی جائیں تاکہ زیادہ ہوا اور روشنی سے مستفید ہوسکیں جس کی انہیں بہ نسبت معمر طلباء کے زیادہ ضرورت ہے۔ نیز یہ کہ اس طریقہ پر ان کی کافی دیکھ بھال ہو۔ اس لئے کہ ان کی عمریں اس قابل نہیں ہوتیں کہ کسی ناگہانی افتاد کا مقابلہ کرسکیں۔ اسی طرح مدرسہ کا بہترین فرنیچر چھوٹی جماعتوں کو دیا جائے۔ مثلاً اگر کسی مدرسہ میں سنگل یا ڈول ڈیسک ہوں تو یہ چھوٹی جماعتوں کو پہلے فراہم کئے جائیں اور اس کے بعد اگر بچ جائیں تو بڑی جماعتوں کو دئے جائیں۔ لہذا ہر مدرسہ میں عمارت مدرسہ کے عمدہ کمروں میں ابتدائی جماعتوں کی نشست اور فرنیچر کا انتظام کرنے کے بعد بڑی جماعتوں کا لحاظ کیا جانا چاہئے۔ براہ کرم حسبہ عمل کیا جائے۔ اور سختی سے اس کی پابندی کی جائے۔ خلاف ورزی کی صورت میں صدر مدرسین اس کے ذمہ دار ہونگے۔ صدر مہتمم صاحبان بہ حین معائنہ اس کی نگرانی فرمائیں اور مہتمم صاحبان اضلاع و ناظر صاحبان مدارس کو بھی نگرانی کے متعلق خاص طور پر ہدایت فرمائیں۔

حسب مسودہ دستخطی ناظم صاحب
شرمد دستخط مددگار ناظم تعلیمات

# گشتی صدر دفتر نظامت تعلیمات ملک سرکار عالی

واقع ۲۵ شہریور ۱۳۴۹ ف

نشان مجاریہ (۲۹)

نشان مثل (۱۴۲/۷) ۱۳۴۹ ف

منجانب مولوی سید محمد حسین جعفری بی۔اے (آکسن)
ناظم تعلیمات

بخدمت صدر مہتمم صاحبان تعلیمات اسمات و پرنسپل صاحبان ہائی اسکول و انٹرمیڈیٹ کالج و مہتمم صاحبان تعلیمات و مہتمماۃ صاحباۃ و صدر مدرس صاحبان مدارس فوقانیہ و وسطانیہ۔

مقدمہ

ہدایات دربارہ ترمیم و تعمیر وغیرہ متعلقہ امکنہ مدارس سرکار عالی۔

ترقیم ہے کہ مدارس کے امکنہ کی دیکھ بھال ان کی بروقت ترمیم اور نگہداشت مخدوش یا غیر محفوظ ہونے کی صورت میں ایسے امکنہ کا قبل از قبل تخلیہ ان تمام امور کی جانب بطور خاص توجہ کرنا اور ترمیم و نگہداشت یا منتقلی مدرسہ کا فی الفور انتظام کرنا۔صدر مدرسین مدارس کا اولین اور اہم ترین فریضہ ہے۔کیونکہ طلباء اور طالبات جب تک مدرسہ کے حدود میں ہوں اس وقت تک سررشتہ علاوہ ان کی تعلیم کے ان کی حفاظت کا بھی ذمہ دار ہے۔جتنا عرصہ بچے مدرسہ میں رہتے ہیں۔والدین اور اولیاء اس خیال سے ایک گونہ مطمئن رہتے ہیں کہ ملازمین سررشتہ یعنی مدرسین و صدر مدرسین ان بچوں کی کافی نگرانی کرتے ہیں۔ایسی صورت میں ارباب مدرسہ کا یہ فرض ہے کہ وہ اپنی ذمہ داری کے احساس کو ایک دقیقہ کے لئے بھی نہ بھولیں۔اس میں شک نہیں کہ مدارس کے سرکاری امکنہ کی ترمیم و نگہداشت کا انتظام صدر مدرس صاحبان مدارس کا اختیاری نہیں ہے لیکن عہدہ داران متعلقہ کو اس جانب بروقت توجہ دلانا ان کا کام ہے۔مدارس تحتانیہ کے لئے جدید امکنہ کی تیاری اور قدیم امکنہ کی ترمیم و نگہداشت کا انتظام بہ توسط محکمۂ لوکل فنڈ عمل میں لایا گیا ہے۔بقیہ مدارس سرکاری کی ترمیم و نگہداشت

بہ توسط محکمۂ تعمیرات تقریباً ہر سال ہوتی ہے۔ بایں ہم اس کا امکان ہے کہ کسی مدرسہ کی عمارت ایسی مخدوش ہو کہ معمولی ترمیم کے باوصف محفوظ نہ سمجھی جائے۔ معائنوں میں معلوم ہوا کہ کرایہ کے اکثر امکنہ اور سرکاری بعض مکان خستہ اور بوسیدہ حالت میں ہیں۔ اور ایسی عمارتوں میں مدارس کا رہنا خطرے سے خالی نہیں۔ خصوصاً بارش کے موسم میں۔ گزشتہ دو سال کے عرصہ میں دو ایسے واقعے پیش آئے کہ مدرسہ کے مکان کا کچھ حصہ موسم بارش میں گر پڑا اور اس کا نتیجہ مہلک ثابت ہوا۔ سررشتہ جات تعمیرات ولوکل فنڈ کی جانب سے حسب صراحت بالا سالانہ نگہداشت وتعمیر کے انتظامات جو کئے گئے ہیں ان کے باوجود ناگہانی حادثات کا پیش آنا حالانکہ ایک غیر اختیاری امر ہے لیکن بہ وجوہ مندرجہ بالا صدر مدرسین مدارس پر منجانب سررشتہ ہذا طلبا ر کی حفاظت جان کی جو مقدس ذمہ داری ہے اور ان کے توسط سے بلحاظ تعلق ناظران مدارس وعہدہ داران تعلیمات اضلاع واسمات پر بر وقت ضروری کارروائی کرنے کا جو اہم فریضہ عائد ہوتا ہے اس کے مدنظر آیندہ ناگہانی حادثات کے قرار واقعی انسداد کے لئے حسب ذیل ہدایات دی جاتی ہیں۔ امید ہے کہ ارباب مدرسہ وعہدہ دار صاحبان متعلقہ ان پر پوری طرح عمل فرمائیں گے۔

**امکنہ سرکاری** الف۔ اگر کسی مدرسہ کا سرکاری مکان بوسیدہ اور قابل ترمیم ہو تو موسم بارش سے بہت قبل اس کی ترمیم کی کارروائی بہ صیغہ ضروری آغاز کی جائے۔ اگر موسم بارش کے شروع ہونے تک ترمیم نہ ہوسکے اور مدرسہ کا مکان یا اس کا کچھ حصہ مخدوش حالت میں ہو تو بعد مشورہ سررشتہ تعمیرات یا لوکل فنڈ جیسی بھی صورت ہو صدر مدرسین مدرسہ بہ اطلاع افسر مجاز اس کو فوراً خالی کردیں اور کرایہ کے مکان میں عارضی طور پر مدرسہ کو منتقل کردیں۔

ب۔ منتقلی مدرسہ کے بعد تخلیہ شدہ مخدوش مکان کی مرمت اور تعمیر جلد کرالی جائے۔ اور مرمت کے بعد مقامی عہدہ دار تعمیرات یا لوکل فنڈ سے معائنہ کرواکے بتحریری صداقت حاصل کرلی جائے کہ مکان میں جماعتیں بٹھائی جاسکتی ہیں

موجودہ نصاب تعلیم میں ایک کمی یہ بھی ہے کہ انگریزی کی طرح اردو میں معاون ادب اور سرسری مطالعہ کی کتابیں شریک نہیں ہیں۔ ان کتابوں سے زبان سیکھنے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ یہ کتابیں عموماً تفصیلی مطالعہ کی کتابوں سے آسان ہوتی ہیں۔ ان کے مضامین بھی جداگانہ ہوتے ہیں۔ طالب علم اساتذہ کی تھوڑی سی امداد سے خود بخود ان کا مطالعہ کر سکتے ہیں۔ کوئی زبان بھی صرف چند درسی کتابوں کے مطالعہ سے سیکھی نہیں جاتی۔ مختلف معاون ادب کتابوں کا مطالعہ نہ صرف گذشتہ خواندگی کو قوی بناتا ہے بلکہ نئی معلومات اور طرح طرح کے اسلوب بیان پیش کر کے زبان دانی کو بھی غیر معمولی تقویت بخشتا ہے۔

معاون ادب کتب کو شریک نصاب کرنے کے علاوہ اس امر کی بھی ضرورت ہے کہ مدرسے کے کتب خانے میں ایسی کتابیں معقول تعداد میں فراہم کی جائیں جو طلبہ کی استعداد اور عمر کے لحاظ سے ان کے لئے قابل مطالعہ ہوں۔ اساتذہ کو چاہئیے کہ ہر جماعت کی تدریجی ضروریات کو ملحوظ رکھ کر ہر میقات پر طلبہ کو ایسی کتابوں کی فہرست لکھوادیں اور اپنی نگرانی میں کتب خانے سے انھیں کتابیں دلا کر ان میں مطالعہ کا شوق پیدا کریں۔ مدرسے میں محض ایک عظیم الشان کتب خانے کی موجودگی طلبہ کے لئے کوئی مفید چیز نہیں ہے۔ طالب علموں کے لئے کتابوں کے مطالعہ میں اساتذہ کی رہنمائی اور امداد نہایت ضروری ہے۔

زبانوں کی تعلیم میں مخرج، اعراب اور رسم الخط کی خصوصیات پر بھی زور دینا ضروری ہے۔ اسی طرح طلبہ میں شعری ذوق پیدا کرنا اور ان میں شعریت الفاظ کی موسیقیت سے آگاہ کرنا بھی ادبیات کے اساتذہ کا کام ہے۔ ادبی کتابوں کی تعلیم کے ساتھ ساتھ چھوٹے چھوٹے اخلاقی ڈراموں کو اسٹیج کرانا۔ مباحثہ اور نظم خوانی کے مقابلے مقرر کرنا۔ تقریری جلسے منعقد کرنا بھی زبان دانی کی تحصیل میں بہت کچھ معاون ہو سکتا ہے۔

اردو کی تعلیم میں اصلاح و ترقی کی بہت گنجائش ہے۔ یہ چند سرسری تجاویز جو مجھے ضروری معلوم ہوئیں آپ کے سامنے پیش کی گئی ہیں۔ موقتی اور مقامی ضروریات کے اعتبار سے ان میں ہر طرح ترمیم و اضافہ ہو سکتا ہے۔ اگر ہمارے معزز اساتذہ

اس مضمون کی طرف پہلے سے زیادہ توجہ مبذول فرمائیں اور اس کی اہمیت اور ضرورت کو خاطرخواہ طور پر محسوس کر کے جدید طریقہ ہائے تعلیم کو کام میں لائیں تو اردو کی تعلیم کا مستقبل نہایت تابناک اور شاندار ہوگا۔

---

# دیہاتی طلبہ کی اصلاح

از مولوی رزاق منور صاحب مددگار مدرسہ وسطانیہ قندہار ضلع ناندیڑ

میرا عنوان دیہاتی طلبہ کی اصلاح ہے۔ سررشتہ تعلیمات کا میرا بیس اکیس سالہ تجربہ مجھے ہمیشہ مجبور کرتا رہتا ہے کہ میں ملک کے ہونہار طلبہ کی تعلیم سے بڑھ کر تربیت کی جانب توجہ کرتا رہوں۔ چنانچہ میں نے ہمیشہ اسی امر کی کوشش کی کہ طلبہ کی اچھی سے اچھی تربیت ہو۔ میں نے اوقات تعلیمی میں اکثر و بیشتر اپنی جماعت کے طلبہ کو ضروری ہدایات دینے میں کبھی کوتاہی نہیں کی اور درس و تدریس کے ساتھ ساتھ اُن عملیات کی جانب طلبہ کو متوجہ کرتا رہا جن کی تکمیل کے بغیر وہ اپنی آئندہ زندگی کی دشوار گذار گھاٹیوں کو عبور نہیں کر سکتے۔

مدرس کی ذمہ داری اور اس کی تفصیلات پر اگر غائر نظر ڈالی جائے تو یہ بات روز روشن کی طرح ظاہر ہو جاتی ہے کہ اولیائے طلبہ نے اپنے بوجھ کو اپنے سر سے اتار کر مدرسین کے سر پر دھر دیا اور اس طرح خود سبکدوش ہو گئے۔ جس طرح لکڑی کاٹنے والے درختوں کی مختلف شاخیں، تنے اور پیڑ کاٹ کر نجار کے حوالے کر دیتے ہیں۔ اب نجار کا کام ہے کہ لکڑی کی حالت اور خاصیت کا بغور مطالعہ کر کے اپنی ذہنی قابلیت اور ہاتھ کی صفائی سے لکڑی کو اس عمدگی سے کاٹے یا تراشے کہ اُس کا کوئی حصہ نہ تو ضائع ہونے پائے اور نہ ناکارہ۔ لکڑی کا وضع دار و خوبصورت بنانا اور اُس کو کام کے قابل کر دینا ایک اچھے نجار ہی کا کام ہو سکتا ہے ورنہ ایک نااہل نجار عمدہ سے عمدہ لکڑی کو بھی بے طور کاٹ کر از کار رفتہ بنا دیتا ہے۔

زمانۂ قدیم میں بعض مدارس خیال کا یہ نظریہ تھا کہ ہم اپنے کو اس قابل بنائیں کہ وہ اپنے ماحول کے مطابق کام کرنے کی صلاحیت اپنے اندر پیدا کرلیں مثلاً وہ اپنے عہد کے اوزار آلات اور ہتیار وغیرہ بنا کر جنگلی جانوروں کا شکار کرکے اپنا پیٹ بھرلیں یا اگر اُن پر کوئی حملہ آور ہو تو پوری قوت کے ساتھ دشمن کی مدافعت کرکے اس کو اپنی سرزمین سے مار بھگائیں اور اس طرح اپنی اور اپنے متعلقین کی جانی حفاظت کرتے ہوئے اپنے مال و متاع اور جانوروں کی نگہداشت کریں چنانچہ ہر بزرگِ خاندان کی یہی کوشش رہتی تھی کہ اپنے افرادِ خاندان کو اس قابل بنادے۔

جب زمانہ کے ساتھ حالات زمانہ بدلتے گئے تو لوگوں نے اپنی اولاد کو بذاتِ صنعت و حرفت اور تجارت کی تعلیم کی طرف متوجہ کیا اور پیشہ ورانہ تعلیم کی بنیاد ڈالی مختص اور منتخب طبقوں کی ابتدا کی گئی جس کے بعد طلبہ کی تعلیم بھی مختلف علوم وفنون میں منقسم ہوگئی اور طلبہ اپنے آبائی پیشہ کو اختیار کرنے لگے۔ وہ موجودہ زمانہ کے نوجوانوں کی طرح پیشہ ورانہ تعلیم کو ننگ و عار نہ سمجھتے بلکہ حقیقی تربیت کا خیال کرتے تھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ان کی یکسوئی مزاج کے سبب اُن میں باکمال اور ماہر پیدا ہونے لگے۔ مذہبی پرچار کرنے والے نہ صرف اپنے مذہبی عقائد درست رکھتے تھے بلکہ اوروں کے مختلف فیہ مسائل کی جانچ پڑتال، چھان بین کے بعد ان کی تفہیم میں ناکام نہ رہتے اور اس طرح اپنا مقصد پورا کرلیتے تھے۔

برخلاف اس کے اب ہم دیکھتے ہیں کہ اولیائے طلبہ نے اپنا جو نصب العین قرار دے لیا ہے اس کی بنا پر طلبہ کی ذہنی، جسمانی اور فطری کیفیات کا اندازہ کئے بغیر ان کی تعلیم کا خوش آیند خاکہ اپنے خیال میں کھینچ کر اُن کو تحصیل علم کی جانب متوجہ کردیتے ہیں حالانکہ اکثر طلبہ کے حق میں ان کی یہ تعلیم بیرونی مواد کو اُن کو ذہنوں میں جو اُن کے مذاق کے بالکل متضاد ہے بلاوجہ ٹھونسنے سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی۔ اس طرح کی تعلیم جو اُن کی فطرت کے خلاف ہوتی ہے اُن کے لئے نہ تو اب اور نہ آیندہ زندگی میں مفید ثابت ہوسکتی ہے۔ اولیائے طلبہ چونکہ اس کی حقیقت سے ناواقف

ہوتے ہیں اس لئے مدرسین کا کام ہے کہ ان کو سمجھائیں تاکہ وہ اپنے بچوں کو اُن کے ذوق طبع اور ان کی ضروریات کا لحاظ کرتے ہوئے تعلیم دلائیں۔ کہ ایک کمہار کا لڑکا جو بچپن ہی سے چکنی مٹی کے کھلونے بنا کر کھیلتا ہے اُس کا ذوق تعلیمی ایک کپتان کے لڑکے کا سا نہیں ہو سکتا جو کھیل ہی کھیل میں چند لڑکوں کا سردار بن کر خیالی گھوڑے پر بیٹھ کر دوڑتا اور اپنے ساتھیوں کو اپنے پیچھے دوڑاتا ہے۔ اس سے ثابت ہے کہ طلبہ کی تعلیم اُن کے فطری ذوق کے موافق ہونی چاہیئے۔

دیہاتی لڑکوں کو اس غرض سے تعلیم دلائی جائے کہ وہ اچھے کاشتکار بن سکیں تعلیم کے ذریعہ اراضیات کی خصوصیات سے واقفیت پیدا کریں اور معلوم کر سکیں کہ کونسی یا کس قسم کی زمین کس طرح کی کاشت یا پیداوار کی قابلیت اپنے اندر رکھتی ہے۔ اُن کو تعلیم اس غرض سے نہ دلائی جائے کہ وہ اپنے آبائی پیشہ کو چھوڑ کر اپنی زرخیز اراضیات اوروں کے حوالہ کر کے یا ان کی طرف سے بے اعتنائی برت کر محض اس وجہ سے کہ اُن کی معلومات اس خصوص میں محدود رہیں شُد بُد تعلیم پا کر کاسئہ گدائی ہاتھ میں لے کر ملازمت حاصل کرنے کے لئے حکام کی خوشامد اور چاپلوسی کرتے ہوئے پندرہ یا بیس کی ملازمت حاصل کر کے نہایت مسرت کے ساتھ اپنی گردن میں نوکری کا طوق ڈال لینا باعث افتخار سمجھیں۔

دیہاتی طلبہ کو اس وجہ سے تعلیم دلائی جائے کہ وہ افزائش نسل چوپایہ میں خاصا مذاق پیدا کریں، اُن کی غذا، ان کی نگرانی، ان کے علاج کا علم سیکھیں اور اُن کی بیماریوں کے وجوہ دریافت کریں بغرض اچھی نسل کے جانوروں کی تعداد بڑھا کر دولت مند تاجر بنیں۔ مرغیوں کا پالنا ان کی تعداد میں اضافہ کرنا اور ان کے انڈے فروخت کرنا معیوب نہ سمجھیں کہ یہ بھی ایک قسم کی تجارت ہے اور یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ ایک تاجر ملازم پیشہ کی نسبت زیادہ مالدار ہوتا اور آزادی کے ساتھ کافی روپیہ کما سکتا ہے

دیہاتی طلبہ کو اس غرض سے تعلیم دلائی جائے کہ وہ صنعت و حرفت میں اپنی علمی اور عملی معلومات کے ذریعہ کامل مہارت پیدا کریں پارچہ بافی کے فن میں جس کے

سبب زمانہ گذشتہ میں ہمارا ملک ہندوستان کافی ترقی یافتہ سمجھا جاتا تھا اور جس کو آج کل محض شوق تعلیم اور وہ بھی ادھوری تعلیم نے بقول کسے جیاک آف آل اینڈ ماسٹر آف نن (Jack of all And Master of None) جانتے سب کچھ ہیں اور کچھ بھی نہیں جانتے اِس شریف پیشہ کو نہ صرف ترک کر دیا ہے بلکہ اِس پیشے کے لوگوں کو ہمارا نئی روشنی کا تعلیم یافتہ طبقہ ذلت کی نظر سے دیکھ رہا ہے۔ موجودہ زمانہ میں جبکہ ہمارے دیہاتی بھائی افلاس میں مبتلا ہوگئے اور اپنی خوش حالی کھو چکے ہیں، تو کیا یہ ہمارا فریضہ نہیں ہے کہ کم ازکم اپنے دیہاتی طلبہ کو آیندہ کی مزید تکالیف سے بچانے کے لئے ان کی تعلیم کا اصلی مقصد اُن کے اور اُن کے اولیاء کے ذہن نشین کردیں کہ وہ ضروری تعلیم کے ساتھ فنی تعلیم کے حصول کو اپنا ذریعہ معیشت سمجھیں؟ میں بلاخوف تردید کہہ سکتا ہوں کہ کوئی صاحب اس کا جواب نفی میں نہ دیں گے۔

دیہاتی طلبہ کو زراعتی تعلیم کے سلسلہ میں بعض اہم اور نہایت ضروری معلومات کا حاصل ہوجانا ناگزیر ہے مثلاً ان کو معلوم ہونا چاہئے کہ کس موسم میں کونسی زمین کس قسم کی کاشت کے قابل ہوتی ہے۔ کونسے پودے کس قسم کی کھاد دینے سے اچھی طرح نشو ونما پاتے ہیں۔ کھیتوں کو باغوں کی شکل میں کس طرح لایا جاسکتا ہے اور اُن میں کس قسم کے پھلدار درخت اور کون کونسی ترکاریاں کس موزونیت کے ساتھ پیدا کی جاسکتی ہیں۔ ان امور کی مشق عملی طور پر طلبہ کے ذہن نشین کردی جائے تاکہ وہ عملی طور پر کام کرنے میں دقت محسوس نہ کریں۔

ہمارے موجودہ حالات اور ہماری موجودہ ضروریات ہمیں اس امر پر مجبور کررہی ہیں کہ ہم ترقی کے زینے طے کریں۔ اسلاف کے افعال واقوال کا مطالعہ کریں اور ان باتوں پر عمل کریں جن سے ہماری ترقی کے سربستہ راز کا افشا ہوسکتا ہے جیسا کہ ہر زمانہ میں مصلحانِ قوم کی یہی کوشش رہی کہ نونہالان قوم کو ان کی آیندہ زندگی کے قابل بنائیں، موجودہ زمانہ میں بھی ہمارے افسران سررشتہ کی یہی کوشش ہے کہ طلبہ کی تعلیم سے زیادہ ایسی عمدہ تربیت ہو کہ اُن کے کردار اچھے ہوجائیں اور

اُن کی تعلیم اُن کی آیندہ زندگی کو خوش گوار بنانے والی ہو۔ اور اسی کو تعلیم کا حقیقی مقصد سمجھا جائے۔ اگر ہم نے اپنی انتھک کوشش سے مقصد تعلیم کے تحت طلبہ کے کردار کو درست کر دیا تو یقیناً ہم نے اپنا اہم فرضِ منصبی کو ادا کر دیا اور اپنے طلبہ کو قریب قریب سب کچھ سکھا دیا۔ دیہاتی طلبہ کی اصلاح اور کردار کی درستگی کے لئے دیہات میں کام کرنے والے مدرس کا کام اور بڑھ جاتا ہے بہ نسبت اس مدرس کے جو ایک شہر میں رہ کر اپنا فریضہ ادا کرتا ہے تجربہ اِس امر کا شاہد ہے کہ ایک چھوٹے سے چھوٹا شہری لڑکا جو مدرسہ میں شرکت کی غرض سے آتا ہے وہ اپنے ساتھ کچھ نہ کچھ معلومات ضرور لاتا ہے اور مدرسہ کی زندگی میں اُس کی چار دیواری کے اندر اس کو جس قدر معلومات حاصل ہوتی جاتی ہیں ان کے علاوہ مدرسہ کی آمد و رفت ساتھی طلبہ کے میل جول، راستوں اور گلیوں کے واقعات و مناظر عزیز و اقربا کی ملاقات گھر کی زندگی کے حالات وغیرہ سے بھی اُس کو نئے نئے تجربات حاصل ہوتے جاتے ہیں اور جیسے جیسے اُس کی عمر بڑھتی جاتی ہے مختلف سوسائیٹیوں اور محفلوں میں اُس کے حصہ لینے سے اس کی عقل میں وسعت، اس کے دائرۂ ملاقات میں اضافہ اور اس کے علم میں زیادتی ہوتی جاتی ہے اور اس طرح دنیا کی مختلف چیزیں جن کو دیکھ کر وہ بہرہ ور ہوتا جاتا ہے وہ ساری چیزیں مدرس کے کام میں ہاتھ بٹانے والی ہوتی ہیں۔ برخلاف اس کے ایک دیہاتی طالب علم کی معلومات کا دائرہ شہری کی نسبت ابتداء ہی سے محدود رہتا ہے جس کے سبب دیہات میں کام کرنے والے مدرس کو دیہاتی طلبہ کی تفہیم کے لئے خصوصی محنت کرنی پڑتی ہے اور اس طرح دیہات میں کام کرنے والے مدرس کی ذمہ داری ایک شہر میں کام کرنے والے مدرس کی ذمہ داری سے بڑھ جاتی ہے۔ دیہاتی طالب علم کی زندگی کا مقابلہ ایک شہری طالب علم سے کیا جائے تو ہر لحاظ سے ان دونوں کی زندگیوں میں بیّن فرق نظر آتا ہے مثلاً دیہاتی طالب علم کو جو غذا ملتی ہے وہ عموماً بہت سادہ اور معمولی ہوتی ہے مگر ایک شہری طالب علم کا سرپرست خواہ وہ دولت مند اور تعلیم یافتہ نہ ہو قرب وجوار کی پیداوار یا عمدہ اشیاء کے بسہولت تمام فراہم ہونے کے سبب مختلف قسم کا غلہ، ترکاریاں، پھل پھلاری خریدتا

اور مناسب تبدیلیوں کے ساتھ کھاتا اور اپنے بچے کو کھلاتا ہے جو ایک دیہاتی طالب علم کو میسر نہیں آسکتے۔ اور جو عمدہ اور مقوی اشیاء دیہات میں پیدا ہوتی ہیں وہ یا تو بڑے شہروں کی مانگ کے سبب دیہات سے چلی جاتی ہیں یا تاجروں کی خواہشِ منفعت اُنھیں دیہات سے بڑی آبادیوں میں منتقل کر دیتی ہے۔ اب جو کچھ ان غریب دیہاتی طلبہ کو ملتا ہے اسی سے وہ اپنا پیٹ بھر لیتے ہیں ایسی حالت میں مدرس کا کام یہ ہے کہ وہ اُن اشیاء کی جو دیہاتیوں کو روزانہ آسانی سے میسر آتی ہیں کیفیت اور خاصیت سے واقفیت پیدا کر کے ان خاصیتوں سے دیہاتی طلبہ کو واقف کر دے کہ فلاں شئے گرم وخشک اور فلاں سرد و تر ہے فلاں ترکاری یا غلہ بہ لحاظ موسم اس طرح بدل بدل کر کھایا جائے تو اُن کی جسمانی صحت برقرار رہے گی اور وہ بیماریوں سے بچے رہیں گے۔

دیہات میں قدرت نے شہروں کی نسبت آب و ہوا صاف رکھی ہے۔ لیکن دیہاتی قدرتی قانون سے کماحقہٗ فائدہ نہیں اُٹھاتے محض اس وجہ سے کہ اُن کی معلومات محدود ہوتی ہیں۔ وہ روزانہ جو غذا کھاتے ہیں اُس کے ہر جز کی خاصیت سے واقف نہیں ہوتے معلّم چونکہ ہر چیز کی ماہیت سے واقفیت رکھنے والا سمجھا ہی نہیں بلکہ مانا گیا ہے اور ایک قابل مدرس ہمیشہ نئی معلومات کے حصول کی کوشش میں لگا رہتا ہے اس لئے اس کا فریضہ ہے کہ وہ اپنے دیہاتی طلبہ کو غذا کے ہر جز کی خاصیت سے واقف کرائے تاکہ طلبہ اس کی ہدایت سے مستفید ہوا کریں اور معمولی غذا جو اُنھیں میسر آتی ہے اصولی ترکیب سے مرکب کر کے مناسب فائدہ اُٹھائیں۔

ایک اور معمولی مگر اہم جز جس کی طرف طلبہ کو خاص طور پر متوجہ کرنا ہے، وہ پینے کا پانی ہے۔ دیہات میں اکثر باؤلیاں یا کنوے جن کا پانی گاؤں کے لوگ پیتے ہیں یا کھانے پکانے کے کام میں استعمال کرتے ہیں اکثر ان کے اطراف دیواریں نہیں ہوتیں اور ظاہر ہے کہ ایسے کنوؤں کا پانی پینا مضر صحت ہی نہیں بلکہ مہلک

کہیں تو بیجا نہ ہوگا ان کنوؤں میں بارش کا پانی بہ کر چلا آتا ہے کہ اُس کی روک تھام کا کوئی انتظام نہیں ہوتا اور حفظ صحت کے اصول کا جاننے والا اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ بارش کا بہتا ہوا پانی کن حصوں سے بہ کر آتا اور اپنے ساتھ دنیا بھر کی غلاظت بہا کر لاتا ہے۔ میں نے اکثر قصبات اور قریہ جات میں ایسے کنوئیں بچشم خود دیکھے ہیں جن کے دہانے تقریباً زمین کے ہموار ہوتے ہیں۔ غریب دیہاتی جو عام طور پر ننگے پاؤں پھرنے کے عادی ہوتے ہیں بلا تامل کنوؤں پر آتے غلیظ ڈول اور بھیگی ہوئی سڑی رسّی سے پینے کا پانی کھینچتے اور گھڑوں میں بھر کر لے جاتے ہیں ان ہی کنوؤں پر میں نے یہ بھی دیکھا ہے کہ جانور مثلاً گائے بیل بھینس بکری وغیرہ پانی پلانے کی غرض سے لائے جاتے ہیں جو کنوؤں سے قریب پانی پیتے جاتے ہیں اور پیشاب کرتے جاتے ہیں ظاہر ہے کہ اس قسم کے عمل سے پینے اور برتنے کا پانی کہاں تک پاک وصاف ہو سکتا ہے۔ حالانکہ پینے کے پانی کو صاف کرنے اور اس کو پینے کے قابل بنانے کے لئے حفظ صحت کے جاننے والوں نے جو اصول بتائے ہیں اُن پر بڑے شہروں میں سختی کے ساتھ پابندی کرنے کے باوجود ذراسی بے احتیاطی کے سبب لوگ امراض کا شکار ہو جاتے ہیں۔ جب یہ حال ہے تو ہمارے دیہاتی طلبہ جن کے اولیاء اور سرپرست تک کوئی احتیاط نہیں کرتے اور پینے اور برتنے کے پانی سے متصل نہ صرف نہاتے اور میلے کچیلے کپڑے دھوتے ہیں بلکہ اس کے قرب وجوار میں بول و براز کرنے سے بھی احتراز نہیں کرتے میں نے اکثر وبیشتر دیہات کے کمسن لڑکوں اور لڑکیوں کو راستوں کے کنارے غلاظت کرتے دیکھا ہے اور اُس کے ساتھ ہی یہ بھی دیکھا ہے کہ وہ ساری غلاظت بہ کر آبادی کے متصل کنڈ یا تالاب کے پانی میں شامل ہوگئی ہے جہاں کا پانی اُسی گاؤں کے رہنے والے اپنے کھانے پینے کے برتنوں کو دھونے یا دوسری ضروریات کی تکمیل کی خاطر گھڑوں میں بھر کر گھر لے جاتے ہیں۔ مجھے یہ دیکھ کر حیرت ہی نہیں بلکہ رنج ہوا کہ کیا میرے پیشرو مدرسین نے جن کے سامنے ہمارے موجودہ طلبہ کے بعض سرپرستوں نے زانوئے ادب تہ کیا ہوگا اور تھوڑے بہت عرصے کے لئے اُن کے زیر مشق ضرور رہے ہوں گے۔

اتنا بھی نہیں بتلایا کہ کس قسم کا پانی پینے سے انسان ہیضہ میں مبتلا ہو جاتا ہے یا وہ کونسا پانی ہے جس کا استعمال دیہاتی دنیا کے مرض عالمگیر یعنے نارو میں ان کو مبتلا کر دیتا ہے اگر انھوں نے نہیں بتلایا یا اُن کے بتلانے کے باوجود ہمارے دیہاتی بھائی نے اس پر عمل نہیں کیا اور احتیاط کو کام میں نہیں لائے تو کم از کم اب ہمارا فریضہ ہے کہ ہم اپنے دیہاتی طلبہ کو صاف پانی پینے کی ہدایت کریں اور اُن کو وہ سارے طریقے عملی طور پر بتلائیں جن پر وہ عمل کرنے لگیں اور آئندہ کے لئے محتاط بن جائیں تو یقین ہے کہ موجودہ پود اور ان کی نسلیں ایسے امراض میں آیندہ مبتلا نہ ہونے پائیں گی۔

ایک اور چیز جس کے لئے مجھے نہ صرف کہنا بلکہ آپ حضرات اور بالخصوص حکّام ذی مرتبت، ذی ثروت و ساہوکاران اور صدر صاحبان مدرسہ و دیگر معقول تنخواہ یاب اساتذہ صاحبان سے اپنا معروضہ بطور اپیل پیش کرنا ہے وہ غریب اور نادار طلبہ کی امداد ہے۔ اگر ہمارا یہ سربرآوردہ طبقہ بہ لحاظ اپنی آمدنی کے نادار طلبہ کی مدد کرنے پر آمادہ ہو جائے تو ان کی ہر فی صدر وپیہ ماہانہ آمدنی پر ایک غریب طالب علم ان کی سرپرستی میں پرورش پا کر تعلیم و تربیت حاصل کر سکتا ہے اور اس طرح ایک کثیر تعداد نادار طلبہ کی علم و ہنر سے بہرہ ور ہو سکتی اور اپنے پیروں پر آپ کھڑے ہونے کے قابل بن سکتی ہے۔

ہمارے معزز سررشتہ کی توجہ سے نادار طلبہ کی امداد کے مدِ نظر ہر مدرسہ اپنا ایک پور فنڈ رکھتا ہے مگر اس پور فنڈ سے صرف اُن طلبہ کی امداد کی جاتی ہے جو درسی کتب خریدنے کی سکت نہیں رکھتے مگر ان کے علاوہ ایسے غریب اور نادار طلبہ بھی دیکھنے میں آتے ہیں جن کو کھانے کو کھانا اور پہننے کو کپڑا تک میسر نہیں، ایسے طلبہ ہماری خاص توجہ کے محتاج ہیں۔

تاریخ شاہد ہے کہ غریب اور نادار طلبہ کی امداد کی خاطر اصحابِ ثروت نے نہایت فراخ دلی سے کام لیا طلبہ کی تشویق اور تکمیل ضروریات کے پیشِ نظر عالی شان مدارس اپنے ذاتی صرفہ سے قائم کئے اعلیٰ درجہ کی قابلیت رکھنے والے منتخب اساتذہ بعد تلاش

نہایت اعزاز کے ساتھ بلوائے اور مامور کئے گئے۔ علاوہ درسی اور مطالعہ کی کتب کے طلبہ اور اساتذہ کے رہنے سہنے کھانے پینے کا معقول انتظام کیا اور آج بھی متمدن ممالک میں ایسی صدہا مثالیں موجود ہیں جہاں ایسے رفاہِ عام کے کام پبلک خود کرتی اور حکومت پر غیر معمولی بوجھ نہیں ڈالتی۔

اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ہم مدرسین نادار طلبہ کی کس طرح مدد کر سکتے ہیں۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس کا جواب ہم میں سے ہر شخص تھوڑے سے غور و خوض کے بعد دے سکتا ہے۔ ہمارا پور فنڈ جہاں درسی کتب فراہم کر سکتا ہے غریب لڑکوں کو وظائف حسب گنجائش دے سکتا ہے۔ حسب ضرورت پہننے کا لباس بھی فراہم کر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ دنیا مخیر اصحاب سے خالی نہیں اور رہتی دنیا تک باقی رہے گی۔ سر سید رحمۃ اللہ علیہ نے اس کار خیر میں جس قدر حصہ لیا اُن کی نظیر ہمارے لئے کافی ہے۔ جن مدارس پر میں نے کام کیا ہے ان میں بعض مدارس نے مذکورۂ بالا بعض امور پر عمل کر کے صدر مدرسہ اور بعض معقول تنخواہ یاب اساتذہ نے حصہ لے کر ثابت کر دکھایا کہ مدرسہ اور اساتذہ نادار طلبہ کی ہر قسم سے مدد کر سکتے ہیں۔ بعض اساتذہ نے غریب طلبہ کو اپنے گھر میں اپنے بچوں کی طرح رکھ کر خود پڑھایا لکھایا اور شریک مدرسہ کر کے باضابطہ تعلیم دلائی ہے۔ بعضوں نے اِن غریب بچوں کو اپنے بچوں کے کپڑے پہنائے۔ بعضوں نے اِن نادار طلبہ کے میلے کچیلے پھٹے پرانے کپڑے اپنے ہاتھ سے دھو کر سی کر صاف ستھرے اور درست کر کے پہنائے ہیں اور اس طرح انتہائی ہمدردی کا ثبوت دیا ہے۔

اس کے بعد مجھے جس عام چیز کے متعلق عرض کرنا ہے وہ دیہاتی طلبہ کے اخلاق کو درست کر کے اُن کے کردار کو ٹھیک کرنا ہے۔ مذکورۂ بالا الفاظ نے میرے ناقص خیال میں میری ذہنی ترجمانی کر دی ہوگی۔ میں نے نہایت ہی اختصار کے ساتھ دیہاتی طلبہ کی اصلاح کے چند ضروری امور کا اظہار کر دیا ہے اور اشارتاً ظاہری بیماریوں کا ذکر کرتے ہوئے اُن کے انسداد کی تدابیر بھی پیش کر دئے ہیں۔ اب چند باطنی امراض کا ذکر کر دینا بھی ضروری خیال کرتا ہوں جس کے ہمارے دیہاتی طلبہ شکار بنے ہوئے ہیں۔

عموماً دیہاتی طلبہ ماحول کی جہالت کے سبب جس میں وہ گھرے ہوئے ہیں اپنے ساتھیوں کے ساتھ غیر مہذب اور ناشایستہ گفتگو کرتے ہیں باوجود اس کے کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ خلوص و پیار رکھتے ہیں مگر اُن کی آپس کی ہمکلامی اور مخاطبت میں محبت کے ساتھ گالی گلوچ کا شمول بھی لازمی ہوتا ہے غالباً ہم میں کے بعض مدرسین نے راستوں اور گلیوں میں طلبہ کو ایک دوسرے کے ساتھ بدتہذیبی سے پیش آتے دیکھا ہوگا۔ ایسے بدتہذیب لڑکے کبھی کبھی مذاق کے سلسلے میں ہاتھا پائی بھی کرنے لگتے ہیں۔ میں نے اس قسم کے بداخلاق لڑکوں کو بعض وقت پارٹیوں کی شکل میں باضابطہ لڑتے دیکھا ہے۔ ظاہر ہے کہ طلبہ کی اِس قسم کی ابتدائی عادتیں طبیعت ثانی بن کر آیندہ زندگی میں اُن کو لڑاکا اور شاید ڈاکو بھی بنا دیں اور اُس وقت ہماری حالت اس غریب مگر جاہل باپ کی طرح ہو جس کے ناہنجار لڑکے نے دانتوں سے باپ کا کان کاٹ کھایا تھا جبکہ عدالت کے جج نے چوری کی علت میں اس پر فرد جرم لگا کر دو سالہ قیدِ سخت کی سزا دی تھی اور جس نے حاکم کے استفسار پر جواب دیا تھا کہ میں بچپن میں اپنے ساتھیوں کی کتابیں قلم دوات وغیرہ مدرسہ سے چرا کر لایا اور بازار میں اونے پونے فروخت کرکے اپنی ماں کو ان کی ناواجبی قیمتیں لا دیا کرتا تھا اور میری ماں بجائے اس کے کہ مجھے اِن افعال قبیحہ کے ارتکاب سے روکتی پیسوں کو دیکھ کر خوش ہوتی اور میرا باپ میری ماں سے میری ناجائز حرکات کو سُن کر انجان ہو جایا کرتا تھا۔ بحیثیت ایک مرد ہونے کے اور بحیثیت اِس کے کہ وہ میرا باپ تھا اُس کا فریضہ تھا کہ مجھے ابتدا ہی میں ایسے ناجائز حرکات سے باز رکھتا ورنہ آج میں بڑا ہو کر اس چوری کی علت میں سزا نہ پاتا۔

غرض آج کا بچہ کل بچہ نہیں رہتا اگر ہم ظاہری بیماریوں سے بچانے کی جس حد تک اپنے طلبہ کی نگہداشت کرتے ہیں اور سال میں دو تین مرتبہ باضابطہ معائنہ طبی کراتے ہیں اُن کی باطنی بیماریوں، بداخلاقیوں، بداطواریوں اور بدکرداریوں کو دیکھ کر چشم پوشی سے کام نہ لیں تو اُن کی وقتیہ اصلاح ہو سکتی ہے کہ یہ امور بھی ہم مدرسین کے فرائض میں داخل ہیں۔

# سب کمیٹی رپورٹ مدارس وسطانیہ سدا سیو پیٹھ +

## زیر صدارت

مولوی نادر الزماں صاحب بی۔ اے؛ بی۔ ٹی صدر وسطانیہ سداشیو پیٹھ

"مدارس تحتانیہ میں تعداد و حاضری کو بہتر بنانے کے وسائل اور موجودہ دقتوں کے انسداد کے طریقے" پر غور و خوض کرنے کے لئے مدرسہ ہذا میں ایک ذیلی کمیٹی کی تشکیل عمل میں لائی گئی جس کے حسب ذیل پانچ اراکین منتخب ہوئے مولوی نادر الزماں صاحب صدر۔ مولوی سید ابو صالح صاحب نائب صدر۔ محمد رفیع اللہ معتمد مولوی میر محمد الدین حسین صاحب رکن۔ مسٹر جگناد ہاچاری رکن۔ اس خصوص میں ذیلی کمیٹی کے پانچ جلسے ہوئے۔ مراکز حلقہ سے وصول شدہ رپورٹیں پڑھ کر سنانے کے بعد اس موضوع پر کافی بحث کی گئی۔ باہمی تبادلہ خیالات و رپورٹ ہائے مراکز کی امداد سے مزید معلومات و وجوہات فراہم کئے گئے۔ نیز سابقہ روئدادوں پر تنقیدی نظر ڈالتے ہوئے اُن مسائل کا انتخاب کیا گیا جن کو رپورٹ میں جگہ دینا ضروری سمجھا گیا۔ اس طرح چار مہینے کی مسلسل جانچ پڑتال کے بعد عنواں زیر بحث کے نسبت جو مواد فراہم ہوسکا وہ ذیل میں پیش ہے:۔ اس خصوص میں (۱۸) مراکز کے منجملہ حسب ذیل (۱۲) مراکز نے اپنی اپنی تجاویز و آرائیں روانہ کی ہیں۔ سدی پیٹھ۔ جوگی پیٹھ۔ مکا راج پیٹھ۔ گجویل شریف۔ زمستان پور۔ ترکل خانہ پور۔ یلدرتی۔ ٹیکمال۔ دوباک۔ مرد وڈی شنکرم پیٹھ۔ ابراہیم پٹن۔

### حصہ اول۔ کمی تعداد کے وجوہ۔

(۱) رعایا کی جہالت:۔ سب سے بڑی رکاوٹ جو مدرس تحتانیہ کی ترقی میں

---

+ یہ رپورٹ کانفرنس انجمن اساتذہ صوبہ میدک بابتہ ۱۳۴۴ف کے موقع پر پڑھی گئی۔

سدراہ ہے وہ رعایا کی جہالت ہے۔

ہمارے دیہات کی نوے بلکہ پچانوے فیصدی آبادی تعلیم سے بے بہرہ. مقدمہ بازیوں میں روپیہ صرف کرنا فضول اور مضحکہ خیز رسومات میں دولت اڑانا، نمود و نمائش اور اسی قبیل کے کاروبار میں پیسے کو بے دردی سے خرچ کرنا انہیں ذرا بار معلوم نہیں ہوتا مگر اولاد عزیز کی تعلیم جیسی ضروری چیز پر روپیہ خرچ کرنے کو ایک ناقابل برداشت بوجھ اور انتہا درجے کی فضول خرچی سمجھتے ہیں۔ اور ایسا سمجھنے میں ایک حد تک وہ مجبور بھی ہیں کہ یہ ان کی اپنی نہیں بلکہ اس تاریک ماحول کی پیدا کردہ ذہنیت کا نتیجہ ہے جس میں وہ زندگی گزارتے چلے آرہے ہیں۔

(۲) تعلیم کی قدر وقیمت سے واقفیت نہ ہونا اور اس کو ذریعۂ معاش سمجھنا۔ تعلیم کی صحیح قدر وقیمت سے عدم واقفیت کے باعث اس کو ذریعہ حصول معاش و ملازمت سمجھنے کا ایک عام اور غلط نظریہ قائم ہوگیا ہے چنانچہ بچے کو مدرسہ میں شریک کرانے سے قبل اولاً ان امور پر غور کر لیا جاتا ہے کہ حصول تعلیم کے بعد کونسی اور کس ماہوار کی نوکری ملے گی جوابات خاطر خواہ ہوں تو خیر ورنہ تعلیم کی افادیت ہی سے انکار کیا جانے لگتا ہے تعلیم جب تک خاطر خواہ حصول معاش و ملازمت کا ذریعہ تھی دیہات و قصبات کے عوام میں جاذب توجہ بنی رہی جیسے جیسے اس سے یہ صلاحیت مفقود ہوتی گئی عوام کی توجہ بھی بتدریج اس جانب سے ہٹنے لگی۔

(۳) غربت۔ ناداری۔ اقتصادی پستی:۔ جہالت کے بعد بڑی رکاوٹ جو مدارس کی ترقی میں حائل ہے۔ وہ رعایا کی غربت ناداری اور مالی پستی ہے۔ ملک کا بڑا حصہ زراعت اور مزدوری کے ذریعہ اپنی بسر برد کا انتظام کرتا ہے۔ ان میں اکثر ایسے لوگ پائے جاتے ہیں جنھیں کئی کئی وقت کے فاقے کرنے پڑتے ہیں۔ جن لوگوں کو تن پوشی اور شکم پُری کا مقدور نہ ہو وہ تعلیم کی طرف کس طرح اقدام کر سکتے ہیں۔ فیس تعلیم اگرچہ معاف ہے لیکن دوات، قلم، پنسل،

کاپی اور کتب وغیرہ کے لئے ناگزیر طور پر کچھ نہ کچھ صرف کرنا ہی پڑتا ہے اس لئے فاقہ کش اور نادار والدین کو بچہ کا گھر پر رہنا مدرسہ بھیجنے سے زیادہ فائدہ منداور نفع بخش معلوم ہوتا ہے۔ اطفال شماری کر کے دیکھا جائے تو معلوم ہوگا کہ قابل تعلیم عمر کے طلبہ کی ایک بڑی تعداد آبادی میں موجود ہے مگر محض اس خوف سے شریک نہیں کروائی جاتی کہ یہ ایک مستقل خرچ کی صورت ہے۔

(۴) تعلیم کی گراں باری اور نصاب کی تبدیلی:۔ ہمارے ملک میں غریب اور نادار لوگوں کے سوا ایسے لوگ بھی ہیں جن کی مالی حالت قدرے بہتر اور ساتھ ہی ساتھ تعلیمی شوق بھی رکھتے ہیں چاہتے ہیں کہ اولاد کو لکھائیں اور پڑھائیں۔ تکمیل شوق میں وہ بچوں کو شریک مدرسہ کروا دیتے ہیں مگر تعلیم کے گرانبار مصارف کو برداشت کرنے کی اپنی محدود و مختصر آمدنی میں گنجائش نہیں پاتے تو ترک تعلیم میں عافیت خیال کر کے بچوں کو مدرسہ سے روک لیتے ہیں۔ اساتذہ صاحبان کا ہر مضمون کے لئے کتب اور موٹی کی کاپیاں فراہم کرنے پر مصر ہونا کاپیوں کے سائز و کاغذ کی یکسانیت پر تشدد کرنا۔ گراں قیمت کی کتب کا شریک نصاب ہونا جلد جلد نصاب کا تبدیل ہونا یہ ایسے وجوہات ہیں جن سے مذکورہ طبقہ کا تعلیم میں ہیٹا ہونا کچھ بعید نہیں معلوم ہوتا غالباً یہی سبب ہے کہ جو تعداد نیچی جماعتوں میں ہوتی ہے وہ اوپر کی جماعتوں میں نہیں پائی جاتی۔

(۵) تحتانی امتحان کی مسدودی وغیر افادیت:۔ امتحان تحتانی کی مسدودی مدارس کی تعداد پر کافی اثرانداز ہوئی ہے مشاہدہ شاہد ہے کہ جس زمانہ میں چہارم جماعت کا امتحان کامیاب کرنے کے بعد تیس چالیس روپیہ کی نوکری بلا دقت اور تردد مل جایا کرتی تھی اس زمانہ میں ہر کس و ناکس تعلیم کا شیدائی نظر آتا تھا۔ مزارعین زراعت سے تاجرین تجارت سے، صناع صنعت سے منہ موڑ کر تعلیم ہی کی جانب جھکے ہوئے نظر آئے تھے لیکن وہ شوق انہماک اب اس وجہ باقی نہیں کہ اسناد کی رائج الوقت قیمت کم اور معیار ملازمت بلند ہونے کے باعث یا تحتانی امتحان کی کہیں جگہ کوئی قدر و پرسش نہیں رہی معاشی نقطہ نظر سے چونکہ یہ فی زمانا بالکل غیر مفید ہے اس لئے عوام کے نزدیک تعلیمی مصروفیت کا

کاروباری مصروفیت کے مقابلے میں کوئی امتیاز و تفوق حاصل نہیں۔شوق تعلیم سمٹ سمٹا کر بتدریج ایک قلیل طبقہ میں محدود ہوتا جارہا ہے۔

(۶) فارغ التحصیل طلبہ کا آبائی پیشوں سے بے تعلقی ظاہر کرنا:۔مدارس کے کثیر التعداد فارغ التحصیل طلبہ کا آبائی پیشوں میں دلچسپی لینے ان کو فروغ دینے اور بمقابلہ غیر تعلیم یافتہ اشخاص زیادہ منظم و باقاعدہ طریقے سے انجام دینے کے بجائے ان پیشوں سے بیزاری و بے تعلقی ظاہر کرتے ہوئے نوائے عمل سے محروم اور سماجی روایات سے مطابقت نہ کرنا۔عوام کے تعلیمی برکات سے واقف ہونے میں مارج ہے۔

(۷) مدارس خانگی:۔ مدارس خانگی کی گوناگوں خرابیوں اور ناموزوں پیشوں کے باوجود عوام کو جو اعتماد خانگی مدارس پر ہے وہ سرکاری مدارس پر نہیں۔عام طور پر یہ سمجھا گیا ہے کہ سرکاری تعلیم طلبہ کو ملازمت ہی کے لئے تیار کرتی ہے کاروبار زندگی میں اُن سے کوئی مدد نہیں ملتی۔اس لئے جو لوگ ملازمت کروانا نہیں چاہتے یا جن کو ملازمت ملنے کا یقین نہیں ہوتا وہ سرکاری مدارس میں مفت تعلیم دلوانے کے بجائے خانگی مدارس میں روپیہ خرچ کر کے تعلیم دلوانا بہتر جانتے ہیں کیونکہ سرکاری تعلیم کے متعلق ان کا یہ مفروضہ ہے کہ اول تو اس میں وقت زیادہ صرف ہوتا ہے دوسرا کاروباری زندگی کے لئے جن چیزوں کے سیکھنے کی انہیں ضرورت ہے اس کا یہاں کوئی موقع نہیں۔ان اعتبارات سے کمی تعداد کے بارے میں مدارس خانگی بہت کافی اور قابل لحاظ حصہ لے رہے ہیں ان دشواریوں کے اظہار کے بعد ان وسائل پر بحث کی جائیگی جن سے موجودہ ناموافق فضا کو دور کرنے میں مدد لی جاسکتی ہے

## حصہ دوم۔تدابیر اضافہ تعداد

(۱) ماہوار تعلیمی جلسے:۔ جہالت کا احساس خود آدھے علم کے برابر ہے قصبات و مضافات میں جہالت سے جنگ کرنے کے لئے تعلیمی جلسوں سے زیادہ کارگر اور

سہل الحصول حربہ غالباً کوئی دوسرا نہیں ہوسکتا۔ مدارس کی موجودہ پستی عوام کی جہالتوں ہی کا عکس ہے۔ اگر یہ اپنی جہالت سے مطلع ہوجائیں تو سمجھنا چاہئے کہ مدارس کی ایک بڑی مشکل آسان ہوگئی۔ طلبہ کے مدرسہ آنے میں کوئی چیز مانع مزاحم نہ رہیگی۔ اس لئے یہ جلسے بڑی اہمیت رکھتے ہیں۔ جن فوائد کے مدنظر یہ جلسے ضروری ہیں وہ یہ ہیں کہ ان میں تقاریر اور مضامین کے ذریعہ تعلیمی فوائد اور جہالت کے نقصانات بے نقاب کئے جاسکتے ہیں۔ اخلاقی و معاشرتی خرابیاں دور کی جاسکتی ہیں۔ سرکاری تعلیم اور نصاب مجوزہ سررشتہ کی خوبیاں ذہن نشین کی جاسکتی ہیں۔ سرکاری تعلیم کو جو بدنصیبی سے محض حصول ملازمت کا ذریعہ سمجھا جارہا ہے روحانی اور اخلاقی برکتوں کا سرچشمہ ثابت کرکے اِس بارے میں جو گوناگوں غلط فہمیاں عوام کے دماغوں میں مرکوز ہیں ان کی تردید کی جاسکتی ہے۔ اضافہ تعداد کے بارے میں ذی اثر حضرات کی امداد حاصل کرنے کے مواقع فراہم ہوتے ہیں طلبہ سے نیتجہ خیز مکالمے اور تقریریں کرواکے دوسروں کو تحریص دلائی جاسکتی ہے۔ ان جلسوں کے ذریعہ اساتذہ اور اولیائے طلبہ کے درمیان ایک رابطہ اتحاد پیدا ہوجاتا ہے جس کی کامیابی کی مدرسہ کے لئے ازبس ضرورت ہے۔

(۲) قیام پور فنڈ:۔ گروہ اساتذہ کو چونکہ ایثار اور حب وطن کا ایک نمونہ ہونا چاہئے اس اعتبار سے اپنی آمدنی کے کچھ حصے کو غریب اور نادار بچوں کی تعلیمی ضروریات میں صرف کرنے کے لئے محفوظ کردینا چاہئے۔ اس عمل سے عوام کی نگاہوں میں مدرسین کا وقار دوبالا ہوجائے گا اور ابنائے وطن علمی دولت سے مالامال ہوجائیں گے جس قدر اس فنڈ کا سرمایہ کثیر ہوگا اسی مناسبت سے اس کا حلقہ فائدہ رسانی وسیع تر ہوتا جائے گا۔ کوشش یہ ہونی چاہئے کہ ذی اثر اور خوش حال لوگوں کی معاونت سے اس میں خاصا اضافہ ہوتا رہے۔ اگرچہ عوام کی فلاکت و بے نوائی کے مقابلہ میں اس فنڈ کو ذرہ برابر بھی حیثیت حاصل نہ ہوگی تاہم "ڈوبتے کو تنکے کا سہارا" کے طور پر ایسے غریب بچوں کے لئے جو علمی شوق کے باوجود کتب و کاپیاں نصیب نہ ہونے کی وجہ تعلیم سے محروم ہیں ضرور

دستگیری اور حوصلہ افزائی کا باعث ہو گا۔

(۳) مدرسین کا بارسوخ اشخاص کی امداد سے فائدہ اٹھانا:۔ اساتذہ صاحباں مقامی عہدہ داروں اور سربرآوردہ حضرات سے میل، ملاپ پیدا کر کے مدرسہ کے معاملات میں ان سے مدد لیتے رہیں تو تعدادی اضافہ میں کافی سہولت ہو سکتی ہے۔ ذی اثر حضرات کبھی کبھی ماہواری جلسوں کے صدر بنائے جائیں کبھی کھیلوں کے نگراں مقرر ہوں۔ اور ان کے ہاتھوں انعامات تقسیم کرائے جائیں۔ اس طریقہ سے ان کی ہمدردیاں مدرسہ پر مبذول رہیں گی اور وہ مدرسہ کی آبادی میں اپنی پوری قوت صرف کر سکیں گے۔ ایسے حضرات کے نام ایک علٰحدہ رجسٹر میں درج کئے جائیں، تاکہ ان کی مثال سے دوسرے لوگوں میں بھی مدرسہ کی امداد و معاونت کا شوق پیدا ہو۔

(۴) مدرسہ میں سامان دلچسپی کا فراہم کرنا:۔ مدرسہ کو باغیچہ سے آراستہ کرنا چارٹس وغیرہ دیواروں پر لٹکا کر دلکش بنانا تصاویر و دیگر اشیاء کے نمونے دکھانا، گاہے گاہے طلبہ کے تعلیمی مقابلے کرانا، جلوس نکالنا اور ایسے سامان مہیا کرنا جن سے طلبہ کی دل بستگی میں اضافہ ہو۔ مدرسہ کی ظاہری آرائش اور فرنیچر وغیرہ کی موزونیت میں ایک ایسی جاذبیت ہوتی ہے کہ ان کے دیکھنے کے بعد بدشوق طلبہ میں بھی شوق پیدا ہونے کی توقع کی جا سکتی ہے ماڈل، ڈرائنگ، دستی مشاغل کے نمونہ جات اور کاغذی کام سے طلبہ کی دلچسپی بڑھ جاتی ہے۔

(۵) نتائج کی عمدگی اور طلبہ کی سالانہ کامیابی و ترقی:۔ ایک ہی جماعت میں اگر طالب علم دو دو تین تین سال زیر تعلیم رہے تو سرپرست مدرسہ کی تعلیم سے بددل ہو کر بچوں کو مدرسہ سے خارج اور دوسرے کاروبار میں مصروف کرا دیتے ہیں۔ اس وجہ مدرسہ کے معیار تعلیم کو اونچا کرنے اور عمدہ نتائج برآمد کرنے کی طرف خاص توجہ ہونی چاہیئے جماعت صغیر و اول کو باقاعدہ تعلیم نہ دی جائے تو اضافہ تعداد میں بڑی رکاوٹ درپیش ہوتی ہے۔ ابتدائی جماعتوں کے لئے تجربہ کار مدرس کا انتخاب

کیا جائے۔ ہو سکے تو خود صدر مدرس اس جماعت کو تعلیم دے۔ کیونکہ یہ جماعت مدرسے کی ترقی کا زینہ ہوتی ہے۔ جہاں تک ممکن ہو ابتدائی جماعتوں میں طالب علم ایک سال سے زیادہ زیر تعلیم نہ رہے۔ بچوں کی سالانہ ترقی سے تعلیمی اشاعت و مقبولیت میں غیر معمولی اضافہ ہو جاتا ہے جو اضافہ تعداد کا ایک موثر ذریعہ ہے۔

(٦) اساتذہ کی فرض شناسی اور تندہی:۔ مدارس کی آبادی میں اساتذہ کی فرض شناسی تندہی، یکجہتی اور باہمی اتحاد کا بڑا زبردست اثر ہے۔ جس مدرسہ کے اساتذہ میں ان چیزوں کا فقدان ہو وہ مدرسہ کبھی ترقی نہیں کر سکتا۔ اس لئے اساتذہ کو چاہیئے کہ اپنے فرائض کی ادائی میں فرض شناسی سے حصہ لیں۔ محنت اور تندہی سے کام کریں۔ قوم اور حکومت کی جانب سے جو ذمہ داریاں ان پر عائد ہیں ان کا پورا پورا احساس رکھیں۔ مدرس کا کام مدرسے کی حد تک ہی ختم نہیں ہوتا مدرسہ کے باہر بھی چند فرائض اس سے متعلق ہیں مدرس کو چاہیئے کہ آبادی میں ایک مصلح اور لیڈر کی حیثیت پیدا کرے ہر اعتبار سے لوگوں کا رہنما اور پیشوا ہو ممکنہ کوشش کرے کہ لوگوں کے اخلاق و عادات کی اصلاح ہو اور ان میں پاکیزہ خیالات پیدا ہو جائیں۔ سبق پڑھا دینے پر مدرس کا کام ختم نہیں ہوتا۔ اس کو چاہیئے کہ حکومت کے مفاد اور وقار سررشتہ کو ملحوظ رکھ کر کام کرے غرض یہ کہ مدرسہ میں بچے اسی وقت آ سکتے اور تعلیم سے بہرہ ور ہو سکتے ہیں جب کہ مدرسہ کی فضا درست اور خوش گوار ہو۔ اس میں زبردست مقناطیسی کشش ہو۔ ایسی فضا کا پیدا کرنا مدرسین کے ذوق عمل، ایثار اور جذبۂ حب وطن پر موقوف ہے۔

(٧) یوم والدین:۔ سال میں ایک یا دو دفعہ یوم والدین منا کر تمام اولیائے طلبہ و معززین کو مدرسہ میں مدعو کیا جائے طلبہ سے مکالمے اور تقریریں کروائی جائیں۔ کھیلوں کے مقابلے ہوں اور موقع دیا جائے کہ اولیائے طلبہ اپنے بچوں کی مختلف استعدادوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیں۔ ایسے موقع پر طلبہ کی تعلیمی ترقی کا اظہار اور انعامات تقسیم کئے جائیں تو عام طور پر ایک بیداری پیدا ہو کر اضافہ تعداد کی

صورت پیدا ہو سکتی ہے۔

(۸) کھیلوں کی ترویج:۔ منظم و باقاعدہ جماعتی کھیلوں کی ترویج سے نہ صرف طلبہ کی صحت جسمانی میں ترقی ہوتی ہے بلکہ اُس سے اُن طلبہ میں بھی شریک مدرسہ ہونے کا خیال پیدا ہوتا ہے جنھوں نے ابھی تک مدرسہ میں شرکت نہیں کی ہے۔ جن مدارس میں کھیلوں کا باقاعدہ انتظام ہے یہ دیکھا گیا ہے کہ وہاں اکثر لڑکے محض کھیلوں کی خاطر شریک ہیں۔ اس لئے اضافہ تعداد کے لئے جماعتی کھیلوں کا رواج نہایت ضروری ہے۔ اسپورٹس اور کھیلوں کے ذریعہ کھیل کے شوق کو بیدار اور عام کر کے غیر شریک بچوں کو اس طلسمی طاقت سے شرکت مدرسہ پر مائل کیا جا سکتا ہے کبھی کبھی اولیائے طلبہ کے روبرو اُن کے مقابلے اور مظاہرے ہوں تو مزید دلچسپی کا موجب ہے۔

## حصہ سوم اسباب و وجوہ غیر حاضری

(۱) سزا اور سختی کا خوف:۔ سزا ایک دوا ہے جو خاص شرائط اور مقررہ پابندیوں کے ساتھ شدید مجبوری کی صورت میں استعمال ہونی چاہیئے بے جا استعمال بہت مضر نتائج پیدا کرتا ہے جس میں سے ایک غیر حاضری بھی ہے۔

(۲) اسباق کی بے ترتیبی:۔ تیاری اسباق کا یہ مقصد ہے کہ تصاویر اور نقشہ جات سے سبق کو کافی دلچسپ بنایا جائے معمولی یا ناقص تیاری سے سبق پڑھایا جائے تو غیر دلکش ہونے کی وجہ طلبہ کو یاد نہ رہ سکے گا نتیجہ یہ ہوگا کہ سزا اور تنبیہ کا خوف دامنگیر ہو کر غیر حاضری شروع کر دیں گے۔

(۳) ہوم ورک:۔ مدارس کا ایک عام طریقہ یہ ہے کہ ہر مضمون میں روزآنہ ہوم ورک دیا جاتا ہے اسباق یاد کرنے کے لئے جس قدر وقت ملتا ہے وہ خود ناکافی ہوتا ہے پھر جب اتنے بہت سے مضامین کے ہوم ورک کی تکمیل سے طالب علم اپنے کو قاصر پاتا ہے تو بخوف ملامت و سرزنش غیر حاضر ہو جاتا ہے۔

(۴) مدرسین کا اولیاء طلبہ سے نہ ملنا:۔ بعض کھلاڑی بچے والدین کی خفگی کے خیال سے کتابیں بغل میں دبائے مدرسہ جانے کے بہانے سے گھر سے تو نکل جاتے ہیں لیکن مدرسہ جانے کی بجائے کھیل کود میں مصروف ہو جاتے ہیں اور ٹھیک چھٹی کے وقت گھر پہنچ کر یہ باور کراتے ہیں کہ وہ مدرسہ سے ابھی آرہے ہیں۔ اُن کی اس فریب کاری سے والدین کو یہ مغالطہ ہوتا ہے کہ بچہ پڑھنے کے لئے روزانہ مدرسہ جارہا ہے اور مدرس صاحب کو یہ خیال ہوتا ہے کہ شاید کسی کام کی خاطر بچہ گھر پر روک لیا گیا ہے۔ مدرسین ایسے طلبہ کے اولیاء سے نہ ملتے رہیں تو بتواتر یہ عمل جاری رہ کر غیر حاضری کی عادت کو راسخ کر دے گا۔

(۵) چھوٹی جماعت میں زیادہ تر مضامین ایک ہی مدرس کے تفویض نہ ہونا:۔ ابتدائی جماعتوں میں کلاس ٹیچروں کے گھنٹے زیادہ نہ ہوں تو طلبہ کو غیر حاضر ہونے کا موقع مل جاتا ہے۔

(۶) دیر حاضری بتدریج غیر حاضری کا سبب بننا:۔ عام طور پر ایسا ہوتا ہے کہ بچے کو جب مدرسہ آنے میں دیر ہو جاتی ہے تو مدرس کی زجر و توبیخ کے ڈر سے وہ غیر حاضر ہو جاتا ہے۔

(۷) چیدہ چیدہ طویل تعطیلات:۔ علی العموم دیکھا گیا ہے کہ تعطیل کے بعد مدرسہ کی اوسط حاضری گری ہوئی پائی جاتی ہے۔ متفرق طور پر درمیان میں جو تعطیلات واقع ہو جایا کرتی ہیں اس سے بھی طلبہ میں غیر حاضری کا میلان پیدا ہو جاتا ہے۔

(۸) ناقص جماعت بندی:۔ مدرسہ کی کارگزاری اور کامیابی کا سارا دارومدار محتاط اور سنجیدہ جماعت بندی پر موقوف ہے۔ اس میں ذری بھی لغزش ہو گی تو نااہل ناقص اور غیر موزوں لڑکوں کے اجتماع سے ایک تو معیار تعلیم گر جاتا ہے دوسرے خود طلبہ اپنی نااہلیت اور کم استعدادی کو محسوس کر کے غیر حاضر ہونے لگتے ہیں۔

(۹) فصول کے زمانہ میں اولیائے طلبہ بچوں کو زراعتی کاموں مثلاً کھانا لانے کھیتوں کی نگرانی کرنے اور دیگر کاروبار میں مصروف کر لیتے ہیں جس کی وجہ طلبہ مدرسے

غیر حاضر ہو جاتے ہیں۔ اس ضمن میں غیر حاضری ایک دو دن کی نہیں ہوتی مہینوں اس کا سلسلہ باقی رہتا ہے۔ اگر کسی جماعت میں زراعت پیشہ رعایا کے لڑکوں کی تعداد زیادہ ہو تو جماعت کی جماعت برباد ہو جاتی ہے۔ فصل خریف کی درو کے موقع پر تقریباً آبان کا پورا مہینہ اور ربیع کی درو کے موقع پر اسفندار اور فروردی کے مہینہ میں بالتخصیص حاضری بہت ناقص ہو جاتی ہے۔ ایک آدھ دن کی غیر حاضری سے جو خرابی پیدا ہو جائے اس کی تو مدرس بسہولت اصلاح کر سکتا ہے مگر طویل غیر حاضری کا نقصان ناقابل تلافی ہے۔ زراعتی کام کاج سے فارغ ہو کر طویل غیر حاضری کے بعد بچے جب مدرسہ آتے ہیں تو موافق نصاب تعلیم نہ پانے سے اہم مضامین میں کمزور اور سالانہ امتحان میں ناکام رہتے ہیں۔ اس سے ایک طرف مدرسہ کا سالانہ نتیجہ متاثر ہو جاتا ہے دوسری طرف مدرسہ کا معیار تعلیم بھی پست ہوتا ہے۔

## حصہ چہارم - تدابیر اصلاح حاضری

(۱) سزا اور سختی کی وجہ طلبہ مدرسہ سے خائف اور اس کو ایک قید خانہ اور ہتوا سمجھنے لگتے ہیں۔ مدرس کا برتاؤ طلبہ کے ساتھ ایسا مشفقانہ ہونا چاہئے کہ وہ مدرسہ کو اپنا گھر سمجھ کر آئیں۔ کھیل کھیل ہی میں انھیں وہ سب کچھ بتا دیا جائے جس کا سیکھنا ان کے لئے ضروری ہے۔ شفقت محبت سے بڑے بڑے سنگ دل رام ہو سکتے ہیں تو معصوم بچوں کے قلوب کا مسخر ہونا کونسی بعید بات ہے۔ پیار خلوص ہمدردی سے طلبہ کو مانوس کر لیا جائے تو غیر حاضری کا سدباب ہو سکتا ہے۔

(۲) سبق اگر اچھی طرح یاد نہ ہو تو طالب علم بخوف تنبیہ غیر حاضر ہو جاتا ہے۔ سبق یاد نہ ہونے کے مختلف وجوہ ہو سکتے ہیں خرابی حافظہ کی وجہ سبق یاد نہ ہونا، کمی استعداد کی وجہ سبق پر حاوی نہ ہونا۔ ایسی مثالیں کسی جماعت میں ایک دو ہی نکل سکتی ہیں۔ لیکن پوری جماعت کو یاد نہ ہو تو یہ اس کے غیر دلچسپ ہونے کا کھلا ثبوت ہے۔ اساتذہ صاحبان کو کوشش کرنی چاہئے کہ قبل از قبل پوری تیاری کر کے

دلچسپ پیرایہ میں سبق پڑھائیں۔کمزور لڑکوں پر بطور خاص توجہ کریں اور ہمدردی سے اُن کی ہمت افزائی کریں۔

(۳) ہوم ورک کی زیادتی بھی غیرحاضری کا موجب ہے۔نہ صرف غیرحاضری کا موجب بلکہ مالی مشکلات کا باعث ہے۔ہر مضمون کا مدرس اپنے مضمون کا ہوم ورک تکمیل کروانا چاہتا ہے۔طالب علم جب ہوم ورک کی تکمیل سے اپنے کو عاجز سمجھتا ہے تو غیرحاضری اختیار کرتا ہے۔اس لئے روزانہ ہوم ورک دینے کا طریقہ بالکلیہ مسدود کر دینا چاہیئے۔البتہ تعطیلات کے زمانہ میں اردو ریاضی جیسے اہم مضامین میں اساتذہ صاحبان باہمی مشورہ سے ہوم ورک دیا کریں تو بخوبی اس کی تکمیل ہوسکتی ہے اور تعلیمی نقطہ نظر سے مفید بھی ہے۔

(۴) اولیائے طلبہ ایک دفعہ بچے کو شریک مدرسہ کرادینے کے بعد تعلیمی عدم دلچسپی کہیئے یا مشاغل کی کثرت کہ وہ پھر مہینوں برسوں مدرسہ نہیں آتے اور یہ سمجھ لیتے ہیں کہ اب وہ ہر قسم کی ذمہ داری سے سبکدوش اور بری الذمتہ ہیں۔ اُنہیں بچے کی حاضری غیرحاضری کی کوئی اطلاع نہیں۔کھلاڑی بچے ایسے سرپرستوں کو دھوکے میں رکھ کر خوب مغالطہ دے سکتے ہیں۔اس لئے اساتذہ صاحبان وقتاً فوقتاً اولیائے طلبہ سے مل کر بچوں کی حاضری و تعلیمی حالت سے مطلع و باخبر کرتے رہیں تو غیرحاضری کا انسداد ممکن ہے۔زمانہ تعطیل یا باوقات فرصت اولیائے طلبہ سے ملتے رہنا نہایت ضروری ہے۔صغیرسن بچے مدرسہ کی آمد و رفت سے جی چرانے لگتے ہیں جس سے جماعتوں کی حاضری متاثر ہوجاتی ہے۔اس کے لئے چپراسی مدرسہ کو غیرحاضر طلبہ کی فہرست دی جائے تو وہ آبادی میں گشت لگاکر بچوں کو مدرسہ لائے گا۔محلہ واری فہرستیں تیار کرکے بڑی عمر کے بچوں سے بھی اس کام میں مدد لی جاسکتی ہے۔

(۵) چھوٹی جماعتوں کا جو مدرس کلاس ٹیچر ہو حتی الامکان اس جماعت کے زیادہ مضامین اُس کے تفویض ہوں۔تاکہ طلبہ پر اس کی کافی نگرانی رہے اور غیرحاضری

روک تھام ہو سکے۔ چھوٹی جماعتوں میں چونکہ بچے غیر حاضری کے عادی ہوتے ہیں اس لئے کلاس ٹیچر کو اس جماعت کے زیادہ گھنٹے دینا بہت ضروری ہے۔ اس انتظام سے طلبہ کلاس ٹیچر سے مانوس ہو کر اس کے انس و محبت کی کشش کی وجہ حتی الامکان کم غیر حاضر ہوا کریں گے۔

(۶) عام طور پر ایسا ہوتا ہے کہ بچہ مدرسہ کو دیر سے آتا ہے تو مدرس کے زجر و توبیخ کے ڈر سے غیر حاضر ہو جاتا ہے دیر حاضر بچوں پر کافی نگرانی رکھی جائے اور سرپرستوں کو آگاہ کیا جائے پابندی وقت اور حاضر باشی پر لکچر دینا عام طور پر مفید ثابت ہوتا ہے۔ حاضر باشی کے جماعتواری مقابلے کرانا اسکول میں حاضر باشی کے انعامات دینا حاضری بڑھانے میں سود مند ہے سال میں دو دفعہ حاضری کے انعامات تقسیم کئے جائیں جن میں کوئی ایک امتیازی نشان ہو۔

(۷) ایام درس کے سلسلہ میں چیدہ چیدہ اور متفرق طور پر تعطیلات کا واقع ہونا چھوٹی جماعت کے بچوں کو بالخصوص غیر حاضری کی جانب رہبری کرتا ہے چنانچہ تجربہ شاہد ہے کہ تعطیل کے بعد کی اوسط حاضری عموماً گری ہوئی رہتی ہے اور جب تک ایک آدھ ہفتہ مسلسل مدرسہ نہیں چلتا اس وقت تک حاضری کی اصلاح نہیں ہوتی اس لئے زمانہ تعطیل میں چھوٹی جماعت کے بچوں کو کسی مقامی مدرس کے زیر نگرانی مصروف رکھنے کا انتظام کیا جائے تو غالباً طلبہ کو غیر حاضری کا موقع نہ ملے گا۔

(۸) جماعت بندی کے موقع پر دوستی مروت سفارش وغیرہ کا ہرگز کوئی لحاظ نہ کیا جائے۔ ناقص جماعت بندی سے مدرسہ کا ضبط متاثر ہونے کے علاوہ مدرسہ کی کارکردگی پر بھی حرف آتا ہے صرف انہیں طلبہ کو ترقی دی جائے جو قانوناً اور اصولاً ترقی کے مستحق ہوں نا اہل اور غیر مستحقین کو ہرگز ترقی نہ دی جائے۔

## سفارشات پیش کردہ کمیٹی

(۱) دیہاتی رعایا کے ناخواندہ ہونے کے باعث مدارس کو بڑی دشواری

درپیش ہے تعلیم ہی ایک ایسی چیز ہے جس سے انسان اپنے معاملات اور کاروبار کو بطریقہ احسن انجام دے سکتا ہے مگر دیہاتی باشندے جہالت کی وجہ ابھی تک لکیر فقیر اور زمانہ جاہلیت کے رسومات کے پیرو ہیں جب تک انہیں تعلیم نہ ہو یہ اپنے اور بچوں کے سود و بہبود کے بارے میں صحیح رائے قائم کرنے سے قاصر رہیں گے۔ اس لئے ضروری ہے کہ عوام کی جہالت دور کرنے کے لئے تعلیم بالغاں کی اسکیم کو جلد روبہ عمل لایا جائے تاکہ عوام میں معلومات کا اضافہ ہو۔

(۲) مدرسین کو حتی الامکان ان کے وطن یا وطن کے قرب وجوار کے مدارس پر متعین رکھا جائے اس لئے کہ ایسے مدرسین مدرسہ کی ترقی میں بہت مفید ثابت ہوسکتے ہیں۔ دیر قیامی وجہ تبادلہ نہ تصور فرمائی جائے (بجز خاص اسباب کے) مدرس جتنا دیر قیام ہوگا طلبہ اسی قدر اس سے مانوس ہوکر مدرسہ آیا کریں گے۔ اس لحاظ سے مدرسہ آباد کرنے کی یہ بھی ایک صورت ہے۔

(۳) حفظ صحت اور سبق الاشیاء کی کتب و مضامین علحدہ علحدہ مقرر کرانے کی بجائے منجانب سررشتہ ایسی ادبی کتابیں تیار کرائی جائیں جن میں یہ مضامین داخل ہوں اور اُن سے جو وقت بچ جائے اس کو ریاضی اور ادب کی تقویت میں صرف کیا جائے، تو مدرسہ کی کارکردگی میں بڑی خوبی پیدا ہو جائے گی۔ مدارس تحتانیہ میں چونکہ شفٹ سسٹم کے تحت طلبہ کو صرف تین گھنٹے کام کرنا پڑتا ہے اس سے وقت کی کفایت اور مالی مفاد کے مدنظر بھی یہ صورت زیادہ مناسب معلوم ہوتی ہے۔

(۴) انسداد غیر حاضری زمانہ فصول کی خاطر متفرق اور چیدہ چیدہ تعطیلات کو منسوخ فرماکر بلحاظ فصول تعطیل کا انتظام فرمایا جائے تو مناسب ہے۔

---

# شذرات

جلسہ تعلیمی و سالانہ مدرسہ تحتانیہ جونا بازار اورنگ آباد ۔ مدرسہ ہذا کا سالانہ جلسہ بصدارت جناب نورالنسا بیگم صاحبہ بی۔اے آنرس مہتمم مدارس نسوان اورنگ آباد بتاریخ ۸ خورداد ۱۳۴۹ ف ٹاؤن ہال اورنگ آباد میں منایا گیا جلسہ کے تمام انتظامات کم سن بچوں کے تفویض تھے تقریباً جملہ عہدہ داران مقامی نے جلسہ میں شرکت فرمائی ۔ ذوالفقار حسین و اختر صدیقی متعلمین کی تحریک و تائید سے تالیوں کی گونج میں مہتمم صاحبہ کرسی صدارت پر متمکن ہوئیں۔ محمد قاسم متعلم نے قرأت اور دوسرے بچوں نے ترانہ دکن پڑھا شیخ احمد صاحب صدر مدرسہ نے رپورٹ مدرسہ سنائی اور متعلمین مدرسہ نے مکالمہ "لمحات تعلیمی" عمدگی سے ادا کیا۔ ذوالفقار حسین و رام چند متعلمین نے خورشید علی خاں صاحب مددگار صوبہ داری کی نظم "چائے دودھ" اور اختر صدیقی متعلم نے حضرت سلطان العلوم آصفجاہ سابع کے دور میں علمی ترقیات کے عنوان پر مضمون پڑھا۔ اس کے بعد دوسرا مکالمہ "خودداری طالبعلم" ادا کیا گیا۔ مسٹر سلطان محی الدین اور ان کے شاگرد مختار عالم۔ شیخ احمد محمد عثمان اور محمد شفیع متعلمین مدرسہ نے دلچسپ جسمانی کرتب دکھلائے۔ پھر ایک مزاحیہ مکالمہ "مجسمہ کفایت شعاری" طلبہ نے عمدگی سے ادا کیا۔ نماز مغرب کے بعد مہمانوں کی تواضع شربت وغیرہ سے کی گئی اس کے بعد ترک مسکرات کا ڈرامہ موسوم بہ "عبرت" مصنفہ ولی حیدرآبادی صدر مدرسہ و طلبہ نے بحسن و خوبی اسٹیج کیا۔ اختتام ڈرامہ پر صدر جلسہ نے ایک فاضلانہ تقریر فرمائی اور مدرسہ کی ترقی پر اظہار خوشنودی فرماتے ہوئے کامیابی جلسہ کا سہرا صدر مدرسہ کے سر باندھا۔ جناب خورشید علی خاں صاحب مددگار صوبہ داری کی جانب سے مبلغ (۵عـہ) اور صدر جلسہ کی جانب سے مبلغ (۵عـہ) روپیہ کے انعامی عطیوں کا اعلان فرمایا گیا و نیز جناب صادق علی صاحب مددگار وسطانیہ چیلی پورہ اور جناب عبدالرحمن صاحب مہتمم پنچکی کی جانب سے دو تمغہ جات مختص اداکار طلبہ کو دئے جانے کا اعلان فرمایا گیا

بعد ازیں ذوالفقار علی متعلم نے معزز مہمانوں کا شکریہ ادا کیا اور دعائے سلامتی حضرت اقدس و اعلیٰ پر جلسہ ختم ہوا۔

جلسہ انجمن اتحاد باہمی ناگل پلی ضلع میدک۔ جناب مولوی بہر علی مرزا صاحب انسکپٹر انجمن امداد باہمی ضلع میدک نے جلسہ میں اسٹاف وطلبہ مدرسہ تحتانیہ ماسائی پیٹھ کو مدعو فرمایا بصدارت جناب مولوی عبدالعزیز خاں صاحب مددگار ناظم انجمن اتحاد باہمی تقریباً (۵) بجے اسپورٹس شروع ہوئے۔ ختم اسپورٹس پر محترم صدر نے انعامات تقسیم فرمائے اور ایک تقریر فرمائی جس میں مدرسین کو معمار ملک و قوم فرمایا۔ آخر میں طلبہ و اساتذہ کی عکس کشی ہوئی اور جلسہ برخاست ہوا۔

یوم والدین مدرسہ تحتانیہ قصبہ وڈیمان ضلع محبوب نگر۔ بعد ختم امتحان سالانہ بصدارت مسٹر لچھما راؤ پٹواری جلسہ منعقد ہوا۔ اولیا ر طلبہ کے علاوہ ذی اثر و خوش باش حضرات بھی شریک تھے صدر مدرسہ نے یوم والدین کی اہمیت بیان کی۔ کنڈیا و ابوطالب متعلمان جماعت چہارم نے حمد و ترانۂ شاہی خوش الحانی سے پڑھا۔ اس کے بعد طلبہ جماعت چہارم سوم و دوم نے بزبان تلنگی و اُردو تقاریر کیں۔ مولوی محمدؐ عظیم الدین صاحب مددگار نے مدرسین کے ساتھ اولیائے طلبہ کے تعاون کے عنوان پر تقریر کی۔ صدر نشین صاحب نے بھی اسی عنوان اور فوائد علم پر پُر زور تقریر کی۔ آخر میں اعلیٰ حضرت بندگان عالی و خانوادہ آصفی کی دعائے سلامتی پر جلسہ ختم ہوا۔

جلسہ انجمن اساتذہ مدرسۂ تحتانیہ را ائم پیٹھ۔ بہمن ۱۳۴۹ف میں مسٹر سدانندم مددگار نے جماعت سوم تلنگی کو جغرافیہ پر سبق پڑھایا۔ اور اسفندار میں مولوی سید نبی صاحب و مولوی محمدؐ قاسم صاحب مسٹر رنگیا و سورمنم نے بعنوان "تدابیر توفیر طلبہ" تقریریں۔ تقریباً ہر ایک نے اس امر پر زور دیا کہ اگر اساتذہ اولیائے طلبہ سے میل جول پیدا کرکے ان کو تعلیمی فوائد سمجھاتے رہیں تو توفیر طلبہ کی توقع ہے۔ صدر جلسہ نے کہا کہ موجودہ تبدیلی سے چند مشکلات پیش آرہی ہیں۔ جو تعاون اولیار کے بعد رفتہ رفتہ دور ہو جائیں گے۔

انجمن اساتذہ مدرسۂ تحتانیہ منیال ضلع میدک ۔ بتاریخ ۲۸ بہمن بعنوان "فرائض مدرسین" مولوی سید غالب علی صاحب نے تقریر کی ۔آپ نے بتایا کہ پیشہ میں کامیابی کا انحصار انہماک پر ہے۔ مدرس کو ۲۴ گھنٹے طلبہ کی تعلیم و تربیت میں منہمک ہونا چاہیئے۔ اولیار طلبہ کے رنج و خوشی کے موقعوں پر اُن کے ساتھ شریک رہنا چاہیئے۔ مدرس کو اسباق کے اشارات تیار کرنے چاہئیں۔ پابندی اوقات ضبط اور صفائی کا خیال رکھنا چاہیئے۔ نشست و برخاست اور حرکات و سکنات لب و لہجہ میں بھی خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔

جشن پنجاہ سالہ مدرسہ تحتانیہ ہنمکنڈہ ۔ سر سالار جنگ بہادر اول کے زمانے میں علاوہ دیگر بڑے بڑے مقامات کے ورنگل پر بھی ۱۲۹۴ف میں محلہ دیول ہزار ستون میں مدرسہ قائم ہوا اور تاریخ قیام سے آج تک اسی محلہ میں قائم ہے اسی بنا پر منجانب مدرسہ پچاس سالہ جشن مدرسہ بتاریخ ۱۱ خورداد ۴۹ف منعقد کیا گیا جس میں عہدہ داران و وکلاء و معززین محلہ کے علاوہ سابق صدر مدرسین جو تاریخ قیام سے کارگذار تھے، ان کو بطور خاص مدعو کیا گیا تھا چنانچہ منجملہ ۱۷ صدر مدرسین صاحبان کے ۹ صدر مدرسین بقید حیات ہیں جن میں سے ۸ صدر مدرسین صاحبان نے شرکت فرمائی ۔ مولوی احمد شریف صاحب صدر مدرسہ نے تفصیلی رپورٹ سنا کر عہدہ داران مقامی و سررشتہ و پبلک سے فلاح و بہبود مدرسہ کے لئے اپیل کی ۔ وقفۂ مغرب کے بعد مولوی محمد احمد اللہ صاحب مہتمم تعلیمات ضلع نے طلبہ کو شیرینی تقسیم فرمائی نیز مولوی محمد افضل صاحب مددگار مدرسہ ہذا نے نظم بعنوان "ہمارا مدرسہ" پڑھ کر اور پنڈت آونچہ وینکٹ راؤ صاحب وکیل ہائیکورٹ نے اتفاق و اتحاد پر تقریر فرما کر سامعین پر خاص اثر کیا من بعد عالی جناب شیخ ابوالحسن صاحب صدر مہتمم صوبہ ہذا نے مدرسین و اولیائے طلبہ میں اشتراک عمل پر پُرجوش تقریر فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ مولوی احمد شریف صاحب صدر مدرسہ نے بلا امداد دفتر پبلک سے تعاون کرکے مدرسہ کے اہم ضروریات کی تکمیل کی ہے جو ہر بڑے مدرسہ تحتانیہ کے لئے قابل تقلید ہے میرے تجربہ میں ایسے صدر مدرسین کم نظر آئے ۔

اس کے بعد مہتمم صاحب تعلیمات نے مدرسہ کی جانب سے حاضرین کا شکریہ ادا کرتے ہوئے اعلیٰ حضرت حضور پرنور و خانوادۂ شاہی کی سلامتی و ترقی عمر و اقبال کے لئے دعا فرمائی۔

میقات دوم میں اولیائے طلبہ و معززین کی ضیافت معقول طریقے پر کی گئی، جس کے لئے مدرسہ ہذا مسٹر گورنٹلہ کیادری ساہو و مولوی قادر حسین صاحب بی۔ اے بنجر دار کے حسن انتظام کا ممنون ہے یہ جلسہ شب کے دس بجے نہایت کامیابی سے ختم ہوا۔

جلسہ ہائے انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بیدر۔ آذر ۱۳۴۹ف کا جلسہ بہ عنوان دستی مشاغل زیر صدارت صدر مدرسہ منعقد ہوا۔ مولوی سید ابراہیم صاحب معلم ڈرائنگ باغبانی و دستی مشاغل نے کمرہ دستی مشاغل و کمپونڈ باغ میں دستی مشاغل کے کام کی نمائش کی اور مضمون کی اہمیت کو ظاہر فرماتے ہوئے حسب ذیل فوائد بیان فرمائے۔ عملی کام سے لڑکے بہت محظوظ ہوتے ہیں۔ اور کند ذہن لڑکا بھی رفتہ رفتہ ذہین بن سکتا ہے جس کے ثبوت میں ڈاکٹر اسٹینلی ہال Dr. Stanly Hall کا مقولہ کہ" دستی مشاغل میں عضلات کی تربیت مختلف مراکز دماغی کی نشونما کا موجب ہوتی ہے اور دستی مشاغل کی تعلیم میں مدرس صرف نگرانی اور مناسب اصلاح کرے بچے اپنے انتخاب کی چیزیں بنائیں۔ کام میں صفائی و نفاست کا اور بچوں کی استعداد کا ضرور خیال کیا جائے تاکہ آئندہ ان کے لئے کسب معاش کا ذریعہ بن رہے۔

دوسرا جلسہ بہ عنوان حفظان صحت اسفندار میں منعقد ہوا۔ مولوی قمر الدین صاحب نے اپنا مضمون سنایا جس میں صحت کی اہمیّت کو واضح کرتے ہوئے اس بات پر زور دیا کہ چونکہ لڑکا اپنی روزآنہ زندگی کا کافی حصہ گھر میں صرف کرتا ہے لہذا لڑکوں کی صحت و جسمانی تندرستی برقرار رکھنے کے لئے استاد و والدین و سرپرست کا اتحاد عمل ضروری ہے۔ معائنہ طبی کے متعلق آپ نے فرمایا کہ یہ اس وقت تک بے کار ہے جب تک والدین و سرپرست اس میں بخوبی دلچسپی نہ لیں۔ مولوی عبد الحمید صاحب شوق و مولوی مرزا کاظم بیگ صاحب کے تقریر فرمانے کے بعد جناب صدر نے تقاریر پر تنقید فرمائی۔

تیسرا جلسہ فروردی ۴۹ف میں منعقد ہوا۔ مولوی حبیب اللہ صاحب وفا نے تعلیم کے اہم اجزا معلم، نصاب تعلیم اور متعلم کی اہمیت بیان کرتے ہوئے معلم کی شخصیت ولیاقت اور نصاب تعلیم کے اثرات جو متعلم پر پڑتے ہیں واضح کئے اور بیان کیا کہ تعلیم کا مقصد خداشناسی اور اطوار کا سنوارنا ہے نہ کہ حصول ملازمت بفضل الرحمن صاحب نے بھی تہذیب نفس اور تعلیم کے اعلیٰ مقاصد پر روشنی ڈالی۔ آخر میں صدر جلسہ نے تقاریر پر تنقید فرمائی۔

چوتھا جلسہ اردی بہشت میں منعقد ہوا۔ مولوی عبدالحمید صاحب شوق نے تعلیم بطریق کھیل پر تقریر کرتے ہوئے جدید ترقیات کا ذکر کیا جس میں بچے کی فطرت کے مطالعہ کو اہمیت دی جاتی ہے۔ جناب وفا صاحب نے فرمایا کہ بچے کی کھیل پسند جبلت سے مدرس کو کام لینا چاہئے۔ کشنا چاری صاحب نے فرمایا کہ تعلیم بطریق کھیل کا طریقہ اسی وقت کامیاب ہوسکتا ہے جبکہ نصاب کی کوئی قید نہ ہو اور طالب علم و مدرس دونوں کو اپنا راستہ آزادی کے ساتھ متعین کرنے کا اختیار ہو۔ مرزا کاظم علی بیگ صاحب نے فرمایا کہ تعلیم میں دلچسپی لی جائے تو ہر مضمون بطریق کھیل پڑھایا جاسکتا ہے۔ مولوی بشیرالدین صاحب نے فرمایا کہ کھیل طبیعت میں مادہ قبولیت پیدا کرتا ہے۔ جناب صدر نے فرمایا کہ اس طریقہ کو ہر مدرسہ میں جاری کرنے میں مشکلات کا امکان ہے۔ تاہم اس کی اہمیت و افادیت سے انکار نہیں کیا جاسکتا۔

مدرسہ تحتانیہ یلدرنی ۔ بتاریخ ۲۵ دی ۴۹ف بوقت ۲ ½ ساعت کشٹیا صاحب منصرم صدر مدرس نے جماعت چہارم اردو کو تاریخ پر بعنوان "محمد قلی قطب شاہ" نمونہ کا سبق پڑھایا۔ سوالات اجماعی تھے اور جوابات انفرادی۔ نقشہ اور خلاصہ بھی ہوا۔

جلسہ انجمن اساتذہ مرکز مدرسۂ وسطانیہ سلطان بازار ۔ بتاریخ ۷ فروردی ۴۹ف بوقت ۲ ساعت بصدارت جناب مولوی سعیدالدین خاں صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی جلسہ کا آغاز ہوا۔ سیرت سازی پر مولوی عبدالجلیل صاحب مددگار مدرسہ نے تقریر کی۔ درستی اخلاق میں اولیائے طلبہ کا تعاون۔ اور زمانہ تربیت میں نگرانی اور اسکی طریقہ

ضرورت بتائی۔ مولوی محبوب علی شاہ صاحب مددگار مدرسہ تحتانیہ عثمان شاہی نے فرمایا کہ خود مدرس کو عمدہ نمونہ ہونا چاہیئے۔ طلبہ میں خدا کا خوف۔ بادشاہ کے ساتھ وفاداری ماں باپ کی اطاعت اور آداب بزرگان کا جذبہ پیدا کرنا چاہیئے۔ بالآخر جناب صدر نے فرمایا کہ اخلاقی تعلیم بلاواسطہ اور بالواسطہ دی جاسکتی ہے۔ زندگی کے اعلیٰ نمونے شستہ زبان میں پیش کرنے۔ ذہنی تربیت۔ نمونہ مدرس۔ کھیلوں کی تنظیم اور عمدہ جسمانی تربیت سے سیرت سازی میں مدد لینی چاہیئے۔

بتاریخ ۲۹ ماردی بہشت ۱۳۴۹ف مولوی دلدار حسین صاحب مددگار مدرسہ تحتانیہ کاچی گوڑہ نے جغرافیہ پر بعنوان "نسیم بری و بحری" نمونے کا سبق دیا، جو کامیاب رہا۔

روئداد مدرسہ تحتانیہ منجال ضلع میدک۔ ماہ فروردی ۱۳۴۹ف کا جلسہ ماہانہ بعنوان "اشتراک بہ والدین طلبہ" منعقد ہوا۔ جس میں مہیپال ریڈی صاحب نے تقریر فرمائی۔ آپ نے اس بات کی اہمیت ظاہر فرمائی کہ لڑکے کی تعلیم و تربیت کا تعلق زیادہ تر سرپرستوں اور اساتذہ کی اتحاد عمل سے ہے۔ تاوقتیکہ سرپرست اساتذہ سے اتحاد عمل نہ کریں لڑکے کی تربیت کا سوال نامکمل ہی رہتا ہے۔ اس کے حاصل کرنے کے لئے آپ نے فرمایا کہ بوقت شرکت طلبہ اور والدین کا مدرسہ میں حاضر ہونا ضروری ہے تاکہ وہ اساتذہ سے واقف ہوں مدرسہ کے سالانہ جلسے یا اسپورٹس میں انہیں مدعو کیا جائے۔ و نیز تعلیمی رپورٹوں سے ان کو مطلع کیا جائے۔

جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ وسطانیہ سداسیو پیٹھ۔ بتاریخ ۲۹ اسفندار ۱۳۴۹ف جلسہ ماہانہ بعنوان "ابتدائی جماعتوں میں طلبہ کی دیرقیامی کے وجوہ اور ان کے انسدادی تدابیر" منعقد ہوا۔ مولوی رفیع اللہ صاحب نے فرمایا کہ ابتدائی نقائص ہی اعلیٰ جماعتوں میں دیرقیامی کا موجب ہوتے ہیں۔ جس کے وجوہ یہ ہیں کہ بوقت داخلہ لڑکے کی عمر پر غور نہیں کیا جاتا۔ داخلہ کا عمل سال تمام رہتا ہے اس کی مدت محدود کی جائے۔ چھوٹے بچوں کی حاضری کا ضروری لحاظ ہو اور ان کو کنڈرگارٹن کے اصول پر تعلیم دی جائے جو کھیل کے طریقہ پر فطرت کے موافق ہو۔ اختتام پر جناب صدر نے تنقیدی تقریر فرماتے ہوئے آبادی مدرسہ کے متعلق چند امور کو پیش فرمایا اور جلسہ برخاست کیا گیا۔

# The Hyderabad Teacher

***EDITORS' NOTICE.***

Articles meant for publication in this Journal must be addressed to the *Editor-in-Chief.* They should be either typed or written legibly in ink and signed by the author giving in full his or her address. The *Editorial Staff* does not necessarily share the views expressed in the articles published, but it reserves to itself the right to make such alterations in the articles received as it may deem necessary and proper before publishing them, and also to withhold their publication without assigning reasons. Original articles containing practical suggestions bearing on topics of general or educational interest will be very much appreciated. When an article is not approved, it will be returned to the author provided it is accompanied by a stamped and addressed envelope. When it is approved, a complimentary copy of the issue in which it appears will be sent to the contributor.

***MANAGER'S NOTICE.***

**Subscription Rates.**

| | For H. E. H. the Nizam's Dominions including postage. | | | | | | For British India including postage. | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | Per annum. | | | Per copy. | | | Per annum. | | | Per copy. | | |
| | O. S. | | | O. S. | | | B. G. | | | B G. | | |
| | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps |
| English & Urdu Sections combined ... | 3 | 0 | 0 | 0 | 12 | 0 | 3 | 0 | 0 | 0 | 12 | 0 |
| English Section separately ... | 2 | 0 | 0 | 0 | 8 | 0 | 2 | 0 | 0 | 0 | 8 | 0 |
| Urdu Section separately ... | 1 | 14 | 0 | 0 | 8 | 0 | 1 | 14 | 0 | 0 | 8 | 0 |

**Members of any of the Teachers' Associations affiliated to The All-Hyderabad Teachers' Association may obtain back numbers of *The Hyderabad Teacher* at concession rates.**

**Advertisement Rates.**

| Space. | Whole Year. | | | Six Months. | | | Per Issue. | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | B. G. | | | B G. | | | B. G. | | |
| | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. |
| Full page ... | 12 | 0 | 0 | 6 | 0 | 0 | 4 | 0 | 0 |
| Half page ... | 6 | 0 | 0 | 3 | 8 | 0 | 2 | 0 | 0 |
| Quarter page ... | 3 | 0 | 0 | 1 | 12 | 0 | 1 | 6 | 0 |
| Per line ... | 0 | 10 | 0 | 0 | 8 | 0 | 0 | 6 | 0 |

*Address.—*

**D. P. I's. OFFICE,**

HYDERABAD-DECCAN.

VOL. XIV No. 4

# THE HYDERABAD TEACHER

APRIL—JUNE 1940

*Quarterly Magazine of the All-Hyderabad Teachers' Association*
*Under the Patronage of*
**SYED MOHAMED HUSAIN JAFFRI, Esq., B. A., (Oxon).**
*Director of Public Instruction.*



SECUNDERABAD-DECCAN
PRINTED AT THE EXCELSIOR PRESS, SECUNDERABAD
1940.

جلد ۱۴ شمارہ ۳

زیر سرپرستی جناب محمد سید حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

سہ ماہی رسالہ

## مجلس ادارت

سیّد علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسئول عبداللہ صدیقی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

سعید الدین خاں۔ بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ (عثمانیہ) ملا فخر الحسن بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

# حیدرآباد ٹیچر

بابت اسفندار لغایۃ اردی بہشت ۱۳۴۹ف

جلد (۱۴) شمارہ (۳)

## فہرست مضامین

# انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تیسری سالانہ کانفرنس

## بابتہ ۱۳۴۹ف

## بمقام

## گلبرگہ شریف

# خطبۂ استقبالیہ

از

غوث یار جنگ صوبہ دار

معزز خواتین و حضرات!

میں نہ صرف اس مستقر کے بلکہ پورے صوبہ گلبرگہ کے ہر طبقہ کی جانب سے جنہوں نے اس کانفرنس کی مجلس استقبالیہ یا مجلس عاملہ کی رکنیت قبول فرماکر اپنی تعلیم پرستی و روشن خیالی کا ثبوت دیا ہے آپ علم برداران تعلیم کا جو ہمارے ملک کی تعلیمی کشتی کے ناخدا اور لاکھوں ہونہار نسلوں کی آئندہ زندگی کو سنوارنے والے ہیں بر از اخلاص مسرت وگرم جوشی کے ساتھ استقبال کرتا ہوں۔ یہ میری واحد زبان نہیں ہے بلکہ یہ امر واقعہ ہے کہ اس صوبہ کے جملہ ہمدردان تعلیم کا بلا امتیاز مذہب وملت یا پیشہ وغیرہ مسرت کے ساتھ سینکڑوں کی تعداد میں رکنیت قبول کرنا اور آپ اصحاب کو مدعو کرنا وہ خود دلیل اس بات کی ہے کہ

اِس صوبہ کا تعلیم یافتہ و روشن خیال طبقہ آپ کی تشریف آوری پر خلوص دل سے کہتا ہے کہ:

سے ۵ اَے آمدنت باعثِ آبادی ما
ذکرے تو بود زمزمۂ شادی ما

اِس صوبہ میں تعلیمی سرگرمی اور علمی روشنی پھیلانے کی خاطر دور دراز مقامات سے گوناگون مصروفیتوں کے باعث عالی مقام صدر اور معزز اَرکان انجمن اَساتذہ کا یہاں تشریف لانا کمال اِمتنان کا مُوجب ہے۔

یہ موقعہ آج سے ایک سال قبل ملنا جو سال گذشتہ بعض غیر اِختیاری مجبوریوں کی وجہ حاصل نہ ہو سکا۔

خود کی اِنکساری یا معزز مہمانان کی مدح سَرائی ہر دو مسلّمات سے ہیں۔ اِس لئے اِس پُرانی رَسم کی اَدائی میں ہم اپنا وقت صرف نہیں کریں گے۔ اہم سوال تو یہ ہے کہ ایک طرف ملک کے ممتاز ماہرینِ تعلیم کو دعوت دی جائے اور دوسری طرف گِلہ، شکوہ کیا جائے۔ مگر فی الحقیقت یہ آپس کی بات چیت ہے۔ اِس کو خطبۂ اِستقبالیہ سے موسوم کیا جائے یا باہمی تبادلۂ خیال کہئے۔ بہرحال اِلتماس یہ ہے کہ:-

ع خوگرِ حمد سے تھوڑا سا گِلہ بھی سُن لے

اپنی حد تک Layman ہونے کا مجھے اِعتراف ہے مگر اِس ہوس میں ذوقِ طلب ضرور رکھتا ہوں۔

ماہرانِ فنِ تعلیم میں سے (جو آج اِس جلسہ میں تشریف فرما ہیں) اگر اِس نوحہ میں کوئی بات کسی کے خلافِ طبع ہو تو دلگیر نہ ہوں اور اگر کوئی کام کی بات نکل آئے تو اِس بات میں بات پیدا کی جائے۔ میں نے خود ممکنہ طور پر اِس اَمر کا خیال رکھا ہے کہ:-

وصل کے اسباب پیدا ہوں تری تحریر سے
دیکھ ! کوئی دل نہ دکھ جائے تری تقریر سے

انجمن اساتذہ کی پہلی دو کانفرنس دارالسلطنت میں ہوئیں۔ مضافات میں گلبرگہ شریف کو شرف اولیت حاصل ہے۔

گلبرگہ ایک ایسی سرزمین ہے کہ جس کے تاریخی ورثہ میں انواع و اقسام کے امتیازات آئے ہیں اسی سلسلہ میں آج ایک یہ جدید اضافہ ہے۔ دورِ ماضی کی تفصیل آپ کے سامنے ایک آموختہ ہوگا۔ اس لئے اس کا ایسے مجمع کے سامنے دہرانا ایک بے معنی سی بات ہے۔ جدید قابل الذکر اضافہ یہ "جوبلی ٹاؤن ہال" ہے جو ہمارے قابل اول تعلقدار محی الدین احمد صاحب رضوی کی دلچسپیوں کا نتیجہ ہے جس کا افتتاح آج ہمارے قابل فخر صدر محترم کے ہاتھوں ہوا اور سب سے پہلا اس ہال کا یہ مبارک استعمال ہے۔

کل حیدرآباد اساتذہ کانفرنس کی اہمیت اب جتلانے کی حاجت نہیں ہے۔ اس کا اعتماد اور وقار اب اس درجہ پر پہونچ چکا ہے کہ اس کو ملک کی تعلیمی کانفرنس قرار دیا جا سکتا ہے۔

نصابِ تعلیم، طرز تعلیم پر ہم یہاں بحث نہیں کریں گے، ہم موازنۂ تعلیم پر Scrutiny کرنے کی غرض سے یہاں جمع ہیں نہ تعلیم لازمی و اختیاری پر گفت و شنید ہمارا آج کا Topic ہے نہ مدارس کی تنظیم نہ اصلاح نہ مدت تعلیم تحتانی یا ثانوی پر بحث ہمارا کام ہے۔ اس لئے متقدر ماہرانِ فن کے روبرو یہ سارے Problems موجود ہیں اور وہ اُن کے حل کرنے میں مصروف ہیں اور کرتے جارہے ہیں۔ زمانہ جیسے جیسے ترقی کرتا جائے گا ویسے ویسے تعلیمی پالیسی میں ردّ و بدل ہوتا رہے گا۔ Lord Macaulay اور گذشتہ صدی کے ماہرین تعلیم کے نظریئے آج باقی نہیں ہیں

اور نہ آج کا زاویۂ نظر کل باقی رہے گا۔

اِس سے میرا مقصود یہ ہے کہ اِن کاموں کی طرف جب ماہرانہ توجہات مصروف ہیں تو ملک کا کام ہے کہ اُن پر کُلیتاً اِعتماد کرے اور اُن پر چھوڑ دے۔ البتہ کوشش یہ کی جائے کہ جو بات کبھی چھیڑ کر چھوڑ دی گئی ہو یا جس کو کبھی چھُویا ہی نہ گیا ہو اُس کو حرکت میں لایا جائے۔

**تعلیم کی ذمہ داری** تعلیم کی واحد ذمہ دار حکومت ہی نہیں ہو سکتی ہے، خوشحال پبلک کو بھی ہاتھ بٹانا چاہئے۔ ہمارا ملک دیگر متمدن ممالک سے اِس خصوص میں بہت پیچھے ہے۔ طبائع یہ تبلاتے ہیں کہ آگے نہیں بڑھیں گے تا آنکہ اُن کو ڈھکیلا نہ جائے۔

بکھیڑے پیدا کرنے والے فنڈ روز کھلتے ہیں، لاکھوں کے وارے نیارے ہو جاتے ہیں۔ خواہ وہ فرقہ وارانہ حیثیت میں ہوں یا سیاسی رنگ و روپ میں، مگر کبھی اِس طرف کوئی توجہ نہ ہوئی۔

کبھی کسی فرد یا جماعت نے کوئی ادارہ قائم بھی کیا تو اس میں ہزاروں خودغرضیاں پنہاں رہیں۔ یہی وجہ ہوئی کہ ایسے ادارے آج پیدا ہوئے اور عارضی چمک دمک تبلا کر کل فنا ہو گئے۔

تجارت پیشہ "دھرماداو" Charity Fund بہ صورت لازمی جمع کرتے ہیں حالانکہ یہ فنڈ اِسم بامسمیٰ نہیں ہے۔ نہ گورنمنٹ کے کسی حکم نے صراحتاً یا معناً پبلک کو اس کی وصولی کا مجاز گردانا ہے۔ مگر باوصف اس کے اگر قائم ہیں تو کیوں؟ محض اِس لئے کہ ایک جماعت کا متحدہ نصب العین ہے۔ اگر اِس سے انحراف کیا جائے تو نہ زراعت پیشہ کی کمی پیداوار زرعی کے لئے کوئی مارکٹ ہے" نہ کسی کاروبار تجارتی میں لین دین ہی ہو سکتا ہے تو کیوں تعلیمی فنڈ ایسے ہی اثر کے

ساتھ بصورت لازمی کھو لنے کے تدابیر پر غور نہ کیا جائے؟

ارباب دول کے مختلف Hobbies ہیں کسی نے اِس مقصد تعلیمی کو اپنا Hobby نہیں بنایا۔ کیوں ایسے مصارف میں تعلیمی فنڈ کو کم ازکم کوئی حصہ بصورت لازمی نہ ملے؟ اگر نہ ملے تو "دو ہرا داو" کی طرح اِس کا رد عمل کیوں نہ نکالا جائے۔

دیوان بہادر ایس، ای، رنگنا دھن صاحب وائس چانسلر مدراس یونیورسٹی نے بھی اپنے حالیہ جامعہ عثمانیہ کے جلسۂ تقسیم اسناد میں جو خطبہ پڑھا۔ اُس میں فرماتے ہیں کہ:-

"میں حیدرآباد کے امراءعظام اور اصحاب دول سے خاص طور پر التماس کرونگا۔ وہ اپنے فیاضانہ عطیوں سے جامعہ کی دستگیری کریں۔ یہ جامعہ ریاست کی اعلیٰ ترین خدمات کے لئے قائم کی گئی ہے اور ان اصحاب کے لئے جو تعلیم کے ساتھ حقیقی دلچسپی رکھتے ہیں اپنے مخیرانہ عطیوں سے جامعہ کی امداد کرنا وطن پرستانہ فخر و مباہات کا باعث ہونا چاہئے"

نظم تعلیمی اور اُس کی تقسیم — ہمارے ملک کی فیاضانہ مادی تقسیم دنیا سے جدی ہے۔ اس لئے کوئی اسکیم کامیاب نہ ہوسکا تا آنکہ اُس کو اکھٹا نہ کیا گیا ہو۔ مثال کے لئے عدالت کی تنظیم یا آبکاری کا بطرز مدراس سسٹم نفاذ یا پولیس کا ایک حد تک تعلق وقس علیٰ ھذا کیا تعلیمی نظم ان سب سے گیا گذرا ہو گیا۔

" The child is the father of the man ".

اگر آج بچوں کو بہتر نہ بنایا گیا تو کل اچھے باپ پیدا نہ ہوں گے۔ گو تعلیم

باغان کا آج چرچہ ہے یہ بھی جدّت طرازی کی ایک نئی مشق ہے ورنہ ایک دکھنی مثل ہے کہ :- "بڈھے طوطے کہیں بولتے ہیں"

میرا تلخ تجربہ ہے کہ اس میں کامیابی ہوئی نہ ہوگی۔ یہ اور بات ہے کہ نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔ مگر سچی بات تو یہ ہے کہ آج کے بچوں کو کل کا ایک بہتر باپ بنانے کی سعی پیہم کی جائے تا آنکہ غیر از خالصہ جملہ علاقہ جات بھی باغراض تعلیمی سررشتہ تعلیمات سرکار عالی سے ایک ہی پالیسی کے تحت باہم مدغم نہ ہو جائیں۔ اس وقت تک تعلیمی نظم نہیں بیٹھے گا۔ کیوں غیر از خالصہ مداخل میں بحصّہ متناسبہ خالصہ تعلیمی مخارج کو جگہ نہ ملے ؟

جاگیردار کالج قائم نہ ہوتا اگر ٹیکس دارالاقامہ قرار نہ پاتا۔ اسی طرح یہ بھی اس وقت تک نہ ہوگا جب تک کہ درجۂ لزوم پیدا کرنے کی کوشش نہ کی جائے۔ ورنہ غیر از خالصہ رعایا، جس طرح آج جزاً یا کلاً اس نعمت عظمیٰ سے محروم ہے، کل بھی رہے گی۔ حکومت اعلیٰ پر بالراست نہ سہی تو بالواسطہ بحیثیت مُعطی اس کی ذمہ داری عائد ہو سکتی ہے۔ اس لئے گورنمنٹ اس پر غور کرنے کی مجاز ہے۔

**اشاعت تعلیم اور اس کے دگرگوں نظریے**

عام طور پر باوصف لگاتار تدریجی ترقی تعلیم کے آج بھی اس کے گرے ہوئے تناسب پر اعتراض ہے۔ گو اعتراض کرنے والے خود مورد الزام ہو سکتے ہیں اس لئے کہ علمی دلچسپی انہوں نے کب لی ہے ؟ "رہبر اور رہرو" کی نکتہ چینی گو صدا بہ صحرا سمجھی جا سکتی ہے مگر وہ بھی کبھی آندھی بن کر ستاتی ہے۔

کوئی کہتا ہے کہ ترقی تعلیم کی تعداد محدود نہ کی جائے۔ ذرائع مصروفیت پیدا کئے جائیں۔ کسی کو دکھ ہے کہ تعلیم یافتوں کا کوئی خریدار نہیں ہے۔ ایک Platform کی دو صدائیں آپ کو سناتا ہوں۔ سالِ گزشتہ سر شاہ سلیمان نے

آگرہ یونیورسٹی کے Convocation address میں فرمایا کہ:۔

" If there are unemployed educated people there are even greater uneducated unemployed people. The remedy is not a restriction in the number of the educated but, a wide expansion of trade, industry and commerce."

اسی Platform سے سال حال کے Convocaaon address میں ہمارے ملک کی مایۂ ناز خاتون مسز سروجنی نائیڈو فرماتی ہیں کہ:۔

"You will be the greatest nation builder to-morrow, but I do not know what is in the store for those who have taken the degree of M.A. and B.A. Your degrees carry no market value."

اب فرمائیے کہ کیا جائے تو آخر کیا ؟ پڑھنے والے پڑھیں تو کس ضمانت کی طمانیت پر اور اگر نہ پڑھیں تو اُس میں کونسی خوبی اور خوشحالی مضمر ہے۔ جیسے کہ سر شاہ سلیمان نے فرمایا کہ:۔

"تعلیم یافتہ سے زیادہ غیر تعلیم یافتہ میں بے روزگاری ہے"

اور مسز نائیڈو کہتی ہیں کہ:۔

"تعلیم یافتہ کے لئے مارکٹ نہیں ہے"

بہر حال مختلف الخیالی دنیا میں رہی اور ہمیشہ رہے گی۔ کرنا وہی ہے جس کے کرنے پر حالات حاضر متقاضی ہوں۔

کس کو انکار ہو سکتا ہے کہ علم، جہل سے بہتر ہے۔ کھپت کی پیچیدگی محض اس لئے ہے کہ طالب علم کا مطمح نظر ہی ایک ہوتا ہے کہ فراغتِ تعلیم کے بعد ملازمت حاصل

کی جائے۔ یہ سمجھنے کے باوصف بھی کہ ایک ذریعہ دنیا کا متکفل نہیں ہو سکتا ہے پھر بھی اگر اسی کا سودا ہے تو آپ حضرات اساتذہ معاف فرمائیں یہ آپ کی غلطی کا خمیازہ ہے، جو فارغ التحصیل نوجوانوں کو بھگتنا پڑتا ہے۔ اِس لئے اساتذہ کا یہ فریضہ حکماً گردانا جانا چاہئے کہ طالب علم کے رجحان طبع کی گہری Study کر کے اُس کو اُسی جانب مائل کرنے کی لگاتار کوشش کرتے رہیں۔ اور وہ ہر ایک کی موزونیت کے لحاظ سے مختلف النوع ہونی چاہئے تاکہ جب لڑکا کالج سے نکلے تو اُسی سمت کا رُخ کرے۔ دیوانہ وار ایک ہی سمت تکنی نہ پڑے۔

سرشاہ سلیمان نے جو مصروفیات ہو سکتے ہیں وہ بتلائے ہیں۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ یہ پہلی نشاندہی نہیں ہے یقین کی حد تک روندی ہوئی زمین ہے، مگر تعمیل کے منشا میں ابھی اچھوتی ہے۔

صنعت و حرفت تجارت میں ترقی جب ہو کہ ملک کے سرمایہ داروں کا سرمایہ باہر نکالنے کی تدابیر اختیار کی جائیں۔ بیرون ملک کے خواہشمندوں کے لئے Competition کے در کھول دیئے جائیں۔ ممکنہ سہولتیں بہم پہونچائی جائیں۔ ہر کارخانہ چاہے جدید ہو یا قدیم اس کے وسعت کاروبار کے لحاظ سے ایک سے چند گریجوئیٹس کو مختلف شعبوں میں اپنے صرفہ سے ٹریننگ دلانے اور خاص کفایتوں کے ساتھ اُن کے خدمات حاصل کرنے کو شرائط قیام یا بقاء کارخانہ میں داخل کیا جائے۔

اَرباب دولت کو آمادہ کیا جائے کہ وہ سالانہ چند اِسکالرشپ ہونہار گریجوئیٹس کو دیگر Industries and commerce کے لئے اُن کو تیار کریں۔ اسی کو اپنی وہ خیرات، زکواۃ، عبادت سمجھیں۔ پیشہ ور بھیک منگوں سے ہاتھ روکیں۔

زرعی وسائل کے پیدا کرنے میں ممکنہ سہولتوں کے بہم پہونچانے پر گورنمنٹ ہر طرح آمادہ ہے۔ اَرباب دول بھی اپنے سرمایہ کو اِس میں Invest کریں اور گریجوئیٹس

سے کام لیں۔

۵۔ وائے ناکامی متاع کارواں جاتا رہا
کارواں کے دل سے احساس زیاں جاتا رہا

Vocational training کے انتظامات گورنمنٹ نے آغاز کر دئیے ہیں۔ ملک نہیں بلکہ ملکیوں کی بدنصیبی ہے کہ کلاسس خالی ہیں۔ طالب علم نہیں ملتے ہیں۔ اس لئے خاندانی پیشہ کی اعلیٰ تعلیم فنی کو جبری تعلیم قرار دیا جائے۔ طبعی رجحان کو آزادی رہے۔

اس کے پھیلانے کے لئے دیہی مدارس میں بارہ سال سے متجاوز عمر کے لڑکوں کو مقامی صنّاعان کے ذریعہ تعلیم دلانا مقامی صناعان کا اخلاقی مگر لازمی فریضہ قرار دیا جائے۔ بضمن اصلاحات متوقعہ پنچایت سسٹم کے فرائض میں اس کو جگہ دی جائے۔ مجھے اس اسکیم میں کامیابی ہوئی سررشتہ تعلیمات نے بھی میرا ایک حد تک ساتھ دیا۔

بجز ملازمت کے ہر پیشہ میں کھپت کی بڑی گنجائش ہے۔ مگر افسوس اس کا ہے کہ میلان طبع کا فقدان ہے۔ اسی کا پیدا کرنا اساتذہ کا فرض اولین قرار دیا جائے۔

ڈاکٹر سید محمود سابق ایجوکیشنل منسٹر بہار نے ابھی حال میں ٹیچرس کانفرنس کے اڈریس میں فرمایا کہ:۔

" Educated should be three fold :- Body, Mind and heart

یہ بھی کوئی نیا اشارہ نہیں ہے۔ اسلاف نے بھی یہی سکھایا تھا۔ ٹیگور جیسی مسلّمہ شخصیت بھی ایک طالب علم میں جو چاہتی ہے وہ یہی ہے۔

"A Strong body, a pure and a kind heart".

Theory نئی نہیں ہے۔ Practice نئی ہوسکتی ہے۔ جسمی نشو و نما کے لئے سر رشتہ جو کچھ کر رہا ہے وہ لہر اپنی آپ دوڑ رہی ہے۔ خود بخود اضافہ ہوتا جائے گا۔ اِس لئے کہ ابھی بہت کچھ ہونا ہے اور سر رشتہ کو اِس کا احساس ہے مگر Pure mind and kind heart پیدا کرنا اُستاد کا کام ہے اگر شاگردوں میں یہ بات پیدا نہ ہوی تو مجھ جاہل کے نزدیک اُستاد ہی ذمہ دار گردانا جاسکتا ہے۔

کل کی بات تھی کہ ہمارے قلوب فرقہ وارانہ جذبات سے پاک تھے ہمارے دل بلالحاظ ذات پات باہمی اُلفتوں سے مامور تھے آج اگر اس میں فرق آگیا تو کیوں آیا ؟ مدرسہ کے بچوں نے کیوں تحریکات مذہبی و پالٹکس میں حصہ لیا Old schools کی تعلیم کا یہ اثر تھا کہ امیر و غریب کا بچہ اُستاد کے روبرو زانوِ ادب جوڑتا تھا۔ اب وہ اُستاد کے کہے سے باہر کیوں ہے ؟ اُستاد کی صحبت کا بڑا گہرا عکس شاگرد پر پڑتا ہے۔ میں مانتا ہوں کہ موجودہ آزادی یا بے باکی کو بھی اِس پر دخل ہے۔ آج اُستاد اور طالب علم باہم Free رہتے ہیں اور طرز قدیم کی تعلیم میں Reserve رہنا لازمی تھا۔ اِس کو میں یہیں چھوڑتا ہوں بقول علامۂ اقبال مرحوم

محفلِ نَو میں پُرانی داستانوں کو نہ چھیڑ
رنگ پر جواب نہ آئیں اِن فسانوں کو نہ چھیڑ

خیر آج کا جو مقتضاء ہو وہی کیا جائے، اسی میں یہ داخل و شامل ہے کہ طالب علموں کو تعصبات مذہبی اور Active Politics میں جانے نہ دیا جائے اور سمجھا دیا جائے کہ

ع
تو اگر اپنی حقیقت سے خبردار رہے
نہ سیہ روز رہے پھر نہ سیاہ کار رہے

**تعلیم نسواں** | اِس کی اہمیت کو جتانا بھی نہیں ہے۔ روز کے چرچے ہیں۔ گورنمنٹ متوجہ ہے چنانچہ رائٹ آنریبل سر اکبر نواب حیدر نواز جنگ بہادر صدر اعظم باب حکومت نے ایک دفعہ فرمایا تھا کہ:۔

"میں شدت سے محسوس کر رہا ہوں کہ مدارس نسواں میں جس قسم کی تعلیم ہماری طالبات کو دی جاتی ہے، وہ ہندوستانی عورت کے بلند مقاصد کے حصول کے لئے موزوں نہیں، اِس میں ہندوستان کی مایۂ ناز خواتین کی زندگیوں اور کارناموں کا کوئی حوالہ نہیں ہے۔ اور نہ ہی اِس میں ہندوستانی گھر کی رُوحانی عقیدت اور مخصوص کفایت شعاری کو جگہ دی گئی ہے۔ جس کی وہ ایک دِن ملکہ بننے والی ہے۔ اِس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ہندوستانی ماں اِس طرح سے جدید طرز کی تعلیم پاکر اِس نام نہاد دورنگی گھر کی ملکہ بن جاتی ہے۔ حالانکہ یہ گھر اپنی نوعیت واصلیت کے لحاظ سے ہندی ہے اور جسے ہماری حقیقی قومی خصوصیات سے مزین ہونا چاہئے۔"

یہ کب ہوگا جب کہ لڑکوں کے نصاب سے لڑکیوں کا نصاب مختلف ہو۔ اصل گلہ یہ بھی ہے کہ پبلک کو دلچسپی نہیں ہے۔ اِس میں بھی پبلک کے تعاونِ عمل کے وہی طریقے ہو سکتے ہیں۔ جو لڑکوں کی تعلیم سے متعلق اُوپر بیان میں آچکے ہیں۔ اِس سلسلے میں جو اہم اجزا قابل غور ہو سکتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں:۔

**Co-education** | یہ بھی ایک پیچیدہ مسئلہ ہے کوئی موئد ہے اور کوئی مخالف۔ ابھی حال میں بیگم امیرالدین

"The veteran social reformer of Madras".

نے بھی اسی پر زور دیا ہے کہ:۔

"Primary education should be Co-education"

یہ سوال پیچیدہ ہے۔ مگر ہمارا سررشتۂ تعلیمات ملکی اور مقامی حالات کا گہرا مطالعہ اس سلسلہ میں عرصہ سے کر رہا ہے۔ کافی احتیاط کے ساتھ صرف ان مواضعات میں جہاں مدارس نسوان قائم نہیں ہیں اور جہاں مدارس ذکور صرف ابتدائیہ یعنے دو جماعت اوّل و دوم کے قائم ہیں اور جن میں لڑکوں کی عمریں ۱۲ سال سے زائد نہیں ہیں: Co-educotion کو روا رکھا ہے وہ بھی جبری نہیں ہے اختیاری ہے۔

جس طرح پردہ کا سوال پیچیدہ ہے اسی طرح Co-education کا مسئلہ بھی اہم ہے جس پر سررشتہ کی خود غائر نظر ہے۔ اس لئے ہم اس یقین اور بھروسہ پر کہ سررشتہ کی ماہرانہ توجہ اس جانب مائل ہے اچھے نتیجے پر پہنچنے کی اُمید رکھیں گے۔

جبکہ اُوپر ذکر آچکا ہے تو نصاب تعلیمی سے یہاں بحث نہیں ہے تربیت کے انتظام کا آغاز بھی گورنمنٹ نے کر دیا ہے پبلک کو دلچسپی نہیں ہے اگر دلچسپی حاصل کی جائے تو اس کام کو جلد پھیلا یا جاسکتا ہے عملی مثال کسی بیوی نے رائچور پر پیش کر دی ہے۔ گلبرگہ پر اس کی ابتدا ہے۔ لاتور۔ بیدر۔ اور عثمان آباد میں بھی اس کام کا آغاز ہو چکا ہے۔ مگر عام شکایت ہے کہ معلمات سے تعاونِ عمل نہیں ہو رہا ہے۔ پبلک سے مدد حاصل کرنا اگر داخلِ فرائض معلمات کیا جائے اور ایسی امداد حاصل کرنے والی معلمہ کو Credit دیا جائے تو مجھے یقین ہے کہ اس سے بڑا فائدہ پہنچے گا۔

لڑکیوں کی تعلیم کا مقصد تو مسلمہ ہے کہ وہ اچھی بیوی یا قابل ماں بنے مگر اس قابل بھی اُن کو بنانا چاہیئے کہ اگر زمانہ نا مساعد ہو جائے تو اپنے ہنر سے شریفانہ طور پر وہ کمانے کے قابل ہوں۔ محض پڑھ کر معلمہ بن جانا اُسی ملازمت کی تعریف میں

داخل ہے جس پر اُوپر بحث کی جا چکی ہے۔ گو آج تعلیم یافتہ خواتین کی بزمرہ ملازمت قلت ہے مگر کل جب کثرت ہو جائے گی تو پھر وہی کشمکش پیدا ہو جائے گی جو آج نوجوان تعلیم یافتہ لڑکوں کے درپیش ہے۔

مدارس نسوان کی تنقیح فنی ہاتھوں میں رکھی جائے مگر Visitors کی حیثیت سے دعوتِ عمل ہر تعلیم یافتہ بیوی کو اِس لئے دی گئی ہے کہ انتظامی حیثیت سے اُن کی Visit بہتری پیدا کر سکے مگر ایسے Visitors کو حاصل کرنیوالی معلمات کو اُونچا کیا جائے تاکہ معلمات اِس میں دلچسپی لیں۔

**اساتذہ کے خدمت میں عرض مدعا** آپ کی عظمت سے کس کو اِنکار ہو سکتا ہے۔ باپ کے بعد آپ ہی کا درجہ ہے۔ نہ یہ نصیحت ہے نہ مشورہ صرف ایک گذارشِ اَحوال واقعی ہے۔ اِس سلسلہ میں زیادہ کمانے کے جذبات دِل میں نہ لائے جائیں۔ ترقی یا گریڈ کا اِضافہ کبھی پیش نظر نہ رہے، تعطیل سے اِستفادہ یا اِستحقاقی رخصت کا لینا کبھی آپ کے پیش نظر نہ ہو۔ تعطیلات کی بہتات خود ایک بڑا رخنہ ہے۔ بہت ممکن ہے کہ سررشتہ اِس پر خود غور کرے، کاروباری اَوقات میں پُورا اِنہاک چاہیئے آپ ہمیشہ یہ سمجھیں کہ خدمت نہیں عبادت ہے، زندگی کو آپ سادہ کریں تاکہ لڑکوں میں ذوق تبختر پیدا نہ ہو۔ اگر یہ ہوا تو ان کی زندگیاں آسان ہوگئیں ورنہ ہر نوجوان آج جاہ طلبی کے جذبات رکھنے لگا ہے۔ لڑکوں کو مالدار بیوی اور لڑکیوں کو زیادہ کمانے والے شوہروں کی خواہش ہے۔ اچھے اِنسان کی تلاش طرفین میں مفقود ہوتی جا رہی ہے۔ اِس کے ذمہ دار اُستاد ہی ہو سکتے ہیں۔ گو والدین پر بھی اِس کی ذمہ داری منزور رہے۔

غرض اِس خصوص میں بڑی کاوش درکار ہے ورنہ حالت بد سے بدتر ہوتی جا رہی ہے۔ کسی قومی اِدارہ کے مدرسین نے کم معاوضہ پر اگر اِکتفاء کیا تو اِس

قربانی کی وجہ سے ان کی عظمت میں کبھی فرق نہیں آیا۔ مثال کے لئے جامعہ ملیہ دہلی
کے امیر جامعہ ڈاکٹر ذاکر حسین خاں صاحب کا نام لیا جا سکتا ہے۔

یہ گذارش ایک عالم بے عمل کا وعظ ہی سہی لیکن ایک درد مند دل کی صدا ضرور ہے
گو یہ ذوق طلب عمر بھر کا سودا ہے مگر :-

خام ہے ذوقِ طلب شاید ابھی تک خام ہوں
ورنہ کیوں راہ طلب میں ٹھوکریں کھاتا ہوں میں

اس لئے یہی عرض کر کے بیٹھ جاتا ہوں کہ :-

ع تو دانی حساب کم و بیش را

محترم خواتین و حضرات !

آخر میں آپ کی کرم فرمائی کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور امید کرتا ہوں
کہ ہماری ہر کوتاہی کو آپ اپنی دریا دلی سے نظر انداز فرما دیں گے ۔

# خطبۂ صدارت

## نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام تعلیمات و معین المہام جامعہ عثمانیہ

آپ حضرات نے جس گرم جوشی سے میرا خیر مقدم فرمایا ہے۔ میں اس کا دل سے شکر گذار ہوں۔ آپ کے صوبے کے باشندوں نے تعلیم سے ہمیشہ گہری دلچسپی لی ہے۔ اور اس موقعے پر جس جوش و سرگرمی کا اظہار کیا ہے وہ ان کے جذبات کی گہرائی اور خلوص کا ایک تازہ ثبوت ہے۔

شہر گلبرگہ بڑی تاریخی روایات رکھتا ہے اور یہاں زمانۂ گذشتہ کی بہت عمدہ یادگاریں ابھی تک باقی ہیں۔ کسی زمانے میں یہ بہمنی خاندان کے اولو العزم بادشاہوں کا پایۂ تخت تھا۔ جن کی حکومت سمندر کے ایک کنارے سے لیکر دوسرے کنارے تک ایک بہت وسیع علاقے پر پھیلی ہوئی تھی۔ یہ شاہان اولو العزم اپنی علم پروری کے لئے مشہور ہیں۔ اور ان کے عہد میں گلبرگہ سارے ہندوستان میں علم و فضل اور ثقافت و تمدن کے اہم مرکزوں میں شمار ہوتا تھا۔ اس کے علاوہ اس شہر کو یہ افتخار بھی حاصل ہے کہ یہاں حضرت خواجہ بندہ نواز گیسو دراز حسینی رحمتہ اللہ علیہ آسودہ ہیں۔ آپ کا روضۂ مبارک اس شہر کی زینت ہی نہیں بلکہ اس کی عظمت و تقدس کا باعث ہے۔ آپ اس حقیقی علم کی دولت سے ممتاز تھے جو سراسر علیہ الٰہی و ہدایت ربانی سے حاصل ہوتی ہے

وہ شہر جو ایسی شاندار روایات اور قابل احترام تعلقات کا حامل ہو۔ ایسی کانفرنس کے لئے بہت ہی موزوں مقام ہے جس کا مقصد علم کی روشنی پھیلانا ہے۔

ابھی میں نے زمانہ گزشتہ کے بہمنی فرماں رواؤں کی علمی سرپرستیوں کا ذکر کیا ہے۔ خدائے تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہمیں اپنے خسرو جمجاہ حضرت سلطان العلوم کی ذات شاہانہ میں ایک ایسا ہی علم پرور بادشاہ ملا ہے۔ جس نے نہ صرف دکن کے قدیم فرمان رواؤں کی روایات کو زندہ کیا۔ بلکہ اپنی معارف نوازیوں اور عالمگیر فیض رسانیوں کے باعث جمیع شاہانِ سلف سے ممتاز ہے۔ ذات شاہانہ کی فیض رسانیوں کی مثال کے طور پر اس عظیم الشان جامعہ کا نام لیا جا سکتا ہے۔ جو حضور والا کے نام نامی سے مفتخر ہے۔ نیز مفاد عام کے وہ متعدد کام پیش کئے جا سکتے ہیں جو سارے ممالک محروسہ سرکار عالی میں جاری وساری ہیں۔ لیکن آپ کا عہد مبارک خاص طور سے ان برکات کے لئے مشہور ہے جو رعایا کے سب سے غریب اور نادار طبقوں کے لئے مہیا کی گئی ہیں۔ دیہات سدھار۔ حفظ صحت۔ طبی امداد۔ اور دیہی قرضداری دور کرنے کے انتظام اور قحط سالی کے زمانے میں رفع مصائب کے لئے ضروری تدابیر۔ رعایا کی پرورش اور ان کی اصلاح حال کی مساعی جمیلہ میں سے مشتے نمونہ از خروارے ہیں۔ عہد عثمانی کے فیوض وبرکات میں ایک اہم چیز ابتدائی تعلیم بھی ہے جو ساری ریاست میں مفت دی جاتی ہے۔ حال ہی میں ذات شاہانہ نے اپنے الطاف بے پایان سے اس مد میں ساڑھے سات لاکھ روپئے سالانہ کا اضافہ منظور فرمایا ہے جو پانچ سال کے عرصے میں ساڑھے بارہ لاکھ روپئے تک پہنچ جائیگا۔ اس اضافہ امداد کی وجہ سے ابتدائی تعلیم کی رفتار بہت زیادہ تیز ہو گئی ہے۔ اور

اِس کا مقصد ابتدائی تعلیم کو اِس طرح وسیع کرنا ہے کہ ریاست کے ہر ایسے گاؤں یا قریہ میں جس کی آبادی ایک ہزار یا اُس سے زیادہ ہو کم از کم ایک مدرسہ تحتانیہ قائم ہو جائے۔

صوبہ دار صاحب نے اپنے خطبۂ استقبالیہ میں بالکل بجا طور پر والدین کو اُن کے نونہالوں کی تعلیم میں اَرباب مدرسہ کے ساتھ اشتراکِ عمل کا فرض یاد دلایا ہے، اور اس پر بھی زور دیا ہے کہ دولتمند اَفراد مقاصدِ تعلیم کی پیش رفت میں مالی اِمداد سے دریغ نہ کریں۔ جہاں تک ان کی پہلی تجویز کا تعلق ہے میں اس سے بالکل متفق ہوں کہ والدین کی طرف سے تعاون و اِشتراکِ عمل نہایت ضروری ہے۔ آجکل سب کام اُستاد ہی کے ذمہ کر دیا جاتا ہے۔ مکان میں بچوں کی اچھی تربیت اور مدرسہ میں ان کی تعلیمی ترقی سے اِظہارِ دلچسپی کے ذریعے والدین ہماری بہت کچھ مدد کر سکتے ہیں۔ اَساتذہ اور معائنہ کرنے والے عہدہ داروں کا بھی فرض ہے کہ والدین سے میل جول رکھیں اور ہر طرح اُن کی توجہ ہمدردی اور دلچسپی حاصل کریں۔ ابتدائی تعلیم کی اِصلاح و توسیع کی جدید اسکیم کے تحت مختلف دیہات میں جو دیہی مجالس تعلیمی قائم ہونے والی ہیں اُن سے والدین کا تعاون حاصل کرنے میں بہت کچھ سہولت ہوگی۔ یہ امر اُن کے فرائض میں داخل ہوگا کہ بچوں کو مدرسہ کا پابند بنائیں اور تعلیم میں تضیع وجوہ دُور کرنے کے لئے ممکنہ جد و جہد کریں۔ جو والدین اِن کمیٹیوں کے رکن ہونگے انہیں اِس کام کا اچھا موقع حاصل ہوگا کہ وہ اپنے بچوں کی تعلیمی ترقی سے واقف ہوں اور اَساتذہ کے ساتھ ہر طرح کا اِشتراکِ عمل کریں۔ آئندہ سے لوکل فنڈسس کی تین پائی جو تعلیم کے لئے وقف ہیں

وہ بالکلیہ ابتدائی مدرسوں کے مکانات کی تعمیر اور ضروری سامان تعلیمی مہیا کرنے پر صرف کی جائیں گی اِس سے لوکلفنڈ کمیٹیوں کو تعلیم سے اپنی دلچسپی ظاہر کرنے کا اچھا موقع ملے گا۔ اِس خصوص میں اگر کسی فنی مشورے کی ضرورت لاحق ہو تو مہتمان اور صدر مہتمان تعلیمات نہایت خوشی سے اپنی خدمات پیش کریں گے۔

صوبے دار صاحب نے دوسرے جس امر کی طرف توجہ دلائی ہے وہ خانگی تعلیمی فنڈ کا قیام ہے۔ اِس کے متعلق میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ کم از کم صوبہ گلبرگہ خانگی مساعی سے کامیابی کے ساتھ مدرسہ چلانے کی دو شاندار مثالیں پیش کرسکتا ہے اور یہ گلبرگہ کا نوتن ودیالیہ اور رائچور کا خانگی مدرسۂ فوقانیہ ہے۔ دونوں عمدگی کے ساتھ جاری ہیں۔ ان کے علاوہ صوبے میں بعض ایسے مدارس نسواں بھی ہیں جن کا اِنتظام خانگی اشخاص ہی کے ہاتھوں میں ہے۔ حکومت کے ذرائع بھی غیر محدود نہیں ہیں۔ اور یہ اُس کے لئے ناممکن ہے کہ مدارس ثانویہ کی مانگ کی بالکلیہ تکمیل کرے۔ اِس لئے اَب وقت آگیا ہے کہ ثانویہ تعلیم کی مزید توسیع کے لئے پہلے سے کہیں زیادہ خانگی کوششوں پر اِنحصار کیا جائے۔

خانگی کوششوں کا ذکر کرتے ہوئے میں اِس موقعے پر اُن شبہات کو رَفع کردینا چاہتا ہوں جو عوام کے ذہنوں میں خانگی مدرسہ۔ مسلمہ مدرسہ اور امدادی مدرسہ کی اِصطلاحات کے بارے میں پائے جاتے ہیں۔

خانگی مدرسہ سے ایسا مدرسہ مُراد ہے جس کو حکومت سرکارِ عالی نے تسلیم نہیں کیا ہے۔ ایسے مدارس اپنے نصاب تعلیم اور ذریعہ تعلیم کے متعین

کرنے میں ہر طرح آزاد ہیں۔ اُن کے قیام میں کسی طرح کی رکاوٹ نہیں خواہ وہ کسی درجہ کے ہوں۔ البتہ ایسے مدرسے قائم کرنے والوں کو صرف قیام مدرسہ کی اطلاع متعلقہ تعلیمی عہدہ داروں کو دینی پڑتی ہے اور یہ اطلاع محض مدارس کی رجسٹری اور تعلیمی اعداد و شمار کی ترتیب کے لئے ضروری ہے۔ اِس طرح کے خانگی مدرسہ کی رجسٹری کے لئے کم سے کم پندرہ طلبہ کا ہونا لازمی ہے۔

مسلّمہ کے معنے یہ ہیں کہ اس مدرسے کے طلبہ سررشتہ تعلیمات کے امتحانات میں شریک ہو سکتے ہیں اور اس غرض کے لئے ایک ضروری شرط یہ ہے کہ مدرسہ سررشتہ کے نصاب تعلیم اور اس کے مسلمہ ذریعہ تعلیم کا پابند ہو۔

امدادی مدارس سے مُراد وہ مسلّمہ مدارس ہیں جن کو سرکار عالی کی طرف سے کسی قسم کی مالی اِمداد دی جاتی ہے۔ امداد کے اہم شرائط یہ ہیں کہ مدرسہ کی کارکردگی ایک مقررہ معیار کے مطابق ہو۔ جس کا تصفیہ مہتمم مدارس کرتا ہے اور یہ کہ اِمداد، مدرسہ کے اخراجات جاریہ کے نصف سے یا مدرسہ کی آمدنی اور اخراجات جاریہ کے تفاوت سے زیادہ نہ ہو۔ بلکہ اُن دونوں میں سے جو بھی کم ہو اُس کے برابر امداد دی جائے۔ خانگی مدارس کے ساتھ سرکار عالی کے طرز عمل کی نسبت بہت کچھ غلط فہمیاں اور شبہات پھیلے ہوئے ہیں اِس لئے میں اُمید کرتا ہوں کہ میں نے جو کچھ تصریح کی ہے اُس سے اِشتباہ دور ہو جائے گا۔

ناخواندگی دور کرنے کے مسئلے کے دو اہم جزو ہیں۔ پہلے یہ کہ کس طرح عام ابتدائی تعلیم رائج کی جائے اور دوسرا یہ کہ بالغ اور پختہ عمر لوگوں کو خواندہ بنانے کے لئے کیا تدابیر اختیار کی جائیں۔ میں اِن دونوں اُمور کے متعلق کچھ

کہنا چاہتا ہوں۔

ریاست ہذا میں ابتدائی تعلیم بالکل مفت دی جاتی ہے۔ اس کو عام کرنے کے لئے دوسرا قدم بظاہر یہی ہو سکتا ہے کہ اس کو جبری اور لازمی کر دیا جائے۔ لیکن اس کا انتظام اتنا آسان نہیں جتنا اس کا کہہ دینا آسان ہے۔ اول تو اس کے مصارف اس قدر زیادہ ہونگے کہ وہ بجائے خود امتناعی اور ناقابل برداشت ثابت ہوں گے۔ میں سمجھتا ہوں کہ برطانوی ہند میں بھی یہی دشواری پیش ہے۔ ہمارے پاس لازمی تعلیم کا مسودۂ قانون تیار ہے۔ لیکن جنگ کی وجہ سے موجودہ زمانہ اس کو مجلس مقننہ میں پیش کرنے کے لئے کسی طرح موزوں نہیں ہے۔ اگر یہ مسودہ بعد کو کسی وقت بھی قانونی شکل اختیار کر لے تو اس ملک کے چند چھوٹے چھوٹے علاقوں میں جزوی طور پر نافذ کرنا پڑے گا اور یہ بھی صرف اسی صورت میں ہو سکے گا کہ ان علاقوں کے باشندوں سے مصارف تعلیم کی بابت کافی ٹیکس وصول کیا جائے۔ وہ تعلیم جس کے لئے رعایا پر محصول کا غیر معمولی بار ڈالا جائے مشکل سے مفت تعلیم کہی جا سکتی ہے۔ جبر و لزوم کے درجے تک پہنچنے کے لئے جو زمانہ درکار ہے اس میں بہت کچھ اصلاح و درستی کی گنجائش ہے۔ اور ابتدائی تعلیم میں جہاں تک ممکن ہو رضاکارانہ اساس پر توسیع کی جا سکتی ہے۔ اس وقت جو مسئلہ فوری توجہ کا محتاج ہے وہ ایسے طلبہ کے لئے حصول تعلیم کی سہولتیں مہیا کرنے کے متعلق ہے جو تعلیم پانے کے لئے اپنی مرضی اور خوشی سے آگے بڑھ رہے ہیں۔ توسیع کی اسکیم میں زیادہ سے زیادہ طلبہ کے لئے اسی قسم کی سہولتیں مہیا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

داخل ہے جس پر اُوپر بحث کی جا چکی ہے ۔ گو آج تعلیم یافتہ خواتین کی بزمرہ ملازمت قلت ہے مگر کل جب کثرت ہو جائے گی تو پھر وہی کشمکش پیدا ہو جائے گی جو آج نوجوان تعلیم یافتہ لڑکوں کے درپیش ہے ۔

مدارس نسوان کی تنقیح فنی ہاتھوں میں رکھی جائے مگر Visitors کی حیثیت سے دعوتِ عمل ہر تعلیم یافتہ بیوی کو اس لئے دی گئی ہے کہ انتظامی حیثیت سے اُن کی Visit بہتری پیدا کر سکے مگر ایسے Visitors کو حاصل کرنیوالی معلّمات کو اُونچا کیا جائے تاکہ معلّمات اس میں دلچسپی لیں ۔

**اساتذہ کے خدمت میں عرض مدعا** آپ کی عظمت سے کس کو انکار ہو سکتا ہے ۔ باپ کے بعد آپ ہی کا درجہ ہے ۔ نہ یہ نصیحت ہے نہ مشورہ صرف ایک گذارشِ احوال واقعی ہے ۔ اس سلسلہ میں زیادہ کمانے کے جذبات دِل میں نہ لائے جائیں ۔ ترقی یا گریڈ کا اضافہ کبھی پیش نظر نہ رہے ، تعطیل سے استفادہ یا استحقاقی رخصت کا لینا کبھی آپ کے پیش نظر نہ ہو ۔ تعطیلات کی بہتات خود ایک بڑا رخنہ ہے ۔ بہت ممکن ہے کہ سر رشتہ اس پر خود غور کرے ، کاروباری اوقات میں پُورا انہماک چاہیئے آپ ہمیشہ یہ سمجھیں کہ خدمت نہیں عبادت ہے ، زندگی کو آپ سادہ کریں تاکہ لڑکوں میں ذوق تبختر پیدا نہ ہو ۔ اگر یہ ہوا تو ان کی زندگیاں آسان ہو گئیں ورنہ ہر نوجوان آج جاہ طلبی کے جذبات رکھنے لگا ہے ۔ لڑکوں کو مالدار بیوی اور لڑکیوں کو زیادہ کمانے والے شوہروں کی خواہش ہے ۔ اچھے انسان کی تلاش طرفین میں مفقود ہوتی جا رہی ہے ۔ اس کے ذمہ دار اُستاد ہی ہو سکتے ہیں ۔ گو والدین پر بھی اس کی ذمہ داری ضرور ہے ۔

غرض اس خصوص میں بڑی کاوش درکار ہے ۔ ورنہ حالت بد سے بدتر ہوتی جا رہی ہے ۔ کسی قومی ادارہ کے مدرسین نے کم معاوضہ پر اگر اکتفاء کیا تو اس

اس طرح آپ دیکھیں گے کہ دوران تعلیم میں دستکاریوں کی طرف بطور خاص میلان پیدا کرنے کی کوشش بہت زیادہ نمایاں ہے۔ نصاب تعلیم اس طرح کا رکھا گیا ہے کہ ابتدائی درجے کی تعلیم ختم کرنے پر جو طلبہ آگے تعلیم نہ پانا چاہتے ہوں اُنہیں اِس قدر ذہنی اور حرفتی تربیت حاصل ہو جائے کہ وہ اچھے شہری بن سکیں یا پھر طالب علم چاہے تو اِس درجے کو ختم کرنے کے بعد اِن مدارس میں سے کسی مدرسہ میں شریک ہو جائے جو سررشتۂ تعلیم صنعت و حرفت کے تحت خاص خاص صنعتوں اور پیشوں کے لئے قائم ہیں۔ جو طلبہ ثانوی درجے کی تعلیم پانا چاہتے ہیں وہ چوتھی جماعت کے بعد ثانوی مدرسے میں شریک ہو جائیں گے۔ ثانوی درجے کے دوران میں پیشہ ورانہ میلان برابر پیدا کیا جاتا رہیگا۔ اور اِس امر کی خاص طور پر کوشش کی جائے گی کہ طلبہ کی صلاحیتیں اور میلان طبع معلوم کیا جائے۔ آٹھویں جماعت کے ختم پر لوئر سکنڈری یا ادنیٰ ثانوی امتحان ہوگا اور گیارہویں جماعت کے بعد ہائر سکنڈری یا اعلیٰ ثانوی کا امتحان لیا جائے گا اِس کے ساتھ ہر درجۂ تعلیم کے ختم پر پیشہ ورانہ تعلیم میں منتقل ہونے کی راہیں کھُلی رہیں گی۔ اور جامعہ عثمانیہ میں معمولی ڈگری کا اِمتحان سہ سالہ کر دیا جائے گا۔

ثانوی مدارس میں ذکور اور اُناث کے لئے جو جدا گانہ نصاب اِس وقت منظور کیا گیا ہے وہ برطانوی ہند کے کسی صوبے کے نصاب سے کم نہیں ہے تنظیم جدید کی پوری اِسکیم جس کا اِنتظام تیز رفتاری سے جاری ہے۔ مزید چار سال میں کمل جائے گی۔ اِس تعلیمی کامیابی کا سہرا مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری ناظم تعلیمات اور ہمارے ایک اور ماہر تعلیم اور مجلس تعلیم ثانوی کے سرگرم

اور مستعد معتمد مولوی سید علی اکبر صاحب اور اُن ارکان مجلس کے سر ہے جنھوں نے اِس اسکیم کے تفصیلی منازل طے کرنے کی زحمت اُٹھائی ہے۔

یہاں ایک اور امر بھی غور طلب ہے اور یہ ہمارے راستے میں تھوڑی دشواری پیدا کرنے کا موجب ہے۔ یہ ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ کو بطور ایک متوازی نظام کے برقرار رکھنا ہے۔ ثانوی تعلیم کے دہرے نظام کو چلانا بہت بڑا نقصان ہے۔ میں ہمیشہ سے اِس خیال کا موید رہا ہوں کہ ملک میں ایک ہی نظام تعلیم رائج ہونا چاہیئے تاکہ ہم اپنی پوری قوت اور توجہ اِس پر مرکوز کرسکیں۔ جب تک نظام کالج کا الحاق جامعہ مدراس سے قائم ہے ہمیں دہرے نظام تعلیم کا بار مجبوراً برداشت کرنا ہی پڑیگا۔

ناخواندگی کے خلاف مہم کا ایک اہم پہلو تعلیم بالغان ہے۔ اور یہ مسئلہ آجکل سارے ہندوستان میں لوگوں کی توجہ کا مرکز بنا ہوا ہے۔ صدر انجمن اساتذہ ملک سرکار عالی نے اِس بارے میں جو کمیٹی مقرر کی تھی اُس نے اپنی رپورٹ شائع کردی ہے اس کے نتائج تحقیق نہایت بصیرت افروز ہیں۔ اور اس مسئلہ سے دلچسپی رکھنے والے اصحاب کے مطالعہ اور غور و فکر کے مستحق ہیں۔ اِس اہم مسئلہ کے نسبت میں بھی اپنے چند خیالات کا اظہار کرنا چاہتا ہوں۔

(۱) بالغ اور پختہ عمر کے لوگوں کو پڑھانا بچوں کو پڑھانے سے زیادہ آسان ہے۔ کیونکہ اُن کے ذہن پختہ ہوتے ہیں۔ لیکن ان کی تعلیم میں جو نفسیاتی امور ملحوظ رہنے چاہئیں وہ بچوں کے نفسیاتی مسائل سے جداگانہ ہیں۔ اِس لئے مناسب ہوگا کہ ہمارے ٹریننگ کالج اور نارمل اسکولوں میں اِس موضوع کے نفسیاتی پہلو کا بطور خاص مطالعہ کیا جائے۔

(۲) مدارس بالغان میں جو کتابیں پڑھائی جائیں وہ عام مدرسوں کی کتابوں سے کسی قدر جداگانہ ہونی چاہئیں۔ اِس سلسلے میں سررشتے کی جانب سے ایک الگ نصاب ترتیب دیا گیا ہے جو خاص طور پر بالغوں کے مناسب حال ہے۔ تعلیم بالغان کی مدت دو سال سے زیادہ نہ ہونی چاہیئے۔

(۳) جیسا کہ میں نے سال گزشتہ کہا تھا مکرر میرا یہی مشورہ ہے کہ ہر اُستاد کو چاہیئے کہ وہ اَن پڑھ بالغوں کی ایک خاص تعداد کو خواندہ بنانا اپنے اُوپر لازمی گردانے۔ خواہ یہ کام اپنے گھر میں انجام دیا جائے یا اور کسی جگہ۔

(۴) مدرسوں کی عمارتیں تعلیم بالغان کے مدارس شبینہ کے لیئے اِستعمال کی جاسکتی ہیں۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ اُستاد اور طلبہ دونوں دن بھر محنت کرنے کے بعد اِس قدر تھک جاتے ہیں کہ وہ بدقّت کوئی موثر کام کر سکتے ہیں۔

(۵) جہاں تک بالغوں کا تعلق ہے۔ لکھنے پڑھنے۔ اور حساب کے علاوہ دوسرے تعلیمی ذرائع مثلاً تقریریں۔ لاسلکی گفتگو قندیلی مناظر وغیرہ کے طریقے بھی کام میں لائے جائیں تاکہ پڑھنے والوں کی دلچسپی کا دائرہ وسیع ہو اور اُن کی تہذیب و تمدّن میں ترقی ہوسکے۔

(۶) سررشتہ تعلیمات کا یہ عمل کہ بالغوں کو ختم تعلیم پر سند عطاء کی جائے بُرا نہیں ہے۔ لیکن خواندہ بالغوں کو ادنیٰ ملازمت میں ناخواندہ بالغوں پر ترجیح دے کر اَن کی مزید حوصلہ افزائی کرنا بھی ضروری ہے۔ بنیادی اُردو اور بنیادی انگریزی تعلیم بالغان کے لیئے خاص طور پر موزوں ہے اور اس کام کے لیئے ضرور انہیں اِستعمال کرنا چاہیئے۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ

جملہ عہدہ دار اور اساتذہ ناخواندگی کے خلاف جہاد میں ممکنہ امداد سے دریغ نہیں کریں گے۔

بنیادی انگریزی اور بنیادی اُردو کے معنے اور مقاصد کے بارے میں کچھ غلط فہمی پائی جاتی ہے۔ اِس کا مقصد جیسا کہ بعض لوگ خیال کرتے ہیں یہ نہیں ہے کہ پڑھنے والوں کے ذخیرہ الفاظ کو صرف چند محدود اور گنے چُنے الفاظ کا پابند کر دیا جائے۔ بلکہ اُس کے برخلاف "بنیادی" میں یہ کوشش کی جاتی ہے کہ نوآموز کو خواہ وہ بچہ ہو یا بڑا۔ سائنٹفک طریقے پر چُنے ہوئے الفاظ کی فرہنگ یاد دلائی جائے اور یہ فرہنگ ایسے الفاظ پر مشتمل ہوتی ہے جو سب سے زیادہ اِستعمال میں آتے ہیں۔ اس میں ایسے الفاظ چن لئے جاتے ہیں جو بہت ہی کارآمد ہوں اور جن کو کئی موقعوں پر استعمال کیا جا سکے۔ کتنی ہی زیادہ کوشش کیوں نہ کی جائے یہ ممکن نہیں کہ ابتداہی میں نوآموز کا ذخیرہ الفاظ بہت بڑھ سکے۔ جب اُس کو محدود ذخیرہ الفاظ کے ساتھ کام کرنا لازمی ہے تو پھر یہ ذخیرہ سب سے زیادہ کارآمد اور کثیر الاستعمال الفاظ کا مجموعہ ہی کیوں نہ ہو؟ میں جانتا ہوں کہ بچوں کو اِس طرح کے بعض انگریزی الفاظ یاد کرائے جاتے ہیں جیسے "Sunshade" "Limpet" "Dormouse" "Quagga" اِس قسم کے الفاظ نہ تو بول چال میں بہت زیادہ استعمال ہوتے ہیں اور نہ ان کے سیکھنے سے تحصیل زبان کی رفتار تیز ہو سکتی ہے۔ مختصر یہ کہ اِس قسم کے الفاظ کا اِنتخاب بہت ہی غلط اُصول پر کیا گیا ہے۔ اور اِس سے یہ بھی ظاہر ہوتا ہے کہ بچوں کے لئے ذخیرہ الفاظ کا اِنتخاب کس قدر اہمیت رکھتا ہے۔ بنیادی انگریزی ان لوگوں کی

مسلسل دس سال کی علمی تحقیقات کا نتیجہ ہے۔ جو انگریزی زبان کے ماہرین خصوصی ہیں۔ ایک صاحب مسٹر اگڈن نامی نے یہ محسوس کیا کہ انگریزی زبان کی لغت میں مختلف اصطلاحات کی تعریف و توضیح کے سلسلے میں چند الفاظ بار بار استعمال ہوتے ہیں اور اس لحاظ سے یہ الفاظ بنیادی کہے جا سکتے ہیں۔ کیونکہ اُن کے ذریعے دوسرے تمام الفاظ کے معنے تبلائے جا سکتے ہیں۔ بطور استعارہ اِنہیں زبان کا عاد اعظم کہا جا سکتا ہے۔ اُن کی تعداد (۸۵۰) سے زیادہ نہیں تھی اور ان (۸۵۰) الفاظ کے ذریعے آپ بہت سی چیزوں کا اظہار کر سکتے ہیں۔ فعل جملے کی جان اور رُوح کی حیثیت رکھتا ہے اور انگریزی زبان میں یہ ایک ایسا کلمہ ہے جو نحوی طور پر سب سے زیادہ مشکل ہے۔ مسٹر اگڈن نے تقریباً (۱۶) افعال کا انتخاب کیا اور اس میں (۸۰۰) سے کچھ زیادہ ایسے الفاظ کا اضافہ کیا جو کثیر المعنی تھے۔ اور (۸۵۰) الفاظ کی بنیادی فرہنگ تیار کی۔ اِس ضمن میں حسن اتفاق سے اُنہوں نے علم نحو کو بھی آسان کر دیا۔ اِس ذخیرۂ الفاظ کی زبردست اِفادیت کو ظاہر کرنے کے لئے اُنہوں نے بعض معیاری تصانیف کو بنیادی انگریزی میں منتقل کیا۔ یہ ظاہر ہے کہ نو آموز کے لئے یہ ذخیرہ الفاظ کس قدر کارآمد ہے۔ وہ اِس کے ذریعہ مشکل سے مشکل مطالب کو ادا کر سکتا ہے اور ہر طرح اُن سے کام لے سکتا ہے۔ اور نیز یہ نو آموز کو انگریزی سکھانے میں بڑی سہولت کا باعث ہے۔ اور اس کی تعلیم بھی موثر ہوتی ہے۔ چنانچہ متعدد مدارس میں اِس کے مظاہرے دیکھ کر میں مطمئن ہو چکا ہوں۔ اِس سے ہمارے مدارس میں انگریزی زبان کی تعلیم کے لئے ایک غیر معمولی تحریک و تقویت حاصل ہوئی ہے۔ اور طلبہ اور اَساتذہ دونوں میں یکسان

دلچسپی پیدا ہوگئی ہے۔

یہ کہنے کی چنداں ضرورت نہیں کہ نوآموز جیسے جیسے تحصیل زبان میں ترقی کرتا جائے گا وہ معمولی فرہنگ کے دوسرے تمام الفاظ بھی رفتہ رفتہ سیکھ لے گا اس کا منشاء زبان کو صرف (۸۵۰) الفاظ تک محدود کرنا اور صرف اُنہی کی تحصیل پر اکتفاء کرنا نہیں ہے۔

ملک سرکار عالی میں تقریباً اٹھتر ہزار طلبہ ہیں جو کم وبیش دو سو ثانوی مدارس میں انگریزی پڑھتے ہیں۔ اُن میں سے سال حال (۴۰) ثانوی مدارس میں تقریباً دس ہزار طلبہ کو پہلی دفعہ بنیادی طریقے پر انگریزی سکھائی جا رہی ہے۔ اِس کام کو شروع کرنے سے پہلے مسٹر مائر نے جو ہندوستان میں آرتھولوجیکل اِنسٹیٹیوٹ کے خصوصی نمائندے ہیں ہماری دعوت پر یہاں تعطیلات میں (۱۲۰) اساتذہ کو اس کام کے لئے تیار کیا۔ اِس تعطیلی نصاب کے دو اہم نتائج برآمد ہوئے۔ اول تو یہ کہ وہ تمام اندیشے اور غلط فہمیاں رَفع ہوگئیں جو اِس اہم اِصلاح کے نفاذ میں مانع تھیں۔ دوسرے اِس کی وجہ سے متعلقہ اَساتذہ میں خصوصی مسائل کے متعلق بصیرت پیدا ہوئی۔ اور اُنہیں ایک ترقی یافتہ طریقۂ تعلیم بھی حاصل ہوا۔ جس سے وہ مستفید ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔

اِس نصاب کی تکمیل کے بعد مسٹر مائر نے اِن چالیس بنیادی مدرسوں سے اپنے تعلقات برابر قائم رکھے اور شخصی معائنوں اور ترقی تعلیم کی تفصیلی رپورٹوں کے ذریعہ جو اُنہیں ہر ہفتے بھیجی جاتی ہیں اور وقتاً فوقتاً اپنے مشاورتی تحریروں کے ذریعہ اِس میں مدد دیتے رہے۔ مسٹر مائر کی اِن مشاورتی تحریروں کو پڑھ کر ہر شخص متاثر

ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ کیونکہ ان میں بہت کچھ کارآمد باتوں کے علاوہ ان حالات کا ہمدردانہ لحاظ رکھا گیا ہے۔ جن کے تحت ہمیں کام کرنا پڑ رہا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ یہ تحریرات جن اساتذہ کے نام لکھی گئی ہیں۔ اُن پر ارتسامات دیرپا ثابت ہوں گے۔ اُمید کی جاتی ہے کہ یہ سلسلہ برابر جاری رہے گا۔ اور اگلے سال اس کو دوسرے مدارس میں بھی رائج کیا جائے گا۔

مولوی سجاد مرزا صاحب نے اپنی اُصولوں پر بنیادی اُردو کے لئے (۹۰۰) سے کچھ زیادہ ضروری الفاظ کی ایک فرہنگ مرتب کی ہے۔ بنیادی اُردو کی مشکلات اس لحاظ سے کم ہیں کہ اس کے افعال میں وہ نحوی اشکال نہیں جو انگریزی زبان کے افعال میں پائی جاتی ہیں۔ اُردو کی اصل دشواری اس کا فارسی رسم الخط ہے۔ اور سجاد مرزا صاحب نے نو آموزوں کے لئے اس کو آسان بنانے کی خاص طور پر کوشش کی ہے جو ایک حد تک کامیاب معلوم ہوتی ہے۔

تعلیم نسوان میں بڑی دشواری اضلاع کے لئے لائق اُستانیوں کی فراہمی ہے۔ اَب ہمارے نارمل اسکولوں میں مڈل اور میٹرک کامیاب لڑکیوں کی تربیت کا انتظام ہوگیا ہے۔ اس لئے میں توقع رکھتا ہوں کہ لائق اُستانیاں آسانی سے مل سکیں گی۔ سررشتے کو چاہئے کہ زنانہ ٹریننگ اسکول حیدرآباد کی عمارت کو جس قدر جلد ممکن ہو تعمیر کرائے۔

حال ہی میں سررشتہ تعلیمات نے ایک نہایت مفید اقدام کیا ہے اور یہ اندھے۔ گونگے۔ اور بہرے بچوں کے لئے مدرسہ کا قیام ہے۔ اس کام کے لئے چند اساتذہ کو بیرون ریاست بھیج کر خاص طور سے اس کی تعلیم

و تربیت دلائی گئی ہے۔

آخر میں میں تربیت کی طرف بطور خاص توجہ کرنے اور اپنے پیشے میں دلچسپی لینے اور اس پر فخر کرنے کی ضرورت کو اساتذہ صاحبان کے ذہن نشین کرانا چاہتا ہون۔ جملہ تربیتی اِدارون کے ساتھ مشقی مدارس کا الحاق ضروری ہے اور جہاں اِس کا اِنتظام نہیں ہے جلد سے جلد اس کی طرف توجہ کرنی چاہیئے۔ کیونکہ تعلیم کی کامیابی بہت بڑی حد تک مشق و عمل پر منحصر ہے۔ اِس کے ساتھ نظری تعلیم کی اہمیت کو بھی نظرانداز نہیں کرنا چاہیئے۔ ٹریننگ کالج کے استاد ملک سہراب علی صاحب نے تعلیمی نفسیات پر اُردو میں ایک کتاب لکھی ہے۔ میں تمام اساتذہ کو اس کے مطالعہ کا مشورہ دیتا ہون۔ میں نے اِس کتاب پر ایک چھوٹا سا مقدمہ لکھا ہے۔ جس میں تعلیمی نفسیات کی اہمیت پر روشنی ڈالتے ہوئے ہربرٹ کے نظریہ اِدراک کو اساتذہ کے افادہ کے لئے بیان کیا ہے۔ مجھے اُمید ہے کہ اساتذہ اس سے فائدہ اُٹھائیں گے۔

پستالوزی کا مندرجہ ذیل دانشمندانہ قول تعلیم کے وسیع نظریہ کا نچوڑ ہے۔

"اِنسان اپنی اخلاقی زندگی کے بنیادی عناصر یعنی محبت اور ایمان کو محبت اور ایمان پر عمل کرکے ترقی دے سکتا ہے۔ جس طرح کہ وہ اپنی ذہنی زندگی کے عناصر یعنی فکر و نظر کو فکر و نظر کی مشق کے ذریعہ اور عملی اور صنعتی زندگی کے عناصر یعنی اپنے اعضاء و جوارح کو ان کی ورزش کے ذریعہ بڑھا سکتا ہے"

---

# عہدہ داران و اراکین انتظامی کمیٹی بابتہ ۱۳۴۹ف
## انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

---

سرپرست ۔ عالیجناب نواب مہدی یار جنگ بہادر۔ ایم۔ اے (آکسن) صدر المہام تعلیمات

صدر ۔ جناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات

نائب صدر ۔ (۱) مس بے نندی صاحبہ ایم۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ۔ (لندن) مہتمم مدارس نسوان بلدہ

(۲) مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم۔ اے۔ (کنٹب) پرنسپل سٹی کالج

(۳) " سجاد مرزا صاحب ایم۔ اے (کنٹب) " ٹریننگ کالج

(۴) " سید علی اکبر صاحب ایم۔ اے (کنٹب) اسپیشل انسپکٹنگ افسر تعلیمات

معتمد عمومی و خازن ۔ کے۔ بی۔ ایر صاحب معتمد کمشنر امتحانات سرکار عالی۔

مددگار معتمد عمومی ۔ (۱) مولوی سید محمد علی صاحب بلگرامی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مددگار ناظم تعلیمات

(۲) " غلام قادر صاحب بی۔ اے نائب صدر سٹی کالج

اراکین انجمن بلدہ ۔ (۱) مسز تہنیت اکرم صاحبہ سپرنٹنڈنٹ مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ

(۲) مولوی فیض الدین صاحب ایم۔ اے۔ (کنٹب) بارایٹ لا صدر مہتمم تعلیمات صوبہ میدک

(۳) مولوی غلام ربانی صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی پرنسپل فوقانیہ چادر گھاٹ

(۴) مولوی احمد حسین خانصاحب بی۔ اے صدر مہتمم تعلیمات بلدہ

(۵) " عبدالستار صاحب سبحانی بی۔ اے۔ ال۔ ٹی پرنسپل دارالعلوم بلدہ

(۶) " سید مجتبیٰ حسین صاحب نقوی بی۔ اے۔ ایم۔ ایڈ۔ (لیڈس) صدر فوقانیہ نامپلی

اراکین انجمن اضلاع ۔ (۱) نورالنساء بیگم صاحبہ بی۔ اے مہتمم مدارس نسوان اورنگ آباد

(۲) مولوی سید محی الدین صاحب بی۔ اے (کنٹب) بارایٹ لا پرنسپل کالج اورنگ آباد

(۳) " حفیظ اللہ صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ پرنسپل کالج ورنگل

(۴) " سید ذوالفقار علی صاحب حقانی۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی صدر کالج گلبرگہ

(۵) " شیخ ابوالحسن صاحب بی۔ اے۔ ال۔ ٹی صدر مہتمم تعلیمات صوبہ ورنگل

(۶) رائے شنبھو پرشاد صاحب بی۔ اے صدر " " " گلبرگہ

(۷) مولوی محمد عثمان صاحب بی۔ اے۔ ٹی۔ ڈی (لندن) صدر مہتمم تعلیمات صوبہ اورنگ آباد

---

# رپورٹ معتمد عمومی

## انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

### بابتہ ۱۳۴۹ف

کے ۔بی ۔ایر صاحب بی ۔اے ۔بی ۔ٹی معتمد عمومی و مددگار معتمد مجلس تعلیم ثانوی

یہ امر میرے لئے باعث فخر ہے کہ میں بحیثیت معتمد عمومی، انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی، تیسرے سال کی رپورٹ پیش کرنیکی عزت حاصل کر رہا ہوں ۔ مولوی ذوالفقار علی صاحب حقانی اور رائے شمبھو پرشاد صاحب کی لگاتار کوشش ۔ نیز نواب غوث یار جنگ بہادر کے سرگرم تعاون کے باعث، آج ہم اس قابل ہوئے کہ کانفرنس کا اجلاس پہلی مرتبہ صوبہ کے مستقر پر منعقد کرسکیں۔

پچھلے سال، ۵ ۔ ذیلی کمیٹیاں مندرجہ ذیل عنوانات پر رپورٹیں پیش کرنیکی غرض سے تشکیل دی گئی تھیں :-

(۱) "ثانوی تعلیم"

صدر ۔مولوی حفیظ اللہ صاحب بی ۔اے ۔بی ۔ٹی پرنسپل انٹر کالج ورنگل ۔

معتمد ۔پی ۔وی ۔بسّا راؤ صاحب ایم ۔اے ۔بی ۔ٹی سپرنٹنڈنٹ تعلیم المعلمین ورنگل ۔

(۲) "تعلیم نسواں"

صدر ۔مس جے ۔نندی صاحبہ ایم ۔اے ۔مہتممہ مدارس نسواں بلدہ ۔

معتمد ۔مسز تہنیت اکرم صاحبہ بی ۔اے ۔ڈپ ۔ایڈ ۔صدر مدرسہ مرکزی تعلیم المعلمات بلدہ ۔

(۳) "تحتانی تعلیم"

صدر ۔مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی ۔اے ۔ال ۔ٹی ۔صدر مہتمم تعلیمات ورنگل

معتمد ۔مولوی احمد اللہ صاحب بی ۔اے ۔بی ۔ٹی ۔مہتمم تعلیمات ضلع ورنگل

(۴) "اِعادی نصاب"

صدر۔ مولوی سجاد مرزا صاحب ایم۔ اے کنٹب پرنسپل ٹریننگ کالج بلدہ۔

معتمد۔ جی۔ ایس۔ پرکاش راؤ صاحب ایم۔ اے۔ ایل۔ ٹی اول مددگار فوقانیہ چادر گھاٹ۔

(۵) "تعلیم معذورین"

صدر۔ ڈاکٹر۔ ڈی۔ ڈی۔ شنڈا مرکر لکچرار ٹریننگ کالج بلدہ۔

معتمد۔ مولوی توقیر احمد صاحب ایم۔ ایس۔ سی۔ بی۔ ٹی صدر مدرسہ معذورین بلدہ

پچھلے سال کانفرنس میں ثانوی تعلیم اور تعلیم نسواں پر کمیٹی کی جانب سے رپورٹیں پیش ہو چکی ہیں۔ مگر جدید تنظیم کی اسکیم اور سنئے نصاب متزل ادنےٰ ثانوی کے باعث، جو مسائل پیدا ہو رہے ہیں اُن کو سلجھانے اور ان سے پوری طرح عہدہ برآ ہونے کے لئے یہ ضروری سمجھا گیا کہ ان مباحث کا سلسلہ اس سال بھی جاری رکھا جائے۔

ان کمیٹیوں کی رپورٹیں کانفرنس کے دوسرے اور تیسرے اجلاس میں پیش کی جائیں گی۔

سال زیر رپورٹ انتظامی کمیٹی کے ۲ جلسے ہوئے۔ دیگر امور طے شدہ کے منجملہ مولوی سید محمد علی بلگرامی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مددگار تعلیمات کی نامزدگی شریک معتمد عمومی کے عہدہ پر بجائے مولوی سید خیرات علی صاحب عمل میں آئی جن کا تبادلہ جگتیال پر ہو گیا ہے۔

ہمارا سہ ماہی رسالہ "حیدرآباد ٹیچر" اپنی مفید خدمات بدستور انجام دیتا رہا۔ ریورنڈ ایف۔ سی۔ فلپ جو دو سال کے لئے انگلستان گئے تھے بعد واپسی مدیرین کے زمرہ میں دوبارہ شریک ہو گئے ہیں۔ یہ محسوس کیا گیا ہے کہ رسالے کے لئے اضلاع سے بہت کم مضامین وصول ہوتے ہیں۔ میں اساتذہ صاحبان اضلاع سے اپیل کرتا ہوں کہ رسالہ سے دلچسپی لیں اور مفید مضامین بغرض اشاعت بھیج کر قلمی امداد سے دریغ نہ فرمائیں۔

## ملحقہ انجمنیں اور اُن کی کارگذاری

مثل سال گذشتہ انجمن ہذا سے ۱۲ انجمنیں ملحق رہیں۔ تمام انجمنوں نے سال حال مفید خدمات انجام دینے کی پوری کوشش کی بسمت بلدہ، اورنگ آباد، بیدر اور ورنگل کی انجمنوں نے سالانہ کانفرنسوں کے انعقاد اور

تعلیمی نمائش کا بھی اِنتظام کیا۔ صوبہ سے ملحق انجمنوں میں مرتبہ پروگرام کے مطابق دورانِ سال کام ہوتا رہا۔
مدرسے سے متعلقہ عنوانات پر تمام انجمنوں میں بحث و مباحثہ کیا گیا اور مختلف مضامین پر نمونے کے سبق بھی دئے گئے۔

(۱) انجمن اساتذہ بلدہ اِس انجمن کی ۱۲ شاخیں اور تقریباً ایک ہزار اراکین ہیں۔ انتظامی کمیٹی کے چار جلسے ہوئے۔ ایک سب کمیٹی "شہری تحتانی تعلیم" کے عنوان پر سال بھر کام کرتی رہی، جس نے مسودہ رپورٹ پیش کردی ہے۔ ماہانہ جلسوں میں تحتانی تعلیم سے متعلق مباحث پر بحث و تمحیص ہوئی۔ ادارۂ زائد نصابی مصروفیات نے تقریری مقابلے (اُردو اور انگریزی میں) باغبانی کے مقابلے نیز مکالمے اور نظم خوانی کے مقابلے منعقد کئے۔ سالانہ کانفرنس کے ضمن میں نمائش تعلیمی کا بھی اِنتظام تھا، جو لحاظ جدت اور ندرت اچھا رہا۔ مدرسین کے کلب کی یہ خصوصیت رہی کہ ٹینس کا اِفتتاح کیا گیا اور سوشل و اکسکرشن کے اِنتظامات عمل میں آئے۔ مختلف کھیلوں میں مدرسین کے لئے ٹورنمنٹ رکھے گئے۔ کتب خانہ جس کے ساتھ دارالمطالعہ اور ریڈیو بھی ہے، مقبولیت حاصل کرتا جا رہا ہے۔

(۲) انجمن اساتذہ صوبۂ اورنگ آباد تمام انجمنہائے ضلع میں گشتی کتب خانوں کا اِفتتاح کیا گیا۔ مدارس میں یونیفارم کے رواج دینے اور سہ ماہی رسالے کی اِشاعت کا مسئلہ انجمن کے زیر غور ہے۔
معلمات نے بھی مقررہ پروگرام کے مطابق عمل کرنے میں سرگرمی دکھائی۔

(۳) انجمن اساتذہ صوبہ میدک علاوہ تکمیل پروگرام سالانہ کے بزمانہ کانفرنس ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم صاحب کی صدارت میں مشاعرہ رکھا گیا تھا۔ شرکا کی تعداد زیادہ تھی اور مدرسین و پبلک نے خاص دلچسپی ظاہر کی۔ کانفرنس میں سب کے لئے ایک مشترکہ ڈنر کا انتظام بھی کیا گیا تھا جو بہت کامیاب رہا۔

(۴) انجمن اساتذہ صوبہ گلبرگہ انتظامی کمیٹی کے ۵ جلسے ہوئے۔ مدارس وسطانیہ کی انجمنوں کا تعلق انجمن ضلع سے برخاست کرکے صوبہ کی انجمن سے کیا گیا۔ ایک خصوصی تقریر کا انتظام بھی کیا گیا جس میں مولوی سید علی اکبر صاحب نے مدرسین کو مخاطب کرکے نئی اسکیم کے نفاذ سے جو شکوک پیدا ہوگئے تھے انہیں صاف اور واضح فرمادیا۔ انجمنہائے اضلاع کے تحت مدرسین کے استفادہ کے لئے کتب خانے قائم ہوگئے ہیں۔ انجمن صوبہ کے تحت کتب خانے کا قیام سہ ماہی رسالے کی اِشاعت اور انجمن امداد باہمی کے قیام کا مسئلہ زیر غور ہے۔

(۵) انجمن اساتذہ ٹریننگ کالج بلدہ بروز یکشنبہ ہفتہ وار جلسوں کے پروگرام پر عمل کرتے ہوئے مدرسین زیر تربیت کو بتایا گیا کہ طلبہ کے اِستفادہ کے لئے کس قسم کے آلات اور نمونے مدرسین اپنے ہاتھ سے تیار کرسکتے ہیں۔

(۶) انجمن اساتذہ سٹی کالج ٭ ۔ ذیلی کمیٹیاں تعلیم انگریزی، سائنس، جغرافیہ، تاریخ اور مادری زبان سے متعلق غور کرنے اور جدید طریقۂ کار کے بارے میں مشورہ دینے کے لئے مقرر کی گئیں۔ ذہنی پیمائش اور جدید طریقہ امتحانات پر بھی غور کیا گیا۔

(۷) انجمن اساتذہ ورنگل کالج انتظامی کمیٹی کے تین جلسے اور دو جلسہ عام ہوئے۔ ۳۶ ذیلی کمیٹیوں نے جو مختلف مضامین کے لئے تشکیل دیگئی تھیں، سال زیر بحث بھی تفصیلی کام انجام دیا۔

مدرسین کا تفریحی کلب، کتب خانہ اور دار المطالعہ بہت مقبول ہیں اور انجمن کی مصروفیات میں انکو بڑا دخل ہے

(۸) انجمن اساتذہ کالج گلبرگہ انجمن کے دونوں شعبے نصابی اور زائد نصابی اپنا اپنا کام تشفی بخش طریقے پر انجام دیتے رہے۔ ٹیچرس کلب کی حاضری بہت امید افزا رہے۔ انجمن نے پور فنڈ بھی قائم کیا ہے۔

(۹) انجمن اساتذہ کالج اورنگ آباد سیاسی تحریکات کا اثر انجمن پر بھی پڑا مگر اسی زمانہ میں انجمن کا سالانہ جلسہ منعقد کر کے ذیلی کمیٹی مقرر کی گئی اور سرپرستوں کا تعاون حاصل کرنے سے معمولی حالات جلد عود کر آئے۔ ذیلی کمیٹی تعلیم انگریزی، سال زیر بحث اپنا کام کرتی رہی۔ رسالہ " نورس " اور ہفتہ وار بلیٹن علی حالہ جاری ہیں۔ مولوی محمد یعقوب صاحب قلیل مدت میں بالغوں کو تعلیم دینے کے تجربے کرتے رہے۔

(۱۰) انجمن اساتذہ ہائی اسکول پربھنی گھاٹ عام جلسے دو مرتبہ ہوئے جن میں تواعد کی نظر ثانی کیگئی۔ انتظامی کمیٹی کے ۴ جلسے ہوئے چار عنوانات پر بحث و مباحثہ کیا گیا اور دو مرتبہ سوشل کا انتظام بھی عمل میں آیا۔

(۱۱) انجمن اساتذہ صوبہ ورنگل انتظامی کمیٹی کے ۸ جلسے ہوئے۔ سہ ماہی رسالہ "ویلیج ٹیچر" نے اپنی زندگی کے ۵ سال ختم کرلئے۔ تلنگی کا اضافہ کر کے اب سالے کو دوزبانی کر دیا گیا ہے۔

کانفرنس کے ضمن میں نمائش تعلیمی مظاہرہ کشاف مشاعرے اور ڈرامے کا انتظام بھی رہا۔ اردو اور انگریزی تقریری مقابلے انجمن کی سرپرستی میں منعقد کئے گئے

(۱۲) انجمن ہائے معلماۃ۔ مہتممہ صاحبہ مدارس نسوان بلدہ کی مرسلہ رپورٹ سے واضح ہے کہ مستقر بلدہ ورنگل۔ گلبرگہ۔ رائچور و اورنگ آباد پانچ مقامات پر انجمن ہائے معلمات کی کارگذاری بدوران سال زیر رپورٹ حسب ذیل رہی :-

( الف ) انجمن معلماۃ بلدہ ۔ اِس انجمن کی چھ شاخیں ہیں۔ جن میں ماہانہ جلسے مقررہ پروگرام کے بموجب اُصول و طریقۂ تعلیم کے متعلق ہوتے رہے۔

ڈالٹن پلین (منصوبی طریقہ تعلیم) پر تجربات کئے جا رہے ہیں۔ سالانہ جلسہ کی صدارت لیڈی ٹاسکر صاحبہ نے فرمائی۔ مولوی سید علی اکبر صاحب نے مدارس ثانویہ کے نصاب کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار فرمایا اور مولوی محمد جعفر صاحب انسپکٹر ڈرائنگ نے جدید آرٹ کورس کی تصریح فرمائی۔

(ب) انجمن معلمات ورنگل۔ ماہانہ جلسوں کے علاوہ سالانہ کانفرنس منعقد کی گئی۔ پروگرام میں بطور خاص ورزش جسمانی کھیل بیسک انگلش کے متعلق مظاہرہ کیا گیا۔ اور تلنگی و اُردو میں نمونہ کے اسباق ہوئے۔ نمائش کا انعقاد بھی عمل میں آیا۔

(ج) انجمن معلمات گلبرگہ۔ اس انجمن کی سالانہ کانفرنس بہ سبب تبدیل معتمد نہ ہو سکی۔

(د) انجمن معلمات رائچور۔ انجمن اساتذہ ضلع رائچور نے اپنی سالانہ کانفرنس کے موقع پر معلمات کے لئے خصوصی اجلاس کا انتظام کیا جس میں معلمات نے خاص دلچسپی لی۔ اس موقع پر انجمن معلمات ضلع رائچور کا بھی قیام عمل میں آیا۔ ضلع رائچور کے تمام مدارس نسوان کی معلمات اس انجمن کی رکن ہوگئی ہیں۔

(ہ) انجمن معلمات اورنگ آباد۔ یہ انجمن آبان ۱۳۴۷ف میں قائم ہوئی۔ قیام کے موقع پر مس جے نندی صاحبہ نے انجمن کے اغراض و مقاصد اور اس کی ضرورت پر تقریر کی۔ دوران سال ۱۳۴۶ف انجمن کے ۶ جلسے ہوئے۔ مدارس فوقانیہ سے ملحق دارالاقامہ کے قیام پر بحث و مباحثہ ہوا نیز مدارس نسوان میں موسیقی کی تعلیم، ابتدائی جبری تعلیم اور تعلیم بالغان پر تقاریر ہوئیں اور بیسک انگلش پر بھی نمونہ کے سبق کا انتظام کیا گیا۔

کانفرنس کے ضمن میں نمائش تعلیمی کا انتظام کیا گیا ہے۔ جس میں اکثر مدارس نے نمایاں حصہ لے کر اپنی دلچسپی کا ثبوت دیا ہے۔

# حسابات انجمن

## (آمدنی)

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| میزان پیش آوردہ | ۲۹۷ | ۷ | ۰ |
| فیس الحاق۔ | ۱۴۷ | ۰ | ۰ |
| میزان | ۴۴۴ | ۷ | ۰ |

## (خرچ)

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| ٹکٹ | ۱۲ | ۴ | ۴ |
| صادر | ۱۰ | ۵ | ۰ |
| الونس | ۵۸ | ۰ | ۰ |
| طباعت | ۱۲ | ۴ | ۰ |
| متفرق اخراجات | ۲ | ۳ | ۴ |
| بقایا پیش آوردہ (نقد) | ۳۴۹ | ۶ | ۴ |
| میزان | ۴۴۴ | ۷ | ۰ |

مولوی باقر محی الدین صاحب لکچرار کامرس نے ازراہ عنایت انجمن کے حسابات کی تنقیح فرمائی۔

آخر میں میں اراکین استقبالیہ کمیٹی کا بصمیم قلب شکر گذار ہوں کہ بڑی زحمت گوارا کرکے کانفرنس کے انتظامات فرمائے۔

# رُوئداد تیسری سالانہ کانفرنس

## انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

## بابت ۴۹ ف

مرتبہ مولوی سعید الدین خاں حسن حقانی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ صدر مدرس وسطانیہ رسیڈنسی

انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تیسری سالانہ کانفرنس جو امسال بتواریخ ۲۹ و ۳۰ بہمن ۱۳۴۹ف (مطابق ۲ و ۳ جنوری ۱۹۴۰ء) زیر صدارت عالی جناب نواب مہدی یار جنگ ایم۔ اے (آکسن) صدر المہام تعلیمات و فینانس بمقام جوبلی ٹون ہال گلبرگہ شریف منعقد ہوئی تھی خاص اہمیت رکھتی ہے۔ یہہ پہلا موقع تھا کہ کانفرنس (دارالسلطنت کے باہر) ریاست آبد مدت کے ایک قدیم تاریخی شہر میں جواب بھی ایک صوبہ کا مستقر ہے اور جس کو مذہبی اعتقادات کے لحاظ سے بھی اہمیت حاصل ہے منعقد ہوئی۔ اُس کی صدارت اُس قابل فخر و مایہ ناز اعلیٰ ہستی نے فرمائی جس کی عنایات و توجہات کی انجمن مرہون منت ہے اور جس نے دور دراز کا سفر طے کرکے یہاں بھی انجمن کی مصروفیات میں حصہ لے کر فاضلانہ رہبری فرمائی۔ یہہ بھی کانفرنس کی خوش قسمتی تھی کہ اس کو جوبلی ٹون ہال کی وہ مُبارک و مسعود عمارت نصیب ہوئی جو شہر کے قدیم باغ "محبوب گلشن" میں اپنے وسعت، سادگی، جدید وضع، خوبصورتی اور موزون فرنیچر و روشنی سے آراستہ رہنے کے باعث جاذب نظر بنی ہوئی ہے کانفرنس ہی کا پہلا اجتماع تھا جو اس عمارت میں ہوا اور جس میں حکام مقامی عہدہ داران سررشتہ تعلیمات معلمات و اساتذہ کافی تعداد میں شریک تھے۔ پردہ کا معقول انتظام تھا غرضکہ یہہ اجتماع اچھا خاصا دلکش تھا۔ عالی جناب نواب غوث یار جنگ بہادر صوبہ دار (صدر مجلس استقبالیہ کمیٹی) اور جناب مولوی محی الدین احمد

صاحب رضوی ایچ ۔سی ۔ایس اول تعلقدار ضلع ہمارے شکریہ کے مستحق ہیں جنھوں نے مقامی عہدہ داران تعلیمات کے ساتھ سرگرم تعاون عمل کیا اور اپنے خلوص و ایثار کا عملی ثبوت دیا ۔ یوں تو سال گذشتہ ہی اس کانفرنس کا انعقاد یہاں عمل میں آجاتا لیکن بعض ناگزیر اسباب کی بنا پر ایسا ممکن نہ ہوسکا ۔ مولوی ذوالفقار علی صاحب حقانی اور رائے شمبھو پرشاد صاحب قابل ستایش ہیں جن کی انتھک کوششوں کی وجہ سے اب کی دفع کانفرنس گلبرگہ شریف میں منعقد ہوسکی ۔ استقبالیہ کمیٹی کی جانب سے مندوبین و شرکاء کانفرنس کی سہولت کے لئے مناسب انتظامات کئے گئے تھے ۔

انجمن مذکور کی کونسل کا پہلا اجلاس بروز دوشنبہ بتاریخ یکم جنوری ۱۹۴۰ عیسوی بوقت گیارہ ساعت زیر صدارت جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم ۔ اے (کنٹب) اسپیشل اسپکٹنگ افسر جوبلی ٹون ہال میں منعقد ہوا ۔ رسمی امور طے پانے کے بعد کانفرنس میں پیش شدنی تحریکات منظور کی گئیں اور سال حال کے عہدہ داران انجمن اور اراکین انتظامی کمیٹی کا انتخاب عمل میں آیا ۔

عالی جناب صدر المہام بہادر تعلیمات دہلی سے دوشنبہ کی رات کو فائز گلبرگہ ہوئے ۔ دوسرے روز صبح آٹھ بجے جناب ممدوح کا منجانب پبلک اسٹیشن پر پرتپاک خیر مقدم کیا گیا اور مسٹر کشن راؤ دیسکھہ نے اہالیان صوبہ کی جانب سے گلپوشی کی عزت حاصل کی ۔ گارڈ آف آنر کے معائنہ کے بعد جو اضلاع کے محفوظ و مخصوص جوانوں پر مشتمل تھا اور جو مولوی سید عبدالحی خاں صاحب مددگار مہتمم پولیس کے زیر نگرانی ترتیب دیا گیا تھا ، صاحب معز ذریعہ موٹر اسٹیشن سے راہی نارمل اسکول ہوئے ۔ جہاں نمائش تعلیمی ترتیب دی گئی تھی ۔ نمائش گاہ کے بیرونی حصہ کو جھنڈیوں سے آراستہ کیا گیا تھا ۔ منتظمین اور عہدہ داران تعلیمات نے عالی جناب صدر المہام بہادر کا استقبال کیا اور اسکوٹ کے گارڈ آف آنر نے سلامی دی ۔ بعد معائنہ گارڈ آف آنر ممدوح الشان نے بہ نفس نفیس نمائش کی رسم افتتاح ادا فرمائی ۔ اکثر نمائشی اشیا تعلیمی نقطہ نظر سے مفید تھیں ، جن کی ترتیب مس جے نندی اور مس ڈورانندی کے

زیر نگرانی سلیقہ سے انجام پائی تھی۔ جناب مولوی محی الدین احمد صاحب رضوی ایچ۔ سی۔ ایس اول تعلقدار ضلع و معتمد نمائش کمیٹی نے نمائش کے انتظامات میں سرگرم حصہ لیا۔

**افتتاحی اجلاس** جلسہ کا آغاز جناب صدر کی گلپوشی سے ہوا جس کے بعد نواب غوث یار جنگ بہادر صدر استقبالیہ کمیٹی نے ایک پُر مغز خطبہ سنایا جو من وعن قارئین کے استفادہ کے لئے کہیں اور شائع کیا گیا ہے۔ آپ کی یہ استدعا کہ والدین کا تعاون اور عوام کی تائید حاصل کی جائے خاص طور پر قابل توجہ ہے۔

مولوی محمد علی صاحب بلگرامی نائب معتمد عمومی انجمن اساتذہ کل حیدرآباد کی رپورٹ کے بعد عالی جناب نواب صدر المہام بہادر تعلیمات نے اُردو میں اپنا بصیرت افروز خطبہ سنایا۔ خطبہ شروع کرنے سے قبل آپ نے ارشاد فرمایا کہ دہلی میں جہاں آپنے اُردو کانفرنس کی صدارت فرمائی تھی ایک خط مہاتما گاندھی کا فارسی رسم الخط میں لکھا ہوا اور دوسرا سرتیج بہادر کا اسی رسم الخط میں وصول ہوا تھا۔ اس لئے یہہ نامناسب معلوم ہوتا ہے کہ اس سلطنت ابد مدت میں جہاں ایک جامعہ ہے اور جس کا ذریعہ تعلیم قومی زبان اُردو ہے، انگریزی زبان میں خطبہ دیا جائے۔

یہہ عالمانہ اور محققانہ خطبہ جو انگریزی زبان میں لکھا گیا تھا اسی اشاعت میں کسی اور جگہ زینت رسالہ ہے۔ جو اپنے اختصار اور حکومت کی تعلیمی پالیسی اور بنیادی انگریزی کے معانی و مقاصد کی نمایاں تفسیر کی وجہ سے بڑی خوبیوں کا حامل ہے۔

اس کے بعد حسب ذیل دو تحریکات پیش ہوئیں۔ اراکین نے مباحثہ میں سرگرم حصہ لیا اور بغلبہ آراء یہہ منظور ہوئیں۔

**تحریکات** (۱) کسی دوسرے سررشتہ میں ملازمین قسم اعلیٰ ایسے چھوٹے چھوٹے مواضعات میں مامور نہیں ہوتے جیسا کہ سررشتہ تعلیمات کے مدرسین، جن میں کمی تنخواہ کی وجہ سے یہ استعداد یا قابلیت نہیں ہوتی کہ اپنی اولاد کو کسی

بڑے مقام پر بھیج کر تعلیم دلاسکیں۔ لہذا اس کانفرنس کی رائے میں مناسب ہوگا کہ ملک سرکار عالی میں "تعلیم اولاد ملازمین سررشتہ تعلیمات" کے نام سے ایک فنڈ کے قیام کا انتظام کیا جائے نیز یتیم و نادار پسماندگان ملازمین سررشتہ تعلیمات کے تعلیمی وظائف و امداد وغیرہ کا انتظام مثل دیگر سررشتہ جات مانند پولیس ریلوے وغیرہ کے اسی فنڈ سے کیا جائے تو مناسب ہے۔ اس فنڈ کے تفصیلی قواعد وضوابط بعد منظوری تحریک ہذا منجانب سررشتہ مرتب کئے جا سکتے ہیں۔

محرک:۔ مولوی آغا محمد احسن صاحب مہتمم تعلیمات ضلع گلبرگہ شریف۔

موئد:۔ مولوی شیخ ابوالحسن صاحب صدر مہتمم تعلیمات صوبہ ورنگل۔

(۲) کانفرنس ہذا سفارش کرتی ہے کہ مثل دیگر بیمہ کمپنیوں کے حیدرآباد اسٹیٹ لائف انشورنس بھی اختیاری مدتی پالیسیاں اجرا کرے۔ یہ پالیسیاں مع منافعہ و بلا منافعہ ہر دو قسم کی ہونی چاہئیں اور ان کی وضعات کا عمل ذریعہ برآورد ماہواری ہوا کرے۔

محرک:۔ مولوی احمد رضا صاحب واسطی مہتمم تعلیمات ضلع بیڑ۔

موئد:۔ مولوی شمس الحسن صاحب زبیری صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ حیلی پورہ اورنگ آباد۔

ازاں بعد مولوی احمد حسین خاں صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ نے "بیسک انگلش" پر ایک مقالہ سنایا۔ آپ نے نفس مضمون پر بحث فرماتے ہوئے اس کے مقاصد و مطالب کو واضح کیا اور ان فوائد پر روشنی ڈالی جو اس کو نارمل انگلش، کے بجائے ابتدائی مدارج میں رائج کرنے سے حاصل ہو سکتے ہیں۔ آپ نے اعتراف کیا کہ وہ ابتداً بیسک کے سخت مخالف تھے مگر اس نظامِ تعلیم کا گہرا مطالعہ کرنے اور مسٹر ہائرس کی جماعتوں میں شرکت کے بعد اس سے آپ کو گہری عقیدت مندی پیدا ہوگئی۔

بعد ازآں مولوی سید محمد اعظم صاحب پرنسپل سٹی کالج نے زبان اُردو جیسے تلفظ

الفاظ اور مذاحیہ انداز میں بعنوان "ضبط مدرسہ" ایک برجستہ تقریر فرمائی جو قارئین کے استفادہ کے لئے اشاعت ہذا میں شائع کی گئی ہے۔

اِس تقریر کے بعد اجلاس کاملہ بوقت بارہ ساعت نہار ختم ہوا۔

## اجلاس دوم

ذیلی کمیٹی تعلیم ثانوی

دو بجے کانفرنس کا دوسرا اجلاس شروع ہوا۔ مولوی محمد حفیظ اللہ صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ پرنسپل ورنگل کالج نے اس ذیلی کمیٹی کی صدارت فرمائی۔ صاحب موصوف اُس ذیلی کمیٹی کے بھی صدر نشین تھے جس نے ثانوی تعلیم پر ایک رپورٹ مرتب کی تھی۔ مسٹر پی۔ اے۔ سبارائو ایم۔ اے۔ یل۔ ٹی۔ مہتمم ٹیچرز ٹرینگ اسکول ورنگل اس کمیٹی کے معتمد تھے۔ جناب صدر کی رائے زنی اور تمہیدی جملوں کے بعد معتمد صاحب نے ایک بسیط رپورٹ پڑھ کر سنائی۔ رپورٹ میں طلبہ کو ان کی مادری زبان میں کافی طور پر تیار ہونے کے بعد جماعت پنجم سے انگریزی کی تعلیم شروع کرنے کا مشورہ دیا گیا ہے۔ اساتذہ کے نام درج رجسٹر کرنے اور ایک تعلیمی دارالتحقیقات کی تشکیل کے لئے بھی رائے دی گئی ہے، مختلف مضامین تعلیم کے تعیّن اور اسکیم اسباق اور اشارات اسباق پر بھی اس میں زور دیا گیا ہے۔ نیز عہدہ دار معائنہ کنندہ کا اُن مدارس میں جہاں وہ معائنہ کے لئے جاتے ہیں اس پر توجہ کرنا کہ اِن باتوں پر کس طرح عمل کیا جاتا ہے ضروری بتلایا گیا ہے۔

چونکہ ایوان کا عام رجحان رپورٹ پر غور و خوض کرنے کا نہیں تھا بلکہ اس کو سال آئندہ تک ملتوی کرنے کا پایا جاتا تھا اس لئے جناب ناظم صاحب تعلیمات کی جانب سے اس نوعیت کی تحریک ہوئی جو بالاتفاق منظور ہوئی۔ بعد کی بحث و تمحیص کے دوران میں اس بات کو واضح کیا گیا کہ عوام کی توجہ سررشتہ کی اس اسکیم پر مرتکز کرائی جائے جس کو سررشتہ نے اس سال نافذ کیا ہے۔ اور یہ کہ اس اسکیم میں جو جو بھی دقتیں ہوں اُن کا بغور مطالعہ کیا جائے قبل اس کے کہ اسکو بدل دینے کا خیال

پیدا ہو۔

ازاں بعد مولوی آفتاب حسن صاحب انسپکٹر سائنس نے بہ زبان اُردو مدارس وسطانیہ کے جدید نصاب سائنس پر تقریر فرماتے ہوئے نصاب کے نمایاں خدوخال کی توضیح کی اور کمرۂ سائنس نمائش گاہ اور باغیچہ کی ضرورت بتائی اور طلبہ کے عملی کام پر زور دیا۔

جلسہ کے برخاست ہونے سے پیشتر مسٹر ایف۔ سی۔ سیتھو مادھو راؤ بی۔ یس۔ سی؛ بی۔ ٹی مددگار نارمل اسکول گلبرگہ نے جماعت ششم کو بیسک انگلش پر ایک سبق دیا۔

اناث کی ذیلی کمیٹی کا انعقاد اس کمیٹی کے ساتھ ساتھ بمقام لیڈیز کلب زیر صدارت مس جے۔ نندی عمل میں آیا۔ تعلیم ریاضی پر مس موصوف نے ایک بصیرت افروز مضمون پڑھا۔

شام کے پانچ بجے اسکاوٹس نے اپنے کرتب کا ایک دلچسپ مظاہرہ کیا جس سے حاضرین محظوظ ہوئے۔ اسی روز سات بجے ٹاؤن ہال میں ایسے فلم دکھائے گئے جو تعلیمی نقطہ نظر سے مفید اور پُراز معلومات تھے۔ حاضرین کی ایک کثیر تعداد نے اس سے استفادہ کیا۔

## اجلاس سوم

**ذیلی کمیٹی تحتانی تعلیم** بتاریخ ۳ جنوری ۱۹۴۲ء روز چہارشنبہ نو ساعت صبح ایک ذیلی جلسہ بصدارت مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی۔ اے؛ ال۔ ٹی مہتمم تعلیمات صوبہ ورنگل بعنوان "تحتانی تعلیم" کالج ہال میں منعقد ہوا مولوی احمد اللہ صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی مہتمم تعلیمات ورنگل نے رپورٹ سنائی

**ذیلی کمیٹی اعادی نصاب** اسی وقت ایک اور جلسہ بصدارت جناب مولوی محمد عثمان صاحب بی۔ اے؛ ٹی۔ ڈی (لندن) مہتمم تعلیمات

صوبہ اورنگ آباد بعنوان " اعادی نصاب" ٹون ہال میں منعقد ہوا۔ جس میں مسٹر جی۔ یس پرکاش راؤ ایم۔ اے؛ ال۔ ٹی معتمد کمیٹی نے انگریزی میں رپورٹ پڑھی۔ اس کا خلاصہ حسب ایمائے صدر مرزا ضیاء الدین بیگ صاحب بی۔ اے؛ بی۔ ٹی ناظر مدارس بلدہ نے بزبان اردو بیان کیا۔ حاضرین نے اس بات کی تائید کی کہ اساتذہ صاحبان کے لئے اعادی نصاب ( رفرشر کورس ) کا آغاز کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ ایک مقرر صاحب نے یہہ تجویز پیش فرمائی کہ صدر مدرس صاحبان مدارس فوقانیہ نیز مہتمم و صدر مہتمم صاحبان کے لئے بھی اس کی تکمیل لازمی قرار دی جائے معتمد صاحب نے جواب دیا کہ بیرون ملک جاکر مختلف نظام تعلیم کے مطالعہ کا موقع ان کے لئے بھی ہے۔ صاحب موصوف نے یہہ بھی واضح فرمایا کہ جملہ مسلمہ مدارس کے اساتذہ صاحبان بھی اس نصاب سے مستفید ہوسکیں گے اور اگر اس اسکیم سے تمام اساتذہ صاحبان متمتع ہوں تو فوراً ان ٹرینڈ اساتذہ کا داخلہ مدارس میں موقوف ہو جائے گا۔ آپ نے ایک ایسی اسکیم مرتب کرنے کی سفارش فرمائی جس کی وجہ سے تمام غیر تربیت یافتہ اساتذہ جو سلک ملازمت میں ہیں چار پانچ سال کی مدت کے اندر ہی اندر ٹرینڈ ہوسکیں۔

اس کے فوراً بعد ایک اور ذیلی جلسہ بصدارت مولوی احمد حسین خاں صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ بعنوان " معذور طلبہ کی تعلیم" منعقد ہوا۔ مولوی توقیر احمد صاحب صدر مدرس مدرسہ کور و کرو گنگ نے بزبان اُردو ایک پر از معلومات تقریر فرمائی اور اس طرح یہہ صبح کا اجلاس بارہ بجے اختتام کو پہونچا۔

**اختتامی اجلاس** زیر صدارت عالیجناب نواب مہدی یار جنگ بہادر ایم۔ اے۔ (آکسن) صدر المہام تعلیمات و فینانس بتاریخ مذکور (۲ تا ۵) ساعت شام منعقد ہوا۔ حاضرین کی تعداد کافی تھی تقسیم انعامات کے بعد مسٹر راما نجا چاری بی۔ اے؛ بی۔ ٹی معتمد نمائش کمیٹی نے اپنی رپورٹ پڑھی اور اس بات کی طرف صحیح طور پر اشارہ فرمایا کہ نمائش کو ایجوکیشنل کانفرنس کا ایک لازمی

جزو ہونا چاہیئے۔ چنانچہ آپ نے عالی جناب صدرالمہام بہادر تعلیمات کی (۱۹۲۸) کی اس تجویز کا ذکر فرمایا جس میں آپ نے کانفرنس اور نمائش کو لازمی طور پر ایک ہی عمارت میں منعقد کرنے کے لئے ہدایت فرمائی تھی۔ من بعد مختلف ذیلی کمیٹیوں کے معتمدین نے اپنی اپنی رپورٹیں جو ذیلی جلسوں میں پیش ہوئی تھیں سنائیں۔

اس کے بعد جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔اے (کنٹب) اسپیشل انسپکٹنگ افسر نے ایک پُر لطف اور بصیرت افروز تقریر بعنوان "معائنہ" فرمائی جو اسی اشاعت میں کسی اور جگہ شائع کی گئی ہے۔

جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کی تقریر کے بعد حسب ذیل تحریک پیش اور بعلیہ آرا منظور ہوئیں۔

**تحریکات** اس کانفرنس کی رائے میں مثل سررشتہ طبابت ایک تعلیمی فلمون کی ٹورنگ سینما کار کا انتظام کیا جائے اور وہ ممالک محروسہ کے مختلف اضلاع کے مدارس کا دورہ کرے۔

محرک:۔ مسٹر کیشولو بی۔اے؛ بی۔ٹی صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ کریم نگر۔

موئد:۔ مسٹر پرکاش راؤ ایم۔اے۔ال۔ٹی اول مددگار مدرسہ فوقانیہ انگریزی چادر گھاٹ۔

اس تحریک کے پیش کرنے میں کافی وقت صرف ہوگیا تھا اور مزید تقریر کا موقع نہیں رہا تھا اس لئے جناب ناظم صاحب نے اس خیال سے کہ صدر کانفرنس کی تقریر کے لئے کافی وقت ملے کوئی تقریر نہیں فرمائی بلکہ آپ نے صرف اس اعلان پر اکتفا فرمایا کہ مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی۔اے، ال ٹی صدر مہتمم تعلیمات کی دعوت کی بنا پر کانفرنس سال آئندہ ورنگل میں منعقد ہوگی۔

**اختتامی تقریر صدر کانفرنس** اختتام پر جناب صدر نے منتظمین کانفرنس کو مبارک باد دیتے ہوئے کانفرنس کی کامیابی پر اظہار طمانیت فرمایا اور خصوصیت سے جناب صوبہ دار صاحب کا شکریہ ادا فرمایا

جن کی انتھک مساعی جمیلہ کی وجہ سے کانفرنس کامیاب ہوسکی۔

نمائش تعلیمی کا ذکر کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ نمائش چھوٹے پیمانے پر منعقد کی گئی اور اس کا معیار بھی اتنا بلند اور اچھا نہ تھا جیسا کہ حیدرآباد میں ہوا کرتا تھا۔ تاہم جدید اسکیم تعلیمی میں ڈرائنگ اور دستکاری کی اہمیت بتاتے ہوئے آپ نے توقع ظاہر فرمائی کہ سال آئندہ نمائش اعلیٰ پیمانہ پر منعقد کی جائے گی۔

ناخواندگی کو کم کرنے اور جہالت کو دور کرنے کے متعلق آپ نے دو تجاویز پیش فرمائیں۔ ایک تو یہ کہ تحتانی تعلیم عام کی جائے دوسرے یہ کہ بالغوں کی تعلیم کا انتظام کیا جائے۔ اس سلسلہ میں آپ نے جدید اسکیم کے تحت جماعت پنجم کو مقبول عام بنانے کے متعلق انتہائی کوشش کرنے کے لئے توجہ دلائی۔

جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کی تقریر کا ذکر کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ معائنہ کے دو خاص مقاصد ہوتے۔ (۱) مدرسہ کو ہدایت دینا (۲) ضروریات مدرسہ کی نسبت عہدہ داران بالا کو توجہ دلانا۔ اچھے معائنہ کنندگان کی نسبت ارشاد ہوا کہ وہ عیب جو نکتہ چین نہیں ہوتے، امتحانات کے بوجھ میں اضافہ نہیں کرتے بلکہ اپنی ہمدردی سے اساتذہ میں اچھا کام کرنے کی صلاحیت پیدا کر دیتے ہیں۔ انہیں چاہیئے کہ اگر اساتذہ کا کوئی اچھا مشورہ ہو تو اس کو خندہ پیشانی سے قبول کرلیں کیونکہ کسی طریقہ کی اثر آفرینی محض اس کے سودمند ہونے پر منحصر ہے۔

اعادی نصاب کو ناگزیر بتلاتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ نارمل اسکولز میں جو تعلیم دی جاتی ہے وہ جدید رحجانات سے عاری ہوتی ہے۔ علاوہ بریں اساتذہ کی ایک کثیر تعداد جو ٹرینڈ ہوتی ہے۔ وہ سب کچھ بھول جاتی ہے۔

کتب خانہ کی اہمیّت کو ظاہر فرماتے ہوئے ارشاد ہوا کہ نظامت تعلیمات میں ایک ایسا مُنظّم کتب خانہ ہونا چاہیئے، جس میں تعلیم سے متعلقہ ایسی جدید کتب ہوں جو اساتذہ معائنہ کنندگان اور دوسرے عہدہ داروں کے لئے مفید و کارآمد ہوں۔

آخر میں فاضل صدر نے فرمایا کہ یوں تو میری خدمات ہمیشہ آپ کے لئے وقف ہیں۔ لیکن مناسب ہو گا کہ آئندہ ایسے حضرات کا صدارت کے لئے انتخاب کیا جائے، جن کا تعلق سررشتہ تعلیمات سے نہ ہو۔ نیز تعلیم کی توسیع اور رائے عامہ کی تربیت کے لئے مستقر صوبہ پر کانفرنسوں کا انعقاد عمل میں لایا جائے۔

**شکریہ** اس کے بعد جناب مولوی ذوالفقار علی صاحب حقانی بی۔اے بی۔ٹی پرنسپل کالج گلبرگہ نے تالیوں کی گونج میں صدر عالی قدر کا شکریہ ادا فرمایا اور جناب صدر نے اعلیٰ حضرت بندگان عالی متعالی کے لئے نعرہ ہائے تحسین تجویز فرماتے ہوئے کانفرنس کے اختتام کا اعلان فرمایا۔

**عصرانہ** اس کے بعد مندوبین کانفرنس، مہمان اور اساتذہ صاحبان پرتکلف عصرانہ میں مصروف ہوئے جو دارالبلد کے قریب کلب میں ترتیب دیا گیا تھا۔

---

# معائنہ مدارس

از

جناب مولوی سید علی اکبر ایم۔اے، (کنٹب) اسپیشل انسپکٹنگ فسر تعلیمات و معتمد مجلس تعلیم ثانوی

**معائنہ کی ضرورت**

جن عہدہ داروں کو مدارس کے معائنہ کے لئے مقرر کیا جاتا ہے، ان کا کام یہہ ہوتا ہے کہ وہ مدارس جاکر اُن کی ضروریات معلوم کریں اور ان کو پورا کرنے کے لئے مناسب کارروائی کریں۔ نیز اُن مدارس کی تعلیمی حالت اور نظم و نسق کا اندازہ کر کے اصلاح کے لئے ضروری مشورہ دیں۔ جہاں تک کہ مدرسہ کی تعلیمی حالت اور نظم و نسق کا تعلق ہے، یہہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر صدر مدرس لائق اور فرض شناس ہے تو پھر معائنہ کی کیا ضرورت ہے۔ معائنہ کی ضرورت اس لئے ہے کہ چونکہ مہتمم یا صدر مہتمم تعلیمات کو متعدد مدارس کا معائنہ کرنا پڑتا ہے؛ وہ ان کے کام میں ربط پیدا کرسکتا ہے اور ایک مدرسہ میں جو تعلیمی تجربہ کامیاب ثابت ہوتا ہے اس کا علم دوسرے مدارس کو کراسکتا ہے۔ اس طرح وہ نئے خیالات اور نئی تحریکات کا حامل ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ تعلیمی معیار کو برقرار رکھنے اور اساتذہ کی ترقی اور تبادلہ وغیرہ کے مسائل کے تصفیہ کے لئے معائنہ ضروری ہے۔

**انسپکٹر مدارس میں کیا صفات ہونی چاہئیں**

معائنہ کرنے والے عہدہ دار کو جو وسیع اقتدار حاصل ہے وہ اس کے ماتحتیں اور خود مدارس کے لئے خطرہ سے خالی نہیں ہے۔ مدرسین کی قسمت اس کے ہاتھ میں ہوتی ہے اور جس طرح وہ مدارس کو بنا سکتا ہے اسی طرح ان کو بگاڑ بھی سکتا ہے۔ اگر اس کی مرضی قانون کے برابر نہ بھی ہو تو صدر مدرس اور مدرسین اس کی مرضی کو قانون کے برابر سمجھتے ہیں جس معائنہ

---

یہہ تقریر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تیسری سالانہ کانفرنس کے موقع پر بمقام گلبرکہ کی گئی۔

کرنے والے عہدہ دار کو اپنے اختیارات کا بھرا ہوتا ہے اس کا اخلاقی اثر مدارس اور ماتحتین پر بہت بُرا پڑتا ہے۔ لہذا سب سے بڑی ضرورت اس بات کی ہے کہ معائنہ کرنے والے عہدہ دار کی حیثیت ایک مشیر کی ہو نہ کہ ایک حاکم کی۔ دوسرے مشورہ دینے کی اس میں صلاحیت بھی ہونی چاہئے۔ جو فرائض اس کے تفویض ہیں ان کے لحاظ سے اس بات کی ضرورت ہے کہ اس کی قابلیت اعلیٰ اور اس کا کلچر وسیع ہو۔ اس میں شک نہیں کہ کوئی معائنہ کرنے والا عہدہ دار نصاب کے جملہ مضامین میں ماہر نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ اسی بنا پر سررشتہ تعلیمات میں علٰحدہ علٰحدہ انسپکٹر سائنس۔ انسپکٹر ڈرائنگ و میانوول ٹریننگ اور انسپکٹر ورزش جسمانی مقرر کئے گئے ہیں۔ لیکن ہر مضمون کے لئے علٰحدہ انسپکٹر مقرر کرنا ممکن ہے اور نہ مناسب۔ اس لئے ہر مہتمم تعلیمات کا جملہ مضامین نصاب سے اس قدر واقف ہونا ضروری ہے کہ وہ اندازہ کر سکے کہ تعلیم ٹھیک ہو رہی ہے یا نہیں اور آیا نصاب مقررہ کی پابندی کی جارہی ہے یا نہیں۔ معائنہ کرنے والے عہدہ دار کا ایک بڑا فرض یہ بھی ہے کہ وہ مدرسین کے طرز تعلیم کی جانچ کرے۔ اس لئے مہتمی تعلیمات پر ایسے اشخاص کا تقرر ضروری ہے جن کو پڑھانے کا تجربہ ہوا ور جو فن تعلیم میں ماہر ہوں؛ ان کا مطالعہ وسیع اور انہیں جدید طریقوں سے واقف ہونا چاہئے۔ اکثر مہتمان تعلیمات کو یہ شکایت ہوتی ہے کہ ان کو دفتری کام اتنا کرنا پڑتا ہے کہ مطالعہ کے لئے وہ وقت نہیں نکال سکتے۔ اس میں شک نہیں کہ مہتمان مدارس پر دفتری کام کا بار بہت زیادہ ہے اور اس کو کم کرنے کی ضرورت ہے۔ تاہم میری رائے میں اگر کسی مہتمم تعلیمات کو تعلیم سے حقیقی دلچسپی ہو تو وہ تھوڑا بہت وقت تعلیمی کتابوں اور رسالوں کے پڑھنے کے لئے نکال سکتا ہے۔ مہتمم تعلیمات میں تخیل کا مادّہ بھی ہونا چاہئے۔ اسکو لکیر کا فقیر نہیں ہونا چاہئے۔ جو صدر مُدرسین نئے تجربے کریں ان کی حوصلہ افزائی کرنی چاہئے اور مقامی حالات اور ضروریات کے لحاظ سے مقررہ قاعدوں کے خلاف عمل کرنے کی اجازت دینی چاہئے۔ نکتہ چینی ضروری ہے۔ لیکن محض نکتہ چینی کافی نہیں ہے۔ مثلاً کسی مُدرس کے متعلق یہ

کہہ دینا کہ اس کا طریقہ تعلیم نا قابل اطمینان ہے، درست نہیں۔ مہتمم کو یہ بھی بتانا چاہیئے کہ اس میں کیا نقص ہے اور اس کی اصلاح وہ کس طرح کر سکتا ہے۔ معائنہ کے وقت مہتمم کا طرز عمل دوستانہ اور اس میں مزاج کا مادّہ ( Senes of Humour ) بھی ہونا چاہیئے۔

۱۹۲۷ء میں جب میں امپیریل ایجوکیشن کانفرنس میں شرکت کے لئے جناب مولوی محمد حسین صاحب جعفری کے ہمراہ گیا تھا، مجھے انگلستان کے مہتمان مدارس کے معائنہ کا طریقہ دیکھنے کا اشتیاق تھا۔ چنانچہ میں بورڈ آف ایجوکیشن کے ایک انسپکٹر کے ہمراہ چند مدارس کو گیا۔ میں دو تین باتوں سے بہت متاثر ہوا۔ پہلے تو یہ کہ اسٹاف کی موزونیت اور صدر مدرس کی شخصیت کی وجہ سے انسپکٹر کا کام بہت ہلکا ہو جاتا ہے۔ اور اس کو وہ چھان بین اور دررسری نہیں کرنی پڑتی جو ہندوستان کے مہتمان تعلیمات کو کرنی پڑتی ہے اور اس کو تعمیری کام کرنے کا پورا موقع ملتا ہے۔ دوسرے یہ کہ انسپکٹر اور صدر مدرسین کے باہمی تعلقات بالکل برابری کے ہوتے ہیں۔ نہ تو انسپکٹر اپنے کو افسر بالا دست اور نہ صدر مدرس اپنے کو ماتحت سمجھتا ہے۔

**معائنہ اور امتحان** معائنہ کرنے والے عہدہ داروں کے فرائض کی صراحت سررشتہ تعلیمات کے کوڈ میں کی گئی ہے۔ میں اپنی تقریر میں کوڈ کے صرف چند اہم دفعات کی جانب آپ کی توجہ مبذول کراؤں گا۔ کوڈ میں یہ بتایا گیا ہے کہ مدارس کی تنقیح کے دو اہم اجزا ہیں یعنے معائنہ اور امتحان۔ ایک مدت تک معائنہ اور امتحان میں کوئی تمیز نہیں کی جاتی تھی اور عام طور پر یہ سمجھا جاتا تھا کہ معائنہ کرنے والے عہدہ داروں کا کام بس یہی ہے کہ وہ بچوں کا امتحان لیں۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ جب میں مدرسہ عالیہ کے طبقہ تحتانیہ میں تعلیم پاتا تھا، مسٹر ایڈورڈز جو اس وقت بلدہ کے صدر مہتمم تھے ہمارا سالانہ امتحان لینے ہر تعلیمی سال کے آخر میں آیا کرتے تھے۔ اونچی جماعت میں ترقی کا انحصار صدر مہتمم کے امتحان کے نتیجہ پر موقوف ہوتا تھا۔ اب تک بڑودہ کے مدارس پرائمری میں یہ طریقہ جاری ہے۔ محض طلبہ کا

امتحان سے کہ ہم کسی مدرسہ کی حالت اطمینان بخش ہونے یا نہ ہونے کے متعلق رائے قائم نہیں کر سکتے۔ طلبہ کا امتحان صرف اِس حد تک لینا چاہئے کہ مدرسہ کی تعلیم کے معیار کے متعلق ہم کوئی عام رائے قائم کر سکیں۔ امتحان کے ساتھ معائنہ نہایت ضروری ہے۔ معائنہ میں ایسے اہم امور جیسے کہ مکان کی موزونیت۔ فرنیچر و آلات تعلیمی، دفتر مدرسہ۔ کتب خانہ۔ جماعتوں کی ترتیب و تنظیم۔ نظام الاوقات۔ ڈسپلن۔ اسٹاف کی موزونیت۔ مدرسین کا طرز تعلیم۔ طلبہ کی صحت جسمانی۔ تعلیم صفائی تعلیم جسمانی۔ میدانی کھیل اور دیگر زائد از نصاب مصروفیات۔ صدر مدرس اور مددگاروں میں تعاون اور مدرسہ سے والدین کا تعاون۔ شامل ہیں۔ ان امور کی تشریح اور توضیح کی جائے تو میری تقریر بہت طول طویل ہو جائے گی۔ البتہ چند اہم باتوں مثلاً ڈسپلن۔ اسٹاف۔ طرز تعلیم اور زائد از نصاب مصروفیات پر طریقہ معائنہ کے ضمن میں میں اپنے خیالات عرض کروں گا۔

**طریقہ معائنہ** جو اشخاص کے دراست سے نظارت میں منتقل ہوتے ہیں۔ ان کو عموماً پڑھانے کا بہت شوق ہوتا ہے چنانچہ جب وہ کسی مدرسہ کے معائنہ کے لئے جاتے ہیں تو وہ طلبہ کا امتحان لینے اور جن سوالات کا وہ جواب نہ دے سکیں ان کو سمجھانے میں اتنے منہمک ہو جاتے ہیں کہ دوسرے اہم امور کی تنقیح کے لئے ان کے پاس وقت باقی نہیں رہتا۔ مجھے یاد ہے کہ جب میں نظام کالج سے اس صوبہ کی صدر مہتمی پر منتقل ہوا تو مدارس کے معائنہ کے وقت مجھے بھی اُن مضامین میں سبق دینے کا شوق تھا جن میں مجھے دلچسپی تھی۔ معائنہ کرنے والا افسر محض مدرسین کی رہبری کے لئے نمونہ کا سبق دے سکتا ہے۔ قلت وقت کے باعث راست طلبہ کو کوئی فائدہ نہیں پہونچا سکتا۔ بعض مہتمم صاحبان اور ناظر صاحبان کے معائنہ کا یہ طریقہ ہوتا ہے کہ وہ نیچے کی جماعت سے شروع کر کے سلسلہ سے ہر ایک جماعت میں جا کر بیٹھ جاتے ہیں اور سوالات کے ذریعہ سے مختلف مضامین میں طلبہ کا زبانی اور تحریری امتحان لیتے ہیں اور حسب ضرورت مدرسین متعلقہ کو

طلب کر کے اُن سے درس بھی دلواتے ہیں۔ اس طریقہ سے مدرسہ کے تعلیمی معیار کا ممکن ہے اندازہ لگایا جا سکے۔ لیکن نہ تو طلبہ کے ڈسپلن اور نہ مدرسین کے طرزِ تعلیم کے متعلق کوئی صحیح رائے قائم کی جا سکتی ہے۔ بہ حیثیت صدر مہتمم کئی سال کے تجربہ کے بعد میں نے معائنہ کا جو طریقہ اپنی حد تک مفید پایا، اس کو میں بیان کئے دیتا ہوں کسی مدرسہ کے معائنہ سے پہلے اس کی کتاب الرائے اور خصوصاً سابقہ رپورٹ معائنہ کو پڑھ کر مدرسہ کے حالات معلوم کر لینا چاہیئے تاکہ معائنہ کے وقت وہ امور انسپکٹر کے پیش نظر رہیں، جن کی تنقیح خاص طور پر ضروری ہے۔ اور رپورٹ معائنہ میں وہ پچھلے معائنوں کی رپورٹوں سے تسلسل اور ربط قائم کر سکے، جو نہایت ضروری ہے۔ اگر سابقہ رپورٹ آپ ہی کی لکھی ہوئی ہو تو معائنہ سے پہلے اس کے پڑھنے سے آپ کی یاد تازہ ہو جائے گی۔ افتتاح مدرسہ سے چند منٹ پیشتر مدرسہ پہنچ کر عمارت۔ فرنیچر اور آلات تعلیمی کا معائنہ کیا جائے اور ضروریات مدرسہ کے متعلق صدر مدرس سے تبادلہ خیالات کیا جائے۔ اس کے بعد ٹائم ٹیبل کی تنقیح کی جائے اور پھر اُس کی مدد سے اپنے معائنہ کا پروگرام تیار کیا جائے اور اس میں نوٹ کیا جائے کہ ہر پیریڈ میں کن جماعتوں کا معائنہ کیا جائے گا اور کن مضامین میں یہ ممکن نہیں اور نہ اس کی ضرورت ہے کہ ہر جماعت کی جانچ جملہ مضامین میں کی جائے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ سب مدرسین کا کام دیکھا جائے۔ ٹائم ٹیبل کے لحاظ سے پروگرام تیار کرنے میں دو بڑے فائدے ہیں۔ ایک تو یہ کہ معائنہ سے مدرسہ کے کام میں حرج کم ہو گا اور دوسرے یہ کہ جس قدر وقت مہتمم کے پاس معائنہ کے لئے ہے اُس سے وہ زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھا سکے گا۔ جس سے اس کو مدرسہ کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے اور اصلاح کے لئے مفید مشورہ دینے میں سہولت ہو گی۔

اسمبلی کے بعد جب طلبہ اپنی اپنی جماعتوں میں چلے جائیں صدر مدرس کے ہمراہ مہتمم جماعتوں کا ایک چکر لگائے۔ پہلے سے مدرسین کو تاکید کر دی جائے کہ

وہ اپنا کام جس طرح روزانہ انجام دیتے ہیں اُسی طرح انجام دیں۔ تمام جماعتوں کا گشت لگانے اور عمارت کی موزونیت اور صفائی اور فرنیچر۔ ڈسپلن نیز طلبہ کی صفائی کے متعلق عام رائے قائم کر لینے کے بعد مہتمم اپنے ٹائم ٹیبل کے مُطابق معائنہ شروع کرے۔

ہر جماعت میں حسب ذیل امور کا خاص طور پر لحاظ رکھنا چاہیئے۔

(۱) مدرسین متعلقہ کا طرز تعلیم اور ان کے اشارات اور اسباق کا اسکیم۔

(۲) جماعت کی تعلیمی حالت (۳) طلبہ کا تحریری کام (۴) جماعت کا ڈسپلن۔

مدرسین کے طرز تعلیم کی جانچ کرنے کا بہترین طریقہ یہہ ہے کہ مہتمم تعلیمات ورانڈے میں کھڑا ہو کر کمرہ جماعت کے دریچہ یا دروازہ میں سے دیکھے کہ کس طرح تعلیم دی جارہی ہے۔ اس کے بعد جماعت میں داخل ہو کر پہلے اُسی دن کے سبق پر طلبہ سے سوالات کئے جائیں تاکہ معلوم ہوسکے کہ سبق کے ذہن نشین کرانے میں مدرس کو کس حد تک کامیابی ہوئی ہے اور تاریخ معائنہ تک جتنا مضمون پڑھایا گیا ہے اس حد تک وہ طلبہ کے ذہن نشین ہوا ہے یا نہیں۔ پچھلے اسباق پر بھی سوالات کئے جائیں یہہ بھی دیکھنا ضروری ہے کہ پروگرام تعلیم کے لحاظ سے نصاب کا جس قدر حصہ ختم ہونا چاہیئے ختم ہوا ہے یا نہیں. طلبہ سے جو سوالات کئے جائیں وہ ایسے ہوں کہ اوسط قابلیت کے لڑکے بھی جواب دے سکیں۔ اور ان کا تعلق محض حافظہ سے نہیں بلکہ سمجھ سے بھی ہو تاکہ معلوم ہو سکے کہ مدرس متعلقہ نے طلبہ کو غور و فکر کرنے کی تربیت بھی دی ہے یا نہیں۔ سوال کرتے وقت مہتمم کا طرز عمل ایسا ہونا چاہیئے کہ طلبہ مرعوب نہ ہو جائیں۔ بعض مضامین مثلاً ریاضی۔ انگریزی اور دیگر السنہ میں کمپوزیشن کی حد تک طلبہ سے تحریری جوابات حاصل کرنا ضروری ہے۔ سوالات ایسے ہوں کہ ایک طرف طلبہ کی استعداد معلوم ہوسکے اور دوسری طرف وہ جلد سے جلد جواب دے سکیں۔ طلبہ جب تحریری کام میں مصروف رہتے ہیں اس وقت معائنہ کرنے والے افسر کو اُن کے ہوم ورک کی کاپیوں کو دیکھنے کا اچھا موقع ملتا ہے۔

ان کاپیوں کے دیکھنے سے مُدرسین متعلقہ کے کام کا اندازہ کرنے میں بڑی مدد ملتی ہے۔ اس کے علاوہ یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ کتب خانہ سے طلبہ کس حد تک استفادہ کرتے ہیں اور ان کو مطالعہ کی ترغیب اور تحریض دلانے کے لئے کیا تدابیر اختیار کی گئی ہیں۔

عام طور پر ہمارے مدارس میں ایک بڑا نقص یہ ہے کہ تعلیم کو عملی زندگی سے مربوط کرنے کی بہت کم کوشش کی جاتی ہے۔ مہتمم مدارس کے فرائض میں ایک اہم فرض یہ ہے کہ وہ مقامی حالات سے واقفیت پیدا کر کے اپنے وسیع تجربہ اور معلومات کی بنا پر اس بارے میں صدر مدرسین کو مفید مشورہ دے۔ مثلاً اس کو یہ دیکھنا چاہیئے کہ مختلف مضامین مثلاً نیچر اسٹڈی۔ تاریخ۔ جغرافیہ۔ ڈرائنگ اور حساب کی تعلیم میں طلبہ کے ماحول کا لحاظ کیا جاتا ہے یا نہیں۔ نیچر اسٹڈی کے جو اسباق جماعت کے کمرے میں دئے جاتے ہیں ان کو باغبانی سے کس حد تک مربوط کیا جاتا ہے۔ ڈرائنگ کی تعلیم میں کس حد تک باغ مدرسہ سے کام لیا جاتا ہے۔ تعلیمی سیاحت کے ذریعہ تاریخ۔ جغرافیہ اور نیچر اسٹڈی کی تعلیم کے لئے مدرسہ کے باہر جو مواقع ہیں اُن سے استفادہ کیا جاتا ہے یا نہیں اس کے ساتھ مہتمم تعلیمات کو یہ بھی دیکھنا چاہیئے کہ مختلف جماعتوں میں ایک ہی مضمون پڑھانے والے مدرسین میں اتحاد عمل ہے یا نہیں نیز مختلف مضامین میں ارتباط پیدا کرنے کی کس حد تک کوشش کی جاتی ہے۔ بالاتر جماعت میں طلبہ کو کس اصول کے تحت ترقی دی جاتی ہے نیز تحتانیہ جماعتوں میں کس حد تک تضییع اور جمود ہے اور اس کے وجوہ کیا ہیں۔

طلبہ کی صحت جسمانی اور تعلیم صفائی کے متعلق بھی مہتمم تعلیمات مفید مشورہ دے سکتا ہے۔ ایک اور امر جس کی جانب اس کو خاص توجہ مبذول کرنا چاہیئے مدرسہ کا ڈسپلن ہے۔ دو تین روز کے معائنہ میں مدرسہ کے ڈسپلن کے متعلق صحیح رائے قائم کرنا مشکل ہے۔ عموماً معائنہ کے وقت مدرسین سے زیادہ طلبہ پر رعب طاری رہتا ہے۔ وہ نہایت خاموش رہتے ہیں اور نہ صرف مہتمم مدارس بلکہ اپنے اساتذہ کے ساتھ بڑے

ادب سے پیش آتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ اکثر مدارس کے معائنہ کی رپورٹوں میں ڈسپلن کے متعلق کوئی شکایت نہیں ہوتی اچانک معائنہ کے موقع پر ڈسپلن کی حالت معلوم کرنے میں آسانی ہوتی ہے۔ لیکن اگر پہلے سے مدرسہ کو معائنہ کی اطلاع بھی دی گئی ہو تو تجربہ کار مہتمم تعلیمات کے پاس ڈسپلن کا اندازہ کرنے کے بہت سے طریقے ہیں۔ مثلاً وہ دیکھتا ہے کہ جماعت بدلتے وقت یا وقفہ میں طلبہ کا طرزِ عمل کیسا رہتا ہے جواب دیتے وقت وہ کس طرح کھڑے ہوتے ہیں اور جواب دینے یا نہ دے سکنے کے بعد بیٹھ جاتے ہیں یا وقت واحد میں متعدد لڑکے کھڑے ہوتے ہیں نیز تحریری کام کرتے وقت ایک دوسرے کی مدد لینے کی تو کوشش نہیں کرتے۔ مدرسہ کے رجسٹر اعلان اور طلبہ کی کاپیوں سے بھی ڈسپلن کا پتہ چلایا جاسکتا ہے۔ شام کو کھیل کے میدان پر ڈسپلن کا اندازہ کرنے کا مزید موقع ملتا ہے۔

طلبہ کو عملی زندگی کے لئے تیار کرنے اور ان کے کردار کی تعمیر میں میدانی کھیلوں اور دیگر زائد از نصاب مصروفیات مثلاً انجمن مباحثہ اور اسکاوٹنگ کو جو اہمیت حاصل ہے، اس سے آپ سب حضرات واقف ہیں۔ جو زائد از نصاب مصروفیات کسی مدرسہ میں رائج ہیں، اُن کی اصلاح اور ترقی کے متعلق مشورہ دینے کے علاوہ مہتمم تعلیمات کو چاہیئے کہ یہ غور کرے کہ مقامی حالات کے لحاظ سے کوئی اور ایسی زائد از نصاب مصروفیات ہیں جن کا انتظام مدرسہ میں ممکن ہے۔

کسی مدرسہ کی کامیابی کا انحصار زیادہ تر صدر مدرس کی شخصیت اور عملہ مدرسین کی موزونیت اور فرض شناسی پر ہوتا ہے اور مہتمم تعلیمات کا اہم ترین فریضہ بھی یہی ہے کہ وہ مدرسین کی کارگذاری کی جانچ کرکے اصلاح کے لئے ان کو مشورہ دے اور اگر اسٹاف موزون نہ ہو تو اس میں ردوبدل کے لئے فوری کارروائی کرے سب سے پہلے تو اس کو یہ اطمینان کرلینا چاہیئے کہ صدر مدرس بلحاظ شخصیت اور قابلیت اپنی خدمت کا اہل ہے یا نہیں۔ صدارت کے لئے اس کی موزونیت کے متعلق رائے قائم کرنے سے پہلے یہ معلوم کرنا چاہیئے کہ اس کا طرزِ عمل

مدرسین طلبہ اور طلبہ کے اولیاء کے ساتھ کیسا ہے۔ آیا مدرسین اور طلبہ پر اس کا اخلاقی اثر اچھا ہے یا نہیں اور وہ مدرسین کا تعاون کس حد تک حاصل کرتا ہے اور طرز تعلیم۔ ڈسپلن اور دیگر امور میں وہ اپنے مددگاروں کی کس حد تک رہبری کرتا ہے۔ فن تعلیم میں صدر مدرس کی مہارت معلوم کرنے کا ایک طریقہ تو یہہ ہے کہ اس کو اپنی جماعت میں درس دیتے ہوئے دیکھا جائے اور دوسرا طریقہ یہہ ہے کہ جن مدرسین کا طرز تعلیم مہتمم کے معائنہ میں نا قابل اطمینان پایا جائے ان کے متعلق صدر مدرس سے دریافت کیا جائے کہ اس کی رائے میں ان مدرسین کے طرز تعلیم میں کیا نقائص ہیں۔ رجسٹر داو وسند کتب کی تنقیح سے پتہ چلایا جاسکتا ہے کہ صدر مدرس اور دیگر مدرسین اپنے مفوضہ مضامین اور فن تعلیم میں اپنی قابلیت کو بڑھانے کے لئے کس حد تک کوشش کر رہے ہیں۔ اور کام میں دلچسپی کا پتہ رجسٹر حاضری مدرسین کی تنقیح سے بھی چلایا جاسکتا ہے۔ میری رائے میں جو مدرسین ہر سال محض استحقاق کی بنا پر پورے پندرہ دن کی رخصت اتفاقی سے استفادہ کرتے ہیں وہ عموماً فرض شناس نہیں ہوتے۔ مدرسین کو ہدایات دینے کے لئے مدارس میں عموماً جو رجسٹر رکھا جاتا ہے اس سے نہ صرف صدر مدرس بلکہ مددگاروں کی کارگذاری کے متعلق بہت کچھ معلومات حاصل کی جاسکتی ہیں۔

طریق تعلیم کے متعلق اختلاف رائے بھی ہو سکتا ہے۔ یہہ ضروری نہیں ہے کہ جو طریقہ تعلیم مہتمم تعلیمات مفید سمجھتا ہے وہی مفید ہو۔ اسی بنا پر کوڈ میں ہدایت دی گئی ہے کہ طریقہ ہائے تعلیم کے متعلق اظہار رائے میں احتیاط سے کام لیا جائے اور ان طریقوں کے متعلق ان کے نتائج کی روشنی میں رائے قائم کی جائے۔ تعلیم دینے میں جدت و آزادی فکر سے کام لینے والا مدرس اور عام طور پر مسلمہ طریق ہائے تعلیم کی پابندی کرنے والا مدرس دونوں اس بات کے مستحق ہیں کہ ان کی یکساں حوصلہ افزائی کی جائے۔ ایک اور نہایت ہی ضروری اور مفید ہدایت جو کوڈ میں دی گئی ہے، یہہ ہے کہ معائنہ کے دوران میں عہدہ داران معائنہ کنندہ

اس طرح پر کام کریں کہ ان کا طرز عمل مدرسین کے لئے ایک نمونہ کا کام دے۔ وہ مدرسین اور طلبہ کے احساسات اور جذبات کا اُتنا ہی خیال رکھیں جتنا اپنے وقار کا۔ بعض مہتمم صاحبان کا طرز عمل ایسا ہوتا ہے کہ ان کے معائنہ کی خبر سُن کر نہ صرف مدرسین بلکہ طلبہ میں تھرتھری پیدا ہو جاتی ہے۔ برخلاف اس کے بعض ایسے بھی مہتمماں ہیں جن کی آمد کے مُدرسین اور طلبہ مشتاق رہتے ہیں۔ چنانچہ انگلستان کے ایک مدرسہ کا واقعہ ہے کہ مہتمم کے معائنہ کے بعد ایک جماعت کے طلبہ کو معائنہ پر مضمون لکھنے کے لئے کہا گیا تو ایک لڑکے نے لکھا کہ مجھے انسپکٹر صاحب بہت پسند ہیں کیوں کہ جو بھی جواب دیا جائے اس پر وہ خوش ہو جاتے ہیں خواہ وہ صحیح ہو یا غلط۔

صدر مدرس کے کام پر کسی اور کے روبرو اور مددگاروں کے کام پر بجز صدر مدرس کے اور کسی کے سامنے نکتہ چینی نہ کی جائے۔ کسی جماعت کے معائنہ کے بعد ہی اگر مدرس متعلقہ کو کسی نقص کی جانب توجہ دلانا مقصود ہو تو تھوڑی دیر کے لئے جماعت کے باہر طلب کرکے اس سے گفتگو کی جاسکتی ہے۔ مہتمم کا کام صرف یہی نہیں ہے کہ نکتہ چینی کرے بلکہ جو مدرسین اچھا کام کریں ان کی حوصلہ افزائی بھی کرے۔ چونکہ مہتمم کی رائے پر مدرسین کی ترقی، تنزل اور تبادلہ کا انحصار ہوتا ہے اس لئے ان کے کام کے متعلق رائے قائم کرنے میں مہتمم کو کبھی عجلت نہیں کرنی چاہیئے۔ صدر مدرس کو روزانہ اپنے مددگاروں کا کام دیکھنے کا موقعہ ملتا ہے اور وہ اُن سے پوری طرح واقف ہوتا ہے۔ اس لئے اس کی رائے کو ہمیشہ وقعت دینی چاہیئے اور مدرسین کے حالات صدر مدرس سے دریافت کرنے کے بعد اُن کے متعلق مہتمم کو اپنی رائے قائم کرنی چاہیئے۔

دوران معائنہ جو باتیں نوٹ کی جاتی ہیں اُن سب کا رپورٹ معائنہ میں اظہار ممکن ہے اور نہ ضروری۔ علاوہ بریں اکثر اوقات معائنہ کے بعد فوراً رپورٹ لکھنے کا موقعہ نہیں ملتا۔ اس لئے ختم معائنہ پر مدرسین کو جمع کرکے ایسے امور کے

متعلق جن کا تعلق صرف صدر مدرس ہی سے نہیں ہے بلکہ عام طور پر سب مدرسین سے ہے بالمشافہہ ضروری ہدایات دینا مفید ہوتا ہے۔ اس کانفرنس میں مُدرسین کو اپنی شکایات کے اظہار کا موقعہ بھی دینا چاہئیے۔ مُدرسین سے اس طرح تبادلہ خیالات کرنے کے بعد مدرسہ کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے میں مہتمم تعلیمات کو بڑی مدد ملتی ہے۔

تفصیلی معائنہ کے لئے بہترین زمانہ اوائل آبان سے اوائل بہمن اور وسط اسفندار سے اوائل اردی بہشت تک ہے۔ آغاز سال تعلیمی پر معائنہ کیا جائے تو تعلیمی حالت کا صحیح اندازہ نہیں لگایا جا سکتا البتہ یہہ معلوم کیا جا سکتا ہے کہ مدرسہ کی ضروریات کیا ہیں اور اس کا نظم ونسق کیسا ہے۔ سال تعلیمی کا آخر زمانہ معائنہ کے لئے اس لئے مفید نہیں ہے کہ اس وقت طلبہ مقررہ کورس ختم کرکے سالانہ امتحان کی تیاری میں مصروف رہتے ہیں۔ معائنہ دو قسم کا ہوتا ہے اچانک اور تفصیلی۔ اچانک معائنہ زیادہ دلچسپ ہوتا ہے اور بعض مدارس کے لئے یہہ ضروری بھی ہے تفصیلی معائنہ کے لئے کوڈ کے لحاظ سے کم ازکم دو ہفتہ قبل تاریخ معائنہ کی اطلاع دی جانی چاہئیے۔ اگر کوئی مہتمم اپنے معائنہ سے کوئی فائدہ بھی نہ پہنچا سکے تو معائنہ کے لئے جو تیاری کی جاتی ہے وہ مدرسہ کے لئے بہت مفید ثابت ہوتی ہے لیکن مہتمم کو چاہئیے کہ صدر مدرسین کو معائنہ کے موقع پر نمائشی کاموں سے روکے۔ معائنہ کے بعد مہتمان تعلیمات کو پھولوں کے ہار پہنانے کی رسم تو اب عموماً موقوف ہوگئی ہے۔ لیکن اب بھی اکثر مدارس میں اسکوٹس کے گارڈ آف آنر کا انتظام کیا جاتا ہے اور مدرسہ کی پہاٹک پر خوش آمدید اور (wel come) بلکہ (wel come) لکھ کر سرخ کپڑا لگایا جاتا ہے۔

آج کل ہندوستان میں مہتمان مدارس کی ذمہ داریاں بہت بڑھ گئی ہیں۔ اس کی ایک وجہ تو یہہ ہے کہ جیسا کہ کل میرے محترم دوست مولوی سید محمد اعظم صاحب نے ڈسپلن پر تقریر کرتے ہوئے فرمایا ملک میں جو سیاسی بے چینی عام طور پر پھیلی ہوئی ہے اس کا اثر مدارس پر پڑ رہا ہے اور مدارس کے ڈسپلن کا مسئلہ بہت اہم ہوگیا ہے۔

مہتمان مدارس کا فرض صرف یہی نہیں ہے کہ جب کبھی کسی مدرسہ کی فضا مکدّر ہو جائے تو تحقیقات کر کے خاطیوں کے لئے سزا تجویز کریں بلکہ ان کا یہ فرض ہے کہ مُدرسین دوسرے سررشتہ جات خصُوصاً سررشتہ مال کے عہدہ داروں و نیز رعایا کا تعاون حاصل کر کے ایسے تدابیر اختیار کریں کہ مدارس سیاسی اور فرقہ وارانہ تحریکات کے زہریلے اثرات سے محفوظ رہیں۔ اس میں کامیابی اُسی وقت ہوسکتی ہے جب کہ وہ خود اپنا توازن قائم رکھیں اور ان کا طرز عمل بالکل غیر جانب دارانہ ہو۔ مہتمان کی ذمہ داریوں میں اضافہ کی دوسری وجہ یہ ہے کہ حالات میں تبدیلی کے ساتھ ہندوستان کے مختلف صوبوں اور ریاستوں میں نئی نئی تعلیمی اسکیمیں نافذ کی جارہی ہیں اور نئے نئے تعلیمی تجربے کئے جارہے ہیں۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں پرائمری تعلیم اور ثانوی تعلیم کی اسکیمات کی کامیابی کا بہت کچھ انحصار مہتمان پر ہے۔ نصاب بالکل بدل گیا ہے۔ پرائمری تعلیم کی حد تک جماعت پنجم بالکل ایک نیا تجربہ ہے اور ثانوی تعلیم کے نصاب میں بعض مضامین امتحانی اور بعض غیر امتحانی رکھے گئے ہیں۔ صرف معائنہ کے ذریعہ اس امر کی نگرانی کی جاسکتی ہے کہ غیر امتحانی مضامین کی جانب مدارس میں کافی توجہ کی جاتی ہے یا نہیں طبقہ ادنیٰ ثانوی میں بعض اہم مضامین مثلاً ابتدائی سائنس۔ ڈرائنگ۔ باغبانی اور مینول ٹریننگ غیر امتحانی ہیں۔ اگر ان مضامین سے غفلت برتی گئی تو جدید اسکیم کا حقیقی مقصد فوت ہو جائے گا۔

بہرحال مہتمم تعلیمات کے فرائض نہایت نازک ہیں لیکن ان فرائض میں سب سے زیادہ مشکل اور اہم کام معائنہ مدارس کا ہے۔ تین گھنٹہ کے معائنہ میں جو جسمانی اور دماغی بار ہوتا ہے وہ چھ گھنٹہ کے دفتری اور انتظامی کام میں نہیں ہوتا۔ لیکن جو مہتمان اپنے فرائض کو حقیقی دلچسپی سے انجام دیتے ہیں اور جن کو اپنے ملک کے نونہالوں سے سچی ہمدردی ہوتی ہے، وہ اس بار کو محسوس نہیں کرتے اور اپنے کام کو اس قسم کے جذبہ سے انجام دیتے ہیں جیسا کہ ایک مشنری اپنے کام کو انجام دیتا ہے۔

# ضبط مدرسہ*

اقتباس

از

تقریر جناب مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم۔ اے (کنٹب) پرنسپل سٹی کالج بلدہ

صدر عالی قدر خواتین و حضرات!

میرے ذمہ جس عنوان پر تقریر کرنا طے ہوا ہے وہ یعنی "ضبط مدرسہ" بادی النظر میں ایک آسان پیش پا اُفتادہ سا مضمون معلوم ہوتا ہے لیکن غور کیا جائے تو ضبط مدرسہ کے خیال سے ذہن میں اس کے مختلف مفہوم پیدا ہوتے ہیں اور ہم سوچنے لگتے ہیں کہ ضبط کے ان مختلف پہلوؤں میں کس کو اہمیت دی جائے۔ الغرض نئے نئے خیالات جو ذہن میں پیدا ہوتے ہیں اُن کے پیش نظر ہم پھر یہہ غور کرنے لگتے ہیں کہ ان کو مختلف حالات میں کیوں کر برقرار رکھا جائے۔

ضبط مدرسہ کے متعلق عام نظریوں سے اصول تعلیم کی کتابیں بھری پڑی ہیں اور یہہ سمجھا جا سکتا ہے کہ اساتذہ کی اس کانفرنس میں مدرس صاحبان کے روبرو جو ضبط مدرسہ سے متعلق تعلیمی نظریوں سے واقف ہیں یہہ بتلانے کی ضرورت نہیں کہ اصولی اور عملی طور پر مدرسہ میں ضبط کیونکر قائم رکھنا چاہیئے۔

**ضبط مدرسہ کی جانچ کا ایک عملی طریقہ**

اس موقع پر میں ضبط مدرسہ سے متعلق اولاً چند ایسی عام باتیں بتلانا چاہتا ہوں جو میرے زمانۂ طالب علمی کے ذاتی تجربات پر مبنی ہیں۔ اس قسم کے واقعات آپ حضرات کو بھی پیش آچکے ہوں گے۔

آپ اس خیال سے متعجب نہ ہوں کہ زمانہ طالب علمی کے تجربوں سے بحیثیت صدر مدرسہ یا مدرس کیا استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ میرا خیال ہے کہ اگر ہم اپنے ابتدائی

---

* یہہ تقریر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تیسری سالانہ کانفرنس کے موقع پر بمقام گلبرگہ کی گئی۔

مدارج تعلیمی پر غور کریں اور اس کو ذہن میں لانے کی کوشش کریں کہ بحیثیت طالب علم ہماری ابتدائی تعلیم کس مدرسہ میں ہوئی، وہاں کا ماحول تعلیمی کیسا تھا اور عام فضا کیا تھی؛ اُس مدرسہ کے اساتذہ صاحبان کن اصول پر تعلیم دیا کرتے تھے اور ان تمام باتوں کے ذہنی اعادہ کے بعد اس امر کا محاسبہ کریں کہ اُس مدرسہ کے متعلق ہمارے عام تاثرات اِس وقت خوشگوار ہیں یا پریشان کن۔ آیا ہم کو اِن تاثرات پر فخر و ناز ہے یا اُن کو ہم اپنی زندگی کا ایک تلخ تجربہ سمجھتے ہیں۔ الغرض اس طرح اگر ہم اپنے دَورِ طالب علمی پر ایک نظر باز پسیں ڈال کر یہہ سمجھنے کی کوشش کریں کہ بحیثیت طالب علم ہم کس طریقۂ عمل کو اچھا سمجھتے تھے اور کس کو بُرا تو بحیثیت صدر مدرسہ یا مدرس ہم کو اپنے طالب علموں کے رجحانات طبعی کے سمجھنے میں آسانی ہوگی اور انہی رجحانات کا صحیح احساس قیام ضبط کا ایک کامیاب گُر ہے۔

**دَورِ طالب علمی کے متعلق میرے ذاتی تاثرات۔** میرے تاثرات خود اپنے مدرسہ کے متعلق جہاں میری ابتدائی تعلیم ہوئی کچھ اچھے نہیں ہیں۔ اس مدرسہ کے دو واقعات میرے لئے ہمیشہ پریشان کن رہے اور میں یہہ سمجھنے سے قاصر رہا کہ آخر اس مدرسہ میں مفہوم ضبط کیا تھا۔ اس مدرسہ میں طلبہ کو دہمکا اور ڈرا کر مرعوب کیا جاتا تھا۔ صدر مدرس صاحب کی مرعوب کن ہستی فی الواقعی "شیر ببر" سے کم نہ تھی۔ صاحب موصوف پڑہاتے کم تھے اور ڈراتے بہت۔ اُن کا طریقہ یہہ تھا کہ ہر روز مدرسہ کے صدر دروازہ پر بید لے کر کھڑے ہو جاتے تھے اور مجال نہ تھی کہ کوئی لڑکا اُن کے سامنے سے تو کجا دس بیس گز قریب سے بھی دوڑتا ہوا گذر جائے۔ گویا مدرسہ میں بچوں کا بھاگنا دوڑنا ایک گناہ کبیرہ تھا۔ ذرا غور کیجئے اس طرح بچوں کو مرعوب رکھنا کس حد تک صحیح معنوں میں ضبط کہلایا جا سکتا ہے۔

ایک دفعہ تعلیم جغرافیہ کے لئے صدر مدرس صاحب کے کمرے سے نقشہ لانے کے لئے مدرس صاحب نے مجھے جماعت سے بھیجا۔ اس امر کا اظہار بھی ضروری ہے

کہ مُدرس صاحب جماعت تعلیم جغرافیہ کے دوران میں نقشہ کا کوئی استعمال نہیں کرتے تھے۔ مدرسہ کی کُل کائنات چند فرسودہ نقشے تھے جو کمرہ اجلاس صدر مدرس صاحب میں محفوظ رہتے۔ ان کی طلبی کا منشار بجز اس کے کچھ نہ ہوتا کہ لانے والے طالب علم کو آئینِ مدرسہ کی پابندی میں دھیمی رفتار سے آنے جانے اور نقشہ لانے میں دس منٹ صرف ہو جائیں اور یہہ وقت مدرس صاحب جماعت طلبہ کو زبانی دھمکیوں سے مرعوب کرنے میں اپنے دماغ پر کسی بار کے برداشت کئے بغیر بسہولت بسر کرسکیں۔ الغرض میں نقشہ لانے گیا۔ کچھ طبعی عجلت کچھ یہہ خیال کہ نقشہ جلد مل جائے تو تعلیم شروع ہو۔ میں نے سلامت روی کی چال اختیار کرنے کے بجائے دوڑنا شروع کیا۔ جناب صدر مدرس صاحب حسب دستور "شیر ببر" کی صورت بید لئے کھڑے تھے۔ میرے اس بے محل دوڑ نے پر اُن کو حسب عادت غصہ آگیا اور انھوں نے اپنی بید کو نہایت زور سے گردش دی۔ میں اُس کی زد سے بچنے یا یوں کہئے کہ جان بچانے ایسا بھاگا کہ گھر آکر ہی دم لیا اور پھر سخت اصرار اور ترغیب کے باوجود چار روز تک ڈر کے مارے مدرسہ کا رُخ نہ کرسکا۔

**ابتدائی ہیبت کے مدت العمر اثر کا ایک دلچسپ تجربہ۔**
اس مدرسہ کا دوسرا ایک عجیب تجربہ بھی میں کبھی بھول نہیں سکتا۔ آپ بھی سُن لیجئے اس واقعہ سے اندازہ ہوگا کہ زمانہ طفولیت میں جو بے ضرورت ہیبت ناک تاثرات طلبہ کے دلوں پر قائم کئے جاتے ہیں ان کے کیسے دیرپا اثرات ہوتے ہیں۔

مدرسہ چھوڑنے کے سالہا سال بعد ملازمت کے ابتدائی زمانہ میں بحیثیت مددگار ناظم تعلیمات مجھے ایک غیر رسمی معائنہ کے لئے اپنے قدیم مدرسہ جانے کا اتفاق ہوا۔ یقین مانئے کہ جونہی میں نے مدرسہ میں قدم رکھا قدیم ہیبت ناک تصورات تازہ ہو گئے۔ الغرض ڈرتا ہوا مدرسہ پہنچا۔ ضروری کاموں سے فراغت پاکر واپس جانے لگا تو عربی فارسی کے قدیم "مولوی صاحب" نظر پڑے۔ ان کو دیکھ کر میں

مبہوت سارہ گیا۔ وجہ یہہ تھی کہ "مولوی صاحب" کی ایک خاص دلخراش ادا جس کے ہم بارہا تختۂ مشق بن چکے تھے معاً یاد آگئی اور میں بے اختیار لرزہ براندام ہو گیا۔ "مولوی صاحب" کے سزا دینے کا عجیب طریقہ تھا۔ حضرت کے ڈیسک میں نوکیلے کنکریوں کا ایک اسٹاک رہتا تھا۔ جہاں کسی لڑکے پر عتاب آیا ایک کنکری کان کی لولکی میں چبھا دی گئی۔ نتیجہ یہہ ہوتا کہ میزان و منشعب کی گردانوں کی سرگردانی ایک طرف اور "مولوی صاحب" کی اس چپکی لیکن چبھتی سزا کی اذیت دوسری طرف۔ نتیجہ یہہ ہوا کہ عربی کو ہم نے اس طرح خیرباد کہا کہ پھر آج تک اس کی تکمیل نہ کرسکے۔

انہیں تاثرات کی تلخی نے مجھے اس پر بھی آمادہ نہ کیا کہ اپنے اس قدیم مدرسہ کی صدارت قبول کرتا جو مجھے پیش کی گئی تھی۔ آپ کے سامنے میں نے یہہ دلچسپ تاثرات اس لئے دُہرائے کہ آپ کو اندازہ ہو کہ مدرسہ کی ایسی ہی زیادتیوں کے باعث ہمارے طلبہ میں مدرسہ سے محبت کرنے اور اس پر فخر و ناز کرنے کا جذبہ مفقود ہوتا جا رہا ہے۔

## خورد سال طلبہ کے احساسات کی پرورش میں معلماۃ کی اہمیت

دیکھا گیا ہے کہ مدارس نسوان میں طالباۃ کو اپنے مدرسہ اور استانیوں سے اُنس بمقابلہ مدارس ذکور کے طلبہ کے زیادہ ہوتا ہے۔ وجہ یہہ ہے کہ استانیاں شفیق ماں کی حیثیت سے کام کرتی ہیں اور اُن کی تعلیم کا دارو مدار محبت و خلوص پر ہوتا ہے۔ اسی باعث مغربی ممالک کے مدارس میں کم سن طلبہ کی تعلیم بھی معلماۃ کے ذمہ کی جاتی ہے۔ نتیجہ یہہ ہوتا ہے کہ ان شفیق اُستانیوں کے مشفقانہ و مادرانہ حسن سلوک سے طلبہ میں خود اعتمادی کا ایسا مستحکم جذبہ پرورش پاتا ہے کہ جامعات میں شرکت کے بعد انہیں کسی مصنوعی ضبط کے ذریعہ پابند کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ اس لئے دیکھا گیا ہے کہ مغربی جامعات میں ضبط یا ڈسپلن کا نام ہی طلبہ کے آگے نہیں لیا جاتا۔

## پنڈت جواہر لعل نہرو اور تمثیل پولینڈ

ہندوستانیوں میں بحیثیت قوم ضبط کا فقدان ہے۔ اسی باعث ہم میں ایسی بات پیدا نہیں ہوتی کہ ہم کوئی قابل فخر کام کریں۔ چنانچہ حال ہی میں پنڈت جواہر لعل نہرو نے ایک موقع پر تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ پولینڈ ایسے ملک کو جہاں قوم میں کامل ضبط تھا جرمنی نے کس آسانی کے ساتھ ختم کر دیا۔ اگر ہندوستان پر خدانخواستہ ایسی کوئی مصیبت آپڑے تو ڈسپلن نہ ہونے کی وجہ سے ہمارا ملک موجودہ حالت سے بھی گیا گزرا ہوگا۔

## ہندوستان میں فقدان ضبط کے اسباب...

افسوس ہے کہ ہندوستان میں بیس یا تیس سال قبل طلبہ کو غیر آئینی وغیر تعلیمی تحریکات کی طرف لگایا گیا۔ اس کا نتیجہ یہہ ہوا کہ ہماری موجودہ نسل میں تعلیم کے ساتھ ساتھ خاطر خواہ ضبط کا مادّہ ہی نہیں پیدا ہو سکا۔ یورپین ممالک کے طلبائے مدارس کسی آئینی وغیر آئینی سیاسی تحریک میں حصہ نہیں لے سکتے۔ کوئی لیڈر وہاں کم سن طلبہ کو اپنے ساتھ نہیں رکھتے۔ اور پیروؤں کی تعداد بڑہانے کے لئے پندرہ سولہ سالہ نوجوان طلبہ کو معاون نہیں بنایا جاتا۔ بیرون ملک کی اس غلط روش کا اثر دو ایک سال سے ہماری ریاست میں بھی رونما ہوا اور یہاں بھی یہہ فضا طاری ہوئی کہ خود غرض اصحاب خواہ وہ کسی فرقے کے ہوں کم سن طلبہ کو بہکا کر اُن سے اپنے ناجائز اغراضِ سیاسی کی تکمیل کروانے کے درپئے ہوئے۔

## سیاسی تحریکات میں طلبائے مدرسہ کی شرکت کے خطرناک نتائج۔

اگر مدرسہ کے طلبہ کو مدرسین اور والدین سیاسی مذموم فضائے سے الگ نہ رکھیں تو خطرہ ہے کہ ہماری آئندہ نسلیں نہ گھر کے کام کے لائق رہیں گی اور نہ ملک و مالک کی خدمت کے قابل۔ جیسا کہ اُوپر بیان کیا گیا دو ایک سال سے ہمارے ملک میں جو مختلف قسم کے ہیجانات پیدا ہوئے اُن میں سال گذشتہ نہایت افسوس ناک انتشار بپا ہوا جس سے مختلف اسکول اور کالج متاثر ہوئے۔ لیکن چونکہ اس ریاست ابد مدت میں حکومت کا واحد نصب العین یہہ رہا ہے کہ

تمام باشندگان ملک کو بلا امتیاز مذہب و ملت جائز حقوق دئے جائیں۔اس لئے اپنی اس پالیسی کی بدولت حکومت و سررشتہ نے ان انتشاری تحریکات کا ازالہ کیا۔لیکن ہم کو مطمئن نہ بیٹھنا چاہئیے اور طلبہ کو صحیح راستہ پر قائم رکھنے کے لئے اس کی کوشش کرنی چاہیئے کہ بہ حیثیت کارکنان تعلیمی ہم اپنے اپنے مدارس میں کامل رواداری سے کام لیں اور اس کا کبھی بھی خیال نہ کریں کہ متعلم کا تعلق کس مذہب و ملت سے ہے۔کیونکہ ایسی تنگ نظری سے طلبہ اور اُن کے اولیاء کو مدرسین پر اعتماد نہیں رہتا۔نتیجتاً پبلک و اساتذہ میں عدم اعتمادی کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے جس کے مضر اثرات بالآخر ضبط مدرسہ پر مترتب ہوتے ہیں۔

## سیاسی تحریکات میں مُدرسین کی شرکت کے مضر اثرات

مدرسین اگر سیاسی تحریکات میں حصہ لینے لگیں تو مدرسہ میں ضبط قائم رہ سکیگا اور نہ طلبہ میں۔اور طلبہ میں عدم ضبط کی یہہ کیفیت پیدا کرکے مدرسین بالواسطہ پوری قوم کا ضبط بگاڑ دیں گے۔کیونکہ سرچشمہ کی گندگی تمام ذخیرہ آب کو گندہ کردیتی ہے۔پس مدرسین کو بطور خاص اس کا لحاظ رکھنا چاہئیے کہ ہر قسم کی سیاسی و شورشی تحریکات سے خود الگ رہ کر طلبہ کو بھی اُن سے محفوظ رکھیں تاکہ آج جو نسل اُن کی اس بے لاگ روش سے پابند ضبط بنے کل کو وہی نمو پاکر ضبط پسند قوم کہلاسکے۔

## ضبط شکن طلبہ کے ساتھ تدارک اور ان کی اصلاح

کالج کے طلبہ چُونکہ ذی شعور ہوتے ہیں اس لئے بصورت ضبط شکنی اُن کے ساتھ معمولی طریقہ پر تدارک نہیں کیا جاسکتا۔بخلاف اس کے مدرسہ کے طلبہ جو اپنے فعل کے خود ذمہ دار نہیں بلکہ دوسروں کے زیر اثر غلط روش اختیار کرتے ہیں اُن کو اس مسموم فضا سے حسب موقع مناسب تدابیر کے ذریعہ محفوظ رکھا جائے اور اُن کے دلوں میں ابتداء ہی سے یہہ خیال پیدا کیا جائے کہ یہہ ملک کسی خاص فرقہ کا نہیں۔حضرت اقدس و اعلیٰ کے فرامین مُبارک سے صاف واضح ہو

کہ اس ریاست ابدمدت کے فرمانرواکی پالیسی یہہ ہے کہ حاکم کا مذہب حکومت میں کبھی بھی دخیل نہیں ہوا کرتا۔ ہمیں یہہ یاد رکھنا چاہئے کہ ہر انسان کا مذہب اُس کے اور اُس کے خالق کے درمیان ایک واسطہ ہے۔ عام کاروبارِ دُنیوی کو خالق و مخلوق کے اس واسطہ سے کوئی تعلق نہیں۔

## قیام ضبط کے متعلق چند اشارات

## (۱) قبل از وقت مشکلات کا خیر مقدم نہ کیا جائے۔

مدارس کے حالیہ دَورِ انتشار میں مجھ سے سٹی کالج کے متعلق اکثر دریافت کیا گیا کہ یہاں ہڑتالیں نسبتاً کم کیوں ہوتی ہیں؟ میرا جواب یہہ ہے کہ معمولی واقعات کو بے ضرورت اہمیّت دے کر ہم اپنے توازن کو خراب نہیں کرتے۔ ہماری کوشش یہہ رہی ہے کہ اختلال کے خفیف واقعات کو ہڑتال کی صورت میں قبل از وقت جاری نہ ہونے دیا جائے۔ اس طریقۂ عمل کے تحت جو اصول کارفرما ہے وہ یہہ ہے کہ اگر صدر مدرس کو معلوم ہو جائے کہ بیرونی سموم فضا کا خفیف سا اثر مدرسہ پر ہونے والا ہے تو اس کو چاہئے کہ اس اشتعالی کیفیت کو اپنے دَور میں خود گزر جانے دے۔ اکثر صورتوں میں تھوڑے سے تامّل کے ساتھ یہہ کیفیت خود ہی زائل ہو جاتی ہے۔ اگر تھوڑا سا انتظار نہ کر کے اس کو رفع کرنے کا غلط اقدام کیا جائے تو وہی شدید صورت اختیار کر لیتا ہے۔ چنانچہ بالعموم یہی ہوتا ہے کہ اکثر مدارس کے اساتذہ عالمِ غیض و غضب میں قبل از وقت بے ضرورت پیش بندی کر کے کام خراب کرتے ہیں۔ لازماً نتائج خلافِ توقع بُرے ہو جاتے ہیں لہذا:

> "قیامِ ڈسپلن کا گُر جو ہم سب کے پیش نظر رہنا چاہئے یہہ ہے کہ عام حالات کے تحت معمولی اختلال سے ڈسپلن یعنی ضبط متاثر نہیں ہوتا۔ ایسے موقعہ پر مصلحت آمیز صرف نظر ہی رفع شر کا کا موثر طریقہ ہے۔"

غیر معمولی و سنگین واقعات کے زیر اثر اگر ڈسپلن یعنی ضبط کے متاثر ہونے کا قوی اندیشہ ہو تو انسدادی تدابیر پر باحتیاط غور کر کے اُن کو

مضبوطی کے ساتھ بروقت جاری کیا جائے۔ قبل از وقت کوئی کارروائی نہ کی جائے۔"

**(۲) انفرادی تدابیر کے نفاذ میں طلبہ کی انفرادی ذہنیت کو پیش نظر رکھا جائے۔**

قیام ڈسپلن کا دوسرا گُر یہہ ہے کہ ضبط شکن طلبہ کے ساتھ تدارک کرنے میں ان کی انفرادی ذہنیت کو ملحوظ خاطر رکھا جائے۔ کمزور ذہنیت کے طلبہ کے مقابلہ میں ایسے طلبہ کو اہمیت دی جائے جو ہر تحریک میں پیش پیش رہتے ہیں۔ اور جن میں اس کی صلاحیت ہوتی ہے کہ دوسرے طلبہ کو اپنا آلۂ کار بنائیں۔ ایسے طلبہ اپنے رجحانات کے اعتبار سے انتہا پسند ہوتے ہیں۔ اُن کے یہہ رجحانات برائی کے طرف مائل ہوں تو قابل مدرس اپنے تجربہ کارانہ طریقۂ عمل سے شر انگیزی کے شدید رجحانات کو امن پسندی کی جانب اس خوبی سے منعطف کرسکتا ہے کہ ضبط مدرسہ کے یہی برباد کن عناصر مدرسہ کے سنوارنے میں اور کمزور ذہنیت والے منحرف طلبہ کو راہ راست پر لانے میں مدرس کے دست راست بن جاتے ہیں۔ اور جن کو باغی سمجھا جاتا تھا وہ حسن عمل سے حامی و وفادار ہو جاتے ہیں۔ الغرض،

"ضرورت ہے کہ طلبائے مدرسہ کے منجملہ اُن نمایاں ہستیوں کے رجحان طبع کو بغور اور بہ احتیاط سدھار کر راہ راست پر لگایا جائے اور ان کو اعلیٰ مدارج پر پہنچانے کی کوشش انتہائی خلوص محبت اور ایمانداری سے کی جائے۔"

**قیام ضبط کے ضمن میں ہمارا مطمح نظر کیا ہو۔**

کہا جاتا ہے کہ دنیا میں صرف باپ ہی کی ایک ہستی ایسی ہے جو چاہتی ہے کہ اُس کی اولاد اُس سے زیادہ لائق اور اُس سے زیادہ بلند مرتبہ ہو۔ اُستاد کا درجہ کسی طرح باپ سے کم نہیں۔ لہذا ہر مدرس کو چاہئے کہ وہ اُس کی کوشش کرے کہ جو نسل کہ ہمارے زیر تربیت ہے اس کی پرداخت ایسی ہو کہ وہ آگے چل کر ہم سے بہتر زندگی بسر کرے اور ملک و مالک کی بہتر خدمت انجام دے۔ اساتذہ کی برادری

میں بلا امتیاز مذہب و ملت یہی ایک جذبۂ تربیت کارفرما رہے تو عام حالات کے تحت ہم کو قیام ضبط میں کوئی دشواری نہ ہوگی۔

**ملک و مالک کی خدمت ہمارا واحد نصب العین ہے۔**

میں اُمید کرتا ہوں کہ ہم سب کوشش کریں گے کہ موجودہ تعلیمی فضاء کو جو ابھی تکدّر سے پاک ہوئی ہے آئندہ بھی بے لوث خالص علمی ماحول قرار دیں۔ اور اپنے طلبہ کے دلوں میں باہمی محبت و رواداری اور اپنے مالک مجازی کے غیر متزلزل وفاداری کا ایسا عمیق جذبہ پیدا کریں کہ مستقبل کے تبدل پذیر حالات میں بھی مسموم اثرات سے یہ نوجوان نسل نہ صرف مصئون و مامون رہے بلکہ اپنے محبوب فرمانروا کی اطاعت کیشی کو اپنا واحد نصب العین قرار دے اور ملک کو مضر تحریکات سے محفوظ رکھنے میں تن من سے ساعی رہ کر اپنے مالک حضرت سلطان العلوم خلد اللہ ملکہ وسلطنتہٗ پر جان نثاری کے لئے ہر آن آمادہ رہے۔

---

# شذرات

**کانفرنس اساتذہ صوبہ میدک** اساتذہ صوبۂ میدک کی چوتھی سالانہ کانفرنس ۱۶، ۱۷ اور ۱۸ بہمن ۱۳۴۹ف کو بمقام سنگاریڈی منعقد ہوئی۔ مختلف کمیٹیوں نے زیر ہدایت عالیجناب مولوی فیض الدین صاحب صدر مہتمم تعلیمات صوبۂ میدک اپنے فرائض کو بخوبی انجام دیا۔ ضروری انتظامات مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم ضلع میدک اور مولوی واحد علی صاحب ناظر کے زیر نگرانی انجام پائے۔

کانفرنس کے ساتھ صوبہ کا ٹورنمنٹ بھی ہوا دلچسپ اور موزوں تعلیمی نمائش بھی کی گئی۔

عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات نے ستائش فرماتے ہوئے نمائش کا افتتاح فرمایا۔ دست کاری، سوزن کاری اور کروشیا وغیرہ کا کام نمائش کی ممتاز خصوصیات سے تھا۔ مسز ذوالفقار علی خاں صاحب کا کام نہایت مقبول ہوا۔ اشیائے نمائش کی آمدنی کا ایک حصہ مدارس نسوان کی امداد کے لئے مقرر ہوا۔

۱۶ بہمن ۱۳۴۹ف صبح دس بجے سے بصدارت عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات تلاوت قرآن مجید و پراتھنا کے بعد اجلاس شروع ہوئے۔ جناب مولوی محمد فیض الدین صاحب صدر مہتمم تعلیمات صوبہ میدک نے خطبہ استقبالیہ سنایا۔

خطبہ کے ابتدائی حصہ میں عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات کی مفید تنظیم اور احسانات بیان کئے گئے۔ اور صاحب موصوف کی صوبۂ میدک کی بالراست سرپرستی فخریہ انداز میں بیان کی گئی۔ جناب صدر مہتمم صاحب نے جملہ عہدہ داران مقامی و سررشتہ تعلیمات اور تمام مدرسین کا خیر مقدم فرمایا۔ اور انجمن اساتذہ کی تعلیمی جدوجہد ذیلی انجمنوں کی مصروفیات ٹورنمنٹ و کانفرنس صوبہ میدک کی چار سالہ تاریخ مختصراً بیان فرمائی۔ اس کے

بعد مولوی عبدالقدیر صاحب معتمد انجمن اساتذہ صوبہ میدک نے اپنی رپورٹ جس میں سال گذشتہ کے جلسہ کی روئداد ذیلی انجمنوں کے نمونہ کے اسباق اور علمی مباحث اور سال تمام کے حسابات کا ذکر تھا سنائی۔

اجلاس اول کا آغاز عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات کی فاضلانہ تقریر صدارت سے ہوا جس کا اقتباس روئداد کے ختم پر دیا جارہا ہے۔

اجلاس دوم دو بجے سے شروع ہوا۔ ایک جانب تاریخ وحساب کے نمونہ کے کامیاب اسباق مرتبہ مولوی محمد اسمٰعیل شریف صاحب صدر مدرسہ وسطانیہ کلواکرتی و مولوی سعید بن علی صاحب مددگار وسطانیہ جوگی پیٹھ بصدارت مولوی سید ساجد علی صاحب مہتمم تعلیمات محبوب نگر ہوئے۔

دوسرے جانب بصدارت جناب مولوی علاء الدین صاحب مہتمم تعلیمات ضلع نلگنڈہ بنیادی انگریزی پر تقریر معہ سبق نمونہ ہوئے۔ مولوی خیرات علی صاحب مددگار مدرسۂ فوقانیہ نظام آباد نے بنیادی انگریزی کے اصول۔ ریسرچ کے فوائد اور طریقۂ تعلیم پر پُرمغز تقریر بزبان انگریزی فرمائی۔ جناب صدر نے فرمایا کہ صاحب موصوف کی تقریر مسٹر مائرس کی تقریر کی سچی نقل ہے۔

۱۷ امر بہمن ۱۳۴۹ف صبح ۹ ½ بجے سے میقات ثالث کا اجلاس بصدارت جناب مولوی فیض الدین صاحب صدر مہتمم تعلیمات صوبہ میدک شروع ہوا۔ فاضل صدر کی تمہیدی تقریر کے بعد مسٹر مانک راؤ ناشر انجمن اتحادی و نمائندہ انجمن ترکِ مُسکّرات نے ترک مسکرات پر موثر تقریر فرمائی اور سررشتہ تعلیمات سے اس کام میں اعانت کی درخواست کی۔

اس کے بعد مولوی ابو صالح صاحب مددگار وسطانیہ سداسیو پیٹھ و معتمد سب کمیٹی نے اپنی رپورٹ میں مدارس تحتانیہ کی توفیر تعداد و اصلاح حاضری کے وسائل بیان فرمائے۔ کمیٹی نے ترویج تعلیم بالغان۔ مدرسین کی وطن سے قربت اور ادبی کتب میں متفرق معلومات کے اندراج کی سفارش کی۔

سپاہی کو اپنے متعدد فرائض کی انجام دہی کے لئے اپنی صحت کو درست رکھنے کے لئے ورزش و غذا وغیرہ کا خیال رکھنا ضروری ہے اسی طرح ایک طالب علم کو اپنی پڑھائی میں کامیاب ہونے کے لئے اور ایک منشی یا عہدہ دار کو اپنے فرائض کو عمدگی سے انجام دینے اور ترقی دینے کے لئے صحت برقرار رکھنا لازمی ہے۔ کتنے طالب علم ہیں ایسے نظر آتے ہیں جو ہونہار ذہین اور محنتی ہیں لیکن صحت کی خرابی کے سبب اپنی دماغی قوتوں سے اس قدر فائدہ نہیں اُٹھا سکتے جتنا کہ اُٹھانا چاہیئے۔ جسمانی قوت اور صحت دونوں جدا نہیں لیکن بعض طلبہ اپنی لاعلمی کے سبب ان میں فرق پیدا کرتے ہیں جس کا نتیجہ خود ان کے حق میں مضر ہوتا ہے۔ مثلاً اپنے جسم کے پٹھوں کو مضبوط اور خوبصورت بنانے کی خاطر وہ ضرورت سے زیادہ ورزشیں کرتے ہیں انھیں اپنے مقصد میں کامیابی ضرور ہوتی ہے لیکن اس کا اثر ان کی عمر بڑھ جانے پر ان کی صحت پر خراب پڑتا ہے۔ لہذا صحت اور طاقت دونوں کی ترقی یکساں ہونی چاہیئے اور صرف اتنی اور ایسی ہی ورزش کی جانی چاہیئے جو تمام اعضاء کی ترقی کے لئے کافی ہو۔ جس طرح ورزش کا نہ کرنا انسان کی صحت کے لئے مضر ہوتا ہے اسی طرح ضرورت سے زیادہ یا غیر موزون ورزش صحت کو نقصان پہنچاتی ہے۔ ہندوستان میں کتنے ایسے ہونہار طلبہ ہوں گے جو صرف دماغی تعلیم کو اہمیت دیتے ہیں اور جسمانی تعلیم و صحت کی جانب التفات تک نہیں کرتے۔ مجھے اندیشہ ہے کہ ان میں سے متعدد ایسے بھی ہوں گے جنھیں اپنی دماغی محنت کا صلہ پانا اس ایک غفلت کے سبب ہل نہ سکا ہو۔ یوں تو میں نے اپنے کئی دوستوں کی صحت، ورزش نہ کرنے کے سبب خراب ہوتے دیکھی ہے لیکن ایک دوست کی افسوس ناک وفات نے یہ ثابت کردیا کہ صرف دماغی قوتوں کی ترقی انسان کی صحت کو نہ صرف تباہ کرتی ہے بلکہ اس کی موت کا باعث بھی ہوتی ہے۔ میرے ایک حیدرآبادی دوست کیمبرج یونیورسٹی میں میرے ساتھ تعلیم پاتے تھے اور ہم دونوں ایک ہی مکان میں رہا کرتے تھے۔ مرحوم نہایت ذہین اور محنتی تھے۔ چنانچہ چوبیس گھنٹوں میں سے کم از کم سولہ گھنٹے مطالعہ میں گزارتے تھے۔ انہوں نے پہلے دو سال کیمبرج یونیورسٹی کے امتحانات میں اول درجہ میں کامیابی حاصل کی میں انھیں جتایا کرتا تھا کہ وہ اپنا تمام وقت کرے میں

نہ گزاریں اور مذاقاً کہا کرتا تھا کہ "میاں ایک روز پڑھتے پڑھتے مرجاؤ گے کچھ تو ورزش کیا کرو" وہ میری بات کو ہنسی میں ٹال دیتے تھے۔ ایک مرتبہ انھیں کھانسی ہوئی لیکن انھوں نے اس کو معمولی کھانسی سمجھ کر پروا نہ کی ایک ہفتہ کے اندر اندر وہ اس قدر بڑھ گئی کہ انھیں مجبوراً ڈاکٹر کے پاس رجوع ہونا پڑا جس نے امتحان کے بعد کہا کہ انھیں ٹی۔ بی۔ یعنی دق ہوگیا ہے اور ہدایت دی کہ وہ کھلی ہوا میں وقت گزاریں اور کسی سینیٹوریم کو چلے جائیں۔ مرحوم کو مجبوراً ایک سینیٹوریم بھیجا گیا جہاں انھوں نے ایک ماہ گزارا اور اس کے بعد انھیں ہندوستان بھیج دیا گیا۔ بمبئی پہنچنے کے بعد ان کا انتقال ہوگیا۔ مرحوم کی اصول صحت و ورزش سے لاپروائی اور صرف دماغی قوتوں کو ترقی دینے کی خواہش نے نہ صرف ان کی جان لی بلکہ ملک و قوم کو ایک بڑا نقصان پہنچایا۔ اس لئے ایسے والدین جو اپنے بچوں کی دن رات دماغی محنت سے خوش ہوتے ہیں اور انھیں ورزش اور کھیل سے روکتے ہیں ان کے حق میں کوئی بھلائی نہیں کرتے۔ البتہ یہ ضرور ہے کہ والدین کو چاہئے کہ اپنے بچوں کو دماغی و جسمانی قوتوں کی ترقی میں توازن قائم رکھنے کے لئے کہیں اور نگرانی رکھیں بعض والدین یہ خیال کرتے ہیں کہ ان کے لڑکے چونکہ ڈاکٹر یا بیرسٹر بننے والے ہیں لہذا انھیں اپنا تمام وقت پڑھائی میں صرف کرنا چاہئے کیونکہ اس قسم کے پیشہ ور اشخاص کے لئے جسمانی قوت کی ضرورت نہیں ہے۔ اصول تعلیم سے واقفیت رکھنے والے اشخاص کی ذہنیت بھی اس قسم کی پاکر مجھے نہایت تعجب ہوتا ہے۔ چنانچہ میں نے اپنے ایک دوست سے ایک روز کہا کہ آپ کا لڑکا نہایت اچھا ٹینس کا کھلاڑی بن سکتا ہے آپ اس کو ہمارے کلب میں بھیجئے میں بخوشی اس کو کوچنگ دوں گا۔ تو فرمانے لگے کہ وہ ڈاکٹری پڑھ رہا ہے اس کو پڑھائی سے فرصت نہیں ملتی اور میں نہیں چاہتا کہ ٹینس اس کی پڑھائی میں حارج ہو۔ اس جواب سے مجھے یہ پتہ چلا کہ ایک ایسے بھی صاحب موجود ہیں جن کو یہ بھی گوارا نہیں کہ ان کا لڑکا چوبیس گھنٹوں میں ڈیڑھ یا دو گھنٹے اپنی جسمانی صحت و طاقت کو ترقی دینے میں صرف کرے۔ جب تک ہمارے ملک میں یہ ذہنیت باقی رہے گی ہماری جسمانی حالت درست نہیں ہوسکتی۔ یہ یاد رکھنا چاہئے کہ زندگی کی موجودہ جدوجہد میں ایک ڈاکٹر یا بیرسٹر کو اپنے پیشے

متعلقہ فرائض کو انجام دینے کے لئے اتنی ہی جسمانی محنت کرنی پڑتی ہے جتنی کہ ایک سپاہی کو۔ عموماً جسمانی صحت کو انسان کے قویٰ سے جانچا جاتا ہے اور ان اثرات کو نظر انداز کیا جاتا ہے جو اخلاق اور صحت پر اچھی یا خراب صحت کی وجہ پڑتے ہیں۔ یہ ایک غلط طریقہ ہے۔ وہی انسان تندرست سمجھا جانا چاہیئے جس کے قویٰ اور دماغ دونوں نے کامل طور پر اور توازن کے ساتھ ترقی پائی ہو۔ جس میں برداشت کی طاقت اور کام کا شوق ہو۔ موجودہ تعلیم ورزش ان ہی اصول کے مطابق دی جاتی ہے اور اس کی تعلیم وہی اشخاص بہتر طریقہ پر دے سکتے ہیں جن کی لیاقت اچھی ہو اور جنھوں نے علمی اور اصولی تعلیم حاصل کی ہو۔ ایک زمانہ تھا کہ ورزش جسمانی سے مراد صرف جسمانی اعضاء کی ترقی سمجھی جاتی تھی اور اس لئے مدارس میں اس تعلیم کے لئے ایسے اشخاص مقرر کئے جاتے تھے جو فوجی وظیفہ یاب ہوتے تھے اور تھوڑی بہت ڈرل کرانا جانتے تھے لیکن اصول اور ذہنیت کے بدل جانے کی وجہ سے ایسے اشخاص کا طریقہ تعلیم بھی مفید نہیں رہا ہے۔ کیونکہ مدرسہ کے تمام طلبہ کو بلا لحاظ اُن کی عمر یا طاقت کے ایک ہی قسم کی ورزشیں کرانا یا صرف سینہ ابھارنے اور پٹھے بنانے کے طریقے بتانا اور طلبہ کو بلا چون وچرا سپاہیوں کی طرح احکام کی پابندی سکھانا جدید تعلیم کے اصولوں کے خلاف ہے۔ آج کل کے معلم جسمانی کا فرض ہے کہ وہ طلبہ کو ایسی ورزشیں بتائے جو ان کی عمر اور طاقت کے مُطابق ہوں۔ ان کے جسمانی نقائص کو معلوم کرے اور ان کو مختلف ورزشوں کے ذریعہ دور کرنے کی کوشش کرے۔ اپنے اسباق کو اس قدر دلچسپ بنائے کہ طلبہ خوشی اور توجہ سے اس میں حصہ لیں۔ اپنے جسم کو تندرست اور اخلاق کو درست رکھیں تاکہ وہ طلبہ کے لئے نمونہ بنیں۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کیا ہمارے مدارس میں تربیت جسمانی صحیح اصول پر دی جارہی ہے اور ایسے معلموں کے سپرد ہے جو ان اوصاف کو اپنے میں رکھتے ہوں جو اوپر بیان کئے گئے ہیں۔ مجھے اندیشہ ہے کہ اس سوال کا جواب نفی میں ملے گا۔ اس لئے کہ مغربی ممالک کے مدارس میں تربیت جسمانی کا طریقہ جو تقریباً پچاس سال قبل تھا وہ ابھی تک یہاں رائج ہے۔ یعنی ہم نے اس تعلیم کو وظیفہ یاب فوجی سپاہیوں کے سپرد کر رکھا ہے جو اپنے فوجی طریقہ تعلیم سے تو بخوبی واقف

ہوتے ہیں لیکن جدید اصول سے بالکل لاعلم ہیں اور وہ جدید طریقے پر تعلیم دے بھی نہیں سکتے۔ اس لئے کہ ان میں بیشتر ناخواندہ ہوتے ہیں۔ علاوہ اس کے ہمارے دیگر اساتذہ اور والدین کی ذہنیت وہی ہے جو مغربی ممالک میں پچاس سال قبل تھی۔ ہم ابھی تک تربیت جسمانی کو دماغی تعلیم سے جدا سمجھ رہے ہیں اور لڑکے جو وقت اس کو حاصل کرنے میں گزارتے ہیں اس کو پسندیدہ نگاہوں سے نہیں دیکھتے۔ بلکہ ان لڑکوں کی قدر کی جاتی ہے جو کتاب کے کیڑے بنے رہتے ہیں۔ خواہ ان کے اس عمل سے ان کی صحت خراب ہی کیوں نہ رہتی ہو۔ معلم ورزش جسمانی کو دیگر اساتذہ کا رتبہ نہیں دیا جاتا ہے بلکہ وہ مدرسہ کا ایک داروغہ سمجھا جاتا ہے اور اس سے ایسے کام لئے جاتے ہیں جو ایک استاد کے شایاں شان نہیں ہوتے اس سلوک کا اثر طلبہ کے ضبط پر بھی نہایت برا پڑتا ہے کیونکہ ایسے معلم کی جو صدر مدرس و دیگر اساتذہ کی نظروں میں گرا ہوا ہو طلبہ بھی قدر نہیں کر سکتے اور نہ اس کے احکام کی پابندی کرتے ہیں۔ درس کی حد تک طلبہ اس میں اس لئے دلچسپی نہیں لیتے کہ وہ دلچسپ نہیں ہوا کرتا۔ اور دلچسپ اس لئے نہیں ہوتا کہ مدرس اپنی کمزور علمی قابلیت کی وجہ سے کتب کا مطالعہ کرنے اور نئے نئے اسباق تیار کرنے سے قاصر رہتا ہے۔ اور اکثر صرف ایک ہی قسم کی ورزشوں کو تمام سال ایک ہی جماعت سے بلا لحاظ عمر و قوت طلبہ کرایا کرتا ہے۔ چونکہ طلبہ دلچسپی اور شوق سے ورزشیں نہیں کرتے ہیں اس لئے ورزش سے جو جسمانی فوائد انھیں حاصل ہونے چاہئیں وہ حاصل نہیں ہوتے اور اس تعلیم کا مقصد فوت ہو جاتا ہے۔ موجودہ حالت کو درست کرنے کی چند تدابیر میں نے کئی سال قبل گورنمنٹ میں پیش کی تھیں جن کو دہرانا بے محل نہ ہوگا۔ مجھے یقین ہے کہ اگر یہ تدابیر عمل میں لائی جائیں تو ہمارے طلبہ کی تندرستی اور دماغی قوتوں میں ضرور ترقی ہوگی۔

سب سے پہلے یہ کہ جسمانی اور دماغی تعلیم کو جدا نہ سمجھا جائے بلکہ ہر دو کو مساوی اہمیت دی جائے۔ اس سے یہ مراد نہیں کہ جتنے گھنٹے دماغی تعلیم کے لئے مقرر کئے جاتے ہیں اتنے ہی جسمانی تعلیم کے لئے بھی رکھے جائیں۔ بلکہ یہ ضرور سمجھا جائے کہ دماغی تعلیم کے ساتھ جسمانی تعلیم بھی ہر طالب علم کے لئے لازمی ہے جن اساتذہ کے سپرد یہ تعلیم کی جائے ان کا

وقار دوسرے اساتذہ سے کم نہ ہو اور ان کے ساتھ مساوی برتاؤ کیا جایا کرے۔ جسمانی معلم میں علمی لیاقت بھی اس طرح ہو جیسے دوسرے اساتذہ میں ہوا کرتی ہے تاکہ جب وہ سن رسیدہ ہو جائے تو اس کے سپرد دوسرے مضامین کی تعلیم کی جا سکے اور اس کی جگہ کوئی موزون اور نوجوان شخص لے۔ ٹریننگ اسکولز اور کالج میں تربیت جسمانی ایک اختیاری مضمون قرار دیا جائے تاکہ جنھیں اس مضمون سے ذوق ہو وہ اس کو اختیار کریں اور کامیابی کے بعد مدرسہ میں اس کی تعلیم دے سکیں۔ میں نے انگلستان کے اکثر مدارس میں دیکھا ہے کہ وہاں تعلیم جسمانی کے لئے خاص معلم مقرر نہیں کیا جاتا بلکہ ایک کلاس ٹیچر ہی دوسرے مضامین کی طرح جسمانی تعلیم بھی دیا کرتا ہے۔ تقررات کے وقت جس طرح آج کل حسب ضرورت ریاضی، تاریخ وغیرہ کے جاننے والے اشخاص کو ترجیح دی جاتی ہے اگر تربیت جسمانی کے مضمون میں کامیاب شدہ اشخاص کا بھی تقرر ہوا کرے تو ایک عرصہ کے بعد ہمارے مدارس میں ایسے اشخاص کی کافی تعداد مہیا ہو جائے گی اور یہ ممکن ہو جائے گا کہ ہم بھی اس تعلیم کو کلاس ٹیچر ہی کے سپرد کر سکیں، جو میرے نزدیک ہر لحاظ سے بہتر طریقہ ہے۔ معلم جسمانی کی تنخواہ اور گریڈ وہی ہو جو دوسرے اساتذہ کا ان کی قابلیت کے مطابق ہوا کرتا ہے تاکہ یکسانیت قائم رہے اور ردّ و بدل میں دقت نہ پیش آئے۔ تربیت جسمانی کے لئے جو اوقات مقرر کئے جاتے ہیں وہ کسی لحاظ سے موزون نہیں۔ ایک طالب علم کا ہفتے میں دو بار پون گھنٹے کے لئے ورزش کرنا اس کی تندرستی کے لئے کافی نہیں۔ اگر اس کے بجائے ہفتے میں پانچ روز ہر جماعت کے لئے پندرہ منٹ ورزش جسمانی کی تعلیم رکھی جائے تو زیادہ سود مند ہوگا اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب کہ اس کو کلاس ٹیچر کے سپرد کیا جائے۔

حضرات اب تک میں نے تعلیمی ورزش کی نسبت اپنے خیالات آپ کے سامنے پیش کئے اور اب تفریحی ورزش کی نسبت کچھ کہنا چاہتا ہوں۔ تفریحی ورزش سے مراد وہ تمام کھیل ہیں جو مدارس میں کھلائے جاتے ہیں اور جو طلبہ کے جسم کو توانا رکھنے اور ان کے اخلاق کو درست کرنے میں مدد دیتے ہیں۔ تعلیمی ورزش کے ساتھ تفریحی ورزش کا جاری رکھنا ضروری ہے۔ کیوں کہ جسم کو کامل طور پر ترقی دینے کا دارومدار دونوں قسم کی

ورزشوں پر ہے۔ تفریحی ورزش سے جسم کے خاص خاص حصے ترقی پاتے ہیں اور دوسرے حصے اس سے محروم رہتے ہیں مثلاً فٹبال سے کھلاڑیوں کے جسم کے نچلے حصے مضبوط بنتے ہیں اور اوپر کے جسم کے حصے ویسے ہی رہ جاتے ہیں۔ پس تفریحی ورزش اگرچہ تندرستی اور اخلاق کی درستی کے لئے مفید ہے لیکن ان تمام ضروریات کو پورا نہیں کرتی جو بڑھتے ہوئے بچوں کے لئے لازمی ہیں۔ لہذا بعض صدر مدرس صاحبان کا یہ خیال کہ ان کے مدارس میں چونکہ کھیلوں کو اہمیت دی جاتی ہے اس لئے تعلیمی ورزش کو اہمیت نہیں دی جاتی درست نہیں۔ تفریحی ورزش کی حد تک ہمارے مدارس نے بہت کچھ ترقی کی ہے اور مجھے یقین ہے کہ ہمارے طلبہ کے کھیل کا معیار اگر برٹش انڈیا کے طلبہ کے معیار سے بہتر نہیں تو اس سے کسی صورت میں کم بھی نہیں ہے۔ حالانکہ ہمارے مدارس کے لئے بازی گاہیں میسر نہیں ہیں جو کھیلوں کے معیار کو بڑھانے کے لئے ضروری ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ اگر ہمارے مدارس کے لئے عمدہ بازی گاہیں فراہم کردی جائیں تو ہمارے پاس ایسے ہونہار کھلاڑی موجود ہیں جن کا معیار اس قدر بلند کیا جاسکتا ہے کہ وہ نہ صرف ہندوستان کے بہترین کھلاڑی بنیں بلکہ یوروپی ممالک کے کھلاڑیوں سے مقابلہ کرسکیں۔ کیا یہ افسوس کی بات نہیں کہ ہماری ریاست میں ایک بھی ایسی بازی گاہ نہیں جہاں بڑے بڑے مقابلے منعقد کئے جاسکیں۔ محکمۂ تعلیمات اس کی فراہمی کے لئے ایک عرصۂ دراز سے کوشاں ہے لیکن ابھی تک ہمیں کامیابی نصیب نہیں ہوئی۔ اس کے لئے دیگر محکموں اور پبلک کے ایسے افراد کے تعاون کی ضرورت ہے جو موزون آراضی کے مالک ہیں اور ان کو فروخت کرنے کے لئے رضامند نہیں ہوتے یا حد سے زیادہ قیمت طلب کرتے ہیں۔ اگر ہمیں بازی گاہیں میسر آجائیں تو ہم آسانی کے ساتھ مختلف کھیلوں میں طلبہ کی کوچنگ کا انتظام کرسکتے ہیں۔ بڑے بڑے مقابلے مقرر کرسکتے ہیں تاکہ اعلیٰ کھلاڑیوں کے کھیل کو دیکھ کر ہمارے یہاں کے کم سن کھلاڑی اپنے معیار کو بڑھا سکیں۔ حضرات میرا یہ ایقان ہے کہ کھیل ہی کے ذریعے ہم اپنے طلبہ کی جسمانی اور اخلاقی خامیوں کو دور کرسکتے ہیں اور اُن میں ضبط پیدا کرسکتے ہیں۔ آج کل جو ضبط میں خرابی نظر آرہی ہے وہ بازی گاہوں کی

عدم موجودگی کا سبب ہے۔ شام میں اکثر طلبہ مدرسہ چھوڑ کر چائے خانے یا سینما گھر بسا تے ہیں۔ اور بجائے تفریحی کھیلوں میں اپنا وقت صرف کرنے کے سیاسیات یا فرقہ واری مسائل کو حل کرنے میں مشغول ہو جاتے ہیں جن کی نسبت وہ کچھ بھی نہیں جانتے۔ زیادہ چائے خوری اور سینما بینی ان کی صحت کو تباہ کر رہی ہے اور سیاسی گفتگو ان کی ذہنیت پر برا اثر ڈال رہی ہے۔ لہٰذا اگر ہم بازی گاہیں فراہم کرنے میں کامیاب ہو جائیں تو ایک بیش بہا قومی کام انجام دیں گے اور اپنی قوم کے ہونہار بچوں کو تباہی سے بچائیں گے۔

حضرات۔ اساتذہ، طلبہ کے لئے نمونہ ہوا کرتے ہیں۔ لہٰذا اگر وہ بھی تفریحی ورزش کو اپنا مشغلہ بنائیں تو اس کے اثرات بہت مفید ہو سکتے ہیں۔ آج کل دیکھا یہ جا رہا ہے کہ اساتذہ نہ صرف خود اس میں حصہ نہیں لیتے بلکہ جو طلبہ کھیل کے شوقین ہوتے ہیں انھیں اچھی نگاہوں سے نہیں دیکھتے۔ اگر صدر مدرس صاحبان اور دیگر اساتذہ اپنے مدارس کی ٹیموں کے کھیل دیکھنے تشریف لایا کریں تو طلبہ کی حوصلہ افزائی ہوگی اور وہ اپنے معیار کو بڑھانے میں کوشاں ہوں گے۔ مگر ہمارے یہاں تو دعوتی کارڈ روانہ کئے جانے پر بھی تشریف آوری نہیں ہوتی جس سے کھلاڑی اور دیگر طلبہ یہ نتیجہ اخذ کرتے اور کر سکتے ہیں کہ تفریحی ورزش کوئی اہمیت نہیں رکھتی۔ اور ان کی دلچسپی بھی کم ہو جاتی ہے۔ میرا یہ تجربہ ہے کہ ایسے مدارس جن کے صدر مدرس صاحبان اور اساتذہ کھیلوں میں دلچسپی لیتے ہیں اور اپنے طلبہ کے کھیل دیکھنے آیا کرتے ہیں ان کا معیار بھی روز افزوں ترقی کرتا جاتا ہے۔ کیا یہ ایک قومی خدمت نہ ہوگی کہ آپ حضرات کھیلوں میں دلچسپی ظاہر فرما کر اپنے طلبہ کو مضر صحت اور خلاف اخلاق مشاغل سے بچائیں اور انھیں مفید مشاغل کی طرف راغب فرمائیں اس کا جواب آپ اپنے ضمیر سے پائیں گے۔

---

# مدرسے والدین کا تعاون *

از

جناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ملک محروسۂ سرکار عالی

خواتین و حضرات! مجھے بڑی مسرت ہے کہ آج محکمۂ لاسلکی کی مہربانی اور ریڈیو کی حیرت انگیز ایجاد کی بدولت میں ایک ایسا فرض انجام دے رہا ہوں جس کی ہر اچھے معلم اور منتظم تعلیم کو فکر رہا کرتی ہے یعنی والدین اور سرپرستوں تک ایسی باتیں پہنچادی جائیں جو بچوں کی تعلیم اور تربیت سے متعلق ہوں اور ان کو ایسے امور کی طرف متوجہ کیا جائے جن کے بغیر مقاصد تعلیم حاصل نہیں ہو سکتے۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ میرے سننے والوں میں ایسی مائیں بھی ہوں گی جن کے بچے ہمارے مدارس میں زیر تعلیم ہیں۔ اس لئے میں زیادہ صاف گوئی سے کام لوں گا کیوں کہ بچوں کی پہلی اور اصلی معلمہ ماں ہی ہے اور وہ جب تک خاص توجہ نہ کرے گی اس وقت تک کبھی بھی والدین کی حقیقی تمنائیں پوری نہ ہو سکیں گی۔ باپ کا زیادہ وقت کسب معاش اور دنیوی جھگڑوں میں گزرجاتا ہے، اس لئے ماں ہی ان فرائض کو کماحقہٗ پورا کر سکتی ہے۔

اس وقت میں سیدھے سادے الفاظ میں صرف ان چند امور کو پیش کر دینا چاہتا ہوں جو والدین اور سرپرستوں کے لئے ضروری ہیں تاکہ وہ ان پر عمل کر کے مدرسین کا ہاتھ بٹائیں اور اپنی اولاد کو غلط راستہ اختیار کرنے سے بچا سکیں۔

بہتیرے گھرانوں میں صغیرسنی کی حد تک بچہ کھلونا بنا رہتا ہے اور جب کچھ حاصل کرنے کا وقت آتا ہے تو وہ مدرسہ میں داخل کر دیا جاتا ہے اور اولیاء اپنے کو جملہ ذمہ داریوں سے سبکدوش سمجھنے لگتے ہیں گویا کہ بچہ مدرسین کے بالکل سپرد کر دیا گیا اور تربیت کے

---

* لاسلکی تقریر جو ۱۰ دی ۱۳۴۹ف کو نشرگاہ حیدرآباد سے نشر کی گئی۔

جملہ حقوق والدین نے منتقل کر کے اپنے سر سے بلا ٹال دی۔ یہ بات فراموش کر دی جاتی ہے کہ طالب علم اپنے دن کے (۲۴) گھنٹوں میں سے تقریباً (۶) گھنٹے روزانہ مدرسہ میں اور باقی ۱۸ گھنٹے مدرسہ سے باہر گھر کے اثرات کے تحت گزارتا ہے۔ چونکہ مدرسہ کے (۶) گھنٹے باقی ۱۸ گھنٹوں کے اثرات سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے اس لئے والدین کا کام ہے کہ وہ بچوں کے اوقات کی معقول نگرانی کریں۔

یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ گئی ہے کہ انسان جس قسم کے لوگوں سے ملتا جلتا ہے ان کی عادتیں اور اطوار وہ بہت جلد سیکھ لیتا ہے نیز ہم نشینوں کے اثر سے اس قدر جلد متاثر ہوتا ہے کہ اس کا دل و دماغ اس کے عادات و خصائل اس کے جذبات و رجحانات سب اسی رنگ میں رنگ جاتے ہیں۔

لڑکپن کا زمانہ اثر پذیری ہی کے لئے بنایا گیا ہے۔ لہذا اس زمانہ میں اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ والدین بچوں کے دوست احباب اور ملنے جلنے والوں پر معقول نگرانی رکھیں اور برے لوگوں کی صحبت سے بچائیں۔ نیز گھر کے ملازمین کی صحبت اور ان کے عادات و خصائل سے بھی محفوظ رکھیں۔

لڑکپن کے اس دور میں پند و نصیحت سے زیادہ عمل کی ضرورت ہے۔ مدرسین کے علاوہ اولیاء طلبہ کو بھی چاہیئے کہ وہ اپنا اچھا نمونہ پیش کریں اور اپنے عمل سے ان کی رہنمائی کریں۔ ہم کو چاہیئے کہ سچائی کا سبق دینے کے لئے خود سرا پا سچائی بن جائیں۔ ایثار کا سبق دینے کے لئے اپنے مفاد کی قربانیاں کریں۔ محنت اور جانفشانی کا پتلا بن جائیں نیز علم و قوم اور وطن کے مفہوم کو سمجھائیں ورنہ ان کی غلط راہ روی کا نتیجہ یہ ہوگا کہ بچے بھی غلط راستہ اختیار کریں گے۔

بری صحبت سے کہیں زیادہ بدتر ایک اور چیز بھی ہے جس کو بچوں کے لئے ایک زبردست لعنت کہا جا سکتا ہے۔ جس کے اثرات نامعلوم طریقہ پر ان میں سرایت کرتے جا رہے ہیں اور ان کی تباہی کا باعث ہو رہے ہیں یعنی یہ سینما بینی کا شوق ہے۔ فی نفسہ یہ چیز بری نہیں مگر اس کا غلط استعمال زہر کا کام کر رہا ہے۔ افسوس ہے کہ ہندوستان میں

ابھی تک ایسے بہت ہی کم فلم منظر عام پر آئے ہیں جو زندگی کے کسی شعبہ کا نمایاں اور تاباں رخ پیش کر سکیں۔ ابھی تک وہی گل وبلبل کے افسانے اور حسن وعشق کے قصے آلاپے جا رہے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ حیاسوز منظر بھی پردہ پر آجاتے ہیں۔ لہٰذا ان میں بچوں کی شرکت ان کے نقش پذیر زمانے میں کسی طرح جائز نہیں۔ تعلیمی فلم کی تو سرے سے کمی ہے۔ یورپ اور دوسرے متمدن ممالک میں سینما ایکٹ موجود ہیں۔ جس کی وجہ سے نوخیز طلبہ سینما ہال میں داخل نہیں ہوسکتے۔ حکومت کی جانب سے اس پر کافی نگرانی رکھی جاتی ہے اور خلاف ورزی کی صورت میں سختی کے ساتھ دار وگیر ہوتی ہے جب کہ ہمارے ملک میں ابھی سینما سے متعلق قانون منظور نہیں ہوا ہے تو فطرتاً یہ ذمہ داری بچوں کے اولیاء اور سرپرستوں پر عائد ہوتی ہے۔ ان کو چاہئے کہ پہلے وہ فلم کے بارے میں اطمینان کریں اور اگر فلم اس قابل ہے کہ بچوں کے دیکھنے میں کسی قسم کی کوئی قباحت نہیں ہے تو پھر ان کو دیکھنے دیں۔ مگر یہ ملحوظ رہے کہ اس کی چاٹ نہ پڑنے پائے۔ گاہے ماہے کسی تعطیل کے دن تاریخی یا اخلاقی فلم کا دکھا دینا ان کی تفریح طبع کا باعث ہوسکتا ہے۔ بخلاف اس کے روز کا مشغلہ مدرسہ کے کاروبار پر اثر انداز ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ سینما کے پہلے شو کا ایسا وقت ہوتا ہے کہ بچوں کو مطالعہ اور سبق کی تیاری کا موقع نہیں مل سکتا۔ دوسرے شو کا وقت اس سے بھی بدتر ہے۔ اس سے ان کی نیند خراب ہوتی ہے اور وہ دوسرے دن مدرسہ میں غائب دماغی کا ثبوت دیتے ہیں۔ نیز صحت بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتی۔ اس لئے بہتر صورت یہ ہے کہ تعطیل کے دن کبھی کبھی ان کو سینما بینی کا موقع دیا جائے۔ اس کے ماسوا سینما ہال کی تعمیر بھی عموماً حفظ صحت کے اصول کے مطابق نہیں ہوتی اور نہ ان میں پنکھوں وغیرہ کا معقول انتظام ہوتا ہے عجب کیا کہ مسلسل دو تین گھنٹے کھچا کھچ بھرے ہوئے ہال میں (جس میں ہر قسم کے لوگ مریض اور تندرست موجود ہوں) بیٹھنا بعض متعدی امراض کے پھیلانے کا باعث بھی ہوتا ہو۔ لہٰذا اس معاملہ میں والدین اور اولیاء کو بڑی احتیاط سے کام لینے کی ضرورت ہے۔

طلبہ کے اخلاق کی نگرانی کے ساتھ ساتھ والدین پر یہ بھی ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ تعلیمی امور میں مدرسین کا ہاتھ بٹائیں۔ مدرسہ میں جو اسباق دئیے گئے ہیں وہ بچوں سے دریافت کریں اور ان کو گھر میں یاد کرنے کی تاکید کریں اور وقتاً فوقتاً سرسری طور پر جانچ کرلیں کہ پچھلا سبق انھیں یاد ہے یا نہیں اور اگلے سبق کی کہاں تک اُنھوں نے تیاری کرلی ہے۔ نیز مدرسہ کا ہوم ورک کیا ہے اور کہاں تک وہ کر سکتے ہیں معلوم کرکے ان کی رہبری کردینا ضروری ہے تاکہ سبق اور ہوم ورک تیار نہ ہونے کی وجہ سے وہ مدرسہ نہ جانے کا کوئی حیلہ تراش نہ سکیں۔

اس کے علاوہ اکثر یہ بھی دیکھا جاتا ہے کہ بچے مدرسہ جانے کے لئے کتابیں لے کر گھر سے تو نکلتے ہیں مگر سبق اور ہوم ورک تیار نہ ہونے سے بجائے مدرسہ جانے کے اپنا وقت کہیں اور گذار کر شام کو گھر واپس ہوتے ہیں اور دوسرے دن اپنی غیر حاضری کا ایک افسانہ گڑھ کر مدرس کو سناتے ہیں۔

یہ بھی شکایت ہے کہ طلبہ تھوڑی دیر کے لئے حاضری دے کر مدرسہ سے چمپت ہوجاتے ہیں۔ گو مدرسہ بھی ان تمام اُمور کی نگرانی کرتا ہے مگر جب تک والدین اور اولیاء مدرسین سے گاہے ماہے ملاقات نہ کریں اور بچوں کی حاضری اور تعلیمی حالت کے متعلق معلومات حاصل نہ کریں معقول نگرانی ممکن نہیں۔

بچوں کے اوقات فرصت تعطیلوں وغیرہ میں سرگشت۔ خوش گپیوں اور آوارہ گردی کے لئے مختص نہ ہوں بلکہ اس کا بھی کوئی مقصد ہونا چاہیئے۔ کسی نہ کسی تفریحی اور صحت بخش مشغلہ کی فراہمی ضروری ہے۔ آوارہ گردی اور بے مقصد زندگی کے اثرات بچوں کے لئے سخت مضر ہیں۔

طلبہ کی جسمانی صحت کا جہاں تک تعلق ہے مدارس میں جو کچھ انتظام ہوسکتا ہے کیا جاتا ہے مگر اولیاء کے تعاون کے بغیر نتائج خاطر خواہ برآمد نہیں ہوسکتے۔ یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ بغیر غذا کے ورزش مفید ہونے کے بجائے مضر پڑتی ہے عام طور پر ہماری غذائیں ایسی ہوتی ہیں کہ صرف ان کی مقدار سے پیٹ بھر لیا جاتا ہے

اور ان میں غذائیت یا توانائی بخشنے والے اجزا کی کمی ہوتی ہے۔ ہمیں گوشت پوست ہڈی اور پٹھوں کو تقویت دینے اور توانائی حاصل کرنے کے لئے مختلف غذاؤں کی ضرورت ہوتی ہے جو صرف ایک ہی قسم کی غذا سے حاصل نہیں ہو سکتی بلکہ مختلف غذاؤں سے۔ لہذا غذا میں رد و بدل اور تنوع ضروری ہے۔ بہترین غذا وہ ہے جو دودھ دہی ترکاری گوشت اور گیہوں نیز میووں پر مشتمل ہو۔ مگر ان میں سے بعض چیزیں غربا کو میسر نہیں آسکتیں۔ اس لئے ان کا بدل تلاش کیا جا سکتا ہے۔ ٹماٹے کا استعمال میوے کا بدل اور چنے اور مختلف پھلیوں کا استعمال گوشت کا بدل ہیں۔ موز اور پپئی سستے قسم کے میوے ہیں جو غربا کی دسترس سے باہر نہیں۔ غذا کے بارے میں ایک چیز اور پیش نظر رہے کہ وہ سادہ اور زود ہضم ہو۔ مرچ مسالے نہ ہوں یا برائے نام ہوں۔ غرض کہ غذا ایسی متوازن ہو کہ انسانی جسم کو تقویت بخشے اور موسم و حالات کے تابع ہو۔ طلبہ کے سرپرست اگر غذاؤں کے انتخاب میں ان امور کو پیش نظر نہ رکھیں اور مدرسہ کے ساتھ تعاون نہ کریں تو ورزش جسمانی کا بہتر سے بہتر انتظام بھی بجائے فائدہ رسانی کے طلبہ کی صحت کی خرابی کا باعث ہوگا۔

شہری مدارس کے طلبہ کے لئے تازہ اور کھلی ہوا میں رہنا ازبس ضروری ہے۔ مگر عوام اس معاملہ میں بڑی غلط فہمیوں کا شکار بنے ہوئے ہیں وہ کھلی اور تازہ ہوا سے اس قدر ڈرتے ہیں کہ ہمیشہ اپنے کو اوڑھے لپیٹے رکھتے اور بند کوٹھریوں میں سوتے ہیں۔ یہ ملحوظ رہے کہ بچے کبھی تازہ ہوا سے محروم نہ کئے جائیں اور خاص کر سوتے وقت ہوا دار مقام میں سوئیں۔

بقاء صحت کے لئے نیند بھی لازمی جزو ہے۔ یہ نہ اتنی زیادہ ہو کہ سستی اور کاہلی پیدا کرے اور نہ اتنی کم کہ صحت پر برا اثر ڈالے۔ اس کا صحیح معیار یہ ہے کہ سو اٹھنے کے بعد دیکھا جائے کہ طبیعت ہشاش بشاش اور جوڑ و بند چست ہیں یا نہیں۔ عموماً ۸ گھنٹہ کی نیند طلبہ کے لئے کافی ہو سکتی ہے۔

لباس کی صفائی کا سوال بھی اہم ہے۔ اس کو زبردستی معاشی مسئلہ بنا لیا گیا ہے۔

یہ ضروری نہیں کہ لباس قیمتی ہو بلکہ ارزاں اور پاک و صاف ہو۔ قیمتی لباس اگر گندہ ہے تو ناقص ہے۔ غریب سے غریب شخص بھی بشرطیکہ کاہلی اس کی عادت نہ ہو اپنا لباس صاف ستھرا کرکے اور نہا دھو کر پہن سکتا ہے۔

جسمانی صفائی بقاء صحت کے لئے ضروری ہے۔ انسانی جسم باریک باریک سوراخ سے جن کو مسامات کہتے ہیں بھرا پڑا ہے۔ ان کی تعداد لکھو کھا ہے اور ان کے ذریعہ سے جسم انسانی کے ناقص اور خراب مادّے خارج ہوتے رہتے ہیں ساتھ ہی بیرونی گرد و غبار سے یہ مسامات بند بھی ہو جاتے ہیں۔ اگر روزآنہ غسل کرکے جسم کو گرد وغبار سے پاک وصاف نہ رکھا جائے اور مسامات کھلے نہ رہیں تو انسان طرح طرح کی بیماریوں کا شکار ہو جاتا ہے۔ عموماً بچے غسل سے بھاگتے ہیں اولیاء کا کام ہے کہ بچوں کو شروع ہی سے غسل کا عادی بنائیں تاکہ وہ جلدی اور دیگر امراض سے محفوظ رہیں۔

گھر پر طلبہ کو ایک خاص پروگرام کے تحت کام کرنا چاہیئے ان کے پڑھنے لکھنے، سیر و تفریح، سونے جاگنے اور اپنے مذہب کے لحاظ سے فرائض مذہبی کے ادا کرنے کا کوئی نہ کوئی وقت مقرر ہونا چاہیئے۔ ان امور پر خاطر خواہ نگرانی سرپرست اور اولیاء ہی کر سکتے ہیں۔

بعض اوقات یہ دیکھ کر حیرت ہوتی ہے کہ خوش حال گھرانوں کے لڑکے پوری درسی کتب نہیں خریدتے۔ غور کا مقام ہے کہ تعلیم کے ایک بڑے ذریعہ یعنی درسی کتب سے محروم ہو کر طلبہ جماعت کی تعلیم سے کیا استفادہ کر سکتے ہیں۔ ان کی سیرت اور کردار کی آرائش زیور علم ہی سے ہو سکتی ہے لہٰذا نہ صرف درسی کتب بلکہ چھوٹی چھوٹی ان کے مذاق کی کتب کا فراہم کر دینا بھی ضروری ہے۔

لڑکپن کے زمانہ میں سب سے زیادہ مرغوب طبع کوئی چیز ہو سکتی ہے تو وہ قصے اور کہانی کا شوق ہے۔ مناسب ہوگا کہ اٹھتے بیٹھتے والدین طلبہ کو مشاہیر اور اسلاف کے کارنامے سنائیں ان کو موزون کتابیں مطالعہ کے لئے دیں تاکہ ان کی سیرت سازی اور خصائل کی تشکیل ہو۔ اور بچپن ہی سے ان میں کتب بینی کا شوق پیدا ہو سکے۔

اس تنگ وقت میں مشتے نمونہ از خروارے چند اہم اور ضروری اُمور کا ذکر کیا گیا ہے جن کا تعلق محض اولیاء اور والدین سے ہے۔ بیسیوں چھوٹے چھوٹے اُمور ایسے رہ گئے ہیں جن کا ذکر اس صحبت میں نہ ہوسکا اور جو معمولی غور و فکر سے اولیاء طلبہ پر بخوبی منکشف ہو جائیں گے۔

اندنوں ایسے واقعات بھی پیش آرہے ہیں جن سے ثابت ہو رہا ہے کہ بعض غرض مند اشخاص نے طلبہ کو بہکا کر اپنے سیاسی یا سماجی اغراض کی تکمیل کے لئے اپنا آلہ کار بنا رکھا ہے۔ یاد رکھئے کہ بچوں کے لئے تعلیم کا زمانہ سیاسی یا سماجی امور میں حصہ لینے کا نہیں ہوتا۔ اگر طلبہ سیاسی یا سماجی تحریک میں حصہ لینے کے خواہاں ہیں تو انہیں سخت محنت کر کے پہلے تحصیل علم سے فارغ ہو جانا چاہئے ورنہ اندیشہ ہے کہ کہیں یہ بے ضبطی اور غلط راہ روی ان کی بربادی کا موجب نہ ہو۔ میں اولیائے طلبہ سے اپیل کرتا ہوں کہ وہ اپنی توجہ ادھر مبذول کریں۔ یہہ وقت نہیں ہے کہ تساہل سے کام لیا جائے ایسا نہ ہو کہ ان نونہالوں کی بربادی اور تباہی کے ذمہ دار خود والدین و سرپرست ہی قرار پائیں۔

مختصر یہ کہ بچوں کی نشو و نما میں گھر اور مدرسہ دونوں کو دخل ہے۔ جب تک دونوں ملکر حصہ نہ لیں اور باہمی تعاون نہ ہو یہہ بیل منڈھے چڑھتی نظر نہیں آتی۔ بچہ کی ذہنی نشو و نما اور سیرت و کردار کی تشکیل محض اوقات مدرسہ ہی میں نہیں ہوتی بلکہ بیداری کے ہر لمحہ میں ہوتی رہتی ہے۔ اگر گھر کا اثر مدرسہ کی تربیت میں معاون ہو تو تعلیم کے نتائج خاطر خواہ برآمد ہوں گے۔

---

# رُوئداد سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ

منعقدہ بتواریخ ۱۱ و ۱۲ ؍ دی ۱۳۴۹ف

مولوی سعید الدین خاں صاحب مرتبہ بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ

انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کی بارہویں سالانہ کانفرنس کے اجلاس بتواریخ ۱۱ و ۱۲ ؍ دی ۱۳۴۹ف بمقام مدرسہ فوقانیہ نامپلی زیر صدارت عالیجناب مولوی احمد حسین صاحب بی۔ اے صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ حسب نظام العمل مقررہ منعقد ہوئے جو نہایت کامیاب رہے۔

حسب سابق کانفرنس کے ضمن میں تعلیمی نمائش بمقام میتھوڈسٹ بائز ہائی اسکول منعقد کی گئی تھی جس کا افتتاح بتاریخ ۱۰ ؍ دی ۱۳۴۹ف بوقت ۴½ ساعت شام جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔ اے (کنٹب) اسپیشل انسپکٹنگ آفیسر نے فرمایا اس موقع پر سررشتہ ہذا کے عہدہ داران و اساتذہ کی کافی تعداد موجود تھی مدارس تحتانیہ و ثانویہ امدادی و سرکار عالی کے علاوہ مدارس پست اقوام وغیرہ کا جو سامان وصول ہوا تھا۔ اس کو شعبہ داری طریقہ پر خوش اسلوبی سے رکھا گیا تھا۔

## اجلاس اول

بتاریخ ۱۱ ؍ دی ۱۳۴۹ف روز پنجشنبہ بوقت ۹½ ساعت صبح زیر صدارت مولوی احمد حسین خاں صاحب بی۔ اے۔ میر مجلس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کانفرنس ہذا کا پہلا اجلاس مدرسہ فوقانیہ نام پلی کے احاطہ میں منعقد ہوا۔ پنڈال کا وسیع حصہ عہدہ داران سررشتہ تعلیمات و اساتذہ کی کافی تعداد سے معمور تھا۔ اس موقع پر بزبان انگریزی صاحب صدر نے جو پُرمغز تقریر فرمائی وہ اساتذہ کے لئے مشعل راہ ہے۔

**تقریر صدر کانفرنس:۔** خواتین وحضرات! مختلف درسگاہوں کے معائنہ کے دوران میں یہ دیکھا گیا کہ مدرس کا نقطہ نظر ہی تعلیم سے متعلق واضح نہ تھا۔ مقصد تعلیم کی تعریف یہ کی گئی کہ امتحانات میں بہتر نتائج برآمد کیے جائیں فی الحقیقت صرف اچھے نتائج کا برآمد کرنا مقصد تعلیم نہیں ہے۔ بلکہ تعلیم کا یہ مقصد ہے کہ طالب علم کو کشاکش حیات کا مردانہ وار مقابلہ کرنے کے قابل بنایا جائے۔

تعلیم کا دوسرا پہلو جس کو اکثر فراموش کر دیا گیا ہے تربیت جسمانی ہے جس کا اہم مقصد یہ ہے کہ جماعتی کھیلوں کی وساطت سے رشک و مسابقت کی حقیقی اسپرٹ ابھاری جائے۔

اچھے کھلاڑیوں کی فراہمی اور ان کی غیر مستحقہ اعلیٰ جماعتوں میں ترقی کا جو ناپسندیدہ عمل درآمد متعدد مدارس میں چلا آرہا ہے مکروہ اور مضر طریقہ کار ہے کیوں کہ اس سے اس مقصد کی تکمیل کی طرف رہبری نہیں ہوتی۔

تیسری خامی جس کا پتہ چلا یہ ہے کہ بعض صدر مدرسین جن میں اخلاقی جرات اور پختگی عزم کی کچھ کمی سی ہوتی ہے سفارشوں کے زیر اثر اور ناکام طلبہ کے سرپرستوں کے موقتی عجز والحاح سے متاثر ہو کر نا قابل طلبہ کو ترقی دینے کے عادی ہوتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اس قسم کی ترقیاں جو نا قابل طلبہ کے ساتھ ملحوظ رکھی جاتی ہوں تعلیم کے عقلی پہلو کے معیار کو گرا دیتی ہیں۔

چوتھی خرابی جو پائی گئی یہ ہے کہ طلبہ خانگی تعلیم کا انتظام رکھتے ہیں۔ جب حکومت کسی ادارہ کو نصاب مجوزہ کے مختلف مضامین کے لئے موزون اور لائق اساتذہ فراہم کرتی ہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ طلبہ نسبتاً کم استعداد اور کم موزونیت رکھنے والے مدرسین سے درس لیا کریں۔ اس سے مدرسہ کی کارکردگی پر برا اثر پڑتا ہے۔ پس اس قبیح رواج کا استیصال ہونا چاہئے آخر پر مگر نہایت اہم بات جس کی طرف متوجہ ہونے کی ضرورت ہے وہ اخلاقی تعلیم ہے۔ حقیقت میں صرف مدرسہ کو طلبہ کے مکارم اخلاق کا کلیتہً ضامن و ذمہ دار نہیں گردانا جا سکتا۔ اندازہ کیا گیا ہے کہ اس خصوص میں والدین ستر فی صدی مدرسہ

بیس فیصدی اور ساتھی دس فیصدی کی حد تک ذمہ دار ہیں۔ مدرسہ کی بیس فیصدی ذمہ داری کے منجملہ معلم دینیات پر چھ فیصدی ذمہ داری عاید ہوتی ہے۔ یہ دیکھنے میں آیا ہے کہ طلبہ لباس کی حد تک ایک نرالا مذاق رکھتے ہیں بعض طلبہ تو مدرسہ میں اسی ہیئت کذائی سے آتے ہیں کہ سر پر ٹوپی ٹیڑھی رکھی جاتی ہے اور بال باہر نکلے ہوئے پیشانی پر لہراتے رہتے ہیں۔ صدر مدرسین سے بطور خاص اُمید کی جاتی ہے کہ وہ دہلۂ اول میں اس کج روی کا تدارک کریں گے اور طلبہ کی اس عام روش کی اصلاح کرکے ان کو حدود اخلاق سے متجاوز اور ضوابط اخلاق سے منحرف ہونے سے باز رکھیں گے۔

ختم تقریر پر مولوی مرزا ضیاء الدین بیگ صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی معتمد عمومی انجمن ہذا نے سالانہ رپورٹ بابتہ ۴۲ھ ف سنائی جس میں انجمن کی ذیلی شاخوں اور اراکین کی مصروفیات اور انتظامی کمیٹیوں۔ نمائش تعلیمی۔ کلب اساتذہ و کتب خانہ وغیرہ کا تذکرہ فرماتے ہوئے بطور خاص جناب ناظم صاحب تعلیمات کی دلچسپیوں و ہمدردیوں کا جو انجمن ہذا سے متعلق ہیں اعادہ فرمایا اور ممدوح کی خدمت میں منجانب انجمن ہدیہ تشکر پیش کرنے کی عزت حاصل کی۔

ازاں بعد مولوی سید محمد ہادی صاحب ایم۔ اے آرگنائزنگ کمشنر بائز اسکوٹ نے بزبان اُردو بعنوان "طلبائے مدارس کی صحت اور جسمانی تربیت" تقریر فرمائی۔ آپ نے فرمایا کہ روم اور یونان نے تعلیم ورزش جسمانی کو نہایت اہمیت دی تھی ان کا مقصد یہ تھا کہ اپنے ملک کے افراد کو زیادہ مضبوط و چست بنائیں تاکہ وہ جنگ کے موقع پر کام آسکیں چنانچہ نوبت یہاں تک پہنچی کہ کمزور بچوں کو زندگی سے محروم کر دیا گیا۔ بنا بر ایں جدید تعلیم ورزش جسمانی میں توانا و ناتواں و بیمار و تندرست تمام افراد کے لئے رعایت رکھی گئی ہے۔ اور جسمانی و دماغی دونوں طاقتوں کو فروغ دینے کی کوشش کی گئی ہے جس طرح ایک سپاہی کو اپنے مقصد و فرائض کی انجام دہی اور اپنی صحت کو درست رکھنے کے لئے ورزش اور غذا وغیرہ کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ اسی طرح ایک طالب علم کو کامیاب ہونے کے لئے ایک عہدہ دار کو اپنے فرائض عمدگی سے انجام دینے اور ترقی پانے کے لئے صحت کا برقرار

رکھنا لازمی ہے۔ جس طرح ورزش کا نہ کرنا نقصان دہ ہے اسی طرح غیر موزون ورزش سے صحت کو نقصان پہنچتا ہے۔ اور عدم التفات تعلیم جسمانی کی وجہ اندیشہ ہے کہ تعلیم دماغی سے استفادہ ہی حاصل نہ کیا جائے۔

تقاریر کے بعد حسب ذیل تحریکات پیش ہوئیں جو بعد مباحثہ بغلبہ آرا منظور ہوئیں۔

(الف) اس کانفرنس کی رائے ہے کہ تحتانی اور ثانوی مدارس کے تعطیلات میں یکسانیت ہونی چاہئے۔

(ب) سررشتہ تعلیمات کے جانب سے مستقر بلدہ کے چار مدارس میں امتحاناً دودھ کی فراہمی کا جو انتظام کیا گیا ہے اور طلبہ کے لئے ناکافی اور ناقص تغذیہ کے مسئلہ کو سلجھانے کی جو ابتدا کی گئی ہے۔ اس پر یہ کانفرنس اظہار اطمینان کرتی ہے۔ اور جملہ سرکاری مدارس میں اس طرح سربراہی کی مستدعی ہے۔

(ج) یہ کانفرنس مدرسہ کے مکمل تعلیمی دور میں حفاظت جان کے مسئلہ کو تعلیم کا ضروری جزء خیال کرتی ہے۔ اور ایک خاص کمیٹی کے قیام کی سفارش کرتی ہے۔ تاکہ بلدہ اور بڑے شہروں میں اس مسئلہ کی نسبت اقدامی تدابیر اختیار کرے۔

## اجلاس دوم

۲½ بجے زیر صدارت مولوی عبدالستار صاحب سبحانی بی اے۔ یل۔ ٹی پرنسپل مدرسہ فوقانیہ دارالعلوم بلدہ کانفرنس کا دوسرا اجلاس شروع ہوا۔ مولوی عبدالحکیم صاحب بی۔اے۔ایل۔ٹی نے شہری تحتانی تعلیم کی کمیٹی کی رپورٹ سنائی جو منظور کی گئی۔ مولوی غلام دستگیر صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی مددگار مدرسہ فوقانیہ نام پلی نے مباحث کا آغاز کرتے ہوئے اس امر زور دیا کہ بچے کا مذاق دریافت کیا جائے کہ آیا وہ ادبی ہے یا فنی اور اس معاملہ میں اولیائے طلبہ سے استمداد طلب کی جائے۔ مولوی مرزا محمود علی بیگ صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ چنچل گوڑہ نے فرمایا کہ مدرسین کی عزت وتنخواہ وقار وترقی کا لحاظ رکھا جائے تاکہ ان کی حوصلہ افزائی ہوسکے اور یہ

ملحوظ رہے کہ یہ وہ لوگ ہیں جن کے ہاتھ میں بچوں کی آئندہ زندگی کی بنیادیں ہوتی ہیں۔
مولوی سید نورالحسن صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔ڈپ۔ایڈ (گلاسگو) نے بھی مباحثہ میں
حصہ لیا اور مولوی احمد حسین خاں صاحب بی۔اے صدرنشین نے مباحث کا تذکرہ
فرما کر ان پر تبصرہ فرمایا۔

ذیلی کمیٹی کے اجلاس ختم ہونے پر مولوی سید محمد جعفر صاحب بی۔اے انسپکٹر
آف آرٹس اینڈ کرافٹس نے بزبان اُردو بعنوان "نقشہ کشی اور دستکاری کا جدید نصاب"
تقریر فرمائی۔ اور نمونہ جات کے ذریعہ اپنے مطلب کو واضح کرتے ہوئے موصوف
نے فرمایا کہ نصاب ڈرائنگ کے متعلق بعض اعتراضات کئے جا رہے ہیں جو درست
نہیں ہیں۔ ہر بچہ میں اس کا تھوڑا بہت ذوق ضرور پایا جاتا ہے۔ سابق میں ڈرائنگ کے لئے
جو طلباء انتخاب کئے جاتے تھے ان کا فی صد بہت کم پڑا کرتا تھا۔ لیکن اب اس کے برعکس
عمل کیا جا رہا ہے۔ بچہ کی تعلیم کے تین درجے ہوا کرتے ہیں۔ پس بلحاظ عمر نصاب تعلیم کی تقسیم
ہونی چاہئے اور مدرسین کی دلچسپی اور ہمدردی کے ساتھ طلبہ کی رہبری کرنی چاہئے۔ ختم تقریر
پر آپ نے ڈرائنگ کے وہ نمونے جو انگلستان اور مستقر بلدہ کے طلبہ نے بنائے تھے
پیش کئے۔

شام کو ۶ بجے سینٹ جارجز گرامر اسکول جمنازیم ہال میں مسٹر سلیم مرچنٹ نے تعلیمی
فلموں کا مظاہرہ کیا جس میں کاشت نیشکر، جراثیم دِق اور ہوا کا دباؤ اور ریشم کے کیڑوں کی
پرداخت وغیرہ کے متعلق دلچسپ معلومات پیش کیں حاضرین کی ایک کثیر تعداد نے
اس سے استفادہ کیا۔

# اجلاس سوم

بتاریخ ۱۲ اردی ۱۳۴۹ف روز جمعہ نمونہ کے اسباق ہوئے۔ جناب مولوی محمد ابراہیم
صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ چوڑی بازار نے طلبائے طبقہ تحتانیہ کو نمک پر سبق دیا۔
مولوی عزیز اللہ درانی صاحب مددگار ماڈل پرائمری اسکول نے اعتراض فرمایا کہ نمک

حل کرنے کے بعد اس کو نکالنے کا طریقہ بھی بتلایا جاتا تو مناسب تھا۔

جناب مولوی احمد حسین خاں صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و میر مجلس انجمن ہذا نے اظہار خیال فرمایا کہ معلوم ہوتا ہے کہ سبق کا اعادہ کیا جارہا ہے۔ مولوی فیض محمد صاحب بی۔اے۔ڈپ۔ایڈ۔ مددگار مدرسہ فوقانیہ نامپلی بلدہ نے ہوا کے دباؤ پر طبقہ فوقانیہ میں نمونے کا سبق دیا جس کے لئے نمونہ جات وغیرہ تیار کئے گئے تھے۔ سبق پر از معلومات تھا جو کامیاب رہا۔

## بے سِک کا مظاہرہ

(الف) مولوی سید جمال صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ دارالشفاء نے جماعت چہارم کے طلباء کو بیسک انگلش کا نہایت کامیاب طریقہ پر سبق دیا جس کے اختتام پر جناب مولوی احمد حسین خاں صاحب میر مجلس انجمن ہذا نے صاحب موصوف کو مبارکباد دی۔

(ب) مولوی محمد یعقوب خاں صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ اُردو شریف نے طبقہ تحتانیہ میں بیسک انگلش پر نمونے کا سبق دیا جس پر مولوی رکن صاحب نے اعتراض فرمایا کہ مدرس کا خندہ پیشانی سے کام کرنا ضروری ہے۔ عالیجناب مولوی احمد حسین خاں صاحب میر مجلس انجمن ہذا نے جواب ادا فرماتے ہوئے مولوی محمد یعقوب خاں صاحب کا شکریہ ادا فرمایا۔

طبقہ فوقانیہ میں ریاضی کی تعلیم بزبان اُردو کے متعلق جناب مولوی محمد علی صاحب بی۔اے۔ڈپ ایڈ مددگار مدرسہ فوقانیہ نامپلی نے مساحت پر سبق دیا نمونہ جات تیار کئے گئے تھے اور تیاری کافی تھی۔

جناب مولوی غلام دستگیر صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی مددگار مدرسہ فوقانیہ نامپلی نے جماعت ہفتم کو ڈائرکٹ اینڈ اِن ڈائرکٹ نریشن پر نمونے کا سبق دیا۔ اختتام سبق پر دو چار حضرات نے اعتراض فرمایا لیکن آخر میں عالی جناب احمد حسین خاں صاحب میر مجلس انجمن ہذا نے اعتراض کا جواب ادا فرماتے ہوئے سبق کو کامیاب بتایا۔

# اجلاس آخر

بتاریخ ۱۲ ادسمبر ۱۹۴۹ف روز جمعہ ۲ بجے کانفرنس کا آخری اجلاس شروع ہوا۔ جناب کے بال سبرامونیم ایر صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی معتمد ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکیٹ بورڈ نے جدید تعلیمی اسکیم اور نصاب پر بزبان انگریزی مضمون پڑھا جس میں جدید تعلیمی سکیم کی کافی وضاحت فرمائی گئی تھی اِس کے بعد ریورنڈ ریف۔ سی فلپ وارڈن سنٹ جارج گرامر اسکول نے بزبان انگریزی بعنوان "مدرسہ عالم انقلاب میں" تقریر فرمائی جس میں حالات حاضر کے تحت مدرس کی مشکلات اور اس کے طرز عمل کی وضاحت کی اور زمانہ کی رفتار کے لحاظ سے طلبہ کی تعلیم و ترتیب کا خیال رکھنے پر زور دیا تاکہ وہ آئندہ اپنی زندگی کو خوشگوار اور کامیاب بنا سکیں۔ اس کے بعد رپورٹ شہری تحتانی تعلیم باتفاق آرا منظور ہوئی اور کانفرنس سال آئندہ کے لئے مضمون "سائنس کی تعلیم" کا اعلان کیا گیا۔ آخر میں مولوی محمد جعفر صاحب صدر کمیٹی نمائش نے رپورٹ سنائی جس کے بعد نمائش تعلیمی، نظم خوانی، مکالمہ، انگریزی، اردو وغیرہ مقابلیں کے متعدد انعامات عالیجناب مولوی احمد حسین خاں صاحب بی۔ اے صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ و صدر نشین کانفرنس نے تقسیم فرمائے اور اپنی اختتامی تقریر میں ان تمام حضرات کا شکریہ ادا فرمایا جنھوں نے کانفرنس کو کامیاب بنانے میں حصہ لیا۔

# رپورٹ ذیلی کمیٹی شہری تحتانی تعلیم *

(مرتبہ کمیٹی)

**تمہید** بچہ کی تعلیم مختلف قوتوں کے ارتباط کا نتیجہ ہے مثلاً خاندانی اثر، سماجی تنظیم، رواج، مذہب، قومی اسپرٹ وغیرہ، نہ کہ محض مدرسہ کی تعلیم کا نتیجہ۔ اس میں شک نہیں کہ مدرسہ بھی طلبہ کو بہتر شہری بنانے اور ان کو جسمانی، اخلاقی اور تمدنی حیثیتوں سے کارآمد بنانے میں رہنمائی کرتا ہے۔ اور اس اعتبار سے وہ ایک خصوصی حیثیت کا حامل ہے۔

**مغرب کے مدارس کنڈرگارٹن و نرسری اس کمی کی تلافی کے اصلاحی تدابیر** مغربی ممالک میں قبل اس کے کہ بچہ تحتانی مدرسہ میں تعلیم حاصل کرے اسے ایسی ابتدائی تربیت دی جاتی ہے جو تحتانی مدارس کی تعلیم کے لئے صحیح معنی میں اس کو تیار کرتی ہے۔ اولاً بچہ اچھی عادات، شخصی حفظ صحت کی متعدد طریقوں سے مکان پر ہی تربیت حاصل کر لیتا ہے کیونکہ والدین خواندہ ہوتے ہیں۔ ثانیاً یہ کہ وہ مدارس نرسری میں مزید تربیت غیر شعوری طریقہ پر حاصل کرتا ہے۔ بالآخر مدارس کنڈرگارٹن میں اس کی جبلتوں کی نشوونما کی جاتی ہے۔ اور اس کی کمزوریاں دور کی جاتی ہیں۔ ان اداروں میں اسے چند چیزوں سے دلچسپی پیدا ہو جاتی ہے۔ وہ خاص و صحیح طریقۂ عمل سیکھتا ہے مختصر یہ کہ اس کے کردار کی تشکیل ہوتی ہے۔

متذکرہ حالات سے ہمارے گھروں کے ماحول اور بچوں کا مقابلہ کیا جائے تو بیّن فرق دکھائی دیتا ہے۔ ہمارے یہاں اکثر و بیشتر والدین ناخواندہ ہیں اور مکان پر بچے کی زندگی قابل اطمینان نہیں ہوتی۔ مثلاً یہ کہ ہم نے والدین کو بچوں کے متعلق شکایت کرتے سنا ہے کہ وہ گستاخ اور سرکش ہوتے ہیں لیکن وہ یہ نہیں سوچتے کہ ان عادتوں کے تخم خود انہوں نے ہی بوئے ہیں۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ بچہ کی وقعت نہیں کی جاتی اور اس کے طبعی رحجانات کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔ رفتہ رفتہ غیر شعوری طور پر وہ محسوس کرنے لگتا ہے

---

* جو انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کی کانفرنس ۱۹۴۷ء میں پیش کی گئی۔

کہ وہ ناکارہ ہے۔

ظاہر ہے کہ عموماً طلبہ ہمارے مدارس تحتانی میں غیر پسندیدہ عادات کو لئے ہوئے داخل ہوتے ہیں۔ ان میں سے بعض میں خود پسندی کا عنصر غالب ہوتا ہے۔ اور بعض میں افسردگی اور اطاعت شعاری کے آثار زیادہ نمایاں ہوتے ہیں۔ اس طرح مدرسہ تحتانیہ کے مدرس کو اُس نوعیت کے طلبہ کی تعلیم دینے کو کہا جاتا ہے جن کی سیرت تشکیل پا چکی ہے۔

یہ امر مسلّمہ ہے کہ تحتانی مدارس بچّہ کی بُری عادتوں کے استیصال اور اُس کی خامیوں کو دور کرنے میں بہت کچھ مدد دے سکتے ہیں۔ ان میں منفعت بخش اجتماعی زندگی اور قوتِ عمل کے لئے مواقع بہم پہنچانے سے ان مقاصد کی تکمیل ہو سکتی ہے۔

جیسا کہ ابھی ذکر کیا جا چکا ہے ہمارے ملک میں بچہ اس وقت تحتانی مدرسہ میں شریک ہوتا ہے جب کہ اس کی عادتیں راسخ ہو جاتی ہیں اور بغیر گھر کی تربیت یا محلے کے ایسے بچوں کی صحبت جن سے وہ اکثر برسرپیکار رہ چکا ہے کوئی معقول ابتدائی تربیت اُسے حاصل نہیں ہوتی۔ پس ان اغراض کے حصول کے لئے یہ مسئلہ غور طلب ہے کہ نرسری اور کنڈر گارٹن مدارس کی طرح ہمارے بچوں کو کسی نہ کسی قسم کی تربیت ضرور دی جانی چاہئے۔ ہم ذیل کی چند تجاویز پیش کرتے ہیں۔

(۱) محلے کے سربرآوردہ اور ذی اثر اشخاص کی کمیٹی اس محلہ کے طلبہ کی تعلیمی بہبودی کے لئے قائم کی جائے۔

(۲) کمیٹی رائے عامہ کی اصلاح کرے وقتاً فوقتاً مجالس منعقد کئے جائیں جہاں محلہ کے طلبہ کے والدین، اولیاء کو دعوت دی جائے۔

(۳) نرسری و کنڈر گارٹن کے مدارس کے اُصول پر بچوں کے مدارس کی تنظیم کی جائے اور اس پر کافی نگرانی رکھی جائے۔

(۴) جس طرح کہ محکمہ بلدیہ کی جانب سے چند محلوں میں انتظام کیا گیا ہے مزید بازی گاہ اور تفریح گاہ قائم کئے جائیں۔

متذکرہ تجاویز کسی طرح بھی اپنی جگہ پر مکمل نہیں ہیں یہ صرف غور و خوض کے لئے نمونتاً عنوان ہیں۔ بچوں کی بہبودی کے متعلق دیگر مناسب تجاویز کو بھی بخوشی قبول کیا جائے گا۔ ان تجاویز کے پیش کرنے کا اصلی مقصد یہ ہے کہ ہم ان برائیوں کے مقابلہ کے لئے جو بچوں میں مناسب تعلیمی اداروں مثلاً نرسری و کنڈر گارٹن کے مدارس کے فقدان کی وجہ سے پیدا ہو جاتی ہیں مناسب تدابیر اختیار کریں۔

**شہری تحتانی مدارس** حال ہی میں چند دنوں سے ہندوستان کے مختلف حصوں میں یہ کوشش جاری ہے کہ تعلیم کو تجارب زندگی اور انسانی ضروریات اور بیرونی دنیا کے ساتھ مربوط کیا جائے۔

اپنے روشن خیال آقا، ولی نعمت کے زیر سایہ اور قابل حکام کی قیادت میں، حیدر آباد اپنے موجودہ تعلیمی نظام کے نقائص کو دور کرنے میں کسی سے پیچھے نہیں ہے۔ اور کافی غور و خوض کے بعد یہاں پر میکنزی اسکیم یا ریاست حیدر آباد کی تعلیمی تنظیم" کو رواج دیا گیا اس میں ثانوی نصاب کو یونیورسٹی کی تعلیم کے پہلے تین منزلوں پر تقسیم کیا گیا ہے۔ یہ تینوں منازل اپنی حد تک مکمل ہیں اور ان میں پیشہ ورانہ رجحان ہے۔

اس جدید نصاب کے مدنظر شہری تحتانی مدارس کے صدر مدرس و اسٹاف کی ذمہ داریوں و فرائض میں معتدبہ اضافہ ہو جاتا ہے۔ چونکہ تحتانی منزل کے بعد ہی یہ تقسیم ہو جاتی ہے اس لئے بچوں کی صلاحیتوں، رجحانات، ضروریات، توقعات، خصوصیات کمزوریوں اور امکانات کے مطالعہ میں حزم و احتیاط سے کام لیا جائے۔ بچوں کا مستقبل ان کے ہاتھ میں ہے وہ ان کی قسمت کے بنانے والے ہیں۔

**بچوں کے ناپسندیدہ عادات کے دفعیہ کا طریقہ۔** فی الوقت مدارس میں ایسے طلبہ شریک ہوتے ہیں جن کی عادات اور سیرت کی تشکیل ہو جاتی ہے۔ تحتانی مدارس کا یہ فریضہ ہے کہ وہ صرف محکمہ کے مقررہ نصاب کی تکمیل پر اکتفانہ کرے بلکہ ان غیر پسندیدہ عادتوں اور ناروا طرز عمل کی بیخ کنی کرے جو بچہ میں جڑ پکڑ چکے ہیں۔ ایک پرانی مثل ہے کہ تعلیم سے تمثیل بہتر ہے۔

جو بچوں کی حد تک لفظ بہ لفظ پوری اُترتی ہے۔ کوئی مدرس طالب علم کو صفائی کی تعلیم نہیں دے سکتا۔ تاوقتیکہ وہ خود انتہا درجہ کا صفائی پسند نہ ہو۔ اگر وہ خود کاہل ہو تو طلبہ کو محنتی نہیں بنا سکتا۔ مختصر یہ کہ مدرس غیر شعوری طور پر اپنے گفتار و کردار سے بچوں کو متاثر کرتا رہتا ہے۔ ذیل میں بچوں کی ترقی و بہبودی کے متعلق چند تجاویز پیش کی جاتی ہیں اگر بچہ کو کسی کارآمد مصروفیت میں منہمک رکھا جائے تو اس کی کئی بُری عادتیں رفتہ رفتہ دور ہو جائیں گی۔

(۱) تعاون والدین:۔ بچے کی ترقی مکان اور مدرسہ کے ارتباط کے بغیر ممکن نہیں یہ ضرورت بالخصوص ان صورتوں میں اہم ہو جاتی ہے جہاں بچے کے عادات و کردار ناپسندیدہ ہو چکے ہوں۔ بچوں کے کئی مسائل حل ہو جائیں گے اگر اولیاء و مدرسین کے درمیان خلوص کے ساتھ تعاون عمل ہو۔ والدین کو معلوم ہونا چاہیئے کہ ان کے بچے مدرسہ میں کیا کرتے ہیں اور گھر میں بچوں کے لئے انھیں کیا کرنا چاہیئے۔ چونکہ ان کے اولیاء ناخواندہ ہیں اس لئے مدرسہ ہر ایسے موقعہ کو ہاتھ سے جانے نہ دے اور انھیں مدرسہ کی مختلف تقاریب میں مدعو کر کے انھیں حتیٰ الوسع فرائض اولیاء کے متعلق معلومات بہم پہونچائیں۔ بچوں کی چال چلن، قابلیت اور دیگر خامیوں کے متعلق مدرسہ کیا کر رہا ہے۔ اور انھیں کیا کرنا چاہیئے تبادلہ خیال کریں۔ صدر مدرسہ اس بات پر سختی سے کاربند رہے کہ طلبہ کی شرکت کے وقت جب تک ان کے ساتھ ان کے والد یا سرپرست نہ آئیں شرکت سے انکار کر دے۔ اور طلبہ کے اولیاء کے ذہن نشین کر دے کہ بچہ کی ترقی گھر اور مدرسہ کے تعاون کے بغیر ناممکن ہے۔ بچہ کو مدرسہ جاتے وقت پیسے وغیرہ نہ دئے جائیں جیسے بعض اولیاء دیا کرتے ہیں۔ یہ طریقۂ عمل مفلس والدین کے بچوں پر برا اثر پیدا کرتا ہے کیونکہ جب وہ اپنے ساتھیوں کو مٹھائی وغیرہ کھاتے دیکھتے ہیں تو انھیں کتب چُرانے کی تحریص ہوتی ہے تاکہ انھیں بیچ کر کچھ رقم حاصل کریں اور اپنی اس ضرورت کو پورا کریں۔

(۲) بچوں کو مصروف رکھنے کا بہترین طریقہ اجتماعی کام ہے۔ اس نوعیت کے

کام تمام بچوں کو پسند ہوتے ہیں۔ یہاں مدرس کو ایک ایسا موقع ہاتھ آتا ہے جس میں بچہ کو تنظیم کار کے ساتھ آزادی بھی دی جا سکتی ہے۔ اسی کا دوسرا نام ضبط ہے۔ تمام زائد از نصاب مصروفیات دراصل اجتماعی کام ہیں۔ اس لئے اجتماعی کام تمام ضبط، اطاعت گذاری، وفاشعاری اور سیرت سازی کا واحد حل ہے۔ اور ان میں سیرت سازی ہی تعلیم کا سب سے بڑا مقصد ہے۔

(۳) پابندی وقت:۔ بچوں کا وقت پر مدرسہ آنا نہایت ضروری ہے۔ اس امر میں والدین مدرسہ کی اگر وہ اپنی بچوں کی تعلیم کی طرف توجہ کریں۔ تو بڑی مدد کر سکتے ہیں۔ ہم نے اکثر اولیاء کو یہ کہتے سنا ہے کہ "اگر مدرسہ کچھ دیر سے بھیجو تو چنداں مضائقہ نہیں بچہ کے لئے ایسا جملہ تباہ کن ہے جو مدرسہ اور اولیاء کے درمیان عدم تعاون کو ظاہر کرتا ہے۔ مدرس کا فرض بھی اسی طرح اہم ہے کہ وہ نہ صرف بروقت آئے بلکہ قبل از وقت آکر ایک اچھا نمونہ پیش کرے۔

(۴) بچوں میں مطالعہ کی عادت قائم کرنے کے لئے اس امر کی ضرورت ہے کہ مضمون کو ازحد دلچسپ بنایا جائے۔ جب تک مدرس حقیقی دلچسپی اور جوش ظاہر نہ کرے یہ چیز حاصل نہیں کی جا سکتی۔

(۵) ہوم ورک ہلکا اور دلچسپ ہو اور طالب علم کے مذاق کے مطابق ہو۔ صرف یہی چیز بچہ میں کارکردگی کی رغبت پیدا کرے گی۔

(۶) ایسے بچوں کی اصلاح عادات کے لئے جو بدکردار ساتھیوں کے ساتھ کھیلنے کے عادی ہیں یا یوں ہی وقت ضائع کرتے ہیں متعلقہ محلوں میں رہنے والے مدرسین ان کی نگرانی اور رہنمائی کریں۔

(۷) چونکہ تحتانی مدارس کو شہری اور دیہی میں تقسیم کیا گیا ہے اس لئے ہم اس کو ضروری سمجھتے ہیں کہ ان طلبہ کے لئے جو شہری مدارس میں شرکت کے لئے مختلف مقامات سے آئیں سرکاری یا خانگی اقامت خانے قائم کئے جائیں تو ان کی سہولت کا باعث ہوگا۔ کیونکہ آج کل ان کی قلت ہے۔ جس کی وجہ سے غیر مقامی طلبہ کے سرپرستوں کو اپنی اولاد

کے لئے رہائش کا انتظام کرنے میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**صدر مدرس اور مددگاروں پر مزید ذمہ داریاں۔**

صدر مدرس :- تنظیم جدید کے تحت بڑی ذمہ داریاں شہری مدارس کے صدر مدرسین پر عائد ہوتی ہیں کیوں کہ وہی اس بات کا تصفیہ کرنے کے مجاز سمجھے جاتے ہیں کہ آیا لڑکا تحتانی تعلیم ختم کرنے کے بعد ثانوی تعلیم حاصل کرسکتا ہے یا نہیں۔ بہ الفاظ دیگر وہی تصفیہ کرتا ہے کہ آیا طالب علم صنعتی رحجان رکھتا ہے یا ادبی۔ مختصر یہ کہ وہ اس کے رحجانات کا مطالعہ کریں اور اس کی صحیح رہنمائی کریں۔ اس لئے صدر مدرس کو ان تمام مضامین کا جاننا ضروری ہے جس کی مدرسہ میں تعلیم دی جاتی ہے۔ وہ اچھا ضابط اور منتظم ہو۔ اس میں اپنے مددگاروں اور طلبہ کو قابو میں رکھنے اور ان کی رہنمائی کرنے کی صلاحیت ہو۔ اس کو اپنے فرائض کا احساس ہونا چاہیئے۔ وہ خود کو اپنے مددگاروں سے برتر تصور نہ کرے بلکہ وہ اپنے اسٹاف و طلبہ سے میل جول رکھے۔ ان کی مشکلات کو معلوم کرے اور اپنی اعلی قابلیت کردار اور محنت سے ان کی رہبری کرے۔ وہ ہر طالب علم سے انفرادی طور پر واقف ہو اور ان کے مذاق و صلاحیتوں کا مطالعہ کرے۔

مدرس۔ وہ موزون، صاحب ضمیر اور قانع ہو۔ مدرس کا فرض ہے کہ ہر اہم معاملہ میں صدر سے مشورہ کرے۔ اس کو اپنے پیشہ سے دلچسپی ہونی چاہئے اور مدرسہ کی جملہ مصروفیات میں اسے انہماک اور دلچسپی ہو۔ فی الوقت شہری مدارس میں تین قسم کے مدرسین ہیں۔

(۱) چند عمر رسیدہ مدرسین جو کوئی سند نہیں رکھتے (۲) قدیم ٹرینڈ اساتذہ جن کو آئندہ ترقی کی کوئی اُمید نہیں جس کی وجہ سے وہ کام میں دلچسپی نہیں لیتے (۳) سند وار نڈ لیکن ان ٹرینڈ۔

ٹرینڈ اساتذہ کی تعداد پچاس فیصدی ہے سررشتہ دوسروں کی طرف متوجہ ہے۔ لیکن نارمل مدارس میں سالانہ جس قدر اساتذہ شریک کئے جاتے ہیں ان کی تعداد محدود ہے۔ اس لئے محکمہ ٹرینڈ مدرسین کی تعداد میں اضافہ کی طرف اور زیادہ توجہ کرے تو بہتر ہے

تقرر کے وقت مدرسہ کی ضروریات کے مدنظر صحیح انتخاب کیا جانا ضروری ہے۔

تحتانی مدرسین کو مختلف مشکلوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے مثلاً بعض اوقات دو جماعتوں کو ایک مدرس وقت واحد میں تعلیم دیتا ہے۔ بعض مدرسوں میں نو جماعتیں اور صرف چھ مدرسین ہوتے ہیں۔ بچوں کی شرکت روز افزون ترقی پذیر ہے۔ مدرس کو بعض اوقات پورے ہفتہ میں ایک خالی ساعت نہیں ملتا۔ انھیں کام بہت زیادہ ہوتا ہے۔ اس پر طرہ یہ ہے کہ انھیں ترقی کی کوئی توقع نہیں۔ صدر کا اصل کام عام نگرانی، ان مضامین کی طرف خاص توجہ، جہاں کمزوری نمایاں ہے یا اُن مددگاروں کی امداد ہے جن کے ذمہ زیادہ کام ہو لیکن اس کو بھی پورے ہفتہ میں ایک گھنٹہ فرصت کا نہیں ملتا اور ان امور کی طرف وہ توجہ نہیں کر سکتا۔ جدید نصاب کے تحت ان خامیوں کو حتی الامکان دور کیا جائے اور ان خدمتوں کو زیادہ مرغوب بنایا جائے چونکہ شہری ابتدائی مدارس کو زیادہ موزون اسٹاف کی ضرورت ہے اس لئے موجودہ اسٹاف کی چھان بین بھی ضروری ہے۔

جماعتیں۔ تنظیم مدرسہ کا دارومدار جماعتوں کی مناسب تحلیل اور تخصیص پر ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ بیرونی اثرات اس قدر زبردست ہیں کہ صدر مدرس بے بس ہو جاتا ہے طالب علم کو ایک جماعت سے دوسری جماعت میں غیر مستحق طور پر ترقی دی جاتی ہے اور جب وہ اعلیٰ جماعت میں پہنچتا ہے تو اس کے لئے تعلیم بہت مشکل ہو جاتی ہے۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہے کہ وہ طالب علم آوارہ ہو جاتا ہے اور اس طرح اپنے مستقبل کو تاریک کر لیتا ہے۔

دوسری مروجہ برائی جس کی روک تھام ضروری ہے، یہ ہے کہ سال تمام شرکت کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ اس کو قطعاً مسدود کر دینا چاہئے ورنہ طلبہ کا تعلیمی معیار یکساں نہیں رہ سکتا جو تعلیم میں حرج کا باعث ہوتا ہے۔ اس لئے شرکت سال تعلیمی کے آغاز میں ہی جائز رکھی جائے۔

تحتانی طبقہ میں بیسک انگریزی (Basic English) کو رواج دیا جائے۔

مادری زبان کی تعلیم ایسی دلچسپ کہانیوں پر مبنی ہو جو روزمرہ واقعات زندگی سے متعلق ہوں، نہ کہ پریوں کی خیالی کہانیوں پر۔ تاریخ و جغرافیہ کی تعلیم عملی اور دلچسپ ہو۔ تاریخی یا جغرافی دلچسپی کے مقامات پر بچّوں کو تعلیمی تفریح کے لئے لے جائیں تاکہ ان کے معلومات میں اضافہ ہو۔ سائنس و ریاضی کی تعلیم عملی ہو اور روزانہ زندگی سے مربوط ہو۔

مدرسین دستکاری سے کوئی خانگی کام بجز مدرسہ کے کام کے نہ لیا جائے۔ فی الوقت حفظ صحت کی تعلیم نظری نقطہ نظر سے دی جاتی ہے اس کو زیادہ عملی بنایا جائے۔ بچّوں کو شخصی حفظ صحت کی تعلیم دی جائے۔ مدرس روزانہ ان کے کپڑے، ناخن، بال، دیکھا کرے حتیٰ کہ ان کے دل میں صفائی کا خیال جاگزیں ہو جائے۔ یہ اُس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک مدرس خود پاک و صاف ہو۔

**آلات تعلیم** آلات تعلیمی میں نصابی اور دوسری کتابیں شامل ہیں لیکن اس پر کوئی بحث نہیں کی جائے گی کیونکہ سررشتہ کی طرف سے کتابیں مقرر کردی گئی ہیں۔ تحتانی جماعتوں میں ہم دوسرے مفید آلات تعلیمی کے متعلق ذکر کریں گے۔ سررشتہ نے بھی ان کی اہمیت کے مدنظر ہر مدرسہ تحتانیہ کے لئے سالانہ دس روپیہ منظور کئے ہیں۔ اس امداد میں بشرط مطالبہ اضافہ بھی کیا جا سکتا ہے۔ بعض مدارس میں نقشے غیر متعلقہ پائے گئے۔ افسوس ہے کہ بعض مدرسین تعلیم میں نقشے، خاکے اور تصاویر کی اہمیت سے ناواقف ہیں۔ جس طرح نجار بغیر اپنے آلات کے کوئی کام نہیں کر سکتا اسی طرح مدرس بغیر آلات تعلیمی کے کوئی کام اچھی طرح انجام نہیں دے سکتا۔ آلات تعلیمی کو کس طرح مفید طور پر کام میں لایا جا سکتا ہے اُس کے متعلق ذیل میں واضح کیا جاتا ہے۔

**زبانیں**۔ پہلی تین جماعتوں میں قصہ گوئی لازمی ہے۔ مختلف قوموں کے مشاہیر کی انہیں فوٹو و تصاویر بتائی جائیں۔ دیگر تصاویر کے ذریعہ استخراجی طریقہ پر تعلیم دینا باعث سہولت ہوگا۔

**حساب** بال فریم عموماً ہر مدرسہ کو دیا جاتا ہے لیکن مدرس مضمون کو مختلف تصاویر مثلاً پرندوں، انڈوں اور انگور وغیرہ کی مدد سے زیادہ دلچسپ بنا سکتا ہے۔

**تاریخ** ۔ شہر کے انتظامات بلدیہ اور پولیس کے انتظامات کو واضح کرنے کے لیے حسب ذیل چیزوں سے مدد لی جاسکتی ہے مثلاً روشنی کے کھمبے، سڑک پر پولیس کے سپاہی کی تصاویر، سواریوں کے آمد ورفت کا انتظام وغیرہ۔ دوسرے طریقے بھی مدرس استعمال کرسکتا ہے مثلاً تاریخی نقشے، خاکے، مشہور قلعے، دکن کی عمارتیں۔ ماضی وحال کے حکمرانوں اور دوسرے مشہور اشخاص کی تصاویر تاریخ کی تعلیم میں جگہ پاسکتے ہیں۔ بغیر ان طریقوں کے تعلیم موثر نہیں ہوسکتی۔

**جغرافیہ** ۔ اس میں شبہ نہیں کہ تعلیم جغرافیہ میں عمدہ نقشوں سے مدد لی جاسکتی ہے۔ جغرافیہ کے تمام تعریفات بچوں کے سامنے پلاسٹیسین ( Plasticine ) کے نمونے رکھ کر تفہیم کی جاسکتی ہے مثلاً سمندر، دریا، پہاڑ، جزیرہ، آبنائے، خاکنائے، ظاہر کرنے کے لئے نمونے استعمال کئے جاسکتے ہیں۔ پلاسٹیسین ( Plasticine ) چاک کھوپرے کے تیل اور موم سے بنتا ہے یہ عام طور پر مدرسہ میں استعمال کیا جائے۔ طلبہ ایسے چھوٹے نمونے خود تیار کریں۔

**مطالعہ قدرت** رنگین مناظر قدرت جانور، پودے، پھول وغیرہ سے بچوں کو خاص دلچسپی ہوتی ہے۔ پرندوں کی عمدہ تصاویر آسانی سے دستیاب ہوسکتی ہیں مثلاً تیرنے والے پرندے، ڈالیوں پر بیٹھنے والے پرندے اور شکاری پرندے وغیرہ۔ اس قسم کے نقشے بمبئی کی نیچرل آرٹس سوسائٹی نے تیار کئے ہیں۔

**حفظ صحت** شخصی حفظ صحت و متعدد امراض سے محفوظ رہنے کی اہمیت تصاویر کے ذریعہ واضح کی جاسکتی ہے مثلاً دو تصاویر ایسی پیش کی جائیں کہ ایک میں میلے کچیلے کپڑے پہنا ہوا ایک لڑکا خونچہ والے سے مٹھائی لے رہا ہے جس پر مکھیاں بیٹھی ہوئی ہیں اور دوسری ایسی تصویر جس میں صاف ستھرے کپڑے پہنا ہوا ایک بچہ حلوائی کی دوکان پر جہاں مٹھائیاں شیشہ کی الماری میں رکھی ہوئی ہیں خرید رہا ہے۔ پودوں، مچھلیوں اور انسانوں پر کس طرح تمباکو کے زہر نکوٹین کا اثر ہوتا ہے، مختلف تصاویر کے ذریعہ واضح کیا جاسکتا ہے۔

**اخلاقیات** اس مضمون کو بھی تصاویر کے ذریعہ واضح کیا جا سکتا ہے مثلاً ایک تصویر جس میں ایک اندھا آدمی راستہ ٹٹول رہا ہے اور ایک بچہ اُس کی مدد کر رہا ہے دکھائی جاسکتی ہے۔ ایک دوسری تصویر میں ایک پیاسے آدمی کو ایک بچہ پانی پلاتے ہوئے ظاہر کیا جا سکتا ہے۔

ہم کو ضرورت سے زیادہ تصاویر کے استعمال کے خلاف ہدایت کرنی بھی ضروری ہے۔ مدرس تصاویر کے استعمال میں اپنے اختیار تمیزی کو کام میں لائے اور طلبہ کی توجہ کو چند ضروری امور پر مرتکز کر کے تعلیم کو بیزاری سے دور کرے۔

**سفارشات**

(۱) بیک انگریزی تحتانی تعلیم میں آغاز کی جائے۔

(۲) ختم تعلیم تحتانی کے بعد مہتماں و ناظران مدارس کی امداد سے طلبہ کا انتخاب کیا جائے کہ وہ صنعتی تعلیم کے موزوں ہیں یا ادبی تعلیم کے لئے۔

(۳) والدین کا تعاون بچہ کی بہبودی کے لئے بہت ضروری ہے خاص کر جب کہ تنظیم جدید کا آغاز ہو رہا ہے۔

(۴) تحتانی مدارس کے مدرسین کی حالت کو بہتر بنایا جائے اور ان کی دقتوں کو دور کیا جائے۔

(۵) طبقہ تحتانیہ میں مضامین کی تعلیم عملی پہلو لئی ہوئی ہو اور تجارب زندگی کے ساتھ مربوط ہو۔ تصاویر کے لئے مضمون کی تفہیم کرائی جائے۔

ذیلی کمیٹی حسب ذیل اصحاب پر مشتمل تھی :-

جناب مولوی عبد الستار سبحانی بی۔ اے؛ ال۔ ٹی صدر۔ مولوی عبد الحکیم صاحب ایم ایس سی۔ ال۔ ٹی معتمد۔ مولوی نور الحسن صاحب بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ صدر فوقانیہ دار الشفا۔ ریورنڈ ہبر اور پال رکٹر آل سنٹیں اسکول۔ مس ڈی دیبر صدر معلمہ طبقہ ابتدائیہ آل سنٹیس اسکول۔ مولوی عماد الدین صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ افضل گنج۔ مولوی محمد اکبر صاحب صدر مدرس تحتانیہ پہاڑی شریف۔ (اراکین)

# شذرات

**روئداد جلسہ سالانہ انجمن اساتذہ ضلع بیڑ ۲۶ و ۲۷ مردی ۱۳۴۹ف**

انجمن اساتذہ ضلع بیڑ کے سالانہ جلسہ کا پہلا اجلاس بتاریخ ۲۶ مہردی ۱۳۴۹ف ۹ بجے زیر صدارت عالیجناب مولوی غلام دستگیر صاحب ناظم عدالت ضلع بیڑ منعقد ہوا جس میں علاوہ اساتذہ صاحبان کے اکثر عہدہ داراں و وکلاء صاحبان وغیرہم شریک تھے۔

جناب مہتمم صاحب و ناظر صاحب کی تحریک و تائید کے بعد عالیجناب ناظم صاحب عدالت بیڑ نے صدارت فرمائی اور مولوی بشیر الزماں خاں صاحب صدر مدرس مڈل بیڑ نے رپورٹ سنائی اور مولوی غلام طاہر صاحب صدر مدرس وسطانیہ گیورائی نے بیسک انگلش کے فوائد و طریقہ تعلیم پر فاضلانہ تقریر کی اور نمونہ کا سبق مولوی سلطان محی الدین صاحب مددگار مدرسہ مذکور نے بزبان انگریزی دیا۔ مقصد تعلیم پر مولوی ریاض الرحمن صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ آشٹی نے ایک بسیط تقریر فرمائی۔

دوسرا اجلاس اُسی روز ۲ بجے منعقد ہوا جناب مولوی وزیر الدین صاحب مددگار وسطانیہ گیورائی نے اپنا مضمون اردو کی ابتدائی تعلیم پر پڑھا نیز مختلف تیار کردہ تصاویر کے ذریعے مختلف تجربات کا اظہار فرمایا جن کی الٹ پھیر سے مختلف حروف بن جاتے تھے۔

زاں بعد مولوی سید حسین صاحب صدر مدرس تحتانیہ انوارہ مومن آباد نے سیتا پھل پر نہایت کامیاب اور دلچسپ نمونہ کا سبق دیا۔

تیسرا اجلاس بتاریخ ۲۷ مہردی ۱۳۴۹ف بوقت ۹ ساعت دن زیر صدارت عالیجناب مولوی احمد رضا صاحب مہتمم تعلیمات منعقد ہوا مسٹر رام چندر راؤ مددگار مدرسہ وسطانیہ آشٹی نے مرہٹی پر جماعت سوم کو سبق دیا جو نہایت کامیاب رہا۔

بعد ازاں مولوی غلام طاہر صاحب صدر مدرس وسطانیہ گیورائی نے حسب ذیل تحریکات پیش فرمائیں۔

(۱) حیدرآباد اسٹیٹ لائف انشورنس بھی مثل دیگر بیمہ کمپنیوں کے اختیاری پالیسی معہ منافعہ و بلا منافعہ اجرا کرے اور وضعات کا عمل برآور دماہواری میں ہوا کرے جس کی وضاحت جناب مہتمم صاحب تعلیمات نے بیان فرمائی۔ باتفاق آرا طے ہوا کہ صوبہ واری کانفرنس میں تحریک بالا پیش کی جائے۔

(۲) سررشتہ سے سفارش کی جائے کہ ایک ہی گریڈ کے قابل تحسین کارگذار و معمولی کارگذار میں بغرض امتیاز ایک ترغیبی گریڈ رکھا جائے جس سے علاوہ کارگذار مدرسین کی حوصلہ افزائی کے غیر کارگذار یا معمولی کارگذار مدرسین کو بھی ترغیب ہوگی اور یہ جائداد مشروطہ بہ امتحان نہیں بلکہ مختص بہ کارگذاری ہو اور بہ تائید مولوی سید بہاؤالدین صاحب صدر مدرس تحتانیہ ڈھونڈ پورہ باتفاق آرا تصفیہ پایا کہ صوبہ واری کانفرنس میں پیش کی جائے۔

## روئداد ٹورنمنٹ ضلع نلگنڈہ بابت ۱۳۴۹ف

مورخہ ۱۱ دی ۱۳۴۹ف سے ضلع ٹورنمنٹ کا آغاز ہوا مدرسہ فوقانیہ کے وسیع میدان میں ایک عارضی پنڈال معہ متعدد وسیع ڈیروں کے اس طرح قائم کیا گیا تھا کہ ناظرین و خواتین علحدہ علحدہ کھیلوں کا بخوبی مشاہدہ کر سکتے تھے نیز بازی گاہ برقی قمقموں اور بیرقوں سے بقعہ نور بن کر ایک خاص کیفیت پیدا کر رہا تھا جس کا لطف شب کے وقت خاص طور پر دیدنی تھا۔

بتاریخ ۱۱ دی بوقت ۸ ساعت صبح جناب اول تعلقدار صاحب نے مقامی عہدہ داروں کے ہمراہ ٹورنمنٹ کا آغاز فرمایا پرچم آصفی کو سلامی دی گئی اور زیر قیادت مولوی غلام رسول صاحب فزیکل انسٹرکٹر مارچ پاسٹ ہوا جس میں فوقانیہ کا بیانڈ سامعہ نوازی کر رہا تھا پبلک کی تعداد پانچ ہزار سے زیادہ تھی۔ ۱۳ و ۱۴ دی کی شب کو فوقانیہ نلگنڈہ و وسطانیہ بھونگیر کے اسکاوٹ ٹروپ کے مظاہرے بہت مقبول ہوئے۔

اچھی بازی گاہ اور عمدہ ماحول ہمیشہ میسر آنے کی وجہ سے فوقانیہ کی ٹیم کا معیار وسطانیہ سے بلند رہا اور فٹ بال، ہاکی، والی بال اور سرکش میں بھی بازی لے گئی۔

بروز فائنل اختتام پر معزز مہمانوں کی معہ تمام کھلاڑیوں کے پرتکلف ایٹ ہوم سے

تواضع کی گئی۔ اس روز شام کے وقت بہ تحریک جناب صدر مہتمم صاحب تعلیمات ضلع ہذا بصدارت عالیجناب اول تعلقدار صاحب تقسیم انعامات کا جلسہ منعقد ہوا۔ اختتام پر جناب صدر نے پر مغز تقریر فرمائی اور سررشتہ تعلیمات سے اپنی دلچسپی کا اظہار فرمایا من بعد جناب مہتمم صاحب تعلیمات نے جناب صدر وجمیع شرکا رجلسہ کا شکریہ ادا فرمایا۔

اس ٹورنمنٹ کی تمام کامیابی کا سہرا میر مجلس ٹورنمنٹ عالیجناب مولوی علاؤالدین احمد صاحب ایم۔اے آکسن بیرسٹرایٹ لاو عالیجناب رائے ایکناتھ صاحب اول تعلقدار ضلع ہذا جناب صدر مدرس صاحب فوقانیہ نلگنڈہ وجناب تحصیلدار صاحب کے سر ہے۔

## ٹورنمنٹ مدارس ضلع محبوب نگر بابت ۱۳۴۹ ف

مدارس ضلع محبوب نگر کے دوسرے ٹورنمنٹ کا آغاز بہ سرپرستی عالیجناب رائے برکت رائے صاحب اول تعلقدار محبوب نگر زیر صدارت جناب مولوی سید ساجد علی صاحب مہتمم تعلیمات ضلع محبوب نگر بہ تعاون سررشتہ جات مال، پولیس، طبابت وصفائی بتواریخ ۱۲، ۱۳، ۱۴ اردی ۱۳۴۹ف بہ بازی گاہ مدرسہ فوقانیہ ضلع محبوب نگر عمل میں آیا۔ ٹورنمنٹ کا افتتاح اولمپی اقرار سے کیا گیا۔ تمام ٹیموں نے بازی ورانہ سچے جذبات پر قائم رہنے کا وعدہ کیا۔ صدر ٹورنمنٹ نے سلامی لی۔ ٹیموں کے قیام کا بطور خاص انتظام کیا گیا تھا جس کے لئے دفتر صدر مہتمی تعلیمات سے (۱۷۵) روپیہ منظور فرمائے گئے تھے۔

یہ امر موجب مسرت ہے کہ بمقابلہ سال گذشتہ کھیلوں کے معیار میں خاصی ترقی ہوئی چنانچہ کئی کھیل برابر ہونے کی وجہ مکرر کھلائے گئے۔ وسطانیہ مدارس کو گیموں کے ترقی کے وسائل بہت کم ہیں تاہم حسب مشورہ جناب مولوی سید محمد ہادی صاحب ناظم بائنرا اسکوٹ اولاً بمدارس وسطانیہ ثانیاً منتخب مدارس وسطانیہ وفوقانیہ کو ما بلقتی دوہرے انعامات تقسیم کئے گئے۔ اور ناظم صاحب موصوف نے بھی اس مقصد کے لئے چار عدد چالنج کپ عنایت فرما کر حوصلا افزائی فرمائی۔ سال حال اس ٹورنمنٹ میں مقررہ کھیلوں کے علاوہ فٹ بال۔ ہاکی اور ٹینس کے شو میاچس بھی ہوئے۔ طلبہ کے علاوہ مدرسین نے بھی گرم جوشی سے حصہ لیا علاوہ بریں عالیجناب ٹی بالکشن صاحب مہتمم کوتوالی وظیفہ یاب اور

مولوی محمد علی صاحب گتہ دار ضعیف العمر جوان ہمت نے ثابت کر دکھایا کہ اسپورٹس میں عمر کا کوئی لحاظ نہیں ہو سکتا۔

(۱) فوقانیہ محبوب نگر (۲) وسطانیہ نارائن پیٹھ (۳) وسطانیہ مکتھل (۴) وسطانیہ کلوہ کرتی (۵) وسطانیہ مغلگدہ (۶) وسطانیہ فرخ نگر کی ٹیموں نے فٹ بال، ہاکی، والی بال رسہ کشی، شٹل ریلے ریس میں حصہ لیا۔

**نمائش تعلیمی ضلع گلبرگہ شریف بابت ۱۳۴۹ف۔** کانفرنس اساتذہ کے ساتھ حسب سابق نمائش تعلیمی بھی بہ عمارت دار الاقامہ مدرسۂ وسطانیہ مومن پورہ منعقد ہوئی۔ جس میں اس سال بہت کم مدارس سے سامان وصول ہوا۔ جس میں سوائے مدرسۂ وسطانیہ مومن پورہ اور ضلع پیٹ کے کسی جگہ سے جدید نصاب کے تحت سامان وصول نہیں ہوا۔

(۸) انعامات درجہ اول حسب ذیل مدارس کے لئے مشخص کئے گئے۔

(۱) مدرسۂ وسطانیہ مومن پورہ (۵)

(۲) " " چینچولی (۲)

(۳) " تحتانیہ بہمنی پورہ (۱)

**جشن سال نو بمدرسہ کلوا کرتی** یکم آذر ۱۳۴۹ف زیر صدارت جناب مولوی عبد الرشید صاحب صدیقی منصف جشن سال نو منایا گیا۔ مستقر کے عہدہ دار، وکلا، معززین وغیرہ شریک تھے۔ پرچم آصفی کی سلامی کے بعد ماس ڈرل اور اسپورٹس کا مظاہرہ ہوا۔ اساتذہ صاحبان اور معزز مہمانوں میں جن میں منصف صاحب بھی شریک تھے) رسہ کشی کا مقابلہ رہا۔ بعد مغرب ورزشی کرتب اور مشعلوں کا کام ہوا۔ صدر مدرسہ نے جدید تعلیم کے اغراض و مقاصد پر تقریر کی۔ رات میں کیمپ فائر ہوا۔ اختتام جلسہ پر صدر جلسہ نے انعامات تقسیم فرمائے اور اپنی جانب سے دس روپیہ طلبہ کو شیرینی کے لئے مرحمت فرمائے۔

**تعلیمی کانفرنس اساتذہ مدرسہ تحتانیہ قصبۂ تاسہ ضلع ناندیڑ** بتاریخ ۲ آذر ۱۳۴۹ف سالانہ تعلیمی کانفرنس کا

انعقاد زیر صدارت عالیجناب مولوی محمد نعیم الدین صاحب تحصیلدار تعلقہ حد گاؤں عمل میں آیا۔ مقامی عہدے داراولیاء طلبہ اور دیگر معززین مقامی شریک جلسہ تھے۔ صدر مدرس کی تحریک و مولوی محمد علی صاحب مددگار معتمد جلسہ کی تائید پر مولوی محمد نعیم الدین صاحب نے کرسی صدارت کو قبول فرمایا۔

صدر مدرسہ نے رپورٹ انجمن اساتذہ سنائی مسٹر ایشونت راؤ مددگار مدرسہ نے جماعت صغیر کو حروف تہجی کی تعلیم پر و مولوی عبدالسلام صاحب مددگار مدرسہ نے جماعت سوم کو جمع مرکب پر نمونہ کا سبق دیا۔

صدر مدرسہ نے "تعلیم کے مقصد" مولوی محمد علی صاحب مددگار "موجودہ نصاب بہ مدارس تحتانیہ" اور مسٹر سرینواس راؤ مددگار "ورزش جسمانی" پر مدلل تقریریں فرمائیں۔ جناب مولوی محمد فیض الدین صاحب سب انسپکٹر آب کاری و جناب مولوی محمد علی خاں صاحب زمیندار تامسہ نے بھی تقاریر میں حصہ لیا۔ اختتام جلسہ پر جناب صدر نے تربیت اطفال پر پُراثر تقریر فرمائی۔ آخر میں صدر مدرسہ نے صدر جلسہ و حاضرین کا شکریہ ادا کیا اور جلسہ ۸ بجے شب کو برخاست ہوا۔

## روئداد کانفرنس ضلع نلگنڈہ بابتہ ۱۳۴۹ف

کانفرنس ضلع نلگنڈہ بابتہ ۱۳۴۹ف کے اجلاس ۱۱ و ۱۲ ماہ دی ۱۳۴۹ف زیر صدارت جناب مولوی علاؤ الدین احمد صاحب ایم۔اے بیرسٹرایٹ لا مہتمم تعلیمات ضلع ہذا منعقد ہوئے۔ مہمانوں اور کھلاڑی طلبہ کے قیام و طعام سے متعلق ممکنہ سہولتیں بہم پہونچائی گئی تھیں مقامی مدارس کے اساتذہ صاحبان کے رضاکارانہ خدمات و باہمی تعاون سے شرکائے کانفرنس کو غیر معمولی سہولتیں حاصل ہوئیں۔ کانفرنس کے نظام نامہ سے عیاں ہے کہ اساتذہ کے فنی و خصوصی مظاہروں کے ساتھ سررشتہ طبابت و امداد باہمی کے لکچروں کا انتظام کیا گیا تھا۔ جس کی وجہ شرکائے کانفرنس نے غیر معمولی قیمتی معلومات سے استفادہ حاصل فرمایا۔

مولوی علاؤ الدین احمد صاحب مہتمم تعلیمات ضلع ہذا نے صدارت کانفرنس کو قبول فرماتے ہوئے حسب ذیل افتتاحیہ تقریر فرمائی۔

حضرات آپ جانتے ہیں کہ اس اجتماع کا مقصد یہ ہے کہ آپ جن طریقوں کو استعمال فرماتے ہیں اور اپنے قیمتی مشوروں سے مستفید فرمایا کرتے ہیں ان کو آج یہاں اسٹیج پر پیش فرما کر اپنے تجربوں سے دوسروں کو استفادہ حاصل فرمانے کا موقع دیں۔

آپ حضرات کا تکالیف برداشت کر کے شرکت فرمانا باہمی تبادلہ خیالات سے اپنے مشکلات پر قابو پانا اور تجارب سفر سے بہرہ ور ہونا قابل قدر ہے۔

چونکہ علمی اسباق کا آغاز ہو رہا ہے اس لئے آپ حضرات ان سے استفادہ حاصل فرماتے ہوئے دوستانہ پیرایہ میں جامع اور مختصر تنقید فرما کر باہمی اظہار خیال فرما سکتے ہیں

علمی اسباق کے بعد جو بیسک انگلش، دستی مشاغل، جغرافیہ اور حساب پڑھے۔

حسب ذیل حضرات نے تقاریر میں حصہ لیا اور تحریکات پیش کیں۔

(۱) مولوی بدرالدین صاحب مدرس مدرسہ وسطانیہ مریال گوڑہ نے قیام مدارس شبینہ و بالغاں پر اپنا طویل مضمون سناتے ہوئے تجاویز ذیل کو پیش فرمایا۔

(۱) موجودہ مدرسین سے یہ عطائے امداد و وظائف تعلیم بالغاں کا کام لیا جائے۔

(۲) مادری زبان میں مخصوص اور صنعتی مقامات پر آزمائشی مدارس کھولے جائیں۔

(۳) کتب خانہ جات کو قائم کر کے پیشے اور ماحول کے لحاظ سے کتب فراہم کی جائیں۔

(۴) مدت تعلیم سہ سالہ اور نصاب ساتویں جماعت تک ہو۔

(۵) مقامی صنعت و حرفت کا احیاء اگر شریک نصاب رہے تو کچھ عرصہ بعد بلا دستگیری غیرے مدارس اپنا کام چالو رکھ سکتے ہیں۔

مولوی غلام محسن الدین صاحب مدرس فوقانیہ نے بلا معاوضہ تعلیم بالغاں وغیرہ میں حصہ لیتے ہوئے ایثار کو کام میں لانے کی ترمیم فرمائی جس کو جناب صدر نشین صاحب نے پسند اور منظور فرمایا۔

(۲) مولوی غلام دستگیر صاحب صدر مدرس تحتانیہ سمتان نارائن پور نے ٹریننگ کے اُصول سے مدارس کس حد تک مستفید ہو سکتے ہیں کے عنوان پر اپنا مضمون سناتے ہوئے

سابقہ اور حالیہ تعلیمی حالت کا تقابل فرمایا حالیہ طریقہ کو مفید ثابت فرمایا ۔ جناب صدر نشین صاحب نے علم کے ساتھ عمل کی ضرورت کا اظہار فرمایا ۔

(۳) مولوی احمد حسین صاحب صدر مدرس تحتانیہ جنگاؤں نے تنظیم دیہی پر اپنا مضمون سنایا ۔ اور صدر مدرس صاحب تحتانیہ ایٹور نے عملی کام کا اظہار فرمایا ۔

مولوی یوسف الدین صاحب مدرس مدرسہ لوکلفنڈ رگھوناتھ پلی نے تنظیم دیہی کا عملی ثبوت پیش فرماتے ہوئے انجمن کی حسب ذیل مختصر کارگذاری کا ذکر فرمایا ۔

(۱) راستے کشادہ کئے گئے (۲) رقم مالگذاری کے ساتھ کچھ رقم وصول کر کے ادویات فراہم کی گئی ہیں ۔ (۳) رضاکاروں کی جماعت خدمت خلق کے لئے قائم کی گئی (۴) پنچایتیں قائم کی گئیں (۵) چوہوں کو مارنے کی عملی تدبیر کی گئی (۶) غلّہ بطور چندہ فصلوں پر جمع کر کے غریب کاشتکاروں کو بطور قرض قلیل منافع پر دیا جاتا ہے (۷) آبادی میں چمن بنائے گئے ۔ (۸) عام دلچسپی کے لئے موسیقی کا انتظام کیا گیا (۹) مدرسہ تعلیم بالغاں قائم کیا گیا ہے جس کی تعداد اس وقت (۳۸) ہے ۔

جناب صدر نشین صاحب نے اس عملی کام کو بطور نمونہ پیش فرما کر ترغیب و تحریض کا پہلو اختیار فرمایا ۔

مسٹر نرسیا صدر تحتانیہ تنگڈپلی نے مدارس میں دلکشی پیدا کرنے کے ذرائع و وسائل پر مختصر مضمون سنایا جس میں اولیائے طلبہ کے ساتھ اتحاد و شرکت شادی و غمی اور تحریک دیہات سدہار سے دلچسپی و قیام انجمن امداد باہمی کا تذکرہ فرمایا جن کو جناب صدر نشین صاحب نے عملی جامہ پہنانے کی نسبت ارشاد فرمایا ۔

مولوی سید یعقوب خاں صاحب انسپکٹر امداد باہمی ضلع ہذا کا پراز معلومات مضمون قابل ذکر ہے ۔ صاحب موصوف نے فرمایا کہ سررشتہ تعلیمات و امداد باہمی میں قریبی تعلق ہے ۔ اور امداد باہمی سے متعلق مختلف جماعتوں اور انجمنوں کا ذکر فرمایا ۔

صدر نشین صاحب نے انسپکٹر صاحب کا شکریہ ادا فرماتے ہوئے اساتذہ صاحبان کو امداد باہمی کے قیمتی اصول سے واقفیت حاصل کرنے کی جانب مائل فرمایا ۔

ٹھیک آٹھ بجے جناب اسسٹنٹ سرجن صاحب و سب اسسٹنٹ سرجن صاحب نے طلبہ کی عام بیماریاں اور ان کے انسداد کی تدابیر پر بذریعہ میجک لینٹرن تقریریں کیں جو نہایت مفید و پر از معلومات تھیں۔ اختتام پر جناب صدرنشیں صاحب نے بمقابل سال گذشتہ سال حال کی ترقی پذیر حالت کا تذکرہ فرماتے ہوئے اساتذہ صاحبان کو میدان عمل میں آنے کی نسبت مخاطب فرمایا۔ اور حاضرین کا شکریہ ادا فرماتے ہوئے خدا حافظ کہا۔

## کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع بیدر شریف بابتہ ۱۳۴۹ف

انجمن اساتذہ ضلع بیدر شریف کی دوسری سالانہ کانفرنس بابت ۱۳۴۹ف بتواریخ ۱۱ر۱۲ر دی ۱۳۴۹ف نہایت تزک و احتشام سے زیر صدارت عالیجناب مولوی سید محمد جواد صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی مہتمم تعلیمات بیدر منعقد ہوئی۔

بتواریخ ۱۱ر دی ٹھیک ساڑھے ۹ بجے عالیجناب سید علی اصغر صاحب بلگرامی اول تعلقدار صاحب ضلع بیدر بمعیت عالیجناب مہتمم صاحب تعلیمات بیدر کانفرنس گاہ پر تشریف فرما ہوئے۔ سررشتہ دار صاحب تعلیمات و مسٹر سوناجی معتمد انجمن اساتذہ ضلع بیدر و اساتذہ صاحبان نے صدر دروازہ پر معزز مہمانوں کا استقبال کیا۔ اسکاؤٹ تحتانیہ نے سلامی دی۔ نمائش گاہ پر پہنچ کر عالیجناب اول تعلقدار صاحب نے ایک پرمغز اور نصیحت آمیز تقریر اہمیت مطالعہ و نمائش تعلیمی پر فرمائی اور بہ نفس نفیس نمائش کا افتتاح فرمایا۔

اجلاس اول کی کارروائی کا آغاز ۱۱ر دی ۱۳۴۹ف ٹھیک دس بجے دن ہوا۔ مولوی فخرالدین صاحب ناظر تعلیمات حلقہ بیدر نے تحریک صدارت فرمائی اور معتمد نے تائید۔ بنا بریں عالیجناب مولوی سید محمد جواد صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی مہتمم تعلیمات بیدر نے کرسی صدارت کو زینت بخشی۔ اور فرمایا کہ ہر نیک کام کا آغاز اللہ تعالیٰ کے نام سے ہونا چاہئے اس پر مولوی عبداللہ حسین صاحب نے جلسہ کا آغاز قرأت سے فرمایا۔

بعد ازیں طلبائے مدرسہ تحتانیہ بیدر نے خوش الحانی سے پرارتھنا بزبان مرہٹی پڑھی۔ پھر معتمد نے حسب الحکم جناب صدر رپورٹ سنائی اس میں برکات دور عثمانی و سررشتہ تعلیمات کی حالیہ ترقیوں اور انجمن کے سال تمام کے کام پر روشنی ڈالی گئی۔ رپورٹ مدرسین کو

ملک و مالک کا سچا خدمت گذار بنانے کی دعا پر ختم ہوئی۔ مولوی انوار حسین صاحب بی۔اے بی۔ٹی صدر مدرسہ وسطانیہ احمد پور نے حفظ صحت پر ایک مقالہ سنایا۔

مولوی قدرت اللہ خاں صاحب مددگار مدرسہ وسطانیہ اودگیر نے جماعت چہارم کو دستی مشاغل پر کامیاب نمونے کا سبق دیا۔ دوران سبق میں موسیقی بھی جاری رہی۔

**میقات دوم** مولوی محبوب خاں صاحب مدرس مدرسہ وسطانیہ احمد پور نے کنڈر گارٹن پر نہایت کامیاب مظاہرہ کیا بطور مثال ایک چیز پیش کی جاتی ہے صاحب موصوف نے ایک کمسن بچے کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر کھڑا کر دیا پھر تختہ سیاہ پر ایک لفظ لکھا پیسا نو بجایا لڑکے نے وہ لفظ بتا دیا۔ بعض حاضرین نے بھی الفاظ لکھے مدرس صاحب نے پیانو بجایا اور لڑکے نے ان کو بتلا دیا حاضرین محو حیرت ہو گئے۔

مولوی فخر الدین صاحب ناظر تعلیمات حلقۂ بیدر نے دیہی مدارس میں کمی تعداد اور اس کے ارتفاع کی تدابیر پر تقریر فرمائی اور فرمایا کہ معائنہ میں سب سے زیادہ خوش کرنے والی چیز تعداد ہے۔ مدرسین کو مقامی پارٹیوں میں شریک نہ ہونے اولیا کی غلط فہمیوں کو رفع کرنے اور محنت سے کام کرنے کی ہدایت کی جسمانی سزا کو بالکل ممنوع قرار دیا۔ بعض مدرسین نے مشکلات پیش کیں جن کا جواب دیا گیا۔

**میقات سوم** ۱۲؍ دی ۱۳۴۹ف دس تا بارہ ساعت مولوی انظار حسین صاحب بی۔اے بی۔ٹی صدر مدرسہ وسطانیہ کوہیر کی تقریر مبنی پر مسئلہ تعلیم و معاش سے تیسرے اجلاس کی ابتدا ہوئی۔ فاضل مقرر نے موجودہ صنعتی دور میں اقتصادی مسائل کا ذکر کرتے ہوئے بچوں کی سیرت پر بزرگوں اور ماحول کے اثرات کی عمدگی سے وضاحت فرمائی اور فرمایا کہ پیشوں کا تعلق محض اقتصادی ہی نہیں بلکہ تمدنی اور اخلاقی ہوتا ہے کاروباری اخلاق کی زندگی کے شعبوں پر اثر اندازی کا مقابلہ یوروپی اقوام کی زندگیوں سے کیا۔ اور فرمایا کہ یوروپی ایجادوں کی سہولتوں اور ہندوستانی صنعتوں کے فقدان کی وجہ سے نوجوانوں اور بچوں کو اپنی قدرتی استعداد کے اظہار کا موقع نہیں مل رہا ہے۔ تعلیمی نظام کی تبدیلی کی ضرورت پیش فرمائی تا کہ قوم حقیقی معنی میں تعلیم یافتہ ہو جائے اور اپنے میلان طبع کے مطابق آئندہ زندگی میں

پیشوں کے اختیار کرنے میں آزاد رہ سکے۔

مسٹر گنڈیرا ؤ مددگار مدرسہ تحتانیہ بیدر نے چہارم کو انگریزی میں نمونہ کا

مولوی قدرت اللہ خاں صاحب مددگار مدرسہ وسطانیہ اودگیر نے نئے الفاظ

اعتراض کیا مسٹر موصوف نے جواب دیا کہ اختتام سبق پر الفاظ لکھواتا

مولوی شبیر علی صاحب بی-اے-بی-ٹی صدر مدرسہ وسطانیہ او

جماعتوں کی ریاضی کی تعلیم پر ایک مبسوط و پر از معلومات مقالہ پڑھا-مدرسیر

اُٹھا سکتے ہیں -

## میقات چہارم

۱۲ امر دی ۴۹ ف مولوی قمر الدین خاں صاحب مددگ

بیدر نے ( Basic English ) اور ا۲

پر ایک پر از معلومات مضمون پڑھا -

## تحریکات

مولوی سید محمد صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ مرکھل نے متعدد مصلح

اقوال کا حوالہ دیتے ہوئے فرمایا کہ ابتدائی تعلیم جبری

مولوی امیر الدین صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ دہناسری اور اکثر اساتذہ ص

کی تائید کی -

مولوی عبد السلام صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ بیدر نے تحریک ک

کو ثانوی مدارس کے مماثل تعطیلات موسمی ہونی چاہئے - مولوی امیر الدی

اکثر اساتذہ نے اس کی تائید کی -

مولوی تراب الدین صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ گرجوارڈہ نے منا

کے لباس میں یکسانیت کی تحریک پیش کی مولوی سردار حسین صاحب

اور غلام علی صاحب صدر مدرسہ تحتانیہ کنجوارم نے مخالفت فرمائی - آ

طے پایا کہ نیوی بلیو رنگ کی شیروانی یا بند گلے کا کوٹ سفید شملہ سفید پاجا

جناب صدر نے فرمایا کہ یکسانیت لباس اتحاد کی اچھی صورت

فی زمانہ ضرورت ہے - مذہبی خیالات ہر مدرس اپنی حد تک رکھے اس

تمام حاضرین کانفرنس کا شکریہ ادا کیا اور جلسہ برخاست ہوا۔

**کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع محبوب نگر** بتواریخ ۱۱ و ۱۲ امرداد ۱۳۴۹ ف کانفرنس تعلیمی منعقد ہوئی عالیجناب رائے برکت رائے صاحب اول تعلقدار ضلع نے صدارت قبول فرمائی تھی مگر عالی جناب صدر المہام بہادر مال کے دورہ کی وجہ سے تشریف نہ لا سکے اور اپنا افتتاحی خطبہ روانہ فرمادیا۔ صاحب موصوف کے غیاب میں جناب مہتمم صاحب تعلیمات ضلع ہذا نے صدارت کی اور خطبہ پڑھ کر سنایا۔ جو روداد کے اختتام پر درج ہے۔

اس سال انجمن کے خاص خصوصیات یہ تھیں کہ عملی اسباق و مضامین کے حالیہ نصاب پر عمل کرنے کی غرض سے تجربہ کار مدرسین صاحبان منتخب کئے گئے تھے۔ اور مقصد یہ تھا کہ اس سے قبل جن اسباق اور مضامین کے طریقۂ تعلیم پر بہت کم غور کرنے کا موقع ملا ہے ان پر غور کیا جائے۔ مثلاً ڈرائنگ کا عملی سبق اس لئے مقرر کیا گیا تھا کہ حالیہ نصاب میں اس کا تعلیمی نظریہ بھی بدل گیا ہے پہلے مدرس خود اپنا نمونہ پیش کیا کرتے تھے۔ مگر اب ایسا نہیں ہے۔ اب ڈرائنگ بچے کے تصورات حسن کا ذریعہ قرار دیا گیا ہے۔ اسی نصاب کی روشنی میں اس عملی سبق پر کافی نکتہ چینی ہوئی جس سے ضلع کے جملہ مدرسین کو بہ وقت واحد اس کی اہمیت کا اندازہ ہوا۔

مضمون نویسی کی تعلیم پر بھی ایک سبق مقرر تھا چونکہ مدارس میں اس کی تعلیم صحیح اصول سے نہیں ہوتی ہے۔ اور بعض مدارس میں اس کو اہمیت ہی نہیں دی جاتی۔ اس سبق سے بھی مختلف اصحاب کی نکتہ چینی کی روشنی میں اساتذہ صاحبان کی اچھی رہنمائی ہوئی۔ اسی طرح اول تلنگی میں حالیہ نصاب کے لحاظ سے بلا بالاشک شا کی تعلیم (دیکھو بولو) کے اصول پر جو مرتب ہوئی ہے۔ اس کے تشکلات پر غور کیا گیا۔

حالیہ نصاب میں جماعت دوم سے زبان زائد کی تعلیم کا آغاز ہوتا ہے۔ اس لئے دوم تلنگی کے بچوں کو اردو کے قاعدے پر ایک سبق طریق الصوت پر دلوایا گیا اس طریقہ تعلیم کو ذہن نشین کرنے کا یہ اچھا موقع تھا جماعت اول کی اخلاقیات کی تعلیم کا طریقہ

عموماً ناقص ہے اس سبق کے ذریعہ اس کا صحیح طریقہ بتایا گیا۔

مضامین پر بھی اس سال کانفرنس نے خاص توجہ کی۔ضروریات زمانہ کی روشنی میں جدید طریقہ تعلیم وتعلیم باغبانی واصلاح مدارس آزمائشی وپبلک کتب خانہ جات کا قیام وفراہمی طلبہ کے طریقوں اور تعلیم پست اقوام وتعلیم بالغاں پر تجربہ کار اساتذہ کے تجربوں موانعات ومشکلات پر غور کیا گیا۔ ابتدائی مدارس آزمائشی وامدادی کی ترقی وادنیٰ طبقوں کی تعلیم میں جو موانعات ومشکلات مقامی ذی اثر وشاطر اصحاب سے مدرس کو پیش آتی ہیں اُس کے انسداد اور مدرس کی قابلیت اور اس کی تنخواہ اور نصاب ضروریات ملکی ومقامی کے لحاظ پر ایک مفید مضمون جناب مولوی احمد حسین خانصاحب ناظر تعلیمات ایم۔اے۔بی۔ٹی نے سنایا۔ایک مفید اسکیم بھی پیش فرمائی۔

اسی طرح تعلیم پست اقوام وتعلیم بالغاں کے متعلق پست طبقوں کی ایک تو احساس کمتری دوسری افلاس یہ دونوں چیزوں سے یہ طبقہ جس قدر کش مکش حیات میں مبتلا ہے کہ ان کو ایک قدم آگے بڑھنے نہیں دیتا۔اعلیٰ طبقات اور ذی اثر حضرات کا ان کی ترقیوں اور حصول علم کے مزاحم ہوجانا مزید ان کے لئے تباہ کن ہے۔ باوجود ان سب مشکلات کے ضلع ہذا کے بعض مدرسین نے پست اقوام کی تعلیم کی جانب رجوع ہوکر جو مصیبتیں جھیلیں اور دوتین سال کی سعی اور پیہم استقلال سے مفید نتائج پیدا کئے وہ بیان فرمائے۔اس کے بعد ضلع ہذا سے چند تحریکات بھی منظور ہوئیں۔

(۱) جملہ مدارس میں پروگرام تعلیم کی یکسانیت حالیہ نصاب کی روشنی میں ہونا ضروری ہے۔

(۲) اساتذہ صاحبان ضلع ہذا کا سفید یونیفارم ہونا ضروری ہے۔

(۳) تحتانیہ میں ورزش جسمانی کے لئے اساتذہ کو ایک مرکز میں ٹریننگ دی جائے۔

(۴) جدید نصاب کے لحاظ سے نقشہ کشی وقصہ گوئی کا انتظام۔

(۵) تعلیم خطاطی ذریعہ نستعلیق کا بیاں۔

(۶) غریب مدرسین کی پسماندہ اولاد کی تعلیم کا انتظام ہو۔اس کے لئے مدرسین کی

تنخواہ سے مثل تعلیم فنڈ پولیس وضعات عمل میں لائی جائے ۔

اس کے بعد صدر کی ایک پُر مغز و پر اثر تقریر ہوئی اور شرکا و منتظمین و معتمدین و کارپردازان جلسہ کا شکریہ ادا کرتے ہوئے شاہ ذی جاہ و خانوادۂ آصفی کی عمر و اقبال میں ترقی کی دعا کی گئی ۔ اس کے بعد فوٹو اور اٹ ہوم ہوا۔ اس طرح گوناگوں مصروفیات و کامیابی کے ساتھ یہ جلسہ ختم ہوا۔

## اقتباس خطبۂ صدارت عالیجناب آرائے برکت رائے صاحب اول تعلقدار ضلع محبوب نگر بموقع انجمن اساتذہ ضلع محبوب نگر۔

عزیز مدرسین و حاضرین کرام!

(۱) اس مہتم بالشان جلسہ میں شرکت کی دعوت دہی پر میں آپ کا ممنون ہوں۔ معلّمین و مدرسین سے ملنے اور تبادلہ خیالات کرنے سے مسرور بھی ہوں۔ کیونکہ ان کو دیکھنے سے مجھے اپنے پیارے ملک و اہل ملک کی ترقی کا مادّی ثبوت مل رہا ہے۔

(۲) یہ وہ زمانہ نہیں ہے کہ صرف امرا اپنی تعیّشات کی تکمیل کی خاطر تعلیم حاصل کیا کریں بلکہ یہ وہ زمانہ ہے کہ تعلیم ہر کس و ناکس کی تمدنی زندگی کا ایک جز و لاینفک بن گئی ہے لہذا تعلیم عوام کی اہمیت جتانے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ اہل ملک بھی تعلیم کی اہمیت کو اچھی طرح جان چکے ہیں۔ باشندگان مواضعات میں بھی حصول تعلیم کا کافی شوق پیدا ہوگیا ہے مگر ہم ابھی اُن کے اس شوق کی کماحقہٗ تکمیل کرنے کے قابل نہیں ہوئے ہیں ہم کو اطمینان قلب اس وقت نصیب ہوگا جبکہ بلالحاظِ عمر کوئی شخص کہیں ناخواندہ باقی نہ رہے ۔

(۳) فی زماننا یہ امر مسلّمہ ہے کہ بچہ ہی قوم ملک اور انسانیت کی ترقی کا ضامن ہے۔ پس ایسی قیمتی اور قابل قدر ہستی سے غفلت برتنی قوم و ملک سے غفلت برتنی ہے ۔ تمام متمدنہ ممالک میں بچوں کی فلاح کے لئے ہر طرح کی کوششیں جاری ہیں۔ نفسیاتی تحقیقات سے ظاہر ہوچکا ہے کہ پیدائش کے بعد سے پانچ سال تک کی عمر تعمیر سیرت کے لئے نہایت

اہم ہے۔ بعض علماء کہتے ہیں کہ سیرت بہت کچھ اسی عمر میں بن جاتی ہے بقیہ عمر میں اس میں پختگی آتی رہتی ہے۔ اگر اس عمر میں تعمیر سیرت میں غفلت برتی گئی تو اندیشہ ہے کہ نیک اور مفید سیرت سازی کا موقع ہمیشہ کے لئے جاتا رہے۔ ہم ہندوستانی اس عمر کو اہم نہیں سمجھتے۔ والدین کا فرض ہے کہ اس پر توجہ کریں اس کے بعد کی عمر بھی کچھ کم اہم نہیں ہے۔ مانٹ سوری کا قول ہے:- "We prepare with our methods the infancy of the humanity of our time"

حالیہ اٹلی اور قدیم اٹلی کا اگر مقابلہ کیا جائے تو زمین آسمان کا فرق نظر آئے گا۔ حالات کا یہ تغیر مانٹی سوری کے طریقۂ تعلیم کا مرہونِ منت ہے۔ آپ کی ذمہ داریاں بڑی ہیں۔ آپ قوم کو سنوارنے اور بگاڑنے والے ہیں بچوں کو آپ کی کامل خبر گیری کی احتیاج ہے۔ آپ کا فرض ہے کہ ان کی دماغی جسمانی اخلاقی تعلیم و تربیت اس خوش اسلوبی اور ہمدردی سے کریں کہ وہ آئندہ زندگی کے ہر شعبہ میں کامیاب ہوں اور سوسائٹی کے ایک مفید رکن ثابت ہوں اپنی جسمانی مضبوطی سے حوادث زمانہ کا آسانی سے مقابلہ کر سکیں۔ جب سے جناب سید محمد حسین صاحب جعفری نے عنان نظامت تعلیمات اپنے ہاتھوں میں لی ہے، سررشتہ ہذا دن دونی رات چوگنی ترقی کر رہا ہے۔ انتظامات تعلیم میں ان کی ہمہ گیر اور وسیع النظر تجاویز نے ایک مفید انقلاب پیدا کر دیا ہے۔ عوام کی تعلیم کا خرچ اب تک مدلو کلفنڈ پر ڈالا جاتا تھا جو کما حقہٗ اس عظیم الشان کام سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتا تھا اب یہ بار خزانہ شاہی پر ڈالا گیا ہے۔ فی الحقیقت عوام کی تعلیم کا صحیح طریقہ یہی ہے۔

(۴) تعلیم بالغاں کی بھی شدید ضرورت ہے۔ بھلا غور تو کیجئے کہ جہاں صرف آٹھ فی صد اشخاص صرف معمولی نوشت و خواند جانیں اور بیانوے فی صد اشخاص اس قدر بھی خواندہ نہ ہوں تو اُس ملک کی جہالت کیسی بھیانک ہو گی۔ ایسا جاہل ملک کس طرح دوسرے متمدن ممالک کے دوش بدوش کھڑے ہونے کا دعویٰ کر سکتا ہے۔ جاہل باشندگان مواضعات آسانی سے ہر شاطر و ہوشیار کا شکار بن جاتے ہیں۔

حکومت ان کی فلاح وبہبود کے لئے قوانین مرتب کرتی ادارہ جات اور درس گاہیں قائم کرتی ہے مگر یہ اُن سے خاطر خواہ مستفید نہیں ہو سکتے۔ مختصر یہ ہے کہ یہ اپنی انسانیت سے بھی نابلد ہیں۔ آپ اصحاب کا یہ مقدس فریضہ ہے کہ ان بالغ العمر اشخاص کی تعلیم پر کافی توجہ کریں۔ اس کام میں آپ کو گوناگوں موانعات و مشکلات پیش آئیں گی۔ مگر استقلال اور دردمندی سے تمام مشکلات حل ہو سکتی ہیں۔ دارالمطالعوں اور کتب خانوں کے قیام کے ساتھ ان کی تعلیم نتیجہ خیز ہو سکتی ہے لہذا آپ حضرات ہی بذات خود اس کام پر توجہ فرمائیں تو اچھا ہے۔ حفظ صحت، زراعت، تجارت، علاج مویشیاں، انجمن اتحادی وغیرہ سے متعلق، کتب ان میں رکھی جائیں تو بہتر ہے۔

(۵) اس ضلع میں پست اقوام تعلیم کی جانب خاطر خواہ توجہ نہیں کر رہی ہیں۔ اس کی وجوہ دو ہیں۔ اولاً احساس کمتری۔ افسوس ہے کہ اس احساس کو اونچی ذات والے مقویت دیتے اور ان میں جذبات ترقی پیدا ہونے نہیں دیتے۔ جس کی وجہ سے یہ اقوام سمجھتی ہیں کہ ان کی قسمت میں ہمیشہ کے لئے اونچی ذات والوں کی غلامی لکھی ہے۔ دوم افلاس اس کی وجہ سے ان غریبوں کو دن بھر محنت و مزدوری کرنی پڑتی ہے۔ اسی وجہ سے وہ تعلیم کی طرف بمشکل توجہ کرتے ہیں اگر آپ اصحاب اس پر توجہ نہ کریں گے تو نہ ان کا احساس کمتری ہی رفع ہوگا نہ ان کو اپنی قدرتی صلاحیتوں سے واقف ہونے کا موقع ملے گا۔ اونچی ذات والوں میں اُن کی ترقی کے خلاف جو خیالات ہیں ان کو رفع کرنیکی کوشش کیجئے اور حتی الامکان تعلیم پست اقوام میں سعی فرمائے۔

اس ریاست آبد مدت میں آفتاب علم کی جو درخشانی ہے اور تعلیم پر جو اس قدر زرِ کثیر صرف کیا جارہا ہے وہ سب ہمارے آقائے ولی نعمت اعلیٰحضرت قدر قدرت بندگان عالی متعالی کی معارف پرور توجہ کا نتیجہ ہے۔ ہم سب کی دعا ہے کہ ہمارے سرکار ظل اللہ کا سایۂ عاطفت ہمارے سروں پر تادیر قائم رہے۔ اور شاہزادگان بلند اقبال و شاہزادیاں فرخندہ فال کو خدائے تعالیٰ عالی مراتب و درازی عمر عطا فرمائے آمین ثم آمین۔

**مصروفیات انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ ــــــ رائچور**

سال زیر رپورٹ میں گیارہ جلسے ہوئے جن میں حسب ذیل عنوانات پر تقاریر کی گئیں اور مقالات پڑھے گئے۔ باغبانی کی اہمیت اور اس کی ترقی کے وسائل تعلیم باغبان، سیر و تفریح، ارتباط مضامین، تنظیم دیہی، طلبہ کی تربیت کی اہمیت، امتحانات کے حقیقی مقاصد، سبق کی تیاری کی اہمیت، ہوم ورک کے مقاصد وغیرہ۔

**رپورٹ کانفرنس وٹورنمنٹ اساتذہ ضلع پربھنی بابتہ ۱۳۴۹ ف**

بہ زیر اہتمام جناب مولوی مہدی حسن صاحب زبیری مہتمم تعلیمات ضلع پربھنی بتواریخ ۲۶ و ۲۷ اردی ۱۳۴۹ ف اساتذہ ضلع پربھنی کی کانفرنس منعقد ہوئی اس مرتبہ فنی اور ادبی اعتبار سے قابل لحاظ تنوع پیدا کیا گیا تھا۔ اس موقع پر جناب مولوی سید محمد نواب صاحب بی۔ اے ایجوکیشنل آفیسر انجمن اتحاد باہمی کی تنظیم دیہی پر موثر تقریر ہوئی ۔

مولوی مسعود حسن خاں صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی صدر مدرس وسطانیہ ہنگولی نے خطبہ استقبالیہ پڑھا۔ تعلیم باغبان۔ دیہی مدرسین کی مشکلات اور ہم کو کیا کرنا چاہئے کے عنوانات پر مفید تقاریر ہوئیں۔ مسز سوشیلا بائی نے مدارس نسوان کی ورزش جسمانی کی بنسبت عوام کے معیوب خیالات کو رفع کرنے کے لئے تقریر فرمائی۔ ابتدائی حرف شناسی، اعداد نویسی و دیگر مضامین پر متعدد نمونہ کے اسباق دئے گئے۔ دیہاتی فانوس کا کامیاب مظاہرہ کیا گیا۔ صدر معز جلسہ نے نتائج اور تجربات پر مملو اختتامی تقریر فرمائی۔ اعلیٰ حضرت بندگان عالی متعالی و صاحبزادگان بلند اقبال و صاحبزادیاں ہمایوں فال کی دعائے ترقی عمر و اقبال پر جلسہ ختم ہوا۔

اس کانفرنس میں نمائش تعلیمی کا بھی انعقاد عمل میں آیا تھا جس کا افتتاح نواب ملک یار جنگ بہادر اول تعلقدار نے ناصحانہ و علم نواز تقریر سے فرمایا۔ شب میں ایک کامیاب مشاعرہ ہوا۔ نیز طلبہ کی کانفرنس کی طرف سے بھی تعلیم کی ضرورت پر پُرلطف مذاحیہ مشاعرہ ہوا۔

صاحب ضلع نے مسابقتی انعامات و تمغہ جات کامیاب طلبہ کو تقسیم فرمائے ترانۂ دکن کے ساتھ جلسہ ختم ہوا۔

## روئداد دوسری سالانہ کانفرنس اساتذہ گلبرگہ شریف۔

انجمن اساتذہ کا دوسرا سالانہ جلسہ بہ صدارت جناب مولوی آغا محمد احسن صاحب مہتمم تعلیمات ضلع گلبرگہ شریف بہ عمارت کتب خانہ عام منعقد ہوا عالیجناب رائے شمبو پرشاد صاحب صدر مہتمم تعلیمات صوبہ گلبرگہ شریف نے عالمانہ و ناصحانہ تقریر سے اس کا افتتاح فرمایا۔ حمد و پرارتھنا کے بعد جناب مولوی عبدالرحیم صاحب ناظر تعلیمات نے خطبہ استقبالیہ پڑھا۔ معتمد عمومی نے انجمن کی اصلاح سے متعلق رپورٹ پڑھی۔ صدر جلسہ نے مدرسین کے تحفظ حقوق کے متعلق اطمینان دلایا۔ نیز جملہ مضامین کے نصاب مقررہ کی اہمیت بتلائی کہ سلسلہ نصاب کی پابندی نہ کی جائے گی تو کوئی طالب علم اچھا شہری نہیں بن سکتا۔ اور بیان فرمایا کہ آلات تعلیمی اپنی مرضی کے موافق بچوں کی ذہنی حالات کے مناسبت سے مدرس خود تیار کرے۔ شفٹ سسٹم اشاعت تعلیم کا واحد طریقہ ہے۔ اس کے بعد معلین اور متعلین ڈسپلن اور شخصیت مدرس کے مفہوم پر مفید تقاریر ہوئیں

مستند منتخب مدرس صاحبان نے تحتانی جماعتوں کو حساب، جغرافیہ، تاریخ اور اسباق الاشیاء پر نمونہ کے اسباق دئے جو عام طور پر پسند کئے گئے آخر میں مولوی شیخ علی صاحب صدر مدرس نے "ہم سررشتہ کے اور سررشتہ ہمارا" مولوی قمر حسن صاحب صدر مدرس نے "تعلیم کا انحصار توجہ اور دلچسپی سے ہے" اور مولوی احمد بادشاہ صاحب صدر مدرس نے "مدرس کو اچھا بننے کی ضرورت" پر یکے بعد دیگرے مدلل اور مفید تقاریر فرمائیں۔ صدر نشین صاحب نے اختتامی تقریر میں کانفرنس کی کاروائیوں پر تبصرہ فرماتے ہوئے سال آئندہ کے لئے لائحہ عمل پیش کیا اور کچھ اصلاحات پیش فرمائیں جن سے مدرسین کی بہت کچھ رہنمائی ہوئی۔ ٹی پارٹی کے بعد کانفرنس کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہونچی۔

---

وسطانیہ و تحتانیہ

بمقام بیدر بتاریخ ۱۰/ دسے لغایتہ ۱۴/ دے ۱۳۴۹ف حسب سابق ٹورنمنٹ منعقد ہوا۔ آرائش۔ نمازپانی اور روشنی کا نہایت معقول انتظام تھا گیمس ٹورنمنٹ ضلع بیدر واسپورٹس نہایت دلچسپ تھے۔ فٹ بال۔ ہاکی والی بال اور رسہ کشی کے مقابلے ہوئے۔ مدارس تحتانیہ میں مدرسہ تحتانیہ بیدر کے طلباء نے اور مدارس فوقانیہ و وسطانیہ میں مدرسہ وسطانیہ کوہیر کے طلباء نے گیمس واسپورٹس میں نمایاں کامیابی حاصل کی۔ چار نقرئی کپ (۴۹) نقرئی میڈلس۔ پانچ روپیہ ۸/ آنہ نقد انعام مختلف انعامات جیتنے والے کھلاڑیوں کو دئیے گئے۔ جلسہ تقسیم انعامات کے روز جملہ حاضرین کی فواکہات اور چائے وغیرہ سے تواضع کی گئی۔ ہنود حضرات کے لئے عصرانہ کا علحدہ انتظام تھا۔

جناب مولوی سید علی اصغر صاحب بلگرامی اول تعلقدار ضلع نے بہت دلچسپی لی اور ٹورنمنٹ کو کامیاب بنانے میں ممکنہ امداد فرمائی جس کی وجہ سے سال حال ٹورنمنٹ نہایت وسیع پیمانہ پر ہوا۔ دیگر مقامی عہدہ دار صاحبان و معززین نے بھی عملی حصہ لے کر ٹورنمنٹ کو کامیاب بنانے میں خاص حصہ لیا۔ جناب مولوی فضل حق خاں صاحب ناظم عدالت ضلع نے فائینل فٹ بال اور ہاکی کے میچوں میں خود ریفری کا کام انجام دیا۔ جناب مولوی سید محمد جواد صاحب مہتمم تعلیمات ضلع بیدر کی خاص توجہ سے سال حال ٹورنمنٹ نہایت کامیاب رہے جس میں ضلع کے تمام مدارس نے حصہ لیا اور اپنی دلچسپی کا ثبوت دیا۔

# ادارتی مقالہ

## چند حقائق

جب سے مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی نے نظامت تعلیمات کی خدمت کا جائزہ لیا ہے اس رشتہ کی ہر جہتی فلاح و بہبود میں بڑی سرگرمی کے ساتھ مصروف و منہمک ہیں اور ملک کے گوشہ گوشہ میں عام بیداری کے آثار بھی نمایاں ہیں۔ سر رشتہ کی ترقیوں سے متعلق ہم رسالے کی پچھلی اشاعتوں میں پبلک کو روشناس کرتے رہے ہیں۔ اس اشاعت میں رپورٹ نظم و نسق سر رشتہ اور اس سے متعلقہ چند اعداد کے بارے میں قارئین کو توجہ دلائی جائے گی۔

رپورٹ سر رشتہ عام طور پر روکھی پھیکی اور غیر دلچسپ اعداد کا مجموعہ ہوا کرتی تھی۔ اس کی اشاعت میں اتنی دیر لگ جاتی تھی کہ باسی مواد اور پرانے اعداد سے جی اکتا جاتا تھا۔ مگر اب اس کی اشاعت میں ممکنہ عجلت سے کام لیا جا رہا ہے اور نئے روپ میں ۱۳۴۲ف کی رپورٹ ہمارے ہاتھ میں ہے، جو اعداد و شمار اور ان سے نتائج کے استخراج نیز تعلیمی حقائق کے استنباط وغیرہ کے لحاظ سے حقیقی ترقیوں کی آئینہ دار ہے۔ مختصر یہ کہ رپورٹ میں خاصی جاذبیت پیدا ہو گئی ہے۔ چنانچہ محکمۂ سرکار نے اپنی تنقید میں بایں الفاظ تبصرہ فرمایا ہے۔

"رپورٹ دلچسپ اور جامع اور چند امید افزا خصوصیات پر مشتمل ہے۔ یعنی بہرے گونگے اور اندھے لڑکوں کی تعلیم کا انتظام، خانہ بدوش اقوام کی تعلیم، اور اُن اقوام کی تعلیم جن کو اصطلاح عام میں (کوئی بہتر لفظ کے نہ ملنے سے) پست اقوام سے منسوب کیا جاتا ہے۔ اِن کے علاوہ باری وار طریقہ اور مدارس کے طلبہ سے ناقص تغذیہ کا ارتفاع بھی شامل ہیں"

علاوہ مذکورہ بالا خصوصیات کے ۱۳۴۲ف میں ثانوی تعلیم کی جدید اسکیم کو مکمل کر کے سرکار میں پیش کیا گیا اور تعلیم نسواں کی توسیع اور اصلاح کی جانب خاص توجہ کی گئی۔

چنانچہ مدارس نسواں اور طالبات زیر تعلیم کی تعداد میں علی الترتیب (۴۰) اور ۵۵ ء ۱ کا اضافہ ہوا۔ مہتمات مدارس نسواں کی جدید جائدادیں قائم کی گئیں اور جماعت ہشتم تک طالبات کے لئے ان کی مادری زبان کو ذریعہ تعلیم قرار دیا۔ سب سے زیادہ توجہ تحتانی تعلیم کی توسیع اور اصلاح کی طرف کی گئی۔

تحتانی تعلیم وہ بنیادی تعلیم ہے جس پر عام تعلیمی عمارت قائم کی جاتی ہے۔ لہذا بنیاد کا مستحکم ہونا لازمات سے ہے اور اسی طرح مصارف کے معاملہ میں بھی تحتانی تعلیم سب سے زیادہ اخراجات کی مستحق ہے۔ مگر معاملہ اس سے برعکس تھا یعنی ثانوی تعلیم پر زیادہ مصارف ہو رہے تھے اور تحتانی تعلیم پر کم۔ چنانچہ سرگراں اخراجات کو متوازن کرنے کی لگاتار کوشش جاری ہے۔ باری وار طریقہ کی ترویج سے مدارس کی کارکردگی میں اضافہ کی صورتیں اختیار کی گئیں۔ تحتانی تعلیم کو عام کرنے کی خاطر ملک کے طول و عرض میں مدارس کا ایک جال بچھا دینے کی تدابیر عمل میں لائی جا رہی ہیں۔ اس کا عملی ثبوت یہ ہے کہ ۱۳۴۲ف میں ہر قسم کے مدارس کی تعداد (۵۱۲۱) اور ان میں (۲۸۱۰۱۸) طلبہ زیر تعلیم تھے۔ پچھلے سال کے اعداد سے مقابلہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ (۲۶۳) مدارس اور (۱۳۲۵۰) طلبہ کا اضافہ ہوا۔ تعداد مدارس میں اضافہ تمام تر تحتانی منزل میں ہوا ہے جو معتد بہ اور قابل تعریف اس لحاظ سے بھی کہا جا سکتا ہے کہ کوئی خاص رقم حکومت نے منظور نہیں کی تھی۔ بلکہ جناب ناظم صاحب نے موازنہ کا مطالعہ کرکے اُن رقموں کی جو ضائع جا رہی تھیں یا جن کا اسراف ہو رہا تھا بچت نکالی اور (۲۹۷) جدید مدرسے قائم کئے۔ چونکہ مزید بچت کی کوئی صورت باقی نہیں تھی۔ لہذا توسیع تحتانی تعلیم کا ایک پنجسالہ لائحہ عمل پیش فرمایا۔ جس کی رو سے سردست ہر ایک ہزار آبادی کے گاؤں میں ایک مدرسہ قائم ہو جائے گا۔ (تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو رسالہ ہذا جلد ۱۴ شمارہ (۱)

سرگراں اخراجات کو متوازن کرنے کی جد و جہد صرف اس حد تک محدود نہیں ہے بلکہ جبری تعلیم کا مسودہ بھی پیش ہو چکا ہے اور ناخواندگی کو دور کرنے کی پُرخلوص

کوشش جاری ہے جس کی رفتار یقین ہے کہ منظور شدہ رقموں سے استفادہ کے بعد تیز تر ہو جائے گی۔ اب تصویر کا دوسرا رُخ بھی ملاحظہ فرمایا جائے۔

تعلیم کی ذمہ داری تنہا حکومت پر عائد نہیں ہو سکتی ہے۔ یورپ کے ہر متمدن ملک میں حکومت کے ساتھ ساتھ پبلک کی دلچسپی بھی شامل حال ہے خانگی ادارے پورے احکام اور ضوابط کی پابندی کے ساتھ نہایت کامیابی سے چلائے جاتے اور حکومت کا ہاتھ بٹاتے ہیں۔ مخیر اصحاب اور صاحبان ثروت لاکھوں کے وارے تیار سے اور تعلیمی اوقاف سے دریغ نہیں کرتے جس کا نتیجہ ہے کہ بیسیوں ادارے رقمی پریشانیوں اور ذمہ داریوں سے بے نیاز ہو کر خاموشی کے ساتھ علمی مشاغل۔ سائنسی تحقیقات اور انکشاف میں مصروف ہیں۔ یورپی ممالک سے قطع نظر برطانوی ہند میں بھی تعلیم سے پبلک کی دلچپی کے آثار پیدا ہو چلے ہیں۔ مگر اس کا فقدان ہے تو ہماری ریاست میں۔

۱۳۴۷ف میں خواندہ طلبہ کی فی صد تعداد بلحاظ طلبائے قابل تعلیم (۷، ۱۸) اور اس سے بیشتر کے سال میں (۱، ۱۸) تھی بادی النظر میں یہ اعداد معنی خیز نہیں معلوم ہوتے مگر حد درجہ بصیرت افروز ہیں اور زبان حال سے ملک کی تعلیمی پستی کا نوحہ خواں ہیں۔ ایک سال میں جو اضافہ ہوا وہ صرف ۶، یا $\frac{۳}{۵}$ فی صد ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ اس رفتار سے ناخواندگی کو دور کرنے میں کم از کم سوا سو سال کی مدت درکار ہے گو ہماری حکومت تعلیم پر بڑی فیاضی کے ساتھ روپیہ صرف کر رہی لیکن باوجود اس کے خواندگی کے اعداد بہت گرے ہوئے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ان اعداد میں وہ علاقے جو جاگیرات پائیگاہ اور سمستان کے نام سے موسوم ہیں شریک ہیں اگر ان کو خارج کیا جائے تو علاقہ دیوانی کا فی صد بہت بڑھ جائے گا تعلیمی اعتبار سے جاگیروں وغیرہ کی پستی اور زبوں حالی کا اندازہ اس لحاظ سے کیا جا سکتا ہے کہ منجملہ (۵۱۳۱) مدارس کے صرف (۱۰۸) یعنی (۲) فی صد مدارس جاگیروں میں واقع ہیں۔ حالانکہ جاگیروں کا رقبہ (۲۵) ہزار مربع میل یعنی ممالک محروسہ سرکار عالی کے رقبے کا ایک تہائی ہے اور مردم شماری (۳۰) لاکھ یا ریاست کی مردم شماری کا پانچواں حصہ ہے۔ اس حقیقت کو دوسرے

الفاظ میں اس طرح ظاہر کیا جاسکتا ہے کہ ممالک محروسہ سرکار عالی میں ہر (۱۷) مربع میل میں ایک مدرسہ ہے۔ بخلاف اس کے جاگیروں میں ہر (۲۳۱) مربع میل میں ایک مدرسہ واقع ہے۔ ایسی صورت میں خواندگی کے اعداد ہمیشہ گرے رہیں گے اور سررشتہ کی کارگذاری اور جد وجہد کا پورا پورا اندازہ نہ ہوگا، تاوقتیکہ جاگیروں میں تعلیم کا معقول انتظام نہ کیا جائے۔

ناخواندگی کو دور کرنے کے لئے کثیر اخراجات درکار ہیں بلاشبہ سررشتہ کی جد وجہد بے حد مستحسن اور قابل مبارکباد ہے اور مستقبل قریب میں ہی اس جد وجہد کے عملی ثبوت بھی مل جائیں گے مگر اس جہاد عظیم کے لئے پبلک کی دلچسپی رؤسا اور والیان جاگیر، سمستان و پائیگاہ کی فیاضی متمول اور مخیر اصحاب کے عطئے اور تعلیمی اوقاف، غرض کہ ہر ممکنہ اعانت کی ضرورت ہے۔ بغیر اس کے اس لعنت کا ملک سے دور ہونا محال ہے۔

---

# The Hyderabad Teacher

### EDITORS' NOTICE.

Articles meant for publication in this Journal must be addressed to the *Editor-in-Chief.* They should be either typed or written legibly in ink and signed by the author giving in full his or her address. The *Editorial Staff* does not necessarily share the views expressed in the articles published, but it reserves to itself the right to make such alterations in the articles received as it may deem necessary and proper before publishing them, and also to withhold their publication without assigning reasons. Original articles containing practical suggestions bearing on topics of general or educational interest will be very much appreciated. When an article is not approved, it will be returned to the author provided it is accompanied by a stamped and addressed envelope. When it is approved, a complimentary copy of the issue in which it appears will be sent to the contributor.

### MANAGER'S NOTICE.

**Subscription Rates.**

| | For H. E. H. the Nizam's Dominions including postage. | | | | | | For British India including postage. | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | Per annum. | | | Per copy. | | | Per annum. | | | Per copy. | | |
| | O. S. | | | O. S. | | | B. G. | | | B. G. | | |
| | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps |
| English & Urdu Sections combined ... | 3 | 0 | 0 | 0 | 12 | 0 | 3 | 0 | 0 | 0 | 12 | 0 |
| English Section separately ... | 2 | 0 | 0 | 0 | 8 | 0 | 2 | 0 | 0 | 0 | 8 | 0 |
| Urdu Section separately ... | 1 | 14 | 0 | 0 | 8 | 0 | 1 | 14 | 0 | 0 | 8 | 0 |

**Members of any of the Teachers' Associations affiliated to The All-Hyderabad Teachers' Association may obtain back numbers of *The Hyderabad Teacher* at concession rates,**

**Advertisement Rates.**

| Space. | Whole Year. | | | Six Months. | | | Per Issue. | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | B. G. | | | B. G. | | | B. G. | | |
| | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. | Rs. | As. | Ps. |
| Full page ... | 12 | 0 | 0 | 6 | 0 | 0 | 4 | 0 | 0 |
| Half page ... | 6 | 0 | 0 | 3 | 8 | 0 | 2 | 0 | 0 |
| Quarter page ... | 3 | 0 | 0 | 1 | 12 | 0 | 1 | 0 | 0 |
| Per line ... | 0 | 10 | 0 | 0 | 8 | 0 | 0 | 6 | 0 |

*Address* :

**D. P. I's. OFFICE,**

HYDERABAD-DECCAN.

## Review

### A CONCISE MATRICULATION GRAMMAR AND COMPOSITION

BY

**Prof. F. J. A. Harding, Osmania University**

*Publishers:* **Oxford University Press.** **Price B. G. Rs 1—12—0.**

The book under review has been prepared for the special guidance of the H. S. L. C. and Osmania Matric students. It is an effort at dropping all unnecessary rules and definitions and at explaining sufficiently the few that are essential in simple, informal language. A comprehensive book on the subject would doubtless have been superfluous when the market is already flooded with so many books on grammar and composition. The book provides a number and variety of exercises to secure fixity of impressions and to afford practice in correct grammatical usage and modern idiomatic English, and also includes several test papers to suit the requirements of our school pupils. One feature of the book for which it deserves warm praise is its breaking away from the antiquated grammatical terminologies and following, in the main, the new terminologies recommended by the Joint Committee on Grammatical Terminology, of which Dr. Sonnenschein was the chairman.

T. A. LINGAM.

**Osmania University Convocation Address.**

In his Convocation Address to the graduates of last year, published elsewhere, Diwan Bahadur S. E. Runganadhan, Vice-Chancellor of Madras University, drew pointed attention to certain important aspects of discipline. While deploring the spirit of rash and unthinking opposition to authority among our students today, he emphasised the need for the school and college authorities to realise their responsibility in the matter of training the youth in intellectual and moral discipline. He also urged the need for the promotion of cordial relations between the Hindus and the Muslims and rightly remarked that a really civilised society demanded the spontaneous and willing subordination of personal ambitions to the common good, and that it was a nobler kind of patriotism to think in terms of our 'duties' as citizens rather than in terms of our 'rights' as such.

We fully endorse Diwan Bahadur Runganadhan's remarks and hope that all teachers, whether they belong to schools or colleges, will ponder over them and by establishing closer contact with their pupils, endeavour to inculcate in them the kind of spirit which he has so ably described and

*

urban and rural areas, the paucity of qualified women teachers is hampering the efforts of the Department in satisfying this demand.

In view of the lee-way to be made up in the field of Primary Education, the policy followed by the Department during the year as regards Secondary Education was to consolidate and improve the existing schools, and instead of adding to the number of Government Secondary Schools, which is a costly proposition, to encourage private agencies by offering liberal grants-in-aid to open new Secondary Schools wherever there is need for them. There is no doubt an insistent demand for the provision of additional facilities for Secondary Education, but it is neither necessary nor expedient to open new Secondary Schools to meet this demand. A more economical, and perhaps a more efficient, way of satisfying it would be to attach hostels to the existing schools, as suggested in the report. The scheme for the reorganisation of Secondary Education proposed by the Board of Secondary Education was submitted to Government for sanction and steps were taken to strengthen the teaching staffs of the various Government Secondary Schools out of the grant of Rs. 3 lacs sanctioned for the purpose by Government for the current triennium.

Other interesting features of the report are the sections dealing with the Shift System, feeding in schools, introduction of one-minute class drill in schools and the education of nomadic tribes.

The report gives a clear idea not only of the work done during the year but also of the policy of the Department and of its programme for the future. We take this opportunity of offering our hearty congratulations to Mr. Syed Mohamed Hussain Jaferi on the rapid progress which the Education Department has made in all its branches since he assumed the office of Director of Public Instruction and wish him success in all his schemes for further advancement of education in this State.

**Report of the Education Department, His Exalted Highness the Nizam's Dominions for 1347 Fasli (1937-1938).**

Elsewhere are published extracts from the report of the Education Department for 1347 Fasli. In their review on this report, Government have rightly observed: "The report is both interesting and comprehensive and embodies certain encouraging new features, such as those dealing with the provision that is being made for the education of the deaf, dumb and blind children; for the children belonging to the nomadic tribes and to what, for want of a better term, are commonly designated as the Depressed classes; for the eradication of malnutrition among school children and the shift system."

A striking feature of the report is the progress made in the field of Primary Education; there was an increase of 374 Primary Schools, the largest on record for any year since 1920. The Director deserves the greater credit for this expansion because it was brought about without any additional grant being sanctioned by Government for the purpose, the necessary funds having been found by the reduction of unnessary expenditure. In view of the imperative need for further expansion, the Department submitted to Government during the year a five year programme for the establishment of schools in all villages with a population of 1,000 and more, a proposal for the provision of more adequate educational facilities in Jagirs and a draft bill for the introduction of compulsory education in selected areas.

Another matter to which the Department gave special attention during the year was Girls' Education. Two important measures that were taken for the development of Girls' Education during the year were the permission given for the use of the mother tongue as the medium of instruction in the Lower Secondary Stage and the creation of two additional posts of Inspectresses. It is pointed out in the report that while the demand for Girls' education is increasing both in

in order to try it, but surely there is much to learn from it, and we ought to take what seems best and most usable. For we are all anxious to improve the quality of our teaching, that the children in our schools may be led out as quickly and efficiently as possible from backwardness and ignorance to a larger life and the ability to take their proper places in building the India of the future.

---

## Editorial Notes.

### His Exalted Highness the Nizam's Advice to the Staff and Students of Osmania University.

Elsewhere in this issue we have reproduced the speech made by His Exalted Highness on the occasion of the opening of the new building of the Arts College. Delivered in a sincere and vigorous tone, this eloquent speech made a deep impression on all those who had the privilege of listening to it. His Exalted Highness observed that like Urdu which was the medium of instruction in Osmania University and which was the common heritage of Hindus and Muslims, the architecture of the new building represented a blending of the art and culture of these two races and symbolised the close contact and friendly relations existing between them for centuries. If these basic ideals, which held these two great communities together in the past, were to guide us even now, it should still be easy to exorcise the demon of communalism which unfortunately mars the public life of India at the present moment.

His Exalted Highness exhorted the students to cultivate generous friendship, broad-mindedness and a chivalrous toleration of others, stating that it was far more important to strive to be a gentleman and a person of character than merely to aim at book-learning. His Exalted Highness also reminded the Staff of the University of their duty in fostering these ideals in their students. It is hoped that the golden advice given by His Exalted Highness will be taken to heart and loyally acted upon by all concerned.

7. Perhaps one of its greatest advantages is the encouragement of creative ability, so apt to be neglected or even throttled by the usual curriculum. This method puts a premium on creativity, while too often we have been content to have our students give back to us in the examination only the material we have previously given him in the class. There is no urge to original thinking. Even in handwork, pupils are too apt to be set to copying something instead of creating something of their own. It is not, I suppose, that we do not wish originality, but that our methods give no stimulus to it, and simply telling a child to create something original not only fails to stimulate, but is quite apt to drive all creative ideas from his mind.

Finally, let us not dismiss all this as having no immediate value for us. We cannot change a school system all in a day, and it is fortunate that we cannot, but there are ways we can begin gradually, and minimize the disadvantages of our present system.

We can perhaps arrange in our schedule for a "free period", which the children as a group may decide how to spend. Special emphasis should be placed on creative work and individual expression. Various experiences could be shared by the group. Then the children might write up their experiences, and the resulting compositions be made a basis for reading in the reading class. The project might gradually develop to co-ordinate and motivate more and more of the ordinary curricular subjects.

Or we can begin with simple projects like planning for some holiday celebration like Christmas or Deepavali, or for entertaining some visitor to the school. Others may find that a health project can be worked out, using at first only the free period, and gradually carrying over into other periods as the relationship with these subjects is seen and appreciated by the children. Projects to beautify the school building or grounds are also good. We need not take the whole method at once

ordination will be easier when each class has its own teacher, more difficult when teachers go from class to class for different subjects. This method involves not less but more work for the teacher and presupposes one who is full of ideas and enthusiasm.

However, the advantages may outweigh the disadvantages. We might list the advantages as follows :—

1. A project provides a definite, tangible motivation for learning. The student who is working on a shop or banking project has a real incentive to learn to compute costs, profit and loss, etc.

2. It trains the student in the initiative and sense of responsibility we are all desirous of inculcating. He is encouraged to make suggestions and the success or failure of the undertaking matters to him, and he feels a responsibility for it.

3. It gives opportunity for training in the practical solving of problems in life situations. In real life, we do not use reading at one time, nature study or arithmetic at another; our problem solving cuts across all lines of subject matter, and we use one skill or another as it seems most needed.

4. A group project is especially helpful in developing co-operation. It taxes the combined efforts of the class and teacher to accomplish the desired end. The teacher becomes an advisor and fellow-worker, rather than a dictator and master.

5. A project gives good training in perseverance if the teacher is careful, as she should be, to see that interest is not allowed to flag, that the work is always brought to a satisfactory completion, and that the child has the satisfaction of of viewing, using, and judging the finished work.

6. It develops judgment. The necessity of considering the pros and cons in selecting, planning and judging the project is valuable training.

# The School in a Changing World[1]

BY

**Rev. F. C. Philip, M. A.,**

*Warden, St. George's Grammar School, Hyderabád-Dn.*

In the great upheaval of life and thought caused by modern movements in the political and economic world—and now war, it is becoming increasingly manifest that the whole of English life is undergoing profound reconstruction on every side. In this light no subject is being so earnestly and seriously considered as education, in which there is noticeable a distinctly new viewpoint. This is manifested not only by new movements such as the New Education Fellowship and other societies, but also in the many new schools that have come into being of recent years to explore new possibilities in education.

In the changed mental and even moral world outlook, the old loyalties, political, social and religious, have no longer the old compelling force. This may at first sight seem to make for disintegration, but on the other hand, it may be the prelude to a new and better world order. If such a new world order is to emerge, education will have to play a big part in the task of creating and shaping it. As Dr. Cyril Norwood has aptly put it, "Education is a net through which all the successive generations have to pass and it is for us to use it." This has been well realised and acted upon in certain countries where the whole outlook of a generation has been changed by education, conscripted often for a wrong purpose it is true, but the fact remains and it witnesses to the tremendous latent power of education to change a whole nation's outlook. Dr. Montessori also asks why it is that only the war-loving nations have realized this, and says that the peace-loving nations have not correspondingly trained their children for peace.

---

1. **Address delivered at the Twelfth Annual Conference of the Hyderabad Teachers' Association held in November, 1939.**

CONTENTS.

Vol. XIV No. 2

# THE HYDERABAD TEACHER

## OCTOBER—DECEMBER 1939

*Quarterly Magazine of the All-Hyderabad Teachers' Association*
*Under the Patronage of*
**SYED MOHAMED HUSAIN JAFFRI, Esq., B. A., (Oxon).**
*Director of Public Instruction.*

---



---

SECUNDERABAD-DECCAN
PRINTED AT THE EXCELSIOR PRESS, SECUNDERABAD
1939.

جلد ۱۳ شمارہ ۴

زیر سرپرستی جناب محمد سید حسین صاحب جعفری بی۔ اے آئی۔ ای۔ ایس (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

## سہ ماہی رسالہ

### مجلس ادارت


سید علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسئول۔

عبد النور صدیقی بی۔ اے۔ بی ٹی (علیگ)

سعید الدین خاں بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ (عثمانیہ)

ملا فخر الحسن بی۔ اے۔ بی ٹی (علیگ)

# حیدرآباد ٹیچر

بابتہ خورداد لغایت امرداد ۱۳۴۸ف

## فہرست مضامین

جلد (۱۳) شمارہ (۴)

# کمرۂ جغرافیہ اور اس کا سازوسامان

از

مسٹر ایم۔ آر۔ سکھاریے۔ ایم۔اے۔ ٹی۔ڈی (کینٹب) پرنسپل گلگا پچی۔
آرٹس ہائی اسکول۔ بلگام۔

فن جغرافیہ کی اہمیت کے لحاظ سے یہ ضروری ہے کہ جغرافیہ کی تعلیم کے لئے مدارس میں ایک علیحدہ مخصوص کمرہ کا انتظام کیا جائے۔ کمرۂ زیر بحث اپنے متعلقہ لوازمات کے ساتھ فن مذکور کی تعلیم کے لئے اس طرح لیس رہے کہ جو شخص کمرہ میں داخل ہو اس کو معاً یہ محسوس ہونے لگے کہ وہ مکمل جغرافی ماحول میں پہنچ گیا ہے۔ چنانچہ سطور ذیل میں کمرۂ مذکور کے ضروری فرنیچر اور آلات تعلیمی کو مختصراً بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

## (الف) فرنیچر

(۱) چونکہ طلبار کو فن ہذا کی تعلیم کے دوران میں جغرافی اشکال، نقشے، پہاڑ، دریا اور شہروں وغیرہ کے اندراج کے لئے خاکے یا کسی مخصوص ملک یا براعظم کے مختلف جغرافی امور سمجھنے کے لئے بیسیوں چیزیں محض پنسل سے یا رنگین کھینچنی پڑتی ہیں اس لئے طلبار کے لئے بجائے ڈھالو ڈسکوں کے مسطح میز اور کرسیاں دو دو کی قطاروں میں مہیا کی جائیں۔ ظاہر ہے کہ ڈھالو ڈسک ان اغراض کے لئے قطعی ناموزوں اور تکلیف دہ ثابت ہوں گے۔

(۲) استاد کے استعمال کے لئے ایک بڑا تختہ سیاہ مہیا کیا جائے جس پر وہ مختلف تشریحی اشکال کھینچ سکے۔ یا اپنے حسب ضرورت کسی خاص عنوان پر مبسوط نوٹ لکھ سکے۔ نہ صرف یہی بلکہ اس ایک تختہ سیاہ کے ساتھ ہی دوسرا بھی اس طرح چسپیدہ رہے کہ

اس کو نیچے یا اوپر کی طرف چڑھایا یا اتارا جا سکے۔ تاکہ مزید مواد کے لئے جگہ نکالنے کی غرض سے استاد کو پچھلا دیا ہوا سارا مواد میٹ دینا نہ پڑے۔ کیونکہ طلبار کے لئے استاد کی رفتار تحریر کے ساتھ ساتھ سارا مواد بہ عجلت قلمبند کرتے چلا جانا دشوار ہو جاتا ہے۔

(۳) استاد اور طلبار کے استعمال کے لئے ضروری نقشے اور اٹلسوں کی نگہداشت کے لئے ایک الماری مہیا کی جانی چاہئے۔ یا ایک ایسا اسٹانڈ مہیا کیا جائے جس کی دو استادہ چوبیں ہوں۔ اور جو تقریباً ۴ فٹ ایک دوسرے سے جدا ہوں۔ اور ان ہر دو چوبوں پر خمیدہ اکوڑیاں ایک دوسرے کے متوازی نصب ہوں تاکہ ان پر لپیٹے ہوئے نقشے افقی رکھے جاسکیں۔

(۴) اس کے علاوہ ایک ایسا اسٹانڈ بھی رکھا جانا چاہئے جس پر کھلے ہوئے نقشے جب کہ اُستاد ان کو بہ وقت تدریس استعمال کرنا چاہے، آویزاں کر سکے۔ اس اسٹانڈ کو "نقشہ نما" کا نام دیا جاسکتا ہے۔

(۵) ایک سفید پردہ یا سفید سطح دیوار بھی ہو جس پر جغرافی تصاویر کسی ظل انداز یا فانوس کے ذریعہ منعکس کی جاسکیں۔ اس کی اہمیت فی زماننا اس لئے زیادہ ہے کہ فانوسی تصویروں کے استعمال سے جغرافیہ کے طالب علموں کو بہت فائدہ پہونچتا ہے۔

(۶) کچھ صندوق نمائش بھی رکھے جائیں۔ جن میں مختلف جغرافی نمونے مثلاً سطح ارض کے طبعی ڈھانچے چوٹیوں گزرگاہوں۔ دہانوں۔ ارضیاتی نمونوں کے قالب۔ نیز ایسی ہی اور اشیار جو طلبار کی دسترس سے باہر ہوں رکھی جائیں۔

(۷) ایک الماری رکھی جائے۔ جس میں فضائی کام سے متعلق ضروری اشیار مثلاً آلات پیمائش وغیرہ یا حالات موسمی کے مطالعہ سے متعلقہ آلات مثلاً مقیاس الحرارت اور چارٹس وغیرہ محفوظ رکھے جائیں۔

(۸) ایک الماری اور بھی رکھی جائے جس میں فن جغرافیہ سے متعلق حوالہ کی امدادی کتب بھی ہوں اور نیز جغرافی عنوانات پر علیحدہ مستقل مباحث کا ادب بھی۔

## (ب) آلات تعلیمی یا جغرافی مایحتاج

(۱) تدریس جغرافیہ کے لئے سب سے پہلی ضروری چیز مختلف نقشے ہیں۔ (جنھیں اصطلاح عام میں دیواری نقشے کہا جاتا ہے) مختلف براعظموں اور ممالک کے یہ نقشے مساوی الرقبہ ظلّ کے ہوں۔ نیز یہ نقشے اس نوعیت کے ہوں کہ نصابی ضروریات کو پورا کرسکیں۔ ان میں دنیا کے دو یا زیادہ نقشے ہوں۔ جن میں دنیا کو نصف کروں کی صورت میں بہ شکل مسطح ظاہر کیا گیا ہو (جو علی العموم استعمال نہیں کئے جاتے) براعظموں اور ممالک کے مختلف اسباق مثلاً طبعی حال آب و ہوا۔ پیداوار۔ اور دوسرے طبعی عنوانات کے لئے جدا جدا نقشے رکھے جائیں۔ کسی براعظم یا ملک کے ان تمام طبقہ واری مسائل کو ایک ہی نقشے میں مخلوط کر کے پیش کرنا ایک دشوار امر ہے۔ اور اگر ایسا کیا گیا تو ایسے نقشے سے بجز پریشانی اور درد سری کے نہ کسی چیز کے نمایاں طور پر نظر آنے کی توقع ہوسکتی ہے۔ اور نہ تحصیل کا مقصد پورا ہوسکتا ہے۔

(۲) تدریس جغرافیہ کی دوسری اہم ضرورت کرہ ہے۔ جو کسی سہارے سے آویزاں یا لٹکا ہوا ہونا چاہئے۔ نیز جہاں کہیں ضرورت ہو اس کو فوراً نصب بھی کیا جاسکے۔ یہ کرہ اتنا کافی بڑا ہو کہ دنیا کے مختلف حصص اور براعظموں کا ایک واضح تصور دلاسکے۔ اگر یہ کرہ ۱۸ انچ قطر کا ہو تو ضرورت کو کما حقہٗ پورا کرسکتا ہے۔ یہ بڑا کرہ صرف استاد ہی کے استعمال کے لئے مخصوص ہوگا۔ لیکن ساتھ ہی ایک دوسرا چھوٹا کرہ بھی رکھا جائے جس کا قطر ۱۲ انچ ہو اور جو آسانی سے منتقل ہوسکتا ہو۔ اس کو کرۂ میز کا نام دے سکتے ہیں۔ اس کرہ کو استاد یا اس کی اجازت سے طالب علم استعمال کرے گا۔

(۳) جماعت میں بہ وقت تدریس طلباء کے استعمال کے لئے اٹلس کافی تعداد میں مہیا کئے جائیں۔ لیکن مناسب تو یہی ہے کہ طلباء خود اپنے ذاتی اٹلس ہی استعمال کریں۔ البتہ مخصوص اور قیمتی اٹلس جو طلباء فراہم نہیں کرسکتے مدرسہ کی جانب سے طلباء کے فوری

حوالہ جات کی تشریح کے لئے مہیا کئے جانے چاہئیں۔

(۴) بوقت ضرورت طلباء کو دکھلانے کے لئے مختلف ممالک کے جغرافی چارٹس جن میں مختلف عنوانات مثلاً صنعت۔ حیوانات اور نباتاتی زندگی وغیرہ کو واضح کیا گیا ہو۔ مہیا کئے جانے چاہئیں۔

(۵) دلچسپ جغرافی معلومات کی تصاویر بھی رکھی جائیں۔ مثلاً ہندوستان کے چوک و بازار کے مناظر۔ گنے کی کاشت۔ ہندوستان کے میلے اور عید وغیرہ کی تصویریں۔ یہ تصویریں ہمیشہ اس لئے نہ دکھلائی جاتی رہیں۔ کہ ان سے توجہ ہٹ جانے کا خطرہ لگا ہوا رہتا ہے۔ یہ بھی واضح رہے کہ ماہرین اس خصوص میں مختلف الرائے ہیں۔

(٦) معائنہ ارضی و فضائی کے لئے تمام ضروری آلات مہیا رہنے چاہئیں۔ مثلاً معائنہ موسمی کے آلات۔ مقیاس الحرارت۔ ہوائی تپش پیما۔ زمینی تپش پیما (زمین میں نصب شدہ) اور دوسری وہ مختلف چیزیں جو جغرافیہ میں عملی کام کے لئے ضروری ہیں مہیا کی جائیں۔

(۷) احاطہ مدرسہ میں بارانی نتائج کے معائنوں کے لئے ایک مقیاس المطر بھی رکھا جائے۔

(۸) ایک البم رکھا جائے جس میں ایسی تصویریں چسپاں ہوں جو ممالک کے مختلف جغرافی دلچسپ مسائل کی توضیح کرتی ہوں۔ مثلاً روئی جمع کرنے کی تصاویر جب کہ ڈوڈے پک کر کھل چکے ہوں ایسی تصاویر طلباء کے لئے دلچسپ ہونے کے ساتھ ساتھ فراہمی معلومات کا ایک کامیاب ذریعہ ہیں۔

(۹) سلائڈس کے لئے ایک عکس انداز بھی مہیا کیا جائے۔ کیونکہ اس کے ذریعہ وہ سب چیزیں مقرون طور پر واضح ہونگی۔ جن کی توضیح کی استاد ان تھک کوشش کرتا رہتا ہے۔ ان کے ذریعہ دلچسپی پیدا ہو کر انتہائی توجہ قایم رہتی ہے۔ اور یہی وہ چیز ہے جس کی حقیقتاً ضرورت ہے۔ اس کے علاوہ اس طریقہ سے کم و بیش مستقل نقوش ہونہاروں کے اثر پذیر قلوب پر مرتسم ہو جاتے ہیں۔

(۱۰) ان سب سے زیادہ اہم طلبار اور اساتذہ کے استعمال کے لئے جغرافی کتب کا ایک موزوں کتب خانہ ہے۔ یہ کتابیں عام حوالے کے لئے ہوں۔ جن میں ماہران فن نے مخصوص مضامین پر قلم اٹھایا ہو۔ اس کے علاوہ مختلف ممالک کے جغرافیہ پر ضخیم یا مختصر کتب بھی مہیا ہوں۔ یہ کتابیں جغرافیہ کی متنوّع معلومات پر حاوی ہوں۔ اور مختلف طبقات وسن کے طلبار کے لئے موزوں ہوں۔ ان میں خشکی و تری کے سفروں کے تذکرے اور سیاحت نامے ہوں۔ نیز جہاں گشت اور سیاحوں کے سوانح حیات ہوں اور مختلف جغرافی دلچسپیوں کے قصوں کی کتابیں بھی ہوں۔ جن کے پڑھنے سے ہونہار طلبار اپنے متلاطم ذوق تجسس کو تشفی بخش طریقہ پر مطمئن کرسکیں اور اس طرح وہ اپنے جغرافی معلومات میں بالواسطہ توفیر کے باعث ہوں۔

(۱۱) سب سے آخری امر یہ کہ ایک علیحدہ کمرہ میں ایک دار المطالعہ بھی قایم کیا جائے۔ جہاں ایسے اخبارات و رسالے فراہم ہوں جن کے صفحات علی الخصوص جغرافی معلومات کی نشر و اشاعت کے لئے مخصوص ہوں۔

الغرض کمرۂ جغرافیہ کے بارے میں یہ ایک سرسری خاکہ ہے۔ جو اساتذہ اور مدارس کے لئے ایک اشاریہ کا کام دے گا۔ البتہ ہم نے جو کچھ اس موقع پر بیان کیا ہے اسے تفصیل و تشریح کے ساتھ بیان کیا جاسکتا ہے۔

مترجمہ

لیاقت علی خاں

مدرسہ وسطانیہ شاہ علی بنڈہ

(از رسالۂ ایجوکیشنل انڈیا بابتہ ۱۹۳۶ء)

# ایس۔پی۔سی۔اے اور مدارس

از

(خان صاحب شاپورجی او کرجی رکن تاحیات ایس۔پی۔سی۔اے حیدرآباد دکن)

حیدرآباد کی "انجمن انسداد بے رحمی بر جانوران" منجملہ اور امور کے یہ مقصد رکھتی ہے کہ انسان میں جو ساری مخلوق خدا میں اشرف ترین ہے جانوروں پر رحم کرنے کا احساس پیدا کرے۔ بالخصوص ان جانوروں پر جو بے زبان ہونے کے علاوہ انسان کے لئے بہت کار آمد ہیں بعض بوجھ اٹھانے والے جانور جیسے بیل گھوڑے اور اونٹ انسان کے بہت کام آتے ہیں ایک زرعی ملک کے لئے جیسا کہ ہندوستان ہے گائے بیل بہت مفید ہیں۔ اسی طریقہ سے گھوڑے اونٹ اور گدھے انسان کے مختلف کام آتے ہیں یہ ہمارا اہم فرض ہے کہ ان کے دانے چارے اور رہنے سہنے کا احسن طور پر خیال رکھیں۔ ایک انسان اسی وقت انسان ہوسکتا ہے جب کہ اپنے ہم جنسوں اور دوسری بے زبان مخلوق پر مہربان رہے۔ رحمدلی کے وصف کو مدرسہ کے بچوں کے جو مستقبل میں شہری بنیں گے ذہن نشین کرانا چاہیئے۔ اگر اساتذہ راست ایس۔پی۔سی۔اے کے کام میں ہاتھ بٹائیں تو انجمن کی اہم خدمت ہو گی۔ وہ یہ خیال نہ کریں کہ رحمدلی کسی ادق اخلاقی اصول جیسے "جان نہ لو" سے سکھائی جاتی ہے بلکہ راست طریقوں سے وہ جانوروں پر رحمدلی کے برتاؤ کے لئے سہولتیں پیدا کر سکتے ہیں۔ پہلے ہم بعض ان افعال کی طرف اشارہ کرینگے جو بچوں سے عموماً سرزد ہوتے ہیں۔

اولاً بعض لڑکے غلیل سے چڑیوں کا شکار کرتے ہیں۔

ثانیاً محض دل لگی کے لئے گدھوں کو ستاتے ہیں۔ غریب گدھے جو دھوبی کے اس قدر کام آتے ہیں اور خاموشی سے بوجھ اٹھاتے ہیں۔ ان کی دموں پر خالی

ٹین کے ڈبے باندھ کر پٹاخے چھوڑتے جاتے ہیں۔ یہ غریب جانور خوف ودہشت کے مارے ادھر اُدھر بھاگا بھاگا پھرتا ہے اور لڑکے اس کی اس کرب و بے چینی سے انتہائی حظ اٹھاتے ہیں۔ یہ کس قدر ظالمانہ دل لگی ہے۔

ثالثاً بعض لڑکے بھونرے پکڑتے ہیں اور دھاگے سے باندھ کر ان کو ہوا میں اُڑاتے ہیں جس سے قدرت کے اس حسین مخلوق کو غیر ضروری تکلیف پہنچتی ہے۔

رابعاً طوطے اور کوؤں کو پکڑنا بھی عام ہے۔

ان تمام کھیلوں میں ظلم کا عنصر ہے بچوں کو ان کے خلاف ہدایت دینی چاہئے اور انھیں روکنا چاہئے۔

مدرسہ کی درسی کتابوں میں کتے اور گھوڑے جیسے جانوروں کی وفاداری نمایاں کرتے ہوئے بعض قصے لکھے گئے ہیں ہر موقع سے رحمدلی پر عمل پیرا ہونے کے لئے فائدہ اٹھانا چاہئے اسی وجہ سے اساتذہ کو بھی مدرسہ میں بید کا استعمال کرنا چاہئے نہ اور کوئی جسمانی سزا دینی چاہئے "نیو ایجوکیشنل تھیوریز" (New Educational Theories) میں ثابت کر دیا گیا ہے کہ انقیاد محبت کی مدد سے قائم کرنا چاہئے نہ کہ ظلم سے۔ وہ دن ہمیشہ کے لئے گئے جب کہ استاد کا ڈنڈا عام طور پر استعمال میں آتا تھا۔ جسمانی سزا اب بجا طور پر غیر ضروری سمجھی جارہی ہے۔ اور متمدن ممالک میں اس کی روک تھام کی جارہی ہے کیونکہ وہ ان کو ظالم بناتی ہے۔

یہ بھی معلوم ہونا چاہئے کہ مقامی ایس۔ پی۔ سی۔ اے ریاست کی ہر زبان میں مضامین لکھنے کی دعوت دیتی ہے۔ اس سال جو مضمون تجویز کیا گیا ہے وہ یہ ہے "مجھے جانوروں پر مہربان رہنے کے لئے کیا کرنا چاہئے" مضمون نگار طلبار کو انعامات بھی دئے جاتے ہیں۔ گذشتہ سال جو مضمون دیا گیا تھا وہ یہ تھا "گدھے کا حزنیہ" اساتذہ طلبا کو کبھی کبھی دوا خانہ علاج حیوانات، بنجا پول اور دودھ گھر لے جائیں جہاں وہ براہ راست دیکھ سکتے ہیں کہ جانوروں سے رحمدلی کا برتاؤ کیا جاتا ہے۔

اگر وہ جھٹکے کے ٹٹوؤں کے جسم پر زخم دیکھیں تو فوراً اس کا نمبر بلدیہ نوٹ کرلیں اور اپنے مدرسہ کے صدر کو اطلاع دیں۔ مجھے قوی امید ہے کہ اساتذہ ایس۔پی سی۔اے کے کام میں سہولتیں بہم پہونچائیں گے اور اس کے حصول مقصد میں مدد دیں گے جب کبھی انجمن کے خاص فلم دکھائے جائیں یا پبلک لکچر ہوں وہ آئیں اور مستفید ہوں۔ بچوں کو "رحم کا انعام" "پیش کرنے کا خیال بھی توجہ کا مستحق ہے۔

---

# شہری مدارس تحتانیہ کا مقصد تعلیم

از

جناب محمد اکبر صاحب۔ صدر مدرس مدر تحتانیہ پہاڑی شریف بلدہ

**نوٹ:۔** مضمون زیر نظر کے ماخذ۔ حیدرآباد ٹیچر۔ المعلم۔ مدارس ہند میں ابتدائی تعلیم۔ ابتدائی تعلیم کی رام کہانی۔ نفسیات تعلیمی۔ رپورٹ تعلیمی سنہ ۱۵، ۱۸، ۱۹ء

**تعین مقصد** بچہ کی مخصوص جبلتیں اس بات کی مقتضی ہیں کہ اس کی تربیت عین قدرت کے مطابق ہو۔

اس لئے میں بچے کے میلانات کو ہی مقصد تعلیم قرار دوں گا۔ اگرچہ ذیلی مقاصد اور بھی ہوسکتے ہیں جن کا بہت کچھ اپنے اپنے ملکی ماحول پر منحصر ہے اور وہ صرف ذریعہ تعلیم ہوسکتے ہیں۔

ذریعہ تعلیم کو مقصد تعلیم قرار دینا ایک بڑی غلطی ہوگی۔

**حالیہ نظام تعلیم کے مقاصد** مروجہ تعلیم سے مدرسہ اور ماحول میں جو ایک زبردست خلیج حائل ہوتا جارہا ہے اُس کے اِندفاع اور آیندہ ضروریات

کے مقتضا کا لحاظ رکھتے ہوئے ہمیں اپنے موجودہ مقاصد میں کچھ اضافہ کی ضرورت ہے۔ اگر ہماری کوششیں یہاں ہی ختم ہو جائیں تو ہم کو پھر اُسی نا امیدی کا چہرہ دیکھنا پڑے گا کیونکہ بچے ابتدائی معلومات کے ساتھ مدرسہ کو خیرباد کہیں گے اور چند دنوں میں جو کچھ شُد بد ہوئی تھی حرف غلط کی طرح فراموش کر دیں گے اور پہلے کی طرح جاہل کے جاہل رہ جائیں گے جیسا کہ آج ہو رہا ہے۔

اس کمی کو پورا کرنے کے لئے ہمیں ایسے تعلیمی وسائل تلاش کرنے ہونگے جس کی وجہ عمدہ دماغ رائیگاں نہ جائیں۔ وہ اپنے لکھنے پڑھنے، حساب میں مدرسہ کی مہیا کی ہوئی استعداد کا استعمال مدرسہ چھوڑنے کی حالت میں بھی صحیح طور پر بخوبی کر سکیں۔ زمین کا بوجھ بننے کے بجائے ہر ممکن طور پر ان سے ذاتی سعی کے جوہر نمایاں رہیں۔ اور جو لوگ حقیقی تعلیم کے فائدوں سے نا آشنا ہیں طلباء مدرسہ کو تعلیم سے کماحقہ مستفید دیکھ کر انہیں اپنے بچوں کو شریک مدرسہ کرانے اور تعلیم سے استفادہ کرنے کی ترغیب ہو۔ اس لئے شدید ضرورت ہے کہ اب بچوں کے قویٰ کی تربیت قانون قدرت کے موافق (خواہ فطری ہو یا وضعی) ایسی ہو کہ وہ آیندہ زندگی میں اپنے قویٰ کا صحیح استعمال ہر قسم کے انسانی مشاغل میں بہ وجہ احسن کر سکیں اور بڑی حد تک مدرسہ اور ماحول میں مطابقت پیدا ہو جائے۔

(۱) ہمارے طلبہ نہ صرف بہتر شہری بلکہ ملک اور قوم کے مفید ارکان بن جائیں۔

(۲) ان میں باہمی تعاون۔ ہمدردی۔ خود اعتمادی بڑھے۔

(۳) ان کا یہ ایقان رہے کہ دنیا میں دیانت دار محنتی آدمی سے بڑھ کر کوئی بڑا اور شریف نہیں۔

(۴) ملک و مالک کے وفادار اور قوم کے سچے بہادر سپاہی رہیں۔

(۵) اپنے ماحول سے نفرت کرنے کے بجائے خلوص اور محبت سے اسی ماحول میں رہ کر اس کے گوناگوں شعبوں کی اصلاح کر سکیں۔

**کیا موجودہ نظام تعلیم ان خصوصیات کا حامل نہیں؟**۔ ہمارا موجودہ نظام بڑی

حد تک اپنے مقصد میں مکتفی ہے۔ البتہ اضافی مقاصد کے حصول کی رہبری کے لیئے نظر ثانی اور ایسی موزوں ترتیب کی ضرورت ہے کہ ماحول کی عام زندگی سے گہرا واسطہ ہو جائے۔

یہ میرا اپنا خیال ہے کہ اگر ہمارا طریق تعلیم صحیح رہے تو کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ ہمارے مدارس باوجود گوناگوں تعلیمی مشاغل اور زائد از نصاب مصروفیات کے آج تک ان کے برکات سے محروم ہیں۔ جبکہ اسی نظام تعلیم کے بدولت دوسرے ممالک شاہ راہ ترقی پر گامزن ہیں۔

ضرور اس میں کوئی ایسی کمی ہے جس کی تلافی نصاب سے زیادہ طریق تعلیم سے ممکن ہے۔ کیونکہ تعلیم کا مقصد پڑھانا نہیں بلکہ بچوں کو یاد کرنے کا صحیح طریقہ بتلانا ہے۔ ظاہر ہے کہ جس شخص کو اپنے دماغ اور اعصاب کے استعمال کا حق حاصل ہو اس پر دوسرے کا تصرف کیسے جائز ہوسکتا ہے۔

ہمارا بچے کے دماغ اور اعصاب کا خود استعمال کرنا جسے تصرف بیجا کہا جائے تو نامناسب نہ ہوگا ہماری طریق تعلیم کا نمایاں نقص ہے۔

**بچوں کے میکانی رجحان کی تربیت**

وہ زمانہ گیا جبکہ تعلیم علم کی خاطر حاصل کی جاتی تھی آج ہر صف تعلیم میں معاشیات کا پہلو نمایاں ہے۔ گو یہ مسلمہ ہے کہ طبقۂ تحتانیہ کی حد تک کسی پیشہ کی تعلیم ماہرانہ طور پر ہرگز نہ دی جانی چاہیئے۔ مگر یہاں ہر ایسی تعلیم کا مقصد صرف ان کے قویٰ کی ایسی صحیح تربیت ہے کہ وہ ہر قسم کی محنت کو صحیح نقطۂ نظر سے دیکھیں اور اس کے وقار کو سمجھیں۔ تاآنکہ جامعی تعلیم کے باوجود بھی ان کو اس خیال سے مسرت ہو کہ انھوں نے جو کچھ تعلیم پائی ہے اُس کی وجہ سے ان کو غیر تعلیم یافتہ لوگوں پر ایک طرح کی فوقیت حاصل ہے۔

سررشتہ تعلیم نے طبقۂ تحتانیہ میں فنی یا زراعتی عملی تعلیم کے ساتھ دست کاری۔ ڈرائینگ۔ نیچر اسٹڈی۔ باغبانی جیسے مشاغل کی عام تعلیم اسی طرح دیے جانے کی

اجازت بھی دی ہے جس سے بچوں میں پیشوں کی طرف میلان پیدا ہو۔ اس لحاظ سے تو اب ہمیں بچوں کے میکانی رجحان کو پہلے سے زیادہ پالنا پوسنا پڑے گا۔ اور ان کے صحیح مشاہدہ اور تجربہ کی قوتوں کی پرورش بڑی عمر میں نہیں بلکہ ابتدا ہی سے کرنی ہوگی۔

اس منزل میں اس قسم کی درس و تدریس کے جاری کرنے میں جو دقتیں پیش آتی ہیں وہ صرف فطرت اطفال کے صحیح مطالعہ کی کمی کی بدولت ہیں۔

اب اس کے اجرا میں ہمیں اس بات کا خطرہ ہی نہیں ہونا چاہئے کہ بچے لکھنے پڑھنے اور حساب میں بے بہرہ رہیں گے جو اس طریقہ کا مقصد اعظم ہے۔ ان فطری مظاہر کے مطالعہ میں ان کو مجبوراً پڑھنے لکھنے۔ اور حساب کی کافی مشق ہو جائے گی جن کی انھیں ہر قدم پر شدید ضرورت ہوگی۔

رہا ان مشاغل کا باقاعدہ طور پر جاری ہونا بہت کچھ حالات اور مناسب طریق تعلیم کا محتاج ہے صرف ارادہ شرط ہے عمل کی راہیں خود بخود نکل آئیں گی۔

آج کا بچہ جو کل شہری ہوگا اس کو بھی ہماری طرح زندگی سے کشمکش رہے گی۔ مگر اس کی زندگی ہماری زندگی سے بہت مختلف ہوگی اس وقت اس کا تعلیم یافتہ کہلانا محض حافظے کی تربیت پر موقوف نہ ہوگا۔ بلکہ صحیح معنوں میں تعلیم یافتہ وہی کہلائے گا جو کام کر سکے اور اپنے برتے پر سوچ سکے اور بین الاقوامی حیثیت حاصل کر سکے۔

اسی معیار پر۔ انگلستان۔ فرانس۔ امریکہ۔ جرمنی۔ جدید روس میں تحتانی تعلیم کی بنیادیں استوار کی جارہی ہیں۔ اگرچہ ان ممالک کا ماحول ہمارے ماحول سے بالکل جداگانہ حیثیت کا ہے۔ مگر تحتانی تعلیم کے مقاصد میں زیادہ گہری مغائرت نہیں۔

اس توضیح کے بعد آپ مجھے معاف فرمائیں گے اگر میں یہ کہوں کہ ہم نے ابتدائی تعلیم میں آیندہ کی ضرورتوں کا کوئی لحاظ نہ رکھ کر آنے والی نسلوں کی

زندگیوں کا خون کیا۔

**حصول مقاصد کے ذرائع۔**

(۱) تعلیم کے کسی مقبول طریقے کو بچے کے فطری لگاؤ اور سوسائٹی کی ضرورت کو مدنظر رکھ کر رواج دیا جائے۔

(۲) بچپن کا زمانہ کھیل کود کا زمانہ ہے ان کی تعلیم بطور کھیل کود قصہ۔ کہانی۔ تمثیل کے ذریعہ ہونی چاہئے۔

(۳) پہلے بچہ ہر چیز کو بہت قریب سے دیکھے۔ دوسرے اس کے بارے میں کتابیں پڑھے اور اس کے دل میں پیدا ہونے والے سوالات کے حل میں استاد مدد کرے۔ چونکہ بچے ہر بات کو بطور خود سمجھنے کے شائق ہوتے ہیں اس لئے ان کے پورے حواس کی قوتوں کو اس طرح مصروف عمل رکھا جائے کہ ان میں صحیح مشاہدہ کرنے کی عادت راسخ ہو جائے۔

(۴) مدرسہ کا ماحول نفاست اور حسن کا نمونہ ہو۔ تاکہ طلبا میں نفاست اور حسن کا مذاق پیدا ہو۔

(۵) مدرسہ میں ان کی عمر کے لحاظ سے ایسے تفریحی سامان مہیا ہوں جو اسی ماحول سے علاقہ رکھنے والے ہوں جس میں مدرسہ واقع ہے۔

(۶) عام صحت اور جسمانی تربیت کی طرف خاص توجہ منعطف کی جائے۔

(۷) مدرسہ میں ایک چھوٹا سا خوبصورت باغ ہو جس میں ایسے پھولوں پھلوں والے درخت لگائے جائیں جہاں بچوں کو زیر سما صاف ستھری ہوا میں قدرت کے مشاہدہ کا موقع ملے اور مدرسہ ایک کشش کا مرکز بن جائے۔

(۸) جغرافیہ ریاضی۔ نیچر اسٹڈی کے لئے عمدہ عمدہ نمونے تیار کرے تاکہ طلبا میں دلچسپی پیدا ہو۔

(۹) ڈرائینگ دستی مشاغل کے نمونہ جات کی نمائش ہونی چاہئے تاکہ ہوشیار طلباء کی ہمت افزائی اور دوسروں کی ترغیب کا باعث ہو۔

(۱۰) طلبار اور مدرسین تعطیلات میں تقریباً کسی قریب کے تاریخی مقام یا باغ کھیت یا کارخانہ چلے جائیں۔ اس خصوص میں اتنی احتیاط ضرور پیش خاطر رہے کہ قبل از قبل مقصد تفریح کا تعین کرلیا جائے۔ اور طلبار کو اپنے مشاہدات کا اظہار کا موقع دیا جائے۔

(۱۱) معلومات عام کی تعلیم میں ماحول کی معلومات زیادہ قابل لحاظ رہے مثلاً قدرتی۔ وضعی نظام ملک۔ آب وہوا۔ پیداوار۔ صنعت و حرفت۔ کارخانہ جات۔ درآمد و برآمد تقاریب وتہوار اور مشاہیر ملک کے خاص حالات۔ قوموں کا تہذیب وتمدن وغیرہ جن سے بچوں میں غور و فکر کے ساتھ ارادہ میں قوت اور عمل میں جان پیدا ہو جائے۔

(۱۲) راہ روی سے متعلق ضروری معلومات عملی طور پر بہم پہونچائی جائے۔ جس کی اہمیت میں دن بہ دن اضافہ ہی کی امید ہے۔

(۱۳) مشاغل تعلیمی میں سے کسی ایک شغل کو مذکورہ مقاصد کا مرکز قرار دیکر اگر نظام الاوقات تعلیم کا علاقہ قایم کرنے میں مدرسین وطلبار کی ہمدردی حاصل رہے تو بہت سی مشکلیں خود بخود آسان ہوجائیں گی۔

(۱۴) اپنی مدد اور اپنی عزت آپ کرنے کے صحیح طریقے نمونہ اور مثال کے ذریعہ سکھائے جائیں۔

(۱۵) لکھنے پڑھنے۔ حساب کی مشق میں اس طرح پختگی پیدا کی جائے کہ طلبار کو عام زندگی میں ان کی ضرورت کا احساس قوی تر ہو جائے۔

غرض ماہرین تعلیم کے اِن آزمودہ طریقہ ہائے تعلیم سے جو بھی موزوں اور مناسب حال معلوم ہو تقریباً عمل کیا جاسکتا ہے آیندہ ہمارا کام خود ہمارا اُستاد بن جائے گا۔
وما توفیقی إلّا باللّٰہ۔

---

# مدارس نسواں میں تعلیم پکوان کی ترویج

از

جناب حسن علی صاحب ناظر مدارس ضلع نلگنڈہ

**اغراض و مقاصد** مغربی ممالک میں پکوان کا فریضہ طبقہ اناث کے سپرد نہیں لیکن پھر بھی ان ممالک میں طالبات کو مکمل بنانے کے لئے اس فن کی تعلیم ان پر لازم قرار دی گئی ہے برخلاف اس کے مشرقی ممالک میں یہ فریضہ بالکلیہ طبقہ نسواں سے متعلق ہے اس کے باوجود عام پستی کے ساتھ ساتھ اس کی تربیت میں بھی بے اعتنائی برتی جارہی ہے جس کی وجہ سے لڑکیوں کو ازدواجی زندگی میں مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ مثلاً وہ کسی تقریب کے موقع پر روزمرہ کھانوں کو بہ کفایت خوش ذائقہ نہ تو خود پکا سکتی ہیں نہ پکوا سکتی ہیں۔ اور نہ ان کے اخراجات کا صحیح موازنہ کرسکتی ہیں جس سے ان کی فضول خرچی اور بدسلیقگی ظاہر ہوتی ہے اور لڑکی شوہر اور اس کے خاندان کی عام ناپسندیدگی کا شکار ہوجاتی ہے۔ اس کے سدباب کے لئے طبقہ اناث کے نصاب میں اس فن کو شریک کیا جانا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

**پروگرام** چونکہ مدارس تحتانیہ میں اول و دوم کی طالبات نہایت ہی کم عمر ہوتی ہیں ان کو مستثنیٰ کرکے جماعت ہائے سوم و چہارم کے لئے بطور نمونہ پروگرام ترتیب دے کر منسلک کردیا گیا ہے۔ فن دان معلمات بلحاظ فن یا مقامی حالات کے تحت ضروری ترمیم یا تبدیلی بھی کرسکتی ہیں۔ پروگرام متذکرہ میں ہر جماعت کے لئے ہر ماہ تین اقسام کے پکوان یعنی کھانے۔ سالن اور میٹھے مقرر کئے گئے ہیں۔ جماعت سوم کے لئے سستے آسان اور جماعت چہارم کے لئے

نسبتاً قیمتی، لذیذ اور مشکل ہیں۔ ہر ماہ کے دونوں جماعتوں کے مجموعی پکوان جو شریک پروگرام ہیں کسی معمولی تقریب یا روزمرہ استعمال کے لئے قریب قریب مکمل ہیں۔ اگر معمولی خرابی ظاہر ہو رہی ہو تو اس کے وجوہ یہ ہیں کہ ہر جماعت کی فیس مقررہ (جس کے متعلق آگے وضاحت کی جائے گی) ایسا کرنے پر مجبور کر رہی ہے۔ جن مہینوں میں اسلامی عیدیں یا تقریبیں واقع ہوتی ہیں ان کو بھی ملحوظ رکھا گیا ہے۔ پکوان کی ترتیب مندرجہ پروگرام میں موسموں کی موزونیت اس وجہ سے نظر انداز کی گئی ہے کہ بعض اشیاء کی فراہمی بلحاظ موزونیت موسم گراں پڑتی ہے جس کو موازنہ مقررہ برداشت نہ کر سکے گا۔ دونوں جماعتوں کا مجموعی نصاب اتنا ہے کہ اس کی تکمیل پر لڑکی آئندہ کسی رہنمائی کے بغیر اپنا یہ فریضہ ٹھیک طور پر انجام دے سکے گی۔

**فیس** اس فن کی نظری تعلیم کے علاوہ عملی تعلیم بھی نہایت ضروری ہے جس کے لئے جماعت سوم میں فی طالبہ ۳ آنہ اور جماعت چہارم میں فی طالبہ ۴ آنہ اور فی معلمہ ۸ آنہ فیس وصول ہو تو ہر جماعت کے چار چار طالبات کے گروپ کرکے ہر ایک گروپ ماہواری تین پکوان یعنی کھانا۔ سالن و میٹھا عملاً ایک مرتبہ تیار کر سکے گا۔ اور ہر گروپ کی ہر چیز تیار شدہ اس قدر ہوگی کہ پانچ آدمیوں کو کافی ہو سکے اگر طالبات کے ورثاء کی معاشی حالت فیس کو المضاعف کرنے کی اجازت دے تو پروگرام ماہواری کے عملی سبق ہر ماہ دو مرتبہ ہو سکیں گے۔ جماعت سوم کے ہر گروپ کے تینوں پکوان پر تقریباً ۱۳۔ آنے (وصول شدہ از طالبات ۱۲۔ آنے از فیس معلمات یک آنہ) صرف ہوں گے۔ جس کی تفصیل یہ ہے کہ ۴ آنہ کھانا ۴ آنہ سالن ۵ آنہ میٹھا اور اسی طرح جماعت چہارم کے ہر گروپ پر تقریباً یکروپیہ ۸ آنہ (وصول شدہ از طالبات یکروپیہ از معلمات ۸ آنہ) صرف ہونگے۔ اس جماعت کے ہر ماہ کے تینوں پکوان سے ایک قیمتی اور بقیہ دو سستے مقرر ہیں۔ قیمتی پر ایک روپیہ ایک آنہ صرف کیا جا سکتا ہے بقیہ دو پر ۷ آنہ حسب صوابدید خرچ کئے جا سکتے ہیں۔ مچھلی کا سالن پوریاں وغیرہ جن مہینوں میں اس جماعت کے لئے

مقرر ہیں ان میں یہ بھی قیمتی بہ ظاہر اس وجہ سے معلوم ہو رہے ہیں کہ ان میں بھی گھی کا صرفہ ہو گا اس کے بجائے اس کی تکمیل بہ حدود موازنہ تیل سے بھی ہو سکے گی۔

یہاں پر یہ امر بہت وضاحت طلب ہے کہ اگر فیس ۳ آنہ ۴ آنہ ۸ آنہ متذکرہ وصول ہونے پر طالبات و معلماۃ ایک دفعہ اور المضاعف ہونے پر ہر مہینہ دو مرتبہ کھانا بھی کھا سکیں گی۔ یعنی تحصیل علم کے ساتھ شکم پری بھی ہو جائے گی۔ جس کی وجہ سے فیس کی ادائی دشوار نہ معلوم ہوگی۔ معلمات پر فیس کی ادائی اس وجہ سے بھی لازم کر دی گئی ہے کہ طالبات سے وصول شدہ فیس ناکافی ہوگی۔ اگر کسی جماعت کے کسی عملی سبق کے دن چار چار طالبات کے گروپ بنانے پر ایک دو یا تین طالبات رہ جاتی ہوں تو ان کے لئے مزید گروپ نہ بنایا جائے بلکہ ایسی فاضل تعداد کو دیگر گروپوں پر منقسم کر دیا جائے۔ اس طرح سے ہر جماعت میں کچھ نہ کچھ فیس کی بچت ہوگی جو ۱۳ آنہ یا ایک روپیہ ۸ آنہ مقررہ اکائی میں حسب ضرورت زیادتی کے لئے کام آسکے گی یا دیگر ضروریات پر صرف کی جا سکتی ہے۔ جو طالبات بالکل نادار ہیں وہ بھی اسی طرح فیس دہندہ گروپوں پر منقسم ہو کر عملی تعلیم حاصل کریں گی۔ لیکن انھیں خورد و نوش کی اجازت نہ ملے گی۔ ہر گروپ کا تیار شدہ ایک ایک شخص کا فاضل کھانا معلمات۔ خادمات اور ایسے فیس دہندہ طالبات کے لئے کفایت کر سکے گا جو مکمل گروپ نہ بننے کی وجہ سے دیگر گروپوں پر منقسم ہو چکی ہیں۔

**نظام الاوقات مدرسہ** مدرسہ کے روزانہ سات پیریڈس ہوں تو جماعت سوم یا چہارم کے جملہ ہفتہ وار (۴۲) پیریڈ ہوں گے۔ جن کی تقسیم اس مضمون کو بھی شامل کرتے ہوئے حسب ذیل مناسب معلوم ہوتی ہے۔

زبان اول ۸۔ زبان دوم ۳۔ حساب ۵۔ دینیات عربی ۶۔ ڈرائنگ ۲ ڈرل ۳۔ معلومات ۲۔ سبق الاشیاء ۲۔ دستی مشاغل ۲۔ سوزن کاری ۲۔ پکوان ۳ (ہر مہینہ دو مرتبہ عملی پکوان کے لحاظ سے یہ تقسیم درست ہوگی) یعنی ہر دو ہفتوں میں پکوان کی نظری و عملی تعلیم کے لئے جملہ چھ پیریڈ ہوں گے جن میں سے پہلے تین پیریڈ میں علی الترتیب کھانے۔ سالن اور میٹھے کی نظری تعلیم ہوگی چوتھے پیریڈ میں نظری اسباق پر طالبات

اشارات اسباق نمونہ منسلکہ کے مطابق تیار کرلیں گی پانچویں پیریڈ میں تینوں پکوان کا عملی سبق ہوگا۔ مقامی بازار کے دن ساتواں پیریڈ اس کے لئے مختص ہو تو زیادہ بہتر ہوگا۔ کیونکہ جماعت ہائے اول و دوم کو ایک پیریڈ قبل برخاست کر کے جملہ معلمات اس عملی کام کی نگرانی کے لئے مقرر ہوسکیں گی۔ اس طرح سے طالبات ڈیڑھ دو گھنٹے صرف کر کے تقریباً ایک یا ڈیڑھ بجے تک تینوں پکوان سے فارغ ہو کر تناول کرسکیں گی۔ چھٹا پیریڈ اسباق گذشتہ پر بلحاظ معیار و پروگرام جماعت حسابی سوالات مصرحہ نمونہ سبق کے مطابق حل کرانے کے لئے مختص رہے گا۔ بعض اوقات تعطیلات عام واقع ہونے سے ان مقررہ پیریڈ میں کمی ہو جائے گی۔ اگر ایسی صورت واقع ہورہی ہو تو اس موقع پر پروگرام مقررہ کی تکمیل کے لئے تین پیریڈ نظری تعلیم اور ایک عملی تعلیم کے لئے کافی متصور ہوگا۔ ہر عملی سبق کے موقع پر معززین یا مقامی عہدہ داران کی بیگمات سے کم از کم ایک کو مدعو کرنا ضروری ہے تاکہ بجٹ و پر سے متعلق حسابات کی جانچ کر کے پبلک کو مدرسہ کے کام پر اطمینان ہو سکے۔

**دیگر مضامین سے ارتباط** عام طور پر حساب کو خشک مضمون کہا جاتا ہے اور اس کی روزمرہ زندگی میں جو اہمیت ہے وہ معلوم نہیں کرائی جاتی اور سوالات بھی عموماً غیر مانوس و غیر ممالک کے ضروریات پر حاوی ہوتے ہیں بجائے اس کے اگر پکوان کے عملی سبق پر معیار جماعت کے مطابق حساب کے موزوں سوالات مرتب کر کے حل کرائے جائیں تو فن حساب کی اہمیت و ضرورت زیادہ واضح ہوجائے گی بطور نمونہ منسلکہ سبق پر چند سوالات درج ہیں۔ نظام الاوقات میں ریاضی کے لئے صرف پانچ پیریڈ دئے گئے ہیں، ایک پیریڈ کی کمی جو محسوس کی جارہی ہے اس کی اِس سے تلافی ہوسکے گی۔ عملی سبق میں جن جن برتنوں کو جیسے جیسے استعمال کیا جائے طالبات کو ان کا خاکہ بھی بنانا ہوگا۔ اس لحاظ سے اس فن میں ضمناً نقشہ کشی کی تعلیم بھی ہو جائے گی۔ عملی سبق میں مختلف اجناس۔ مچھلیوں اور مختلف دالوں کا طالبات کو مشاہدہ کرنا پڑے گا جو سبق الاشیاء کی تعلیم کے لئے بے حد مفید ثابت ہوگا۔

**ضروری برتن و دیگر لوازمات** ہر گروپ اور پورے مدرسہ کے لئے جن برتنوں اور اشیاء کی ضرورت ہوگی ان کی بھی ایک فہرست منسلک کر دی گئی ہے اگر سررشتہ بوجہ عدم گنجائش فی الوقت ان کی فراہمی سے قاصر ہو تو ناظر صاحبان و مہتمم صاحبان اس کے اغراض و مقاصد مقامی معززین پر ظاہر فرما کر ان سے بطور عطیات حاصل کر کے مدارس کو مہیا کر سکیں گے۔ کم از کم مستقر اضلاع پر اس کے رواج کے امکانات ہیں۔

**مجوزہ باورچی خانہ** اس کے لئے بھی گراونڈ پلان کراس سکشن و ایلیویشن دیا گیا ہے۔ ہر گروپ کے لئے دو چولہے ہونگے اور ایک میز ایسی رہے گی جس کے نچلے حصہ میں اس کا مفوضہ سامان محفوظ کر دیا جائے گا۔

**داد و ستد اشیاء مستقل و خام و دیگر ضروری رجسٹرات** ابتدائی سال تعلیمی میں ہر گروپ کو اس کا ضروری مستقل و غیر مستقل سامان دے کر ختم سال پر واپس لے لیا جائے گا۔ دوران سال تعلیمی میں سامان مفوضہ کی کمی بیشی کی ذمہ داری بالکلیہ گروپ پر رہے گی۔ مدرسہ میں اس فن سے متعلق حسب ذیل رجسٹرات ہوں گے۔ ۱۔ رجسٹر سامان مستقل جس میں مستقل چیز کا نام، تعداد، حالت، قیمت اور فراہمی کی نوعیت درج رہے گی۔ ۲۔ غیر مستقل سامان کا رہے گا۔ اس میں بھی مندرجہ بالا ابواب ہوں گے۔ ۳۔ رجسٹر داد و ستد سامان بموجب نمونہ مروج رہے گا۔ ۴۔ کردی نقدی رہے گی جس میں ماہانہ عمل جمع از (تعداد طالبات) جماعت سوم از (تعداد طالبات) جماعت چہارم از (تعداد معلمات) مدرسہ ہو گا۔

مقدار رقم　　　　مقدار رقم　　　　مقدار رقم

اور صرفہ ہر دو ہفتہ وار یا ماہوار بحوالہ کردی خام تحریر ہو۔ ۵۔ رجسٹر کردی اشیاء خام ہو جس میں جمع کا عمل اس طرح ہو کہ ہر خام شئے کا نام مقدار نرخ و قیمت و نشان رسید چیک بک درج ہو۔ کسی تاریخ کی کردئی نقدی کا صرفہ اتنا ہی ہو جتنا کہ خام اشیاء کی کردی میں اس تاریخ کی مجموعی خام اشیاء کی قیمت جمع ہو اور خام اشیاء کا

صرفہ کردی میں بحوالہ مطلوبہ جات اجرا شدہ از گروپس تحریر ہو۔ طالبات اپنے پکوان سے متعلق خام اشیاء کے نام اور مقدار تحریر کر کے مطلوبہ جات تیار کریں گی۔ ۶۔ چکٹ بک رسائد۔ اس میں وہ رسائد چسپاں ہوں گے جن کے ذریعہ کردی خام میں اشیاء جمع ہوئی ہوں یا کردی نقدی کا صرفہ ہوا ہو۔ ۷۔ چکٹ بک مطلوبہ جات اس میں طالبات کے مطلوبہ جات بعد اجرائی بدرج قیمت چسپاں رہیں گے۔ ۸۔ ہر گروپ کے لئے ایک تختہ اس کے مقام پکوان پر آویزاں رہے گا جس میں اس کے پکوان کی خوبی یا خرابی یا ہدایات نگرانکار درج کردے گی جس سے گروپ اپنا آیندہ عملی سبق بہتر بنا سکے گا۔

# اشاراتِ سبق

نام جماعت　　　تاریخ　　　سبق　　　پھلکے
نام طالبہ　　　وقت

---

**اشیاء** گیہوں کا آٹا ایک سیر ۔ نمک ایک تولہ ۳ ماشہ ۔ لکڑی چار سیر
۲ آنہ ۸ پائی　　　پاؤ پائی　　　ایک آنہ

**برتن وضروری لوازمات** چھلنی ۔ سوپ ۔ توا ۔ گروا ۔ بیلن ۔ مشقاب ۔ دسترخوان تشتری ۔ رکابی ۔ چولہا ۔ پھکنی ۔ چمٹا ۔ لگن ۔ ایک ایک عدد ۔

**پکوان** عام برتنوں کو صاف ستھرے دھونے کے بعد آٹے کو چھلنی کرکے سوپ کی مدد سے آدھ پاؤ خشکی نکال کر تشتری میں رکھ لی گئی۔ لگن میں تھوڑا پانی ڈالکر نمک حل کر کے اس میں بقیہ آٹا پانی کے ساتھ گوندھ لیا گیا۔ اس پر انگلیوں سے گہرے نشانات بنا دیئے گئے ان پر کچھ پانی چھڑک کر رکابی ڈھانک کر تقریباً آدھ گھنٹہ رکھ دیا گیا۔ اس کے بعد آدھی آدھی چھٹانک کے پیڑے بنائے گئے۔ گروے پر تھوڑی خشکی پھیلا کر پتلا بیل لیا گیا اس کے بعد توے پر جو چولہے پر کافی گرم ہو گیا تھا ڈالا گیا۔ تقریباً آدھ منٹ ایک رخ توے پر رہنے کے بعد اس کو الٹ دیا گیا۔ جب دونوں رخ اسی طرح کچھ پکنے کے بعد تھوڑی آگ چولہے سے باہر نکال کر اس پر اس کے دونوں رخ یکے بعد دیگرے اس حد تک سینک لیئے گئے کہ ان کا ہر رخ بادامی ہونے کے قریب ہو گیا اس موقع پر یہ کچھ پھول بھی جاتا ہے۔ اس کو دسترخوان میں لپیٹ کر مشقاب میں رکھ دیا گیا توے کو صاف کر کے اسی طرح بقیہ پھلکے تیار کر لئے گئے جملہ ۲۸ عدد پھلکے تیار ہوئے۔

قسم دیگر۔

**چپاتی** اگر آگ پر سینکنے کے بجائے صرف توے پر ہی کافی طور پر پکالیں تو اس کو چپاتی کہیں گے۔ بعض لوگ اُلٹے[1] توے پر بھی پکاتے ہیں۔

**کافی** ۔ پانچ آدمیوں کے لئے کافی ہوئے۔

**خواص** ۔ زود ہضم۔ مقوی و معتدل۔

**لاگت** ۔ تین آنہ ۸ پائی۔

**موزوں موسم** ہر موسم میں ان کا استعمال مفید ہے لیکن موسم گرما میں پراٹھے یا روغنی روٹی کے بجائے ان کا استعمال بہت زیادہ مفید پڑتا ہے۔

# نرخ مندرجہ سبق کے لحاظ سے

**حسابی سوالات** ۔ (۱) پچاس آدمیوں کو کافی ہونے کے لئے کس قدر اور کس قیمت کا آٹا خریدا جانا چاہئے

(۲) دو سیر تین پاؤ آٹے میں پھلکے مصرحہ سبق کتنے تیار ہو سکیں گے؟

(۳) دو من دس سیر لکڑی کی کیا قیمت ہو گی؟

(۴) گیارہ روپیہ پانچ آنہ چار پائی لاگت سے کتنے پھلکے تیار ہونگے؟

(اس میں نمک کی قیمت شریک نہیں)

---

**نوٹ** ۔ گروپ کی ہر طالبہ سات سات پھلکے تیار کرے گی اور اشارات اسباق اس طرح تیار کریگی گویا کہ خود اسی نے پورا پکوان کیا۔ پکوان کی لاگت میں نمک کی قیمت نظرانداز اس وجہ سے کی گئی ہے کہ طالبات کسر سے واقف نہیں۔

[1] ۔ اگر توے کا اُبھرا ہوا رخ اوپر رہے تو دکن کی اصطلاح میں اسے اُلٹا توا کہتے ہیں مگر شمالی ہندوستان کے لوگ اسی کو سیدھا توا سمجھتے ہیں۔

# فہرست سامان

**ہر ایک گروپ سے متعلق ضروری سامان کی فہرست**

| نمبر شمار | نام شئے | تعداد | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۱ | میز چوبی جس میں ضروری برتن محفوظ رکھنے کے لئے خانہ ہوں | ۱ | عـہ |
| ۲ | آہنی چولہا کلاں | ۱ | ۴عہ/ |
| ۳ | آہنی چولہا خورد | ۱ | عہ |
| ۴ | گردا معہ بیلن | ایک جوڑ | عہ |
| ۵ | توا | ۱ | ۸/ |
| ۶ | لگن مسی | ۱ | عہ |
| ۷ | مشقاب المیونیم | ۱ | ۸/ |
| ۸ | بگونا المیونیم معہ ڈھکن کلاں | ۱ | ۸عہ/ |
| ۹ | بگونا المیونیم معہ ڈھکن درمیانی | ۱ | عہ |
| ۱۰ | بگونا المونیم معہ ڈھکن خورد | ۱ | ۱۲/ |
| ۱۱ | رکابیاں المیونیم | ۱ | ۴/ |
| ۱۲ | تشتریاں المونیم | ۲ | ۴/ |
| ۱۳ | کٹورے المیونیم | ۲ | ۸/ |
| ۱۴ | کٹوریاں المیونیم | ۲ | ۴/ |
| ۱۵ | کفگیر | ۱ | ۶/ |
| ۱۶ | چھری | ۱ | عہ |

**اگر جماعت سوم و چہارم میں ۵۰ طالبات ہوں تو انکے خورد و نوش و دیگر ضروریات کے لحاظ سے سامان کی فہرست**

| نمبر شمار | نام شئے | تعداد | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۱ | الماریاں چوبی | ۲ | للعہ |
| ۲ | مشقاب المیونیم | ۱۴ | ےعہ |
| ۳ | رکابیاں المیونیم | ۷ درجن | لعہ |
| ۴ | کٹورے کلاں المیونیم | ۱½ درجن | ــــہے |
| ۵ | کٹورے درمیانی المیونیم | ۱½ درجن | ـــے |
| ۶ | کٹورے خورد " | ۱½ درجن | للعہ |
| ۷ | چمچے کلاں برائے مشقاب | ۱۴ | اعہ |
| ۸ | چمچے کلاں | ۱½ درجن | عا/ |
| ۹ | چمچے درمیانی | ۱½ درجن | ۱۲عہ/ |
| ۱۰ | چمچے خورد | ۱½ درجن | ۸عہ/ |
| ۱۱ | تشتریاں کلاں المیونیم | دو درجن | ـــے |
| ۱۲ | تشتریاں خورد " | تین درجن | ـــے |
| ۱۳ | شطرنجی کلاں | دو عدد | ـــہ |
| ۱۴ | چاندنیاں کلاں | دو عدد | ــــہے |
| ۱۵ | دسترخوان کلاں | دو عدد | للعہ |
| ۱۶ | ٹوٹی والے پیپے | دو عدد | لـے |
| ۱۷ | بیسن معہ اسٹانڈ | دو عدد | لـے |

| نمبر شمار | نام شے | تعداد | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۱۷ | چمٹے | ۲ | ۸ر |
| ۱۸ | پھکنی | ۲ | ار۴ہر |
| ۱۹ | سوپ | ۱ | ار |
| ۲۰ | ڈوئی | ۳ | ار۴ہر |
| ۲۱ | چمچہ خورد | ۱ | ۲ر |
| ۲۲ | ٹوکری خورد | ۱ | ۶ہر |
| ۲۳ | دسترخوان خورد | ۱ | ۴ر |
| ۲۴ | دسترخوان دیگر | ۱ | ۲ر |
| ۲۵ | گلاس المیونیم | ۱ | ۵ر |
| | میزان | | عیسہ ۱۱ر۳ہر |

| نمبر شمار | نام شے | تعداد | قیمت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |
| ۱۸ | صابن دانیاں | دو عدد | ۸ر |
| ۱۹ | توال | دو عدد | عہ ۸ر |
| ۲۰ | گلاس المیونیم | ایک درجن | صہ |
| ۲۱ | انڈے پھینٹنے کا آلہ | دو عدد | عاًصہ |
| ۲۲ | کیک کے سانچے | ۴ درجن | سے |
| ۲۳ | بسکٹ کے سانچے | ۴ درجن | عاًصہ |
| ۲۴ | آہنی کڑاہیاں | ۳ عدد | سے |
| ۲۵ | دم داں | ۴ عدد | للے |
| ۲۶ | مسل | ۳ عدد | سے |
| ۲۷ | اکھلیاں | ۳ عدد | سے |
| ۲۸ | سل بٹے | ۲ عدد | عاًصہ |
| ۲۹ | سوپ | ۴ عدد | ۴ہر |
| ۳۰ | ٹوکریاں | ۶ عدد | ۴ر |
| ۳۱ | ٹوکرے | ۶ عدد | ۵ر |
| ۳۲ | چھلنیاں | ۳ عدد | ۹ر |
| ۳۳ | ہاون دستے | ۲ عدد | عاًصہ |
| ۳۴ | پانی کے گھڑے | ۱۲ عدد | ۸ر |
| ۳۵ | صراحیاں | ۶ عدد | ۶ر |
| | میزان | | مالعہ ۸ر |

روئداد

# مجلس تعلیم بالغان ملک سرکار عالی

جس کو

کل حیدرآباد تعلیمی کانفرنس کے لئے جو گلبرگہ[۱] میں ۲۲ اور ڈسمبر ۱۹۳۸ء کو منعقد ہوگی ایک ذیلی کمیٹی نے جو حسب ذیل ارکان پر مشتمل ہے تیار کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| صدر نشین | احمد حسین خاں |
| معتمد | سید نور الحسن |
| ارکان | (۱) عبدالستار سبحانی |
| | (۲) میر احمد علی خاں |
| | (۳) سالم بن سعید |
| | (۴) جی ییس پرکاش راؤ |
| | (۵) ٹی۔ اے۔ لنگم |

---

۱۔ بعض ناگزیر اسباب سے کانفرنس مذکور گلبرگہ شریف میں منعقد نہ ہوسکی اور اس کے اجلاس بلدہ حیدرآباد میں بتاریخ یکم فروردی ۱۳۴۸ف ہوئے۔

# روئداد ذیلی کمیٹی تعلیم بالغان

(۱)

تقریر مولوی نور الحسن صاحب بی۔ اے۔ بی ٹی۔ ڈپ ایڈ معتمد کمیٹی تعلیم بالغان

## صدر محترم، خواتین وحضرات۔

بروز جمعہ مورخہ یکم فروری ۱۳۴۸ف انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی دوسری سالانہ کانفرنس کے میقات دوم میں ذیلی کمیٹی تعلیم بالغان کی مبسوط رپورٹ میں (سید نور الحسن صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ ڈپ۔ ایڈ گلاس گو) صدر فوقانیہ دار الشفا و معتمد ذیلی کمیٹی) نے پڑھی۔ جلسہ ٹھیک دو بجے بصدارت جناب مولوی احمد حسین خاں صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ شروع ہوا۔ سامعین نے نہایت سکون اور اطمینان سے تقریباً نصف گھنٹہ رپورٹ کے اہم اقتباسات سماعت فرمائے۔

بعد ازاں قابل صدر نے ایوان کو مخاطب کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ جو حضرات رپورٹ سے متعلق اپنے شکوک رفع کرنا چاہیں یا ترمیمات پیش فرمانا چاہیں تشریف لاسکتے ہیں۔ سب سے پہلے جناب مولوی ابو الحسن صاحب بی۔ اے، ال۔ ٹی صدر مہتمم تعلیمات ورنگل تشریف لائے موصوف نے چند ترمیمات پیش فرمائیں۔ مثلاً مدارس نسوان کے بجائے مدارس اُناث کہا جانا مناسب ہے۔ مذہبی تعلیم کا لفظ رپورٹ میں کئی جگہ استعمال کیا گیا ہے۔ بہتر ہوگا اگر مذہبی تعلیم کے بجائے دینیات اور اخلاقیات کے لفظ استعمال کئے جائیں۔ انجمن امداد باہمی سے تعلیم بالغان میں مدد لی جائے۔ فی مدرسہ اخراجات کی اسکیل بجائے پندرہ ۱۵ روپیہ قطعی طور پر مقرر کرنے کے پندرہ ۱۵ روپیوں تک کہنا مناسب ہے۔

وقت کا تعین کر دیا جائے۔ یعنی یہ کہ مدارس بالغان شبینہ ہوں۔

صدر محترم نے نہایت موثر الفاظ میں جناب مولوی ابوالحسن صاحب کی تشفی فرمادی۔ آپ نے ارشاد فرمایا کہ مدارس نسوان اور مدارس اُناث دونوں الفاظ رائج ہیں مدارس نسوان کا لفظ سہل اور عام فہم ہے لہذا اس لفظ کے قائم رکھنے میں غالباً کوئی خاص قباحت نہیں۔ دوسری ترمیم یعنے مذہبی تعلیم کی جگہ دینیات و اخلاقیات کے الفاظ رکھے جاسکتے ہیں لہذا یہ ترمیم ایوان کے ایما سے منظور کی گئی۔

انجمن امداد باہمی سے تعلیم بالغان کی توسیع اور ترویج کے لئے مدد لینا ازبس ضروری ہے۔ لیکن اس کا ذکر چونکہ رپورٹ میں کیا جا چکا ہے لہذا یہ ترمیم خارج از بحث ہو جاتی ہے۔

پندرہ (۱۵) روپیہ کی رقم کمیٹی نے نہایت غور و خوص کے بعد مقرر کی ہے۔ ضروریات کا لحاظ کرتے ہوئے "تک" کا لفظ بڑھانے کے یہ معنیٰ ہونگے کہ پانچ (۵) دس (۱۰) روپیوں کی قلیل رقم سے مدارس بالغان چلانے کی کوشش کی جائے جس سے بجائے فائدہ کے نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہے۔

وقت کا تعین اس لئے نہیں کیا گیا کہ مختلف مقامات کے حالات کے لحاظ سے جس وقت بھی سہولت ہو تعلیم بالغان کے لئے دو گھنٹے دئے جائیں۔ وقت کا تعین معلم اور متعلمین کی صواب دید پر چھوڑنا مناسب ہے۔

اس کے بعد جناب مولوی شمس الدین صاحب تشریف لائے آپ نے مذہبی تعلیم کو تعلیم بالغان کے لئے نہ صرف ضروری سمجھا بلکہ یہ تحریک پیش فرمائی کہ تعلیم بالغان مذہبی تعلیم ہی کے ذریعہ دی جائے۔ اس تحریک کی کسی نے تائید نہیں کی۔

جناب مولوی سید علی اکبر صاحب نے سفارش نشان تین (۳) کے آخری جزو میں حسب ذیل الفاظ بڑھانے کے لئے ارشاد فرمایا۔

جو مدارس بالغان خاص فرقہ کے لئے قائم ہوں ان میں بہ حصول اجازت

دینیات و اخلاقیات کی تعلیم دی جاسکتی ہے۔ رپورٹ میں صراحت کے ساتھ اس امر کا ذکر کیا گیا تھا لیکن طباعت میں سفارش نشان تین سے میں چونکہ کچھ الفاظ رہ گئے تھے لہذا حسبہ تصیح کر لی گئی۔

جناب میر احمد علی خاں صاحب نے تحریک پیش فرمائی کہ " ایک مرکزی بورڈ قائم کیا جائے جو پبلک سررشتہ تعلیمات اور دیگر سررشتہ جات کے نمائندوں پر مشتمل ہو اور ان کی شاخیں اضلاع میں قائم کی جائیں تاکہ تعلیم بالغان کے اہم کام کو خاطر خواہ طور پر چلایا جاسکے۔

اس تحریک کو ایوان نے بہت پسند کیا۔ اور رپورٹ ہذا کے سفارشات کی فہرست میں اس تحریک کا بھی اضافہ کیا گیا۔

آخر میں عالی جناب مولوی سید علی اکبر صاحب نے اپنے خاص اور موثر انداز میں رپورٹ کی ستائش کرتے ہوئے تعلیم بالغان کی ذیلی کمیٹی کے صدر اور ارکان کو مکمل اور مبسوط رپورٹ کے پیش کرنے پر مبارک باد دی اور منظوری رپورٹ کی تحریک پیش فرمائی۔ جناب مولوی خیرات علی صاحب نے اس تحریک کی تائید فرمائی۔ رپورٹ مذکورہ ترمیمات کے ساتھ باتفاق آرا منظور کی گئی۔

# رپورٹ مجلس تعلیم بالغان

(۲)

تعلیم بالغان کا مفہوم ہر اس قسم کی تعلیمی تحریک پر حاوی ہے جو ایسے عمر اشخاص کی ذہنی فلاح و ترقی کی ضامن ہو جنھوں نے اپنی صغیر سنی کے زمانے میں باضابطہ تعلیم مدرسہ میں پائی ہو یا نہ پائی ہو۔ وسیع معنوں میں ابجد خوانی کی تعلیم سے لے کر ہر قسم کی تعلیمی تحریک تعلیم بالغان کے ضمن میں آجاتی ہے۔ یہاں تک کہ فارغ التحصیل طیلسانیوں کے لئے توسیعی جامعی لکچر بھی ممالک متحدہ امریکہ جیسے ملک میں تعلیم بالغان کے لفظ میں مختلف انجمنیں اور مجلسیں جن کا واحد مقصد تمدنی زندگی کی نشو و نما اور ترقی ہے آجاتی ہیں۔ لیکن اس قدر عام اور وسیع تعریف ہمارے موجودہ کام میں کسی قسم کی عملی رہنمائی نہیں کرسکتی۔ خصوصاً جب ہم تعلیم بالغان کی ایک اسکیم ایسے ملک کے لئے مرتب کرنا چاہتے ہیں۔ بالغوں کی آبادی میں ہر سو میں (۸) پڑھے لکھے ہوں۔ اسی وجہ سے تعلیم بالغان کی تحریک ہندوستان میں خصوصاً موجودہ زمانہ میں کم و بیش جہالت کو مٹانے کے مترادف ہے۔ حالانکہ یہ صحیح ہے کہ جہالت کا مٹانا بذاتہ تعلیم نہیں ہے برخلاف اس کے یہ ماننا پڑیگا کہ ابجد خوانی کی تعلیم حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے۔

تعلیم بالغان کی تجاویز کی بہتات کی وجہ سے یہ امر ضروری ہے کہ ہم ایک خاص منتخب شدہ اور قابل عمل تجویز تعلیم بالغان کی پیش کریں۔ اس لحاظ سے ہمارے لئے تعلیم بالغان بغیر ابجد خوانی کے سراب آسا اور صرف تمدن کو ترقی دینے والی چیز نہیں ہوسکتی اور نہ صرف بالغ لوگوں میں عام روشن خیالی پھیلانے کی جد و جہد کا نام تعلیم بالغان ہوسکتا ہے۔ بلکہ خاص اسکیم ان بالغ اشخاص کو ابجد خواں بنانے کے لئے

مرتب کرنا چاہیئے۔ جنہیں اپنی کم سنی میں تعلیم پانے کا موقع نہیں ملا۔

اس اسکیم کے مدنظر بالغ اس کو کہا جائے گا جو (۱۵) اور (۴۰) برس کی عمر کے درمیان ہو۔ کیونکہ جن کی عمر (۱۵) برس سے کم ہے ان کو عام مدارس میں جانا چاہیئے۔ چالیس سے متجاوز عمر کے لوگ عموماً تعلیم حاصل کرنے کے متمنی نہیں ہوتے نہ علم کی تحصیل کا شوق ظاہر کرتے ہیں۔ ایسے مدارس میں تعلیم پڑھنے لکھنے اور حساب تک محدود رہے گی۔ ایک حد تک عام معلومات سے روشناس کیا جائے جو بالغ اشخاص کے لئے مفید ہوں جو روزمرہ کی زندگی میں کارآمد ہوں و نیز خود ان کے لئے اور سماج کے لئے جس میں وہ زندگی بسر کر رہے ہیں مفید ہوں روشناس کیا جائے۔ ان مدارس میں جو کام کیا جائے گا وہ دوسرے اداروں مثلاً انجمن اتحاد باہمی یا ترقی دیہی کا محتاج نہیں رہے گا۔ برخلاف اس کے یہ بالغ لوگوں کو عام تعلیم دیگر ان انجمنوں یا جمیعتوں کے لئے پیش از پیش زمین تیار کرے گا۔ موجودہ حالات کے تحت اس سے زیادہ وسیع اور اہم کام ہماری اسکیم میں شامل نہیں کیا جاسکتا۔

**تاریخ تعلیم بالغان** مغرب کے ترقی یافتہ اور متمدن ممالک میں تحریک تعلیم بالغان کی تاریخ گو سبق آموز ہے لیکن ہماری عملی رہنمائی سے قاصر ہے۔ لیکن اس کی تاریخ روس ترکی اور جاپان میں ہمارے لئے واقعی دلچسپ ہے۔ یہ ہیں وہ ممالک جہاں کچھ عرصہ پہلے ناخواندہ لوگوں کی تعداد بہت زیادہ تھی لیکن ان ممالک کی حکومتوں نے ایسی سر توڑ کوششیں ناخواندگی کے مٹانے کی کیں کہ ربع صدی کی قلیل مدت میں وہ ناخواندگی کو اپنے ملکوں سے مٹانے میں کامیاب ہو گئے۔ ان ملکوں کی مثالیں ہمارے لئے سبق آموز ہونی چاہئیں۔ اور ہمارے لئے یہ بہتر ہے کہ ان طریقوں کا مطالعہ کریں جن پر عمل پیرا ہو کر انھیں ایسی نمایاں کامیابی ہوئی۔ ہمارا مسئلہ جس عاجلانہ حل کا آج متقاضی ہے یہ دشواریاں آج سے بیس سال پہلے ان کے سد راہ نہ تھیں ڈاکٹر پی۔ سی لال جو ٹیگور کے قایم کردہ ادارہ تری نیکیتان سے تعلق رکھتے ہیں فرماتے ہیں "تعلیم بالغان گو اس نام سے موسوم نہیں تھی تاہم زمانہ قدیم میں بھی

ہندوستان میں موجود تھی بلکہ اس کا وجود اس وقت سے ہے جب کہ لکھنے کا فن ایجاد نہیں ہوا تھا اس کام کو تکمیل کو پہونچانے کے لئے مختلف ذرائع اختیار کئے جاتے تھے مثلاً گاؤں کے بھاٹ۔ قصہ گو۔ مذہبی آوپرا (یعنی عبائی تمثیل"۔ تھیٹر۔ ہفتہ واری بازار۔ اور دیہی میلے"۔ صاحب موصوف کا خیال ہے کہ ہندوستان کے حالات کے مدنظر اب بھی یہ ذرائع تعلیم بالغان کی ترویج و توسیع کے لئے موجود ہیں اور ان کو اُلٹ پھیر کر کارآمد بنایا جاسکتا ہے۔ لیکن مروجہ معنی میں تحریک بالغان ہندوستان میں حال ہی کی پیداوار ہے۔ ایک نقطۂ نظر سے یہ امر اب تک مشتبہ ہے کہ آیا منظم طور پر تعلیم بالغان ہندوستان میں شروع بھی ہوئی ہے ؟

تعلیم یافتہ گروہ نے یقیناً تعلیم بالغان کی اہمیت اور ضرورت محسوس کرنا شروع کی ہے لیکن عوام جن کے لئے یہ سب کچھ کیا جارہا ہے اب تک اپنی کھال میں مست ہیں۔ اور تعلیم کے مفید نتائج سے بے خبر ہیں۔

دیگر ممالک اور ہندوستان کی تعلیم بالغان میں بھی فرق ہے۔ مغرب میں پہلا قدم خود عوام نے اُٹھایا۔ اور اسی وجہ سے یہ تحریک بہت جلد مقبول ہوئی اس کے برخلاف ہندوستان میں عوام مشکل ہی سے کسی قسم کی دلچسپی لیتے ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ اس مسئلہ میں اُلجھنیں اور پیچیدگیاں پیدا ہوگئی ہیں۔

بہر حال مختلف صوبوں میں اسکیمیں جاری ہیں اور اس امر پر تبادلۂ خیالات کے لئے کانفرنسیں منعقد ہورہی ہیں تاکہ اس پر غور کیا جاسکے کہ ملک میں تعلیم بالغان کی ترویج اور توسیع کے کیا ذرائع اختیار کئے جائیں۔ ایک مرکزی انجمن ہندوستان کے لئے جو کہ ہندوستانی تعلیم بالغان کی انجمن کہی جاتی ہے۔ حال ہی میں قایم کی گئی ہے اور انگلستان کی قومی تعلیم بالغان کی جماعت بھی ہندوستان میں تعلیم بالغان کے پھیلانے کی سعی کر رہی ہے تعلیم بالغان کی عالمگیر انجمن نے ۱۹۲۹ء میں ان حضرات کی ایک گول میز کانفرنس طلب کی تھی جن کو ہندوستان میں تعلیم بالغان سے کچھ دلچسپی ہو اور اس کانفرنس نے چند ابتدائی مسائل پر بحث و تمحیص

بھی کی۔ گو ہم ان تمام ابتدائی کوششوں کا جو ہندوستان میں تعلیم بالغان کی خاطر کی گئیں خیر مقدم کرتے ہیں لیکن ابتداء خود ہندوستانیوں سے ہونی چاہئے اور اس کام کی کامیابی کا سہرا خود دیسی ہندوستانیوں کے سر ہونا چاہئے۔ ہندوستان میں تعلیم اگر دوبارہ جنم لے سکتی ہے تو صرف اس طرح کہ ہمارا طریقہ کار خالص ہندوستانی ہو اور جو ہندوستانی خیالات میں قطعی رنگ جائے اور جو ہندوستانی مردوں اور عورتوں کی مخلصانہ خدمت کا نتیجہ ہو۔

شعوری اور منظم حیثیت سے تعلیم بالغان کی ابتداء کا پتا غالباً جنگ عظیم کے اختتام سے چلتا ہے۔ اب تک جو کام کیا گیا اس کی بابت انگلستان کی قومی تعلیم بالغان کی انجمن یہ رائے رکھتی ہے کہ "چند سال تک کچھ صوبہ جاتی حکومتیں ہندوستانی ریاستیں اور بلدیات بالغ لوگوں کی ناخواندگی کو مٹانے کی کوشش کرتی رہیں لیکن ایسی تحریکیں اب کمزور پڑ رہی ہیں۔"

لیکن حال ہی میں تعلیم بالغان کے معاملات میں از سر نو دلچسپی لی جا رہی ہے۔ مثلاً حکومت بنگال گشتی نمائش کا انتظام کر رہی ہے تاکہ تعلیم بالغان کو بنگال کے دیہاتوں میں پھیلایا جا سکے۔ حکومت بمبئی نے حال ہی میں ایک با اثر کمیٹی اپنے صوبہ میں تعلیم بالغان کے کام پر رپورٹ پیش کرنے کے لئے مقرر کی ہے۔

کل ہند تعلیمی کانفرنس میں بھی ایک شاخ تعلیم بالغان کے لئے مختص ہے جو کئی سال سے ضروری کام کر رہی ہے۔ اور ہندوستان کے ماہران تعلیم کے سامنے تعلیم بالغان کی فوری ضرورت اور اس کے کام میں ارتباط کی سخت اہمیت محسوس کراتی رہتی ہے۔

بمبئی کی صوبہ جاتی انجمن تعلیم بالغان جو ۱۹۳۴ء میں قائم ہوئی کارخانوں کے مزدوروں میں خواندگی پھیلا رہی ہے اور ان کے لئے کتب خانوں وغیرہ کی تنظیم کر رہی ہے۔

بمبئی کے ڈاکٹر بی۔ پی۔ ہیوالی نے تمام مرہٹی بولنے والے عیسائیوں کے لئے

یہ نصب العین پیش کیا کہ دوسری مردم شماری یعنی سنہ ۱۹۴۱ء تک خواندہ بن جائیں یہی نصب العین وسیع ہوکر " قومی عیسائی مجلس " کے اتحاد عمل کے ساتھ یہ نعرہ بن گیا۔ "ہر عیسائی سنہ ۱۹۴۱ء میں خواندہ ہو"۔ بنگال کے لئے اس میں مزید وسعت پیدا ہوئی۔ اس طرح پر کہ کل بنگال مہم خواندگی " کے اس نصب العین کے ساتھ اس سال یعنی سنہ ۱۹۴۱ء تک خواندہ بن جانا چاہئے۔

اس کے بعد ہی " انجمن تعلیم بالغان بنگالہ " قایم ہوئی جس کی صدارت ڈاکٹر ٹیگور نے قبول فرمائی ہے۔ جنوبی ہند میں " کانفرنس تعلیم بالغان جنوبی ہند " کی تنظیم عمل میں آرہی ہے۔ بین الجامعاتی مجلس کے ذریعہ یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ سترہ ہندوستانی جامعات نے ان امور کا مطالعہ کرنے کے لئے بطیب خاطر اشتراک عمل کی رضامندی ظاہر کی ہے۔ جن کا بالواسطہ یا بلا واسطہ تعلق عوام کی فلاح و بہبود سے ہے تعلیم بالغان ہند کی جد و جہد کی حوصلہ افزائی اور اس کام میں ہاتھ بٹانے کے لئے حال ہی میں دہلی میں " انجمن تعلیم بالغان ہند " قایم ہوئی ہے اس مقصد کے حصول کے لئے انجمن مذکور کی جانب سے صوبہ جاتی انجمنوں کے قیام کی کوشش کی جارہی ہے۔ صوبہ دہلی میں مذکورہ انجمن فنون اور پیشوں کی تعلیم۔ لاسلکی تقاریر موسیقی اور اجتماعی تعلیم وغیرہ کے ذرائع سے تعلیم بالغان کو پھیلانے کی کوشش کر رہی ہے تعلیم بالغان کی انجمنیں مختلف مراکز میں قایم کی گئی ہیں اور ان کا الحاق " انجمن تعلیم بالغان ہند دہلی " سے عمل میں آیا ہے۔

اب ہم ملک سرکار عالی کے مسئلہ تعلیم بالغان پر نظر ڈالتے ہیں۔ سنہ ۱۹۲۵ء تا سنہ ۱۹۲۶ء میں پہلی مرتبہ تین مدارس تعلیم بالغان ریاست حیدر آباد میں ایک خانگی ادارہ کے زیر نگرانی قایم ہوئے۔ ان مدارس کے طلباء کی تعداد (۱۷) تھی۔ ان کے قیام کا مقصد بالغ ناخواندہ اشخاص میں تعلیم کی اشاعت تھا۔ سنہ ۱۹۳۰ء؁ سنہ ۱۹۳۱ء تک یہ تحریک اضلاع میں پھیل گئی سنہ ۱۹۳۴ء؁ سنہ ۳۵ء تک (۴۹) مدارس بالغان (۱۹ بلدہ میں اور ۳۰ اضلاع میں) قایم کئے گئے۔ ان میں (۲۵) امدادی اور باقی غیر امدادی

مسلمہ ادارے تھے۔ ۴۴-۱۹۴۳ء میں طلبا زیر تعلیم کی جملہ تعداد (۱۷،۶۱) تھی۔

مدارس بالغان کو منظم کرنے اور چلانے کے لئے ۴۴-۱۹۴۳ء میں خاص قواعد وضوابط کا نفاذ عمل میں آیا۔ اس خصوص میں صرف اس حد تک کام ہوا جیسا کہ جناب مولوی سید علی اکبر صاحب "ترقی تعلیم بدور حکومت آصف جاہ سابع" میں فرماتے ہیں" افسوس کہ عوام نے اس تحریک میں اس دلچسپی کا اظہار نہیں کیا جس کی یہ تحریک مستحق ہے اور جو اس کی عاجلانہ ترقی کے لئے ضروری ہے"۔

باوجود اس کے اس قسم کی علامتیں پائی جاتی ہیں کہ ملک کے دوسرے حصوں میں تعلیم بالغان کو منظم کرنے کا عام اور گہرا احساس ہے اور یہ کہ خانگی اداروں کی جانب سے پیغام تعلیم کو عوام تک پہنچانے کی کوشش کی جارہی ہے۔ مگر چونکہ اس خصوص میں کوئی باقاعدہ اور منظم کوشش نہیں کی جارہی ہے۔ اس لئے جوش اور توانائی کے ضائع ہونے کا قوی اندیشہ ہے لہذا اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ ان کوششوں کو مثل "انجمن تعلیم بالغان ہند" کے ایک مرکزی نظام کے تحت جمع کیا جائے۔ ایسے مرکزی ادارے کا قیام نہ صرف ان انجمنوں کو ان کی حد تک عمل اور تجربہ میں آزادی دیگا بلکہ پورے ملک کے لئے تعلیم بالغان کا ایک عام بنیادی مقصد اور طریقہ کار مہیا کرے گا۔ لہذا اس امر کی سخت ضرورت ہے کہ اس کام کو بہ عجلت ممکنہ شروع کیا جائے۔ تاکہ مختلف ادارے مختلف اصول وطریق اختیار کرکے غیر منظم اور پریشان کن نتائج اختیار نہ کریں۔ چونکہ تعلیم بالغان کی مہم ہمارے ملک میں ابھی عالم طفلی میں ہے اس لئے اس کو ابتدا ہی سے صحیح اور واضح نہج پر چلانا مناسب ہوگا۔ توقع ہے کہ اس قسم کا ارتباط مستقبل قریب میں حاصل ہوگا۔ اس امر سے ہویدا ہے کہ تحریک تعلیم بالغان کے سلسلہ میں جس قدر بھی انجمنیں کام کررہی ہیں وہ سب "انجمن تعلیم بالغان ہند" سے ملحق ہیں۔ ایک اور زیادہ امید افزا صورت جس سے تعلیم بالغان کے مسئلہ پر بخوبی روشنی ڈالی جاسکتی ہے اور جس سے ہندوستان میں اس مسئلہ کو ایک نمایاں حیثیت دی جاسکتی ہے " کانفرنس تعلیم بالغان کل ہند"

کے اس جلسہ میں مضمر ہے جو مارچ ۱۹۳۸ء میں بہ مقام دہلی منعقد ہوا۔اس اجتماع کا ایک نتیجہ " کانفرنس تعلیم کل ہند" کی کمیٹی کا قیام تھا جس کا کام ہندوستان میں تعلیم بالغان کی موجودہ جدوجہد کے متعلق مواد فراہم کرنا۔ مرد اور عورتوں کی اس خصوص میں دلچسپیوں اور شخصی خدمات کا علم حاصل کرنا۔ پرچہ اخبار ( News sheet ) شائع کرنا اور تعلیم بالغان کے ان طریقوں پر ایک عام نظر ڈالنا جو کامیابی کے ساتھ ملک کے مختلف حصوں میں بروئے عمل لائے جاسکتے ہیں۔ دوسری کانفرنس ۱۹۳۹ء کے اوائل میں صوبہ متوسط میں منعقد ہوگی۔ مذکور الصدر کمیٹی کے صدر سر شاہ سلیمان ہیں۔

یہ معلوم کرکے ہمیں بے حد مسرت ہوئی کہ اس کمیٹی کے نائبین میں ہز ہائنس شاہزادہ برار بھی ہیں کسی اسکیم کے بنانے سے پہلے یہ ضروری ہے کہ اس مسئلہ کی وسعت معلوم کرلی جائے۔ اس لئے کہ اس کا مدت نصاب کے مسئلہ سے گہرا اور اہم تعلق ہے۔ ہم پہلے ہندوستان کے عام حالات پر غور کریں گے تاکہ وہ حیدرآباد کے حالات کے مطالعہ میں پس منظر کا کام دے ڈاکٹر لاؤ باخ ( Law Bacb ) فرماتے ہیں کہ دنیا کی آبادی کا زاید از نصف حصہ یعنی ایک ارب سے زاید لوگ کچھ بھی نہیں پڑھ سکتے۔ان خواندوں کی ۲/۳ ایشیا میں ہے جن میں سے (۳۵) کروڑ چین میں اور (۳۴) کروڑ ہندوستان میں ہے ۱۹۳۱ء میں ہندوستان کی پوری آبادی (۳۵۰) کروڑ تھی۔ناخواندوں کی باقی تعداد بالخصوص افریقہ، جنوبی امریکہ اور جزائر بحرالکاہل میں ہے۔ ڈاکٹر صاحب موصوف یہ بھی فرماتے ہیں کہ گزشتہ دس سال میں دنیا میں (۴) فی صد خواندہ اشخاص کا اضافہ ہوا ہے لیکن اسی عرصہ میں ہندوستان میں صرف ایک فی صد کا اضافہ ہوا ہے۔ہندوستان میں (۹۲) فی صد لوگ ناخواندہ ہیں۔ ہندوستان جس رفتار سے ترقی کررہا ہے۔اس سے یہ پایا جاتا ہے کہ اس حساب سے خواندگی میں چین جیسے پسماندہ ملک کے برابر ہونے کے لئے اس کو ہزار سال درکار ہونگے۔

اب ہم ریاست حیدرآباد کے اعداد وشمار پر تفصیل کے ساتھ غور کریں گے درج ذیل

گوشوارہ میں سنہ ۱۹۳۱ء کے حقیقی اور سنہ ۱۹۴۱ء کے تخمینی اعداد درج کئے جاتے ہیں۔ ذیل کے نقشہ میں ریاست حیدرآباد کی آبادی عمر کے اعتبار سے بتائی گئی ہے سنہ ۱۹۳۱ء کے اعداد وشمار مردم شماری کی روئداد سے لئے گئے ہیں اور قریب ترین لاکھ کے ہندسوں میں ظاہر کئے گئے ہیں۔ سنہ ۱۹۴۱ء کے اعداد تخمینی اور آبادی کے اختلاف اور پسماندگی کی شرح پر مبنی ہیں۔

| سال | پانچ سال سے کم عمر بچے | ۵-۱۵ سال کے عمر کے بچے (قابل خواندگی عمر) | ۱۵-۴۰ عمری اشخاص (قابل تعلیم بالغان) | ۴۰ سال سے زیادہ کے لوگ | ریاست کی جملہ آبادی | مدرسہ میں زیر تعلیم بچے | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنہ ۱۹۳۱ء | ۲۴ | ۳۳ | ۵۹ | ۲۸ | ۱۴۴ | ۲ ۳/۴ | ۶ |
| سنہ ۱۹۴۱ء | ۲۶ | ۳۶ | ۶۳ | ۳۰ | ۱۵۵ | ۵ | ۹ |

سنہ ۱۹۴۱ء کی تخمینی جملہ (۱۵۵) لاکھ آبادی میں سے:-

(۱) (۵) لاکھ مدرسہ میں زیر تعلیم ہونگے۔

(۲) (۲۶) لاکھ (۵) سال سے کم ہونگے۔

(۳) (۳۱) لاکھ (۳۶ یعنی ۵ لاکھ مدرسہ میں زیر تعلیم[5] اور (۱۵) سال کی عمر کے درمیان۔

(۴) (۳۰) لاکھ اشخاص (۴۰) سال کی عمر سے متجاوز ہوں گے اور اس وجہ سے آسانی سے خواندہ نہیں بنائے جاسکیں گے۔

(۵) ۶۳ (۳ ۶ یعنی ۳ لاکھ تخمینی خواندہ اشخاص کی تعداد بالغان ۱۵ سے ۴۰ سال کی عمر کے جملہ تعداد (۱۵۵) لاکھ۔

اسی رو سے ہم ۳۱ لاکھ بچے ۵ اور ۱۵ کی عمر کے اور ۶۰ لاکھ اشخاص ۱۵ اور ۴۰ سال کی عمر کے پاتے ہیں ان کی تعلیم کا انتظام کرنا ہے۔

اول ۳۱ لاکھ کی تعداد جبریہ ابتدائی تعلیم کے حامیوں کے لئے چھوڑنے کے

بعد ہمارے پاس (۶۰) لاکھ بالغان باقی رہ جاتے ہیں جنہیں خواندہ بنانا ہے۔ ان اشخاص کو خواندہ بنانے کے کام کے لئے ہمیں کتنے وسیع پیمانہ پر ساز و سامان مہیا کرنے کی ضرورت ہے۔ سرمایہ کارندے اور تنظیم۔ فرض کیجئے کہ ایک ہزار مدارس جن میں سے ہر ایک میں (۵۰) بالغان کا اوسط ہو اور سال بہ سال یکساں جوش و خروش سے کام ہوتا رہا ہے تو ہم اس صورت میں ہر چھ مہینے میں (۵۰) ہزار یا سال میں ایک لاکھ بالغان کو خواندہ بنا سکتے ہیں۔ اس رفتار سے ریاست کی ناخواندگی کو دور کرنے کے لئے (۶۰) سال صرف ہوں گے۔ لیکن کیا یہ کوئی خوش آیند توقع ہے کہ ہم ریاست میں صد فی صد خواندگی ہونے کے لئے (۶۰) سال انتظار کرتے رہیں؟ اس ۶۰ سال کی مدت میں اس ملک کے اور مختلف حصوں میں نہیں بلکہ ساری دنیا میں ترقی تعلیم کی رفتار کیا ہوگی؟۔ ہم کو چاہیئے کہ ہم (۲۵) سالہ منصوبہ یا کسی اور منصوبہ پر عمل کریں۔ جیسا کہ کشمیر اور ملک کے دوسرے صوبوں میں ہو رہا ہے۔ اس طرح سے ملک کی ناخواندگی کو کم کریں۔ یہ اعداد و شمار یہاں پر کام کی اہمیت اور وسعت کو خاطر خواہ طور پر ظاہر کرنے کے لئے اور اس غرض سے بھی کہ ان کا تعلق نصاب سے ہے۔ پیش کئے گئے ہیں۔ ان اعداد سے یہ ضرورت صاف طور پر واضح ہو جاتی ہے کہ اپنے مقصد کے حصول کے لئے ہم ایک عملی پروگرام اختیار کریں اور یہ ظاہر کردیں کہ مختصر المیعاد منصوبہ پر عمل کرنا کتنا ناگزیر ہے۔ مگر یہ اسی وقت جب کہ ہم یہ دیکھنے کے آرزومند ہوں کہ خواندگی کی شعاع اگرچہ دھیمی سہی۔ ان ۳۰ لاکھ جھونپڑوں پر پڑے جو ہماری وسیع ریاست کے اضلاع میں پھیلے ہوئے ہیں۔ ریاست میں تعلیم بالغان کی تنظیم کے سوال کے ساتھ ہی ہمیں اور مختلف اہم مسائل سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ دیکھنا یہ ہے کہ مدارس کس قسم کے ہوں؟۔ نصاب کی مدت کیا ہو۔ نصاب کس قسم کا ہو؟۔ کام کے انجام کے لئے ذرائع کیا اختیار کئے جائیں؟۔ ان کے علاوہ اور گوناگوں باتیں ہیں مثلاً یہ کہ ان مدارس میں تعلیم دینے والے معلمین کس قسم کے ہوں؟۔ اور درسی کتابیں کیسی ہوں؟۔ تعلیم کا طریقہ کیا ہو؟ نگرانی کا کام کس طرح ہو۔ خواندہ

بنانے کے بعد اسناد دیے جانے کے متعلق کیا طے کیا جائے ؟۔ اور سرمایہ کے لئے کیا سبیل نکالی جائے ؟۔ یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ مختلف قسم کے ادارے "مدارس بالغان" کے نام سے جاری کئے اور چلائے جاسکتے ہیں لیکن اس موقع پر یہ یاد رکھنا چاہئے کہ انگلستان جیسے ملک میں بھی جہاں ایسے بہت سے ادارے موجود ہیں۔ سارے کے سارے ایک ہی مرتبہ نہیں قایم کئے گئے تھے۔ تقریباً دنیا کے سارے ممالک میں بالغان کی تعلیم کا کام محض معمولی خواندگی سے شروع ہوا۔ جب بالغان کی خواندگی نے خاص ترقی کرلی تب کہیں دوسرے قسم کے ادارے جاری کئے گئے۔ اس طرح اپنی ریاست کے حالات کے مدنظر ہمیں ابتداء میں صرف ایک ہی قسم کے مدارس جاری کرنے چاہئیں اور ان کا نام "مدارس تعلیم بالغان" رکھا جائے۔

جہاں ہم لکھنا پڑھنا اور حساب کرنا سکھائیں اور ساتھ ہی عام اور مفید معلومات بھی ان کے کان میں ڈالیں۔ اس منزل میں اس کی بھی ضرورت نہیں کہ دیہی اور شہری مدارس کے لئے علحدہ علحدہ نصاب رکھا جائے۔ جب ہمارا مقصد اقل ترین خواندگی کا پھیلانا ہے تو مختلف نصاب کا سوال سرے سے پیدا ہی نہیں ہوتا۔ ہاں اس امر کی کوشش ضرور کی جائے گی کہ ایک ہی درسی کتاب میں دیہاتیوں اور شہریوں کے خاص خاص مذاق کی چیزیں جمع کردی جائیں۔ دونوں قسم کے طلباء سارے اسباق پڑھیں گے کیونکہ یہ ضروری ہے کہ سارے بالغین دیہات اور شہر کے حالات کی نسبت کم از کم اتنی واقفیت ضرور رکھیں جو ان کے لئے ناگزیر ہے۔ ان مدارس میں تعلیم صرف دنیاوی امور کی دی جائے۔ نصاب میں مذہبی تعلیم نہ رکھی جائے۔ اس کی وجوہ کا ذکر نصاب میں آئے گا۔ لیکن اگر مذہبی تعلیم کا مطالبہ کیا جائے اور دوسرے اسباب اس کی اجازت دیں تو نصاب میں مذہبی تعلیم شریک کرلی جائے گی۔ موجودہ اسلامی۔ سنسکرت۔ اور وید سے متعلق مدارس اپنے حلقہ کو وسیع کرکے مذہبی تعلیم کا کام اپنے ذمہ لے سکتے ہیں۔ اس قسم کے مدارس کی موجودہ تعداد (۲۰) ہے۔ ۱۶ دینیات کے اور چار سنسکرت اور وید کے۔ ان مدارس کے طلباء کی تعداد مجموعی (۱۲۲۱) ہے

ان میں سے بعض میں مذہبی تعلیم کے ساتھ ساتھ دنیاوی تعلیم بھی دی جاتی ہے۔

کمیٹی اس امر پر زور دیتی ہے کہ جہاں حالات اجازت دیں مذہبی تعلیم دی جاسکتی ہے لیکن اس سے فائدہ اٹھاکر فرقہ واری بنیاد پر مدارس ہرگز قایم نہ کئے جائیں۔ اس فرقہ وارانہ طریقہ پر تعلیم دینے سے بالغان کے لئے مشترک مدارس میں تعلیم پانے کا عظیم الشان موقع جہاں ایک ہی جگہ مختلف قوموں کے لوگ جمع ہوں گے اور ایک دوسرے کے ساتھ ایک ہی خوش گوار سماجی فضا میں رہیں گے ہاتھ سے نکل جائے گا۔ ہم کو اب تک فرقہ وارانہ اداروں کا بہت کچھ تجربہ ہو چکا ہے اور ہم ان کے مضر اثرات دیکھ چکے ہیں اب عمل کے نئے میدانوں میں ان سے گریز ہی اچھا ہے۔

کمیٹی کی رائے ہے کہ پورا نصاب تعلیم دو سال پر مشتمل ہو۔ جس میں سے ابتدائی چھ مہینے تحتانی نصاب پر صرف ہوں اور باقی ڈیڑھ سال اعلیٰ نصاب پر صرف کئے جائیں۔ پہلے چھ مہینوں میں بالغ شخص کو اس کی مادری زبان میں لکھنا پڑھنا سکھایا جائے۔ لاکھ تک ہندسوں اور علم حساب کے چار ابتدائی قاعدوں سے واقف کرایا جائے۔ جو تعلیم بالغ شخص کو اس مدت میں دی جائے گی وہ اس اقل ترین تعلیم کے مماثل ہوگی جو مردم شماری کی روئیداد کی تعریف کی رو سے ایک آدمی کو خواندہ مانتی ہے۔

اس امر کا امکان ہے کہ طلبار کی معقول تعداد اس منزل میں مدرسہ چھوڑ بیٹھے اور یہ بھی قرین قیاس ہے کہ جو کچھ تھوڑا بہت انھوں نے اس مدت میں پڑھا ہے آگے چل کر بھول جائیں گے۔ اس سے بچنے کی یہ صورت نکالی جاسکتی ہے کہ ان کی خواندگی قایم رکھنے کے لئے سعی بلیغ کی جائے اور ارتباط رکھ کر مختلف طریقوں سے ان کی مدد کی جائے۔

جب ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جو لوگ بچپن میں دو سال تک تعلیم پاتے ہیں بڑے ہونے کے بعد ان پڑھ بن جاتے ہیں۔ تو کوئی تعجب نہیں معلوم ہوتا اگر بالغ صرف

چھ مہینے تعلیم پانے کے بعد پھر کورے ہو جائیں۔ بالغوں کے ان پڑھ نہ ہونے کی امید صرف اس سے کی جا سکتی ہے کہ بچے جو تعلیم پاتے ہیں تو نہ ان کا معین مقصد ہوتا ہے اور نہ علم کی حقیقی پیاس ہوتی ہے۔ بر خلاف اس کے بالغ اپنا کام ایک جداگانہ دماغی کیفیت کے تحت انجام دیتے ہیں۔ مزید برآں بالغ شخص محدود وقت میں چھوٹے بچے کی نسبت بہت زیادہ سیکھتا ہے۔ چھ مہینے کی مدت اس کو معقول طور پر خواندہ بنانے کے لئے کافی ہونی چاہئے۔ بعض اشخاص کے تجربوں کے مطابق بچے کے مقابلہ میں بالغ آدمی پانچ گنا تیز رفتاری سے سیکھتا ہے۔ چونکہ ہم محض معمولی خواندگی پر ہی اکتفا نہیں کر سکتے اس لئے جتنے زیادہ بالغ اشخاص اعلیٰ نصاب کے لئے روکے جا سکتے ہیں ان کے روکنے کی کوشش کی جائے۔

## پہلے چھ مہینوں کا نصاب (خواندگی کا نصاب)

(۱) الف۔ اس مدت میں یہ توقع رکھنی چاہئے کہ بالغ شخص پچاس صفحات کا قاعدہ پڑھ لے اس میں ابتدائی مرحلہ کی عام چیزوں کے علاوہ دس بارہ قصے ہوں۔ جن کی زبان بہت سادہ ہو۔ اور بالغ شخص کے لئے دلچسپ ہوں۔ اس سے یہ بھی توقع رکھنی چاہئے کہ وہ لکھنے کا کام بہت کچھ کر لے گا۔

(ب)۔ اس کو لاکھ تک گننا اور چار بنیادی قاعدے سیکھنا چاہئے۔ ضرب اور تقسیم کے سوال میں مضروب فیہ اور تقسیم کنندہ عام طور پر دو ہندسوں کے ہوں۔ پہاڑے ۱۰ × ۱۰ تک ۱۲ اور ۱۶ کے پہاڑوں کے ساتھ سکھائے جائیں۔

---

# دوسرے چھ مہینوں کا نصاب

(۲) الف ۔اس میقات میں طلبا نصاب کی پہلی کتاب پڑھیں گے۔جس میں تقریباً (۱۵) سبق ہوں گے ۔ جو (۵ ، ۷) صفحات پر مشتمل ہوں گے۔ یہ اسباق ایسے مضامین پر مشتمل ہوں جن میں بالغوں کی دلچسپی کا خاص طور پر خیال رکھا جائے۔مثلاً شہری زندگی ۔صفائی ۔حفظ صحت۔ امداد باہمی۔کفایت شعاری ۔بڑے آدمیوں کے سوانح حیات۔ ہمارا اکل وشرب وغیرہ۔

کتاب میں آسان بیانیہ نظمیں جن سے کوئی نہ کوئی اخلاقی نتیجہ مستنبط ہو گا۔ شریک ہونگی۔

ب ۔ سادہ اور مرکب حسابی مسائل جو بنیادی چار قاعدوں پر مبنی ہوں اسی میقات میں سکھائے جائیں گے۔ ان کا تعلق غریب طبقوں کی روزمرہ زندگی سے ہوگا۔ سود مفرد۔ روزمرہ کی ضروریات زندگی کی خرید ۔شرح تبادلہ کا حساب وغیرہ اس منزل میں طلبا کے کام کا غالب حصہ ہو گا۔

اگر طالب علم اس منزل میں مدرسہ چھوڑ بیٹھے تو اس کے ان پڑھ بن جانے کا اندیشہ زیادہ نہ رہے گا۔ لیکن یہ بہت ضروری ہے کہ اس کو خواندوں کی صف میں دائمی طور پر کھینچنے کے لئے اور تعلیم سے حقیقی اور مستقل دلچسپی پیدا کرنے کے لئے مزید ایک سال کا نصاب رکھا جائے۔

# دوسرے سال کا نصاب ذیل میں درج ہے

الف۔ اس میقات میں جو کتاب پڑھائی جائے گی وہ (۲۰۰) صفحوں پر

مشتمل ہوگی درج ذیل موضوعوں پر اسباق ہوں گے۔

(۱) ہمارے فرمانروا۔ (۲) روزمرہ کی زندگی میں سائنس کا دخل۔ (۳) ہم پر کس طرح حکومت کی جاتی ہے (۴) صفائی (۵) حفظ صحت۔ (۶) ہمارا کھانا پینا۔ (۷) پہلی امداد ( First Aid ) (۸) عظیم ہستیاں (۹) تاریخی اسباق (۱۰) دنیا (جغرافیہ) (۱۱) زراعت (۱۲) شہری زندگی۔ (۱۳) ذرائع حمل ونقل (۱۴) ٹپہ اور تار برقی۔ (۱۵) امداد باہمی (۱۶) باغبانی۔ (۱۷) کفایت شعاری (۱۸) توہمات (۱۹)۔ ۵۔ اشعار سادہ اور اخلاق آموز۔

یہاں پر یہ نظر آئے گا کہ پہلی کتاب کے موضوع بھی دوسری کتاب میں شریک کر لئے گئے ہیں۔ دوسری کتاب میں معلومات زیادہ مکمل اور پہلی کی نسبت معیار میں بلند ہوں گے۔ بعض موضوعوں پر تین چار سبق ہوں گے اور ہر سبق اوسط طور پر چھ سات صفحوں پر مشتمل ہوگا۔ ہر سبق کے تحت مزید تفصیلات جو کتاب مرتب کرنے والے کے لئے کم وبیش ہدایات کے کام آئے گی۔ ضمیمہ الف میں دے دی گئی ہیں ان تفصیلات پر نظر ڈالنے سے عام پڑھنے والے کو ان معلومات کا سرسری تصور ہو جائے گا۔ جن کو ان کتابوں کے ذریعہ سے طالب علموں تک پہنچانا مد نظر ہے۔

تاہم یہ ضروری ہے کہ یہاں چند الفاظ اس امر کے متعلق کہے جائیں کہ یہ موضوع ان کتابوں میں کس طرح پیش کئے جائیں گے۔ ان موضوع کے متعلق خصوصی فن واری معلومات پیش کرنے کی کوشش ہونی چاہئے۔

نظریہ بتانے کا طریقہ قطعاً ترک کیا جائے۔ اصل مقصد یہ ہونا چاہئے کہ یہ معلومات ہر کس وناکس کے لئے بھی مفید اور دلچسپ ہوں۔ انداز بیاں ہمدردانہ ہو اس میں کسی قسم کی علمی نمائش اور تفوق کی شان نہ رہے۔ ان کتابوں کے لکھنے والے کو غریب طبقے کے لوگوں سے ہمدردی ہو۔ اس کو ان کی ضروریات اور ان کے محدود ذرائع سے واقفیت ہونی چاہئے۔ اس میں یہ قدرت بھی ہو کہ وہ خود کو ان لوگوں کی سطح پر لا کر کھڑا کرے تاکہ ہر موضوع کے مطالب کو اس انداز سے پیش کرے کہ

ان کو بہائے اور ان کی دلچسپیوں کو ابھارے ہمارا مطلب واضح ہو جائے گا اگر ہم دو ایک مضمون لے کر کسی قدر تفصیل کے ساتھ ان پر بحث کریں۔ مثلاً تاریخ کے موضوع کے تحت خاندانوں اور منفرد فرمارواؤں کے نام دینا۔ ان کا جنگ کرنا۔ فتوحات حاصل کرنا اور اسی طرح اُن کے دوسرے کارنامے وغیرہ۔ لیکن صاف ظاہر ہے کہ بالغ شخص کو تاریخ کی ان خشک ہڈیوں میں کوئی مزا نہیں ملتا۔ اس کے بجائے موضوع کو اس طرح پیش کیا جائے کہ جس سے اس ملک کے باشندوں کی تمدنی تاریخ سامنے آجائے ان مدارج کا حال بیان کیا جائے جن کو طے کرتے کرتے ہم موجودہ سطح پر پہونچے ہیں۔ اس سے غیر ضروری تفصیل نکل جاتی ہے اور بالغ شخص کا تخیل جاگ جاتا ہے۔ اور اس کے سامنے ایک صحیح تصور آجاتا ہے۔ اسی طرح اگر کوئی سبق طاعون یا ہیضہ سے متعلق ہو تو اس میں سائنس کی مہمل بکواس نہ ہو۔ نہ اس میں علاج کا وہ طریقہ ہو جس پر ایک باقاعدہ معالج کاربند ہو گا۔ بلکہ اس میں مرض کے عام اسباب کا ذکر ہو۔ اور اس کے روک تھام کے طریقے بیان کئے جائیں وغیرہ۔

اس سے یہ ہو گا کہ عام بالغ اشخاص کے ذہن سے یہ بات دور ہو جائے گی کہ مرض کسی دیوی کے غیظ و غضب کا نتیجہ ہے یا اندھی قسمت پرستی کا فیصلہ۔ اس سے وہ سمجھنے لگ جائیں گے کہ مناسب طریقے سے ٹھیک وقت پر احتیاط کرنے سے وہ بخوبی اپنے آپ کو محفوظ رکھ سکتے ہیں۔

(ب)۔ حساب کا نصاب سال اول کے نہج پر ہونا چاہیئے۔ سال اول میں جو سوالات حل کرائے جائیں گے ان سے مشکل تر سوالات سال دوم میں حل کروائے جائیں۔ اس کے سوا کسور۔ وقت اور کام۔ شراکت اور نفع نقصان کے سوالات بھی حل کرائے جائیں مسطحات کے سادہ سوالات جس میں رقبوں کی تخمین کا اور مساحت کے ابتدائی سوالات جو دیہاتیوں کے لئے کھیتی وغیرہ کے کام میں مفید ہوں نصاب میں شامل کئے جائیں۔ بشرطیکہ یہ سوالات اربعہ متناسبہ کے سادہ طریقے سے حل کئے جاسکیں۔

السنہ کی تعلیم کے متعلق جو ہدایات دی گئی ہیں وہ حساب کی تعلیم پر بھی منطبق ہوں گی۔ بچوں کی کتابوں کی نسبت بالغوں کی کتابوں کی تالیف میں ان امور پر زیادہ ہمدردانہ توجہ کی ضرورت ہے۔

ان مدارس میں تعلیم کی کامیابی کا انحصار کچھ تو ان کتابوں پر ہے جو بالغین کی تعلیم کے لئے تالیف کی جائیں۔ اور کچھ مدرس کی وجاہت، اس کی ہمدردی اور اس کے طریقہ کار سے متعلق ہیں لیکن اس کی مزید تفصیل آگے آئے گی۔

نصاب کے مطالعہ سے دو باتیں واضح ہوں گی۔ اول یہ کہ نصاب صرف السنہ اور حساب کی تعلیم پر مشتمل ہے۔ نصاب تعلیم میں جن مختلف مضامین کی عام طور پر تعلیم دی جاتی ہے ان کے لئے یہاں پر کوئی گنجائش نہیں ہے۔ ثانیاً یہ کہ مذہبی تعلیم کو اس نصاب میں جگہ نہیں دی گئی ہے۔ نصاب تعلیم صرف دنیوی امور سے متعلق ہے۔

اول الذکر کو نظر انداز کرنے کی وجہ صاف ظاہر ہے۔ دو سالہ نصاب کے دوران میں بالغین کو ہم جس نوعیت کی تعلیم دینا چاہتے ہیں اس سے زیادہ اس کو کچھ نہیں بتلایا جاسکتا۔ اگر ہم زیادہ تعلیم دینا بھی چاہیں تو وہ اس کو اخذ نہ کر سکے گا۔ ضرورت کی حد تک وہ اسی قدر تعلیم کا محتاج ہے۔ جیسا کہ کوئی اور دوسرا شخص۔ لیکن نہ تو اس کی ذہنی استعداد اور نہ معاش پیدا کرنے کی وجہ سے وقت کی کمی اجازت دیتی ہے کہ وہ اس سے زیادہ علم حاصل کر سکے۔ جو اس کے لئے تجویز کیا گیا ہے۔

اس لئے دوران تعلیم السنہ میں جہاں تک ممکن ہو مفید معلومات پیش کرنے کی کوشش کی جائے۔ یہی وجہ ہے کہ مختلف موضوع درسی کتاب میں رکھے گئے ہیں اور ہر عنوان کے تحت معقول معلومات پیش کرائے گئے ہیں۔ اس سے زیادہ کی کوشش کرنا ایک امر محال کے حصول کی سعی ہوگی۔

دوسرا یعنی مذہبی تعلیم کا فریضہ غالباً بعض اشخاص کی نظر میں زیادہ نمایاں

ہو اس لئے مزید توضیح کی ضرورت ہے اولاً مدارس بالغان کم عمروں کے مدارس سے قدرتاً بہت مختلف ہوتے ہیں۔ مدارس بالغان منظم کرنے کا خاص مقصد ایسے بالغ اشخاص کو تعلیم دینا ہے جو پہلے سے اپنا ایک قطعی مذہبی نصب العین رکھتے ہیں۔ اس کے برخلاف عام مدرسوں میں مذہبی تعلیم کی ابتدا ہوتی ہے اور سارے قویٰ کی کامل تربیت کرتے ہیں۔ اس وجہ سے ہم بچوں کے مدرسہ میں جسمانی تعلیم۔ نقشہ کشی دستی مشاغل۔ اور دوسرے گوناگوں مضامین کی تعلیم دیتے ہیں۔ کیا ہم ممکنہ طور پہ بحث کر سکتے ہیں کہ آیا مدرسہ بالغان میں بھی ان تمام مضامین کا انتظام کیا جا سکتا ہے؟ ظاہر ہے کہ اس قسم کی بحث بے سود ہوگی۔ اس کے سوا مدرسہ میں پڑھنے والے بالغ لوگ مختلف فرقوں کے اور مختلف عقاید کے پیرو ہوتے ہیں۔ مختلف فرقوں کے لوگوں کے لئے مذہبی تعلیم کا انتظام کرنا نہ صرف مشکل بلکہ زیرِ غور مدارس میں پیچیدگیاں پیدا کرنے کا باعث ہوگا۔ جہاں بالعموم مدرس جیسا کہ ہونا چاہئے نہیں ملتا۔ اور دینیات جیسے مضمون کو تشفی بخش طور پر نہیں پڑھا سکتا۔ اگر دینیات کی تعلیم ایسی نہیں ہو سکتی جیسی ہونی چاہئے تو بہتر ہے کہ اس کی تعلیم ہی نہ دی جائے۔ اس کے جواب میں شاید یہ کہا جائے کہ یہ خیال عام مدارس کے لئے بھی درست ہو سکتا ہے وہاں بھی مختلف عقاید رکھنے والے بچے جمع ہوتے ہیں پھر بھی دینیات کی تعلیم کا انتظام کیا جا سکتا ہے۔

معاف کیجئے اگر ہم یہ کہیں کہ ایسے مدارس کے بارے میں بھی بعض مقامات پر کافی بے اطمینانی پائی جاتی ہے۔ کیونکہ تمام فرقوں کی مذہبی ضرورتوں پہ توجہ نہیں دی جاتی۔ یہ دانشمندی نہیں معلوم ہوتی کہ ایسی بے اطمینانی کے پیدا ہونے کا مدارس بالغان میں بھی موقع دیا جائے۔ ہمارا خاص مقصد تعلیم بالغان سے دماغوں کو جگا دینا ہے بالغ لوگ پہلے سے دینیات کے ضروری معلومات بہم پہونچا ئے جائیں اگر مدارس بالغان میں دینیات کی تعلیم کا انتظام بھی کر دیا جائے اور یہ خیال کیا جائے کہ انہیں اتنا ہی سکھانا کافی ہے تو بھی اس سے کوئی خاص کارآمد مقصد حاصل نہیں ہوتا سوا اس کے کہ اپنے سابقہ معلومات کو دوبارہ حاصل کریں کمیٹی

تعلیم دینیات کے موٴیدین کی ایک احتمالی تجویز پر پیش از پیش غور کرنا چاہئے ہے کہ اگر تعلیم بالغان کے نصاب میں تعلیم دینیات کو داخل کرنے میں خاص طور پر یہ دشواری ہو کہ مختلف اقسام کے لوگ ان مدارس میں پڑھتے ہیں تو علٰحدہ مدارس علٰحدہ فرقوں کے لئے جاری کئے جاسکتے ہیں۔ کمیٹی اس کا یہ جواب دینا چاہئے ہے کہ یہ تجویز بالغان کے بنیادی مقصد کو تمام تر نظر انداز کرتی ہے اور ایک مضمون کو غیر واجبی اہمیت دیکر غیر ضروری اور اٹل پیچیدگیاں پیدا کرتی ہے۔ مثلاً سویڈن کے مدارس بالغان میں تمام سیاسی اور مذہبی اختلاف کی ممانعت کردی گئی ہے۔ ان اداروں نے آزاد اور معقول آراء زندگی کی اہمیت کو سمجھنا اور اس کا احترام کرنا اور اس طرح شراب نوشی۔ احمقانہ تضیع اوقات اور بدنظمی کے لئے رہبرانہ اشتعال وغیرہ کو رفع کرنا اپنا مقصد بنایا۔ اگر یہ جوش طلباء میں صحیح طور پر پیدا ہو جائے تو مدارس بالغان کا کیا ذکر کسی مدرسہ میں بھی مزید کام کی ضرورت نہ رہے گی۔ اس مقصد کے پیش نظر اس امر کی احتیاط کی گئی کہ درسی کتاب میں مشاہیر کی کہانیاں جو بڑے بڑے مذاہب کے نمایندے ہوں، اس صداقت کو نمایاں کرتے ہوئے شریک کی جائیں گی کہ تمام مذہبی رہبروں کا بنیادی نصب العین۔ زندگی اور یہ صداقت طلباء کے ذہن نشین کردی جائے کہ مذاہب مختلف فرقوں میں ہم آہنگی پیدا کرنے والی قوت کا کام دیں اور ایسا نہ ہو جیسا کہ بدقسمتی سے بعض اوقات مذاہب تفرقہ اندازی کا باعث ہوتے ہیں۔ اس کے بعد زندگی کے اخلاقی پہلو کو نمایاں کیا جائے۔ آخر اخلاقیات ہے کیا۔؟ دینیات، ممکنہ وسیع ترین معنوں میں، سب سے بڑا مشترک جزو جو انسانی مساعی میں جاری و ساری ہے اور وہ اصل الاصول ہے جس سے تمام انفرادی مذہب بنتے ہیں۔ اس طرح تمام مشاہیر کے حالات جو درسی کتاب میں شامل ہوں گے اخلاقی تعلیم کی ضرورتوں کو پورا کریں گے۔ اگر اس سے زیادہ اخلاقی تعلیم کی ضرورت محسوس ہو تو کتب خانہ بالغان سے اس کمی کو پورا کیا جائے۔

اس کام کے لئے جو ادارے فی الحال کام کرنے کے لئے تجویز کئے گئے ہیں،

سرکاری اور امدادی مدارس ہیں۔ لیکن جب ہم کام کی وسعت پر نظر ڈالتے ہیں تو کچھ زیادہ قابل قدر نتائج حاصل کرنے کی توقع نہیں کر سکتے اگر ہم کام کو ان مدارس تک محدود کردیں۔ خانگی جدوجہد اس کی امداد کے لئے ہونی چاہئے۔ کسی مقصد کی کامیابی کے لئے رضاکارانہ اداروں کا سرکاری اداروں کی امداد کرنا ضروری ہے۔

مغرب میں فی الحقیقت یہ کام شروع ہی سے اکثر محض رضاکارانہ اداروں کے ذمہ رہا ہے۔ اور یہ قدرتی ہے کیونکہ وہاں ابتداء خود عوام کی طرف سے ہوئی۔ حکومت بہرحال تمام ممکنہ امداد کرے گی اور کچھ نگرانی بھی رکھے گی۔ ہمارے ملک میں عوام نے ابھی تک تعلیم کی قدر و قیمت کو نہیں پہچانا ہے۔ اس لئے قدرتاً حکومت کو ابتداء کرنی ہے۔ لیکن اگر اس تحریک کو صحیح معنوں میں ہر دل عزیز ہونا ہے تو رضاکارانہ اداروں کو یہ کام بتدریج اپنے ذمہ لے لینا چاہئے۔ حکومت کو ہر وقت تمام ممکنہ امداد دینے کے لئے تیار رہنا چاہئے۔ چونکہ یہ ضروری ہے کہ اس تحریک کو صحیح اصولوں پر چلایا جائے اور تنظیم میں ایک طرح کی ہم آہنگی برقرار رہے اس لئے تمام مدارس بالغان پر حکومت کی نگرانی ہونی چاہئے۔ تاہم اس کا خیال رہے کہ حکومت کی نگرانی مدارس کی آزادانہ اور صحت مند ترقی کو روکنے نہ پائے۔

اولاً ہر مدرسہ سے یہ خواہش کی جائے کہ وہ تعلیم بالغان کا ایک طبقہ بالالتزام رکھے اور اساتذہ ان جماعتوں کے کام پر پوری توجہ کریں۔ وقت نامے ان کے باقاعدہ کاموں کے لئے ترتیب دئے جائیں۔ ان مدارس میں جہاں مدرسین اس کام کے لئے نہیں دئے جاسکتے۔ زاید مدرسین ان مدارس کی ملحقہ زاید جماعتوں کو پڑھانے کے لئے مقرر کئے جاسکتے ہیں۔ تعلیم بالغان کی جماعتیں تمام تربیتی مدارس میں کھولی جاسکتی ہیں اور اساتذہ زیر تعلیم سے معتدبہ کارآمد کام لیا جاسکتا ہے۔ زیر تربیت مدرسین بطور تجربہ اپنی تربیت کے زمانہ میں بالغوں کی جماعتوں کو پڑھا کر ضمناً زیادہ فائدہ حاصل کریں گے اور اس طرح تعلیم بالغان میں بھی تجربہ حاصل کریں گے جو ان کے لئے کارآمد ثابت ہوگی جب کہ وہ اپنے مدارس کو واپس ہوں گے اور ان سے بالغوں کی جماعتوں کا

افتتاح کر کے ان کو چلانے کی خواہش کی جائے گی۔ ایک مختصر نصاب تعلیم بالغان کا ان تمام مدرسین کے نصاب میں شامل کرنا چاہیئے جو کسی تربیتی ادارے میں زیر تربیت ہوں۔

اعزازی کارکن انفرادی یا اجتماعی جن میں سماجی خدمت کا جوش ہو۔ اساتذہ جامعہ، طلبا کلیہ اور دوسروں کا اتحاد عمل حاصل کیا جاسکتا ہے۔ طلبار کی ہمت افزائی کی جاسکتی ہے کہ وہ اپنی طویل موسمی تعطیلوں میں گاؤں گاؤں سفر کر کے مفید امداد دیں صوبہ جات متحدہ میں انجمنوں نے سیوا اسیمتی بلدی اور مقامی اداروں نے اپنے ہاتھ میں کام لے لیا ہے۔ اور اس تحریک کو آگے بڑھا رہی ہیں۔ ایک نہایت اہم امر پر دوبارہ زور دینے کی ضرورت ہے۔ کہ آغاز ہی سے کام ایک خاص نظام اور قطعی منصوبہ کے تحت چلایا جائے۔ تعلیم بالغان کا کام اتنا اہم ہے کہ وہ غیر منظم اور متفرق کوششوں کے تفویض نہیں کیا جاسکتا۔ اس لئے جوں ہی ایک قطعی منصوبہ تیار ہو جائے تو پھر واقعی کام شروع کر دیا جائے۔ حکومت کو ایک خاص شاخ محکمہ تعلیمات میں کھولنا چاہیئے اور ایک خاص افسر کو تعلیم بالغان کا ذمہ دار بنانا چاہیئے۔ تعلیم بالغان پر نگرانی رکھنے اور ان تمام مختلف مصروفیات کی جو ان مدارس میں ہوتی ہیں رہبری کرنے کے علاوہ ان تمام تعلیم بالغان کے اعزازی کام کرنے والوں کا ایک رجسٹر رکھے گا اس کام کے مرکزوں کی تنظیم کرے گا اور ایسے کارکنوں کو باقاعدہ طریقہ پر کام کرنے کے لئے سہولتیں بہم پہنچائے گا۔ اس کا فریضہ دوسرے الفاظ میں یہ ہوگا کہ وہ ان متعدد اداروں کے ساتھ اتحاد عمل کرے جن کو حکومت کسی مخصوص مجوزہ منصوبہ کے تحت قایم کرے۔ کمیٹی کی یہ تجویز نہایت اہم ہے۔ اگر حکومت ریاست حیدرآباد میں خواندگی کی ترویج کی قدر وقیمت کا پورا پورا اندازہ کرے اور آیندہ کام کا منصوبہ تجویز کرے۔ جب تک ایسا انتظام نہ ہو موجودہ مدارس اور محکمۂ تعلیمات کے معائنہ کرنے والے افسروں سے کام چلانے کی خواہش کی جاسکتی ہے۔

عمارتوں کے متعلق یہ طے کیا گیا ہے کہ مدرسوں کی عمارتوں میں بالغ لوگوں کی تعلیم کا انتظام کیا جائے۔ چونکہ وہاں کئی ایک سہولتیں جیسے فرنیچر۔ آلات تعلیمی وغیرہ کی

فراہمی ہوسکتی ہے۔ عام مقامات جیسے دفاتر اور گاؤں میں چاوڑیاں بھی کام میں لائی جاسکتی ہیں۔ اصل اصول یہ ہے کہ جہاں تک ہوسکے عمارتوں کے کرایہ کا کم سے کم خرچ عائد ہو۔ مدارس جاری کرنے اور ان کو چلانے کے علاوہ اس امر کے اطمینان کے لئے تدابیر اختیار کرنی چاہیئے کہ بالغ لوگوں کو جو مدارس چھوڑتے ہیں زیادہ پڑھنے اور اپنی معلومات وسیع کرنے کے مواقع حاصل رہیں ورنہ جہالت کی طرف پھر لوٹ جانے کا ہمیشہ اندیشہ باقی رہے گا۔ اس مقصد کے لئے کتب خانوں اور مطالعہ گھروں کا جال ریاست حیدرآباد کے طول وعرض میں بچھادیا جانا چاہیئے۔ ان کتب خانوں میں بالغ لوگوں کے لئے ایسی کتابیں رکھی جائیں جو ان کے لئے دلچسپی کا باعث ہوں اور کارآمد ومفید موضوع سلیس زبان میں لکھے گئے ہوں جیسے مسائل صحت وحفظ صحت۔ امداد باہمی۔ شہری زندگی۔ زراعت اور گھریلو صنعتیں۔ ریاست کی مختلف زبانوں میں ایک روزنامہ یا رسالہ جاری کرنے کی تجویز بے محل نہ ہوگی اس قسم کے کام کے اخراجات بمقابلہ اس کے افادات کے کچھ زیادہ نہ ہوں گے۔ صوبہ جات متحدہ میں بالغوں کے لئے ایک رسالہ "روشنی" کے نام سے شایع کیا جاتا ہے۔ ایسے مفید معلومات جن کی کاشتکاروں کو ضرورت ہوتی ہے اس رسالہ میں شائع کئے جاتے ہیں اور جو ملک کے نظم ونسق میں بھی بلا واسطہ مد ہوتے ہیں۔ آخر میں یہ بات بھی ظاہر کرنی ہے کہ بالغوں کی مزید تعلیم کے لئے بغور مرتب کئے ہوئے پروگرام کے تحت طلسمی فانوس۔ ریڈیو۔ اور سینما سے پورا پورا فائدہ اٹھایا جائے۔

رقم کے سوال کی تفصیلات میں پڑنے کی ہمیں ضرورت نہیں ہے۔ اگر ایک موزوں منصوبہ اختیار کرکے کام ہاتھ میں لے لیا جائے تو قابل حصول فنڈوں کے تناسب سے رقوم کی تحدید ممکن ہو جائے گی۔

ایسے منصوبہ کی عدم موجودگی میں جو کچھ بھی کہا جاسکتا ہے وہ یہ ہے کہ (۱۵۰) روپیہ ماہوار کا استاد بہ شمول اخراجات روشنی وغیرہ (۳۰) طلباء کی جماعت کو چلانے کے قابل سمجھا جاسکتا ہے۔ ان مدارس میں تعلیم مفت دی جائے اس کے علاوہ ان میں اکثر مدارس

میں تختیاں اور کتابیں بھی مفت مہیا کی جائیں کیونکہ ابتدائی مدارج میں بالغ لوگ کسی طرح اپنی تعلیم پر کچھ خرچ کرنا پسند نہ کریں گے۔ تاہم جو بالغ فیس دے سکتے ہیں ان سے معمولی فیس لی جائے۔ بعض مقامات میں باضابطہ فیس بھی لی جاتی ہے۔ اس اصول کے تحت کہ جو کچھ مفت دیا جاتا ہے لوگ اسے پسند نہیں کرتے۔ (۳۰) طلبہ کے لئے (۵عہ) روپیہ ماہوار کی شرح سے بھی محض تحتانی تعلیم فی طالب علم (۲ؤ) روپیہ خرچ آتا ہے۔

تعلیم بالغان کے زبردست اخراجات پر نظر کرتے ہوئے یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہر ضلع اور تعلقہ کے مستقر پر مقامی کمیٹیاں قایم کی جائیں جو با اثر اور عام طبقہ کے دلچسپی لینے والے ارکان پر مشتمل ہوں جو ان مدارس کو چلانے کے لئے فنڈ جمع کرنے میں مدد دیں۔ دیگر مختلف امور میں بھی ان کا اشتراک عمل ممد ہوگا۔ یہ کہنے کی چنداں ضرورت نہیں ہے کہ محکمہ امداد باہمی اپنے دیہی تعلیم کے پروگرام پر عمل پیرا ہوکر محکمہ تعلیمات کے ساتھ ساتھ اس اہم کام کو انجام دے سکتا ہے۔ ان مقامی انجمنوں کو کسی صورت میں بھی ایسے مدارس کے کاموں میں دخل انداز نہ ہونا چاہئے جو کہ کامل طور پر محکمہ کے تحت ہوں۔ یہ انجمنیں صرف مشورہ دینے والی جماعتیں ہوں گی۔

اب چند متفرق امور پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ تعلیم بالغان کے لئے کس قسم کے معلم درکار ہیں۔ قبل ازیں روئداد میں کہیں کہیں اس بارہ میں حوالہ دیا گیا ہے کہ اگر سرمایہ معقول ہو تو ان مدارس میں تعلیم دینے کے لئے اعلیٰ تعلیم یافتہ معلمین کو ہر کوئی پسند کرے گا۔ (۳۰) بالغوں کی جماعت کو تعلیم دینے کے لئے ایک معلم کا الونس اور مدرسہ کے دیگر اخراجات (۱۵) روپیہ ماہوار ہوں۔ ایسی صورت میں ایک لاکھ ان پڑھوں کی تعلیم کے لئے دو لاکھ روپیہ کی ضرورت ہو۔ چونکہ اس قلیل اجرت پر اعلیٰ تعلیم یافتہ کا فراہم ہونا محال ہے۔ اس لئے ہم صرف مڈل ٹرینڈ معلمین سے کام چلانے پر مجبور ہوں گے۔ ہم کو مڈل ٹرینڈ معلمین کی محدود لیاقت کا اچھی طرح علم ہے۔ کمیٹی ان معلمین کی تعلیم سے کچھ زیادہ توقع نہیں رکھتی۔ لیکن جس طرح مقصد کے تعین اور ترتیب نصاب کے وقت صرف عملی نوعیت کا لحاظ مناسب سے بڑھ کر پیش نظر تھا۔

اسی طرح انتخاب معلمین کے معاملہ میں بھی زیادہ بلند پروازی کی امید نہیں رکھنی چاہئے۔ ایک معلم میں اسنادہی حقیقت میں ایسی اہم نہیں ہیں چنانچہ بعض اوقات اعلیٰ قابلیت کے معلمین بھی ناموزوں ثابت ہوتے ہیں۔ جس قسم کے اساتذہ کی مدارس بالغان میں ہم توقع کر رہے ہیں۔ ایسے لوگوں کو ترغیب دیکر ان کی خدمات تعلیم بالغان کے لئے حاصل کریں۔ اور وقتاً فوقتاً مختصر تقریروں کا انتظام کرکے زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔

اب طریقہ تعلیم بالغان کے متعلق چند باتیں کہی جائیں گی۔ بالغ اَن پڑھوں کے دماغوں میں کوئی خاص فرق نہیں پایا جاتا ہے۔ اُن کے دماغ کی بھی ساخت عام تعلیم یافتہ بالغ شخص کے دماغ کی طرح ہوتی ہے۔ سوا اس کے کہ اُس کا ذخیرہ معلومات کم اور زندگی کا نصب العین تنگ اور وہموں سے بھرا ہوتا ہے۔ اور جب وہ کوئی نیا کام کرتا ہے تو اس کے عمل میں تذبذب اور بے اعتمادی کا رنگ پیدا ہوتا ہے۔ اس کے قطع نظر اس کا ذہن بالکل ایسا ہی صحیح ہوتا ہے جیسا کسی اور شخص کا۔ ایسے آدمی کے ساتھ کسی حالت میں بھی بچوں کا سا برتاؤ نہ کرنا چاہئے۔ بالغ طالب علم کے ساتھ مدرس کے طرز عمل میں ہمدردی اور دوستی خاص خصوصیت ہو۔ کمرہ جماعت کے طریقے جن کی پیروی عام مدارس میں کی جاتی ہے۔ بالغوں کی تعلیم میں ان کی پیروی نہ کی جائے۔ ایسے طریقے جو بہ نسبت نظری کے عملی ہوں اور جن کو بالغ لوگ آسانی سے قبول کرسکتے ہوں اختیار کئے جائیں۔ بالغوں کی جماعتیں روزانہ دو گھنٹے شب میں (۷) اور (۱۰) بجے کے درمیان منعقد کی جانی چاہئیں اس وجہ سے ان مدارس کو عموماً مدارس شبینہ کہتے ہیں حالانکہ تمام مدارس شبینہ مدارس بالغان کی تعریف میں نہیں آسکتے۔ وجہ یہ ہے کہ مختلف عمر کے طلبا جن میں تعلیم حاصل کرنے کی عمر کے بچے بھی شامل ہیں ایسے مدارس میں بلاتفریق شریک کرا لئے جاتے ہیں اور یہی موجودہ صورت حال ہے۔ ایسے مقامات پر اور ان دنوں جب کہ صباحی مدارس زیادہ موزوں ہوں اوقات تبدیل کئے جاسکتے ہیں اوقات مجوزہ کی کوئی خاص اہمیت نہیں ہے۔ بجز اس کے کہ

عموماً یہ اوقات ان اصحاب کے لئے موزوں ہیں جو تمام دن کاروبار میں گزارتے ہیں۔ اس لئے جماعت ہائے شبینہ ان کے لئے سہولت بخش ہیں۔ اگر ضرورت محسوس ہو تو ایسی تدابیر اختیار کی جائیں کہ طلباء کو مدرسہ آنے میں دلچسپی پیدا ہو مثلاً یہ کہ صوبہ جات متحدہ کی حکومت نے ان کے لئے حقوں وغیرہ کا انتظام کیا ہے۔ مکسیکو کے مدارس بالغان میں جہاں کے حالات ہم سے کم وبیش ملتے جلتے ہیں مرد اور عورتیں کئی میل پیدل چل کر آتے تھے اور ہر ایک متعلم اپنے ساتھ ایک چراغ لاتا تھا۔ جس کی دھندلی روشنی میں تعلیم حاصل کی جاتی تھی۔ سرما یا بارش کی انھیں مطلقاً پروا نہ تھی۔ دیگر مدارس کی طرح مدارس بالغان میں ہر ہفتہ (۶) روز کام کیا جائے جہاں تک تعطیلات کا تعلق ہے مدارس میں جس قدر تعطیلات دی جاتی ہیں اس قدر تعطیلات کی انھیں ضرورت نہیں۔ مذہبی تہوار۔ یا عیدوں اور دوسری تعطیلات کے ماسوا یہ مدارس سال بھر کام کریں۔ مقامی حالات کے لحاظ سے البتہ تعطیلات میں کچھ رعایت ہونی چاہیئے۔

**اسناد**۔ حوصلہ افزائی کے لئے اور اس نقطہ نظر سے کہ کاغذی اسناد کو خاص روایاتی اور جذباتی وقعت دی جاتی ہے کمیٹی کی یہ رائے ہے کہ سرسری آزمایش کے بعد دو قسم کے اسناد ایک طبقہ تحتانیہ کے ششماہی نصاب کی تکمیل کے بعد۔ دوسرے دوسالہ نصاب کے بعد عطا کئے جاسکتے ہیں۔

**نسوانی مدارس بالغان** مدارس نسوان کا ذکر بھی یہاں پر بے محل نہ ہوگا وہ دن گئے کہ مردوں کی تعلیم پر کلیتاً زور دیا جاتا تھا اور تعلیم نسوان سے غفلت برتی جاتی تھی۔ جب عام جبری تعلیم کی اسکیم روبہ عمل لائی جائے تو اس کا تعلق ذکور و اناث ہر دو سے ہوگا۔ پس عورتوں کے لئے بھی مدارس بالغان کے قیام کی ضرورت ہے۔ جب تک عورتوں کی جہالت نہ مٹائی جائے گی عام جبری تعلیم کے اثرات امور خانہ داری میں سخت نفرت خیز ردعمل پیدا کریں گے جو ان مضر اثرات کے ماسوا ہوگا جن کا خود عورتوں کی زندگی سے تعلق ہے۔ مسرت کی بات ہے کہ

"کل ہند کانفرنس نسوان" اس معاملہ میں بے حد دلچسپی لے رہی ہے۔ اور اس تنظیم میں ریاست حیدرآباد کے نمایندوں نے عورتوں کی تعلیم میں جو گرم جوشی و مستعدی دکھائی ہے وہ کسی سے کم نہیں۔ ان کی مختلف صوبہ جاتی کانفرنسوں میں عورتیں نسوانی مدارس بالغان کے قیام پر زور دے رہی ہیں۔ اس ریاست میں تعلیم بالغان نسوانی کی اسکیم کو روبہ عمل لانے کے لئے کل ہند کانفرنس نسوان کی شاخ حیدرآباد سے مدد لینا چاہئے۔ جہاں تک ہمیں علم ہے نصاب تعلیم میں کوئی نمایاں فرق نہیں ہوسکتا۔ کیونکہ مدارس بالغان کا خاص مقصد اشاعت تعلیم ہے عورتوں کی نصابی کتب میں چند مضامین کا شمول ضروری ہے۔ مثلاً بچوں کی نگہداشت امور خانہ داری وغیرہ جس طرح مردوں کے لئے مدارس کے قیام کی ضرورت ہے۔ اسی طرح (اگر زیادہ نہ ہو تو مضایقہ نہیں) عورتوں کے لئے مدارس کا آغاز نہایت ضروری ہے۔

بالآخر یہ بتلا دینا ضروری ہے کہ محض جہالت کے مٹا دینے سے تعلیم بالغان کا مقصد کلیتاً تکمیل نہیں پاتا۔ البتہ بلند حوصلہ مقصد کو روبہ عمل لانے کے لئے یہ مناسب ابتدا رہے اگر ہمیں ان مقاصد کی تکمیل کے لئے بہتر مواقع کے انتظار کی ضرورت ہو تو اس کے ہرگز یہ معنی نہیں ہوسکتے کہ ان اعلیٰ مقاصد کو نظر انداز کرکے بے دلی سے کام شروع کیا جائے۔ بلکہ جو کچھ کام ہو وہ منظم پروگرام اور معین پالیسی کے تحت ہو۔ مقصد یہ ہونا چاہئے کہ ممکنہ کم سے کم وقت میں بالغوں کی زیادہ سے زیادہ تعداد خواندہ بنائی جاسکے۔ اس لائحہ عمل کے تحت اگر ریاست سے ناخواندگی کے استیصال کی پرجوش آرزو اور جذبہ حب الوطنی جیسے اعلیٰ جذبات کام کریں تو ہمیں قوی امید ہے کہ نمایاں اور عظیم الشان نتائج حاصل ہوں گے۔

---

# ضمیمہ

(۱) ہمارا فرماں روا۔ تمہیدی :۔ خاندان آصفجاہی کی تاریخ۔ تاریخ تخت نشینی۔ (۲۵)
(ایک سبق) سالہ دور حکومت کے کارنامے۔ ذات ہمایونی کی سیرت و خصائل۔
شہزادگان و شہزادیاں بلند اقبال۔

(۲) ہم پر حکومت کس طرح کی جاتی ہے۔ (۲) سبق۔ الف۔ ریاست کی حکومت کا نظم و نسق۔ مختلف محکمہ جات۔
ب۔ دیہی انتظام حکومت۔
ج۔ محاصل اور رعایا کے مفاد پر ان کا مصرف۔

(۳) سائینس روزمرہ کی زندگی میں (۳) اسباق۔ الف۔ برقیات۔ لاسلکی۔ ریڈیو۔ ٹیلیفون (ب) موٹر۔ ہوائی جہاز۔ ریل گاڑی۔ دخانی جہاز۔ (ج) عکاسی۔ گراموفون۔ سینما۔ (د) چھاپہ خانہ۔

(۴) صفائی ایک سبق۔ عام خاکہ شہر و دیہات۔ سڑکوں کی صفائی۔ زمین دوز نالیاں
صاف اور ستھرا پانی۔ پاک و صاف کنواں۔ مارکٹ۔ صحت
بخش مقامات۔

(۵) حفظ صحت۔ (۶) اسباق الف۔ حفظ صحت جسمانی کھیل اور اسپورٹس۔
ب۔ شخصی حفظ صحت اور صحت عامہ سے اس کا تعلق۔
ج۔ غذا اور لباس میں صفائی۔
د۔ سماجی اخلاق۔
ھ۔ پرہیز۔ احتیاط و علاج امراض۔
و۔ اسباب امراض (دیوی دیوتا کے قہر سے نہیں) ملیریا یا
چیچک۔ طاعون۔ ہیضہ۔ تپ میعادی۔ دق تشنج۔

(۶) مشروبات وماکولات (۲) سبق

تمہیدی:- (۱) غذا کی ترتیب ہوشیاری اور احتیاط کے ساتھ کھانے کی چیزوں میں غذائیت کا لحاظ ذائقہ پر مقدم رہے۔ پرخوری اور کم خوری کوٹے ہوئے چاول بمقابلہ صاف کئے ہوئے چاول کے۔ گیہوں۔ جوار۔ دالوں تازہ ترکاریوں۔ میوہ اور انڈوں کی قدر و قیمت (بلحاظ غذائیت) اناج کی حفاظت۔ غذا کے لئے اوقات کا تعین۔

(۲) پانی جوش دینا۔ صاف پانی۔ ناصاف پانی بہ حیثیت اسباب امراض جیسے ہیضہ۔ پیچش۔ اسہال۔ تپ میعادی وغیرہ۔ چرخی دار باولیاں بہ مقابلہ زینہ دار باولیاں۔ نہریں نارو۔ قہوہ چائے یا گازدار پانی۔ شربت وغیرہ تازہ پانی۔ دودھ اور مکھن۔ (الکحل شراب کے خطرات)۔

(۷) پہلی امداد (فرسٹ ایڈ) ایک سبق

اس سے کیا مراد ہے۔ امراض کے علاج مختلف اور اس بناء پر عامی کے لئے ممکن و ضروری مختصر نصاب۔ زخم۔ احتراق۔ دورے۔ لو۔ غرقابی۔ آگ کے حادثات میں پہلی امداد۔ بچھو یا سانپ کے کاٹے کا علاج۔ صندوق الادویہ۔

(۸) مشاہیر (۳) اسباق

بلالحاظ مذہب و ملت و زمانہ۔ سوانح مشاہیر کے مطالعہ کی ضرورت و اہمیت۔

(۱) کرشن جی۔ (۲) رامچندر جی۔ (۳) مہاتما بدھ۔ (۴) اشوک۔ (۵) حضرت عیسٰیؑ۔ (۶) حضرت محمدؐ۔ (۷) کبیر داس۔ (۸) رام موہن رائے (۹) اکبر اعظم۔ (۱۰) گاندھی جی۔ (۱۱) سر سید احمد خان۔ (۱۲) سر سالار جنگ اول۔

(۹) تاریخ (۲) اسباق

ثقافتی (تمدنی) تاریخ نہ کہ خاندانوں اور لڑائیوں وغیرہ کی فہرست "خطوط نہرو بنام دختر" کے انداز پر۔ مقصد یہ ہو کہ زندگی کے

متعلق وسیع اور معقول نصب العین متعلم کی نظر کے سامنے آجائے۔
اقوام عالم کی تقسیم کا خاکہ۔ نسلوں کا ترک وطن۔ قومیت کا مفہوم ہندوستان اور حیدرآباد کے خاص حوالہ سے۔

**(۱۰) جغرافیہ وفلکیات (۳) اسباق**

مطالعہ کی قدر وقیمت۔ دنیا کے متعلق معلومات اور اس کے متعلق وسیع النظری کائنات۔ ستارے اور سیارے۔ نظام شمسی کسوف وخسوف۔ دن رات موسم۔

دنیا۔ خشکی اور تری۔ پہاڑ۔ آتش فشاں۔ زلزلے۔ سمندر۔ جھیل۔ جنگل۔ ریگستان۔

آب وہوا بارش۔ دنیا کے ممالک۔ پیداوار۔ پیشے۔ زراعت۔ صنعت وحرفت۔ آبادی۔ دیگر ممالک کے باشندے۔ ان کے طور طریقے اور رسم ورواج۔

**(۱۱) زراعت (ایک) سبق**

(۱) حیدرآباد میں زراعتی وصنعتی کاروبار کا تناسب۔
(۲) ہندوستان کے خاص پیشے کی حیثیت سے زراعت کی اہمیت۔
(۳) موجودہ طریقے اور اس کی ترقی کی تجاویز زمین کی شناخت جانچ۔ آلات کاشتکاری اچھے تخم۔ کھاد۔ زراعت میں انجمن ہائے امداد باہمی کی کوششیں پیداوار کو بازار میں پہونچانا۔

**( ) صنعتیں (ایک) سبق**

مغرب، ہندوستان اور حیدرآباد میں کاتنا اور بننا۔ مشنیں قالین سازی۔ ریشم۔ کاغذ۔ دیاسلائی۔ کانچ کی گڑیا۔ صابون۔ شکر اور نمک تیار کرنا۔ سونے چاندی کا بیدری کام۔

**( ) شہری زندگی (ایک سبق)**

(۱) شہری زندگی کی تعریف۔ شہریوں کے حقوق وفرائض۔
(۲) حکومت کے ساتھ تعاون۔
(۳) فرمانروا کے ساتھ وفاداری۔
(۴) سماجی خدمت۔

(۵) گاؤں کی پنچائتیں مقدمہ بازی سے باز رکھنے کی کوششیں۔
(٦) سماجی مساوات۔ (٧) منظم خیرات۔
(٧) انسداد بے رحمی بر جانوران۔

( ) ذرائع حمل ونقل ایک سبق
(۱) تاریخ قدیم زمانہ سے اب تک۔
(۲) پیدل چلنے والے۔ سائیکل۔ موٹر۔ ہوائی جہاز۔ جہازرانی۔ دخانی جہاز۔

( ) الف۔ ٹپہ ب۔ تار برقی ایک سبق
(الف) قدیم زمانہ میں ٹپہ۔ بری۔ بحری اور ہوائی ذرائع آمدورفت میں حالیہ ترقیاں۔ داخلی و خارجی ٹپہ رسانی۔ کاروبار اور تنظیم۔ سیونگ بنکس۔
(ب) بیان۔ لاسلکی۔ ٹیلیفون۔ ریڈیو۔ اور دورنمائی یعنی ( Television )۔

( ) انجمنہائے امداد باہمی (۲) اسباق
الف۔ تعریف (۲) اس کے مختلف پہلو۔ (۳) قرض خرید وفروخت۔ امداد باہمی اور اس کا بلند تصور۔ زراعت صنعت۔ تعمیر امکنہ (۴) حکومت کی جانب سے امداد عوام کے فرائض۔
ب۔ کفایت شعاری شخصی وسماجی پہلو۔ کفایت شعاری۔ اور اس کی تنظیم کے طریقے۔ کفایت شعاری۔ سکھانے والی انجمنیں۔ دیہی بینک۔ کم خرچ شادیاں۔ اور دوسری تقریبیں۔ شراب خواری سے احتراز۔ سادگی بہ مقابلہ عیش وعشرت۔ قناعت پسندی۔

( ) باغ بانی ومرغ بانی ایک سبق
ترکاریوں کی قدر وقیمت۔ غذا میں میوہ اور انڈا۔ باغ بانی اور مرغ بانی کے طریقوں میں اصلاح کی ضرورت۔ جراثیم اور ان کے انسداد کی حکیمانہ تدابیر۔ مختلف قسم کے باغات اوران کے نشوونما کے طریقے۔ اصیل اور انجانی مرغوں کی پرورش کی ترویج۔

شربت۔ مربے۔ چٹنی اور اچار۔

( ) توہمات مختلف ممالک کے توہمات۔ ان کی حماقت اور بے علمی کی وجہ ایک سبق سے توہمات کی وجہ خطرات۔ تعلیم اس کا بہترین علاج۔

( ) اشعار کل تقریباً بیانیہ نظموں کے (۵۰) اشعار جو اخلاقی نتائج پر مشتمل (۳۰) اسباق ہوں۔

---

# ذیلی کمیٹی تعلیم بالغان

## کے

## ترمیم و منظور شدہ سفارشات

## (۳)

(۱) مدارس بالغان جنہیں ہم قایم کرنا چاہتے ہیں دو قسم کے ہوں۔

الف ۔ ابتدائی مدارس بالغان۔

ب ۔ اعلیٰ مدارس بالغان۔

(۲) اول الذکر مدارس میں مدت تعلیم چھ مہینے ہو۔ اور ثانی الذکر میں ڈیڑھ سال جس کے دو حصے ہوں گے۔ پہلی میقات چھ مہینے کی۔ دوسری ایک سال کی

(۳) ان مدارس کا اولین مقصد لکھنا پڑھنا اور حساب کے ذریعہ تعلیم کی اشاعت ہونی چاہیئے۔ پہلی قسم کے مدارس میں نوشت و خواند کے لئے خاص کتابیں تیار کی جائیں۔ حساب کی حد تک ایک لاکھ تک ہندسوں کا لکھنا۔ چار بنیادی قاعدوں پر سادہ سوالات حل کرنا (۱۰ × ۱۰) تک پہاڑے۔ حساب بازاری لین دین

سے پڑھانا چاہیئے۔

اعلیٰ مدارس بالغان میں خاص کتب کے ذریعہ نوشت و خواند اور کسی قدر زاید حساب۔ کتب ایسے موضوعات پر ہوں گی جن سے بالغوں کو دلچسپی ہو۔ ایسے معلومات مہیا کئے جائیں جن سے ناخواندہ شخص کو بہترین زندگی بسر کرنے کا طریقہ معلوم ہو۔

جو مدارس بالغان خاص فرقہ کے لئے قائم ہوں ان میں بہ حصول اجازت دینیات و اخلاقیات کی تعلیم دی جاسکتی ہے۔

(۴) جہالت کی طرف عود کرنے سے بچانے کے لئے کتب خانہ اور دارالمطالعہ کی تنظیم ہونی چاہیئے۔ سینما۔ ریڈیو۔ اور طلسمی فانوس سے بھی امداد لی جائے گی۔

(۵) محکمۂ تعلیمات غیر سرکاری ذرائع کی امداد اور تعاون سے ان مدارس کو قائم کرے گا۔ تعلیم بالغان کی اشاعت کے لئے تعلقوں اور اضلاع میں کمیٹیاں قائم کی جائیں گی۔

(۶) مدرسہ کی عمارت دفتر گاؤں کی چاوڑی پر تعلیم بالغان کا انتظام کیا جائے گا۔

(۷) تعلیم مدرسوں کے عام اساتذہ یا ایسے مدرسین دیں گے جن کا خاص طور پر تقرر ہو۔ عموماً شام کے وقت تعلیم دی جائے گی ایسے مدرسین کو ہر مدرسہ کے لئے جس میں بالغ تعلیم پانے والوں کی تعداد (۳۰ تا ۵۰) ہو صہ۱۵ روپیہ بہ شمول اتفاقی اخراجات بطور الونس دئے جائیں گے۔

(۸) حیدرآباد کی خواتین کانفرنس کے اتحاد عمل سے اس نہج کے مدارس بالغان برائے نسوان قایم کئے جائیں گے۔ جیسے ذکور کے لئے قائم ہوں گے۔

(۹) دو قسم کے اسناد خواندگی عطا کئے جائیں۔ ایک ششماہی نصاب کی تکمیل اور دوسرا دو سالہ نصاب کی تکمیل کے بعد۔

(۱۰) پوری اسکیم کو ایک معین منصوبہ اور معینہ مدت میں روبہ عمل لایا جائے۔

(۱۱) ایک مرکزی بورڈ قایم کیا جائے جو پبلک سررشتہ تعلیمات اور دیگر سررشتہ جات کے نمائندوں پر مشتمل ہو۔ اس کی شاخیں اضلاع میں بھی قایم کی جائیں۔ تاکہ تعلیم بالغان کے اہم کام کو خاطر خواہ چلایا جا سکے۔

---

# شذرات

**ریاست حیدرآباد میں تعلیمی تنظیم حکومت سرکار عالی کا پریس نوٹ**

حکومت سرکار عالی نے وہ تجویزیں منظور کرلی ہیں جو مجلس تعلیم ثانوی کی جانب سے ریاست میں تعلیمی تنظیم کے بارے میں پیش کی گئی تھیں۔ یہ تجویزیں وسیع اصلاحات پر مشتمل ہیں جن کا تعلق لڑکیوں کی تعلیم سے نیز فنی تعلیم کو نصاب میں داخل کرنے اور امتحانات کے بار کو کم کرنے سے ہے۔ ادنیٰ ثانوی مراحل میں لڑکیوں کو اختیار دیا گیا ہے کہ وہ ریاست کی چاروں زبانوں میں سے کسی ایک زبان کو بطور ذریعہ تعلیم پسند کریں۔

اس نئی اسکیم میں تعلیم کی پوری مدت جو جماعت اول سے بی' اے کے امتحان تک چودہ سال مقرر کی گئی ہے۔ چار جدا جدا منزلوں میں تقسیم کی گئی ہے۔ یعنی تحتانی منزل' ادنیٰ ثانوی منزل' اعلیٰ ثانوی منزل' اور جامعی منزل۔ پہلی دو منزلوں کی مدت تعلیم چار چار سال ہے اور آخری دو کی تین تین سال۔ تحتانی منزل میں (جس میں جماعت صغیر شامل نہ ہوگی) کم از کم ایک اور سال کی تعلیم کا انتظام اون طلبار کے لئے کیا جائے گا جو اس کو ختم کرکے ثانوی مدارس میں داخل نہ ہونا چاہتے ہوں۔ جامعی امتحانات کے علاوہ دو سرکاری امتحانات مقرر کئے گئے ہیں۔ پہلا امتحان ادنیٰ ثانوی منزل (جماعت پنجم سے جماعت ششم تک) کے ختم پر لیا جائے گا اور دوسرا امتحان اعلیٰ ثانوی منزل (جماعت نہم سے جماعت یازدہم تک) کے ختم پر لیا جائے گا۔ یہ امتحانات علی الترتیب امتحان ادنیٰ ثانوی

) Lower Secondary stage ) اور اعلیٰ ثانوی ( Higher
Secondary stage ) کے نام سے موسوم ہوں گے۔

مجلس نے ثانوی تعلیم کی کمیٔ تنظیم کے لئے جو تجویزیں پیش کی ہیں وہ بہت دور رس ہیں۔ امتحانات کا بوجھ گھٹانے کے لئے ادنیٰ ثانوی اور اعلیٰ ثانوی ہر دو منزلوں کا نصاب امتحانی مضامین اور غیر امتحانی مضامین میں تقسیم کیا گیا ہے اعلیٰ ثانوی منزل تین شعبوں میں تقسیم ہو گی۔

الف۔ شعبہ فنون ب۔ شعبہ ریاضی و سائینس ج۔ شعبہ حیاتیات۔

دسویں جماعت سے طلبا خصوصی مضامین لے سکیں گے۔ سیکنڈری کمیٹی کے سفارشات کے مطابق ادنیٰ ثانوی مدارس کو شہری مدارس اور دیہی مدارس میں دستکاری کی تعلیم اور دیہی مدارس میں تقسیم کیا گیا ہے۔ شہری مدارس میں دستکاری کی تعلیم اور دیہی مدارس میں باغبانی اور زراعت کی تعلیم غیر امتحانی مگر لازمی مضمون کی حیثیت سے دی جائے گی۔

جہاں تک لڑکیوں کا تعلق ہے ان کا نصاب اعلیٰ ثانوی منزل میں چار شعبوں میں منقسم ہوگا۔ الف۔ شعبہ فنون۔ ب۔ شعبہ ریاضی و سائنس (ج) شعبہ حیاتیات اور (د) شعبہ امور خانہ داری اور ادنیٰ ثانوی مدارس میں ان امتحانی مضامین کے علاوہ جو لڑکیوں کے لئے مقرر ہیں امور خانہ داری کو بھی زائد امتحانی مضمون کی حیثیت سے جگہ دی جائے گی۔

جہاں تک ذریعہ تعلیم کا تعلق ہے لڑکوں کے لئے ادنیٰ ثانوی اور اعلیٰ ثانوی دونوں منزلوں میں بدستور اردو جاری رہے گی لیکن لڑکیوں کے لئے صرف اعلیٰ ثانوی منزل میں اردو باقی رہے گی۔ ادنیٰ ثانوی منزل میں لڑکیوں کو اختیار ہوگا کہ اردو یا کسی دوسری ملکی زبان مثلاً تلنگی، مرہٹی، یا کنڑی کو ذریعہ تعلیم کے طور پر پسند کریں۔

یہ بات باعث دلچسپی ہے کہ ہر تعلیمی منزل کے اختتام پر خاص خاص فنی اداروں میں فنی اور پیشہ ورانہ تعلیم کا علحدہ انتظام کیا جائے گا۔ چنانچہ تحتانی منزل کے اختتام پر یعنی پانچویں جماعت کے بعد صنعتی مدارس کھلے ہوں گے اور آٹھویں جماعت اور گیارھویں

جماعت کے بعد مختلف قسم کے پیشہ ورانہ فنی مدارس کا انتظام ہوگا۔

نئی اسکیم کا نفاذ جماعت پنجم، ششم اور ہفتم کے افتتاح سے ماہ امرداد ۱۳۴۸ف میں ہوگا۔اس کے بعد ہر سال ایک ایک نئی جماعت کا اضافہ ہوتا جائے گا۔اس لحاظ سے پہلی دفعہ امتحان لور سکنڈری سرٹیفکٹ خورداد ۱۳۵۰ف میں اور امتحان اپر سکنڈری سرٹیفکٹ خورداد ۱۳۵۳ف میں لیا جائے گا۔ (حکومت سرکار عالی کا پریس نوٹ)

**نصاب کی جدید تاریخی کتابیں**

سررشتۂ تعلیمات سرکار عالی نے نصاب کی تاریخی کتابوں کی نظر ثانی کرنے اور انھیں از سر نو مرتب کرنے کا اس مقصد سے بیڑا اٹھایا ہے کہ ان میں جو کچھ فرقہ وارانہ اثرات پائے جاتے ہوں انھیں دور کیا جائے۔ یہ کوشش ان متعدد کوششوں میں سے ایک ہے جو قومیت کو ابھارنے اور ترقی پذیر مطمح نظر پیدا کرنے کے لئے ریاست میں کی جارہی ہے۔

غالباً یاد ہوگا کہ عالیجناب رائٹ آنریبل سر اکبر حیدری نے بھی گزشتہ سال ڈھاکہ یونیورسٹی میں اپنے خطبۂ تقسیم اسناد میں اس ضرورت پر زور دیا تھا کہ ہندوستانی تاریخ کی کتابوں کو فرقہ واری تعصب کے اثرات سے پاک کرنا چاہیے۔برطانوی ہند کی بعض صوبہ واری حکومتوں نے بھی اس ضرورت کو محسوس کرلیا ہے۔ چنانچہ حال میں صوبہ جات متحدہ کی مجلس وضع قوانین نے اس بارے میں ایک تحریک بھی منظور کی ہے۔

سررشتۂ تعلیمات نے دو سال قبل ایک خاص کمیٹی مقرر کرکے اس کام کو آغاز کیا۔ یہ کمیٹی جامعہ کے بعض اساتذہ اور محکمۂ مذکور کے نمایندوں پر مشتمل ہے اور اپنے کام کی انجام دہی میں حسب ذیل تین اُصول اس کے پیش نظر رہے :۔

(۱) کتابوں میں سے فرقہ واری رجحانات کو دور کردیا جائے تاکہ طلبا میں رواداری کا جذبہ ترقی پانے میں مدد ملے۔

(۲) تاریخی واقعات کے تہذیبی اور معاشرتی پہلوؤں کو زیادہ اجاگر کیا جائے اور

(۳) سلیس زبان استعمال کی جائے۔

مزید برآں کمیٹی نے لڑائیوں اور سازشوں کی تفصیلات کو نظر انداز کیا ہے اور

ان کے بجائے ایسے واقعات کو شامل کیا ہے جن سے طلبا ر کے دلوں میں اپنے مشترکہ قومی جذبہ کا فخر آمیز احساس پیدا ہو۔ اس وقت تک کمیٹی نے جماعت ہائے سوم و چہارم، پنجم، ششم، ہفتم، ہشتم کے لئے پانچ درسی کتابیں تیار کرلی ہیں اور وہ عنقریب میں شائع ہوں گی۔

چند مثالوں سے ان اصولوں کی وضاحت ہو جائے گی جو ان کتابوں کی تیاری میں پیش نظر رہے ہیں مثلاً علار الدین خلجی اور چتوڑ کی پدمنی یا بلیک ہول آف کلکتہ (کلکتہ کی کال کوٹھری) جیسے قصہ نما نیم تاریخی یا نزاعی تذکروں کو یا تو ترک کر دیا گیا ہے یا بہت مختصر کر دیا گیا ہے۔ ہندوستان کے مختلف طبقوں کے درمیان سیاسی برتری کی جو کشمکش رہی ہے اسے اس کے صحیح مطمح نظر میں پیش کیا گیا ہے یعنی اسے نسلی یا مذہبی رنگ میں نہیں بلکہ اس اصول کی روشنی میں بیان کیا گیا ہے جس کے تحت مختلف اوقات میں مرکز پسند اور مرکز گریز قوتیں کام کرتی رہی ہیں چنانچہ اکبر اور راجپوتوں کے درمیان یا اورنگ زیب اور مرہٹوں کے درمیان جو کشمکش رہی ہے اوسے اسی اٹل قانون کی روشنی میں پیش کیا گیا ہے۔ واقعات کے تہذیبی عنصر کے سلسلہ میں بھگتی تحریک جیسی تحریکوں کو کافی نمایاں کیا گیا ہے جو کبیر نانک، اور نام دیو جیسے بزرگوں کے فیض کا نتیجہ ہیں اور جو اسلامی اور ہندو تہذیب کے سنگم کی دلپذیر پیداوار ہیں۔ کتابوں کی اس نئی ترتیب میں کمیٹی نے مشہور مورخوں کی تازہ تحقیق اور ریسرچ کے نتائج سے پورے طور پر استفادہ کیا ہے۔ (معلومات عامہ کا پریس نوٹ)

# فہرست کتب درسی برائے جماعت پنجم تا ہشتم

## مجوزہ ذیلی کمیٹی ہائے نصاب و منظورہ کمیٹی آف کورس

## (۱) انگریزی

مدارس شہری

پنجم۔ غائر مطالعہ۔

مندرجہ ذیل سے کوئی ایک کتاب حسب انتخاب صدر مہتمم صاحب تعلیمات

یا پرنسپل صاحب متعلقہ ۔

(۱) اکسفورڈ انگلش کورس ۔ فاسٹ نمبر (۲)

(۲) دی نیو میتھڈ ریڈر ویسٹ نمبر (۲)

سرسری مطالعہ :۔

نیو میتھڈ ریڈرس کے ساتھ ان کی متعلقہ سپلمنٹری ریڈرین اور آکسفورڈ ریڈر کے ساتھ سلسلہ کی حسب ذیل کتب استعمال کی جائیں گی۔

(۱) رابن ہڈ ( Robin Hood )

(۲) انڈین ٹیلس ( Indian Tales )

قواعد :۔ حسب ذیل کتب کے استعمال کی سفارش کی جاتی ہے ۔

(۱) اے سمپل انگلش گرامر وتھہ اکسرسائزس از ای ۔ اے میکنی (ا ۔ ی پریس)

A Simple English Grammar with Exercises by E. A. Macnee

(۲) این اوٹ لائن انگلش گرامر اسٹیج ون از آر ۔ ڈبلیو جپسن (لانگ منس)

An Outline English Grammar - Stage one by R. W. Jipson

ششم ۔ غائر مطالعہ ۔

مندرجہ ذیل سے کوئی ایک کتاب حسب انتخاب صدر مہتمم صاحب تعلیمات یا پرنسپل صاحب انٹرمیڈیٹ کالج متعلقہ ۔

(۱) اکسفورڈ انگلش کورس ۔ فاسٹ نمبر (۳)

(۲) دی نیو میتھڈ ریڈر ویسٹ نمبر (۳)

سرسری مطالعہ :۔

نیو میتھڈ ریڈرس کے ساتھ ان کی متعلقہ سپلمنٹری ریڈرین استعمال کی جائیں اور آکسفورڈ ریڈر کے ساتھ اسی سلسلہ کی مندرجہ ذیل کتب استعمال ہوں گی۔

(۱) رپ وان ونکل ۔ Rip Van Winkle

(۲) کنگ آف دی گولڈن ریور ۔ King of the Golden River

قواعد:۔ پنجم کی کتب پڑھائی جائیں گی۔

ہفتم ۔ غائر مطالعہ (مندرجہ ذیل سے کوئی ایک کتاب) حسب انتخاب صدر مہتمم صاحب تعلیمات۔ پرنسپل صاحب انٹرمیڈیٹ کالج متعلقہ۔

(۱) آکسفورڈ انگلش کورس فاسٹ نمبر (۴)

(۲) نیومیتھڈ ریڈر نمبر (۴)

سرسری مطالعہ :۔ نیو میتھڈ ریڈرس کے ساتھ متعلقہ سپلمنٹری کتب اور آکسفورڈ ریڈر کے ساتھ سلسلہ کی حسب ذیل کتب پڑھائی جائیں گی۔

(۱) دی عربین نائیٹس The Arabian Nights

(۲) دی ٹمپیسٹ The Tempest

قواعد:۔ حسب ذیل کتب کے استعمال کی سفارش کی جاتی ہے۔

(۱) اکسرسائزس ان انگلش گرامر اینڈ ایڈیم از ای ۔اے میکنی (آ۔ی پریس)

Exerciseas in English Grammar & Idioms by E. A. Macnee

(۲) انگلش گرامر فارٹوڈے۔ از ۔آر۔ ڈبلیو جپسن (لانگ منس)

English Grammar for to-day by R. W. Jipson

(۳) رنس شارٹر انگلش گرامر (کوپر بمبئی) Wrenn's Shorter English Grammar (Cooper Bombay)

## برائے مدارس دیہی

پنجم ۔ غایر مطالعہ — کوہ نور پرائمر

ششم۔ غایر مطالعہ — کوہ نور ریڈر پہلی کتاب

ہفتم۔ غایر مطالعہ — ،، ،، دوسری کتاب (نوٹ) سپلمنٹری ریڈر سلسلہ کی متعلقہ ریڈرس استعمال کی جائیں گی۔

بنیادی (بیسک) انگریزی کی تعلیم ہر صوبہ کے ۳۔ ۴ منتخب مدارس میں بطور تجربہ

دی جائیں گی۔ مدارس کا انتخاب اور کتب کا اعلان متعاقب کیا جائے گا۔

## (۲) جغرافیہ

کتب موجودہ (برائے طلبا)

(۱) سلسلہ جغرافیہ حصہ اول تا چہارم از ایم۔آر قریشی صاحب (مکملن) اردو
(۲) اٹلس لانگ منس سینیر اٹلس فار انڈیا (فلپ)

## (۳) دینیات

| | | |
|---|---|---|
| جماعت پنجم۔ | رسالۂ دینیات پنجم | (مرتبہ سررشتہ تعلیمات) |
| جماعت ششم۔ | رسالۂ دینیات ششم | ( " " " ) |
| جماعت ہفتم۔ | رسالۂ دینیات ہفتم | ( " " " ) |

کلام مجید کی تعلیم حسب سابق ہو گی۔

## (۴) اُردو

پنجم (۱) درسیہ عثمانیہ پانچویں کتاب (انجمن ترقی اردو)
مجوزہ امدادی کتب۔

| | |
|---|---|
| (۱) تحفۂ جاپان اصغر حسین صاحب اصغر | انڈین پریس الہ آباد |
| (۲) ارجن۔ | |
| (۳) تخت سلیمان شیخ نور الٰہی | رائے گلاب سنگھ لاہور |
| (۴) علی بابا چالیس چور لالہ سوہن لال | " " " |
| (۵) بالشیتوں کی سرزمین | " " " |

ششم:۔ کتب مجوزہ درسی۔

(۱) درسیہ عثمانیہ چھٹی کتاب — انجمن ترقی اردو

مجوزہ امدادی کتب۔

| | |
|---|---|
| (۱) تحفۂ مصر وحبش اصغر حسین اصغر | انڈین پریس الہ آباد |
| (۲) ہوائی گھوڑا جزان چند چاولہ | عطر چند کپور الہ آباد |
| (۳) ولیم ٹیل محمد نصیر ہمایون | قومی کتب خانہ لاہور |
| (۴) بحر جنوبی کا سفر جگل کشور | دارالاشاعت پنجاب |

ہفتم۔ کتب مجوزہ درسی۔

| | |
|---|---|
| (۱) درسیہ عثمانیہ ساتویں کتاب | انجمن ترقی اردو |

امدادی کتب۔

| | |
|---|---|
| (۱) تحفہ قطبین اصغر حسین اصغر | انڈین پریس الہ آباد |
| (۲) مفید ایجادات کی کہانی۔ | " |
| (۳) لیلی پٹ کا بحری سفر | " |
| (۴) بہار کشمیر | " |
| (۵) دنیا کے آبشار | " |

قواعد:۔ قواعد اردو حصہ دوم مرتبہ سررشتہ تعلیمات۔

## (۵) ابتدائی ریاضی

ابتدائی ریاضی مرتبہ سررشتہ تعلیمات پڑھائی جائے۔ دوسری کتابیں مدرسین حسب ضرورت استعمال کرسکتے ہیں۔

## (۶) اخلاق

کتب مجوزہ درسی۔ حسب سابق عمل ہو۔

## (۷) سنسکرت

مجوزہ درسی کتب۔

پنجم :- (۱) ابھی نیوا پیتھالی پہلی کتاب — پہلے ۱۵ سبق

ششم { (۱) " " " — مکمل مع نظم
(۲) بھنڈارکر کی پہلی کتاب — پہلے ۹ سبق

ہفتم { (۱) ابھی نیوا پیتھالی دوسری کتاب — نصف اول
(۲) بھنڈارکر کی پہلی کتاب — سبق ۱۰ تا ۲۴

پنجم ۔ مجوزہ درسی کتاب (۸) عربی

(۱) مبادی القرءۃ الرشیدہ جزو اول تالیف محمد عبید صاحب مطبوعہ مطبع المعارف مصر۔

ششم ۔ مجوزہ درسی کتاب ۔

(۱) مبادی القرءۃ الرشیدہ جزو ثانی تالیف محمد عبید صاحب مطبوعہ مطبع المعارف مصر۔

قواعد :۔ (۲) کتاب الصرف تالیف حافظ عبد الرحمٰن صاحب امرتسری مطبوعہ اشیم پریس لاہور، مدرس کے پیش نظر رکھنے کی سفارش کی جاتی ہے۔

ہفتم :- مجوزہ درسی کتابیں ۔

(۱) القرءۃ الرشیدہ جزو اول تالیف عبد الفتاح صبری بک و علی عمر بک مطبوعہ مطبع المعارف مصر

امدادی کتب۔

(۱) کتاب الارنب الذکی — مطبعۃ المعارف مصر

قواعد (۱) ششم کی قواعد مدرس کے پیش نظر رہے ۔

(۲) کتاب النحو تالیف حافظ عبد الرحمٰن امرتسری مدرس کے پیش نظر رہے۔

## (۹) تلنگی

جماعت پنجم ۔

(۱) غایر مطالعہ تلگو ریڈر نمبر ۵ از لکشمی نرسیوم ورا گویند راؤ (ونکٹ رام کمپنی ایلور)

یا (۲) غایر مطالعہ آندھرا واچکم ۵ (ونکٹ رام اینڈ کمپنی ایلور)

(ب) سرسری مطالعہ بھارت نیتی کتھا لو حصہ اول (مسرز ونکٹ رام اینڈ کمپنی ایلور)

(ج) قواعد۔ سبو دھنی ویا کریم حصہ اول (مسرز ونکٹ رام اینڈ کمپنی یلور)

(۲) ویا کرن بودھنی برائے جماعت پنجم (فرسٹ فارم) سندر رام اینڈ سنس تنالی۔

جماعت ششم۔

(۱) غایر مطالعہ تلنگو ریڈر نمبر ۶ از لکشمی نرسیوم ورا گویند راؤ (ونکٹ رام کمپنی یلور)

یا الف ۔ ۲۔ غایر مطالعہ۔ اندھرا واچکم نمبر ۶

ب ۔ سرسری مطالعہ۔ بھارت نیتی کتھا لو حصہ دوم۔

ج ۔ قواعد ۔ سبو دھنی ویا کرنم حصہ دوم اور ویا کرن بودھن برائے سکنڈ فارم۔

جماعت ہفتم:۔

(الف) (۱) غایر مطالعہ تلگو ریڈر نمبر (۷) از لکشمی نرسیوم ورا گھویند راؤ (ونکٹ رام کمپنی ایلور)

(۲) غایر مطالعہ آندھرو اچکم نمبر (۷)

(ب) سرسری مطالعہ بھارت ویرلو (مسرز ونکٹ رام اینڈ سنس)

(ج) قواعد سبو دھنی ویا کرنم حصہ سوم اور ویا کرن بودھنی برائے تھرڈ فارم۔

نوٹ۔ غایر مطالعہ کی کتب کا انتخاب صدر مہتمم تعلیمات یا پرنسپل صاحب انٹرمیڈیٹ کالج متعلقہ کریں گے۔

## (۱۰) مرہٹی

جماعت پنجم۔

# پروجیکٹ متھڈ

از
جناب لیاقت علی خاں صاحب مددگار مدرسہ وسطانیہ شاہ علی بنڈہ

**تمہید** اصل مضمون کا فوری آغاز ضرورت و مقاصد تعلیم پر روشنی ڈالے بغیر شاید ایک غیر منطقی سلسلہ ہو جائے۔ اس لئے اولاً ان دو امور پر ایک طائرانہ نظر ڈالتے ہوئے اصل مبحث پر غور کیا جائے گا۔

**تعلیم کی ضرورت** انسان مدنی الطبع ہے۔ سماج سے الگ ہو کر کسی کا وجود ممکن نہیں جو سچ پوچھئے تو معاشرہ کا رکن بننا ہی انسان کو انسان بناتا ہے۔ اقبال مرحوم کہتے ہیں۔

فرد قائم ربط ملت سے ہے تنہا کچھ نہیں — موج ہے دریا میں بیرون دریا کچھ نہیں

جہاں فرد کو سماج سے اتنا گہرا تعلق ہے وہیں معاشرہ کا سارا نظام اور اس کی تشکیل افراد کے منظم اور مشترکہ عمل پر منحصر ہے۔ گویا سماج کا قیام و بقاء اور اس کا تحفظ نہ صرف افراد کو چاہتا ہے بلکہ ایسے افراد کو جن کی شعوری تنظیم خاندان حکومت وغیرہ جیسے اداروں نے کی ہو۔ یہیں سے اس امر کی ضرورت کا پتہ چل گیا کہ معاشرہ پر اس کے تحفظ و بقاء کے لئے افراد کی تعلیم اور تشکیل شخصیت کا بار عائد ہوتا ہے تاکہ وہ اپنی مختلف فطری قوتوں کو اس طرح استعمال کر سکیں کہ خود کو بھی فائدہ پہنچ سکے اور معاشرہ کو بھی ورنہ عدم تشکیل شخصیت کی صورت میں نظام معاشرہ کا درہم برہم ہونا ایسا ہی ہے جیسے پرزوں کے الگ ہو جانے اور مزدوروں کے گھر بیٹھ جانے پر ایک مشین اور ایک کارخانہ کی بس خیریت ہی ہے۔

**تعلیم کا مقصد:-** تعلیم کی ضرورت کو تسلیم کر چکنے کے بعد مناسب ہے کہ مقصد تعلیم پر نظر ڈالی جائے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ فی زمانہ ہمارے گرد و پیش مختلف طبقات کے لوگ مقصد تعلیم کے متعلق مختلف خیالات رکھتے ہیں! اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ان پر تنقیدی نظر ڈالتے ہوئے ایک جامع و مانع مقصد تعلیم کا تعین کیا جائے جو جملہ دیگر مقاصد پر حاوی ہو اور اسکی روشنی میں پروجیکٹ متھڈ کے حسن و قبح کو جانچا جائے۔

(۱) تعلیم کا مقصد ایک اوسط درجہ کے انسان کے پاس یہ ہے کہ طلباء آئندہ اپنے پیشوں سے متعلقہ فرائض بہتر طریقہ پر انجام دے سکیں تعلیم کا یہ مقصد فی نفسہ ادنیٰ ہونے کے علاوہ تعلیم کی غرض و غایت کا کل نہیں بلکہ ایک جزو ہے۔

(۲) معلمین کے نقطۂ نگاہ سے بھی اگر امتحان پاس کرنا تعلیم کا مقصد ہو تو بھی فقط معلومات

کا کیڑا بن جانے اور دیگر اوصاف حمیدہ سے معرّا رہنے کے سبب انسان مکمل نہیں ہو سکتا۔

(۳) تعلیم کا مقصد بعض کے نزدیک دستار فضیلت کا حاصل کرنا ہے۔ تو ظاہر ہے کہ محض علم و فضل کا وجود جو کسی مفید علمی کام میں نہ لایا جا سکے محض بے سود ہے۔

(۴) بعض کے نزدیک تعلیم کا مقصد جسمانی۔ دماغی۔ جمالی (Aesthetic) اور اخلاقی متوازن ترقی ہے۔ گویہ مقصد انسانی زندگی کے تمام پہلوؤں پر حاوی ہے لیکن متوازن ترقی کی شرط اس قدر کٹھن ہے کہ تعین نصاب کے بارے میں بڑی ہی مشکلات پیش آئیں گی۔

ظاہر ہے کہ مذکورہ بالا مقاصد اپنے حدود کے اعتبار سے جامع نہیں۔ ضرورت ہے کہ دور جدید کے تعلیمی رجحانات پر نظر رکھتے ہوئے ایک ایسے مقصد کا تعین کیا جائے جو اپنی جگہ جامع و مانع ہو۔

مصلحان تعلیم اس امر پر متفق ہیں کہ تعلیم کا مقصد اصلاح سیرت ہے بس یہ نتیجہ نکلا کہ انسان کی اصلاح سیرت اس طرح کی جائے کہ وہ جماعت کو نفع پہنچا سکے اور ایک مفید شہری ثابت ہو۔ قوم و ملّت کی خدمت کر سکے۔ انجام دہی فرائض کے بارے میں کلیتہً عملی ہو۔

مقررہ مقصد تعلیم و رجحان کی روشنی میں اب پروجکٹ متھڈ کا تجزیہ اور اس کی ضرورت یا عدم ضرورت سے بحث کی جائے گی۔

لیکن اس سے قبل ہی مناسب ہے کہ چلتے ہوئے جان ڈیوی John Dewey کے خیالات اور حالات کا مختصراً جائزہ لیا جائے تاکہ ہم پروجکٹ متھڈ کو جس کے فلسفی تعلیمی خیالات کا یہ نتیجہ ہے خاطر خواہ سمجھ سکیں۔

## مسٹر جان ڈیوی کے حالات

مسٹر جان ڈیوی (Dewey) ۲۰ اکتوبر ۱۸۵۹ء کو برلنگٹن ویرمون میں پیدا ہوئے۔ یہاں سے فارغ التحصیل ہو کر ۱۸۸۸ء اور ۱۸۹۴ء کے درمیان وہ منی سوٹا میچی گن اور شکاگو میں استاد فلسفہ مقرر ہوئے اسی ملازمت کے دوران میں مشاغل تدریس کے جو اصول انہوں نے تجربہ کی بنا پر قائم کئے اس کی وجہ سے امریکہ کی تعلیمی دنیا میں ایک انقلاب عظیم پیدا ہو گیا حتیٰ کہ جامعہ پیکن میں دو سال تک فلسفہ و تعلیم پر ان کے لکچر ہوتے رہے۔ حکومت ترکی نے ان کو

قومی مدارس کے متعلق رپورٹ پیش کرنے کی دعوت دی۔ اس کے بعد ۱۹۰۴ء میں جامعہ کولمبیا میں یہ پروفیسر فلسفہ مقرر ہوئے۔ فی الوقت گو وہ تعلیم سے علٰحدہ ہیں لیکن زمانہ کے فکر و خیال پر ان کا کافی اثر پڑنے لگا ہے۔

## مسٹر جان ڈیوی کے خیالات

مسٹر ڈیوی نہ صرف ایک رائے زن فلسفی ہیں بلکہ ایک باعمل سائینداں بھی دیگر مصلحان تعلیم کی طرح ڈیوی کا دماغ بھی اپنے گرد و پیش کے مدارس کے حالات سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہا۔ اور شاید یہی تاثر تھا جو شکاگو کے آزمائشی مدرسہ کی صورت میں عملی طور پر جلوہ گر ہوا۔

ڈیوی کو دور حاضرہ کے مدارس حتیٰ کہ گلشن اطفال پر بھی ایک بنیادی اعتراض یہ ہے کہ یہ مدارس غیر معمولی تغیرات کا ساتھ نہ دے سکے جو صنعتی انقلاب کے بابت سوسائٹی میں پیدا ہو گئے۔ وہ اس حقیقت کو اپنی کتاب اسکول اینڈ سوسائٹی میں اس طرح ظاہر کرتے ہیں:۔

دست ورزی کے تمام کاروبار کا مرکز عموماً گھر ہی ہوتا تھا یا گھر کے اطراف میں تمام چیزیں بنتی تھیں۔ پہننے کے کپڑے زیادہ تر گھر ہی میں بنتے تھے۔ گھر کے لوگ بھیڑ کے بال کترتے۔ اون کو صاف کرتے۔ اور کاتتے۔ اور کارگہ میں چارچہ بافی کرتے۔ ایک بٹن دبا کر گھر کا کونہ کونہ بجلی کی روشنی سے منوّر کرنے کے بجائے روشنی حاصل کرنے کا پورا کام اس کے پیش نظر ہوتا تھا یعنے جانور کو ذبح کرنے اور چربی نکالنے سے لے کر بتیاں بنانے اور موم میں تر کرنے تک۔ ضرورت کی تمام چیزیں۔ لکڑی غلہ گھر بنانے کا سارا سامان۔ میز کرسی۔ فرش فروش حتیٰ کہ دھات کے تار کیلیں۔ ہتھوڑے وغیرہ سب پڑوس میں تیار ہوتے تھے اس کی روز مرّہ زندگی تعلیمی اعتبار سے زیادہ مفید تھی۔ وہ گھر کے کام کاج میں حصّہ لیتا تھا۔ اس لئے اس کے خصائل کی بلا ارادہ تعمیر ہو جاتی تھی۔"

لیکن صنعتی انقلاب نے ہماری موجودہ سماجی زندگی میں ایک مہتم بالشان انقلاب پیدا کر دیا ہے دورِ جدید کا بچہ جو اشیائے مصنوعہ کی دنیا میں رہتا ہے وہ یہ ٹھیک طور پر نہیں جانتا کہ یہ چیزیں کہاں بنتی ہیں اور کہاں سے آتی ہیں اس کو سلے سلائے کپڑے پہننے کو مل جاتے ہیں۔

مگر وہ یہ نہیں جانتا کہ کپڑے کہاں اور کس طرح بُنے جاتے ہیں۔ صبح و شام اس کی میز پر پکے پکائے کھانے چنے ہوئے نظر آتے ہیں لیکن وہ اناج کی صورت بھی نہیں پہچانتا جس مکان میں وہ رہتا ہے۔ وہ گیس سے منور ہے۔ جو دیا سلائی دکھانے سے جل اٹھتی ہے یا بجلی سے بقعۂ نور بن جاتا ہے۔ جو ایک گھنڈی دبانے سے روشن ہو جاتی ہے۔ کہا جا سکتا ہے کہ نصف صدی قبل کے بچے زیادہ خوش قسمت تھے کیوں کہ ان تمام چیزوں کو وہ اپنی آنکھوں سے دیکھتے تھے۔ لیکن یہ بالکل سچ ہے کہ اب تک اس صنعتی انقلاب کا لحاظ کسی بھی ملک کے مدارس کے تعلیمی ماحول میں نہیں رکھا گیا۔

ڈیوی کا کہنا ہے کہ صنعتی تعلیمی کا رجحان جو مدارس میں پایا جاتا ہے اس کی تعمیل بے دلی اور غیر مربوط طور پر ہوتی ہے۔ گویا دوکان کا کام دھندا۔ امور خانہ داری مثلاً سینا پرونا کھانا پکانا۔ یہ تمام باتیں یہ سمجھ بوجھ کر اور قصداً نہیں کی جاتیں کہ مدرسہ کا اولین فریضہ یہ ہے کہ اس عنصر کو پورا کرے جو قبل ازیں گھر پر پورا ہوتا تھا۔ گویا اب بھی قدیم کتابی مضامین درس و تدریس کے خاص موضوع ہیں اور کمرہ جماعت صرف لکچر دینے اور سننے کے لئے بنائے گئے ہیں۔ طلبا کو اکتساب بالعمل کا موقعہ ملتا ہی نہیں۔ بچوں کی اجتماعی تعلیم پر زور دینے کا نتیجہ ہے کہ ان کی عقلی ایجاد ماؤف ہو جاتی ہے۔ اور سب سے بڑی یہ بات ہے بچہ کی اخلاقی یا معاشری تعلیم یعنی بچہ کو سماج کا رکن بننے اور اپنے فرائض زندگی انجام دینے کی صلاحیت موجودہ مدرسہ کے ماحول میں پیدا نہیں کرائی جاتی کیونکہ یہ چیز تو اسی وقت پیدا ہو جب کہ افراد کسی سوسائٹی کے مشترک مقصد اور ضرورتوں میں منظم طور پر اتحاد عمل کریں۔

موجودہ مدارس پر ان اصولی اعتراض کے بعد ڈیوی اپنے نظریات یوں پیش کرتے ہیں "مدرسہ عین زندگی ہے" یہ کہنا کہ "مدرسہ زندگی کی تمہید ہے" کچھ زیادہ قابل اعتنا نہیں۔ اسی لئے وہ چاہتے ہیں کہ مدرسہ اور سوسائٹی کو باہم شیر و شکر کر دیا جائے۔ گھر کی طرح مدرسہ بھی سچ مچ کی معاشرت ہو جہاں انہیں اس امر کا احساس ہو کہ ہر کام میں وہ برابر کے شریک ہیں۔ اور ان کی محنت و جانفشانی پر سب لوگوں کے کام کی کامیابی کا انحصار ہے ظاہر ہے کہ اس تخیل کے لئے نہ صرف موجودہ نفس مضامین ہی میں ردوبدل

لازم آئیگا بلکہ طرز تعلیم بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہے گا۔

ڈیوی کا خیال ہے کہ ان نقائص کا ارتفاع متداولہ مضامین کے بجائے صنعتی مصروفیتوں کو فروغ دینے سے ہوسکیگا۔ کیونکہ کمرۂ جماعت میں خاص قسم کی ڈسک پر بیٹھ کر استاد کا سبق چپ چاپ بیٹھ کر سننے اور یاد کرلینے والے طلبار دنیا میں کوئی کام کرنے نکلیں تو ظاہر ہے کہ انہیں بڑی دشواری پیش آئیگی۔ ایسے طلبار سے ہم یہ امید نہیں کرسکتے کہ وہ صنعتی کاموں سے دلچسپی لیں گے اور نہ مزدوروں کے متعلق ان کے دل میں کوئی عزت قائم ہوسکتی ہے نہ وہ اپنے ہاتھوں سے کسی بیماری میں پھنسے ہوئے شہر کے باشندوں کو عالمگیر تباہی سے بچانے میں کوئی عملی امداد کرسکتے ہیں۔ نہ وہ بیوپاری دنیا کا کوئی عملی جزو بن سکتے ہیں۔ نہ وہ عملی سائنسدان ہی بنتے ہیں نہ ان میں اپنی جان جوکھوں میں ڈال کر دنیا کے لئے سکون و قرار فراہم کرنے کی صلاحیت ہی مہیا ہوسکتی ہے۔ کیوں کہ ان کا نصاب تعلیم روکھی پھیکی پابندی رسم کی زنجیروں میں جکڑا ہوا تھا۔ ان کی تعلیم کا زندگی سے کوئی تعلق نہ تھا۔ نصاب میں تعلیمی مضامین کی بھرمار رہی۔ لامحالہ ایسے تعلیم پائے ہوئے طلبار کو سوشل سرویس سے دور کا بھی تعلق نہیں ہوسکتا۔ جو تعلیم کا مقصد اعلیٰ ہے۔

الغرض۔ پروجکٹ متھڈ جان ڈیوی ہی کے ان ہی فلسفی خیالات کا کارنامہ اور موصوف کی مذکورۂ بالا اصلاحات کے عملی خاکہ کا آئینہ ہے جو مسٹر موصوف کے پیرو مسٹر کل پیٹرک اور دوسروں کا نشو و نما کردہ اور امریکی مدارس میں جاری کردہ ہے۔

---

**پروجکٹ کی تعریف** ڈاکٹر ریڈ نارکی لوز نے پروجکٹ کی تشریح یوں کی ہے:— انگریزی میں پروجکٹ کے معنی اس ارتباط باہمی کے ہیں جو مرکزی مضمون اور مضامین کے درمیان پیدا کیا جاسکے جن کو کہ طالب علم سیکھتا ہے۔

**پروجکٹ متھڈ کیا ہے** اس طرح پروجکٹ متھڈ سے ایک خاص فلسفۂ تعلیم یا اصول مراد ہے جو بچہ کو ہر پہلو سے تربیت دینے کے اعلیٰ طریقوں سے واقفیت دلاتا ہے۔ اس اصول میں بچہ کو ہر بات میں مرکز بنایا جاتا ہے اور جملہ مشاغل کو اسکی

ذات سے منسوب کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ طلبار کو خود کام کرنے سوچنے اور تجاویز اختیار کرنے کا موقع دیا جاتا ہے۔ اس طریقہ میں استاد بچہ کو بہت کم تبلاتا ہے۔ بچہ کے سامنے کوئی کام یا مسئلہ پیش کر دیا جاتا ہے۔ بچے اس کی تکمیل میں مصروف ہو جاتے ہیں۔ یہ کام یا مسئلہ مرکزی مضمون کہلاتا ہے۔ اور اس مرکزی مضمون کو ان مضامین سے مربوط کیا جاتا ہے جن کو طالب علم سیکھتا ہے۔

**پروجیکٹ متھڈ کی تشریح کے لئے چند مثالیں اور طریق ارتباط**

مناسب ہے کہ اوپر کے بیان کو چند مثالوں سے واضح کیا جائے مثال نمبر (۱) فرض کیجیے کہ طلبار نے مرکزی مضمون "کان کنی" تجویز کیا ہے۔ اب اس کے چلانے کی صورت یہ ہوگی کہ معلم سب سے پہلے ان ضروری چیزوں کی فہرست تیار کرے گا جس سے کہ بچوں کو اس مضمون کی تعلیم کے دوران میں واقف ہونے کی ضرورت ہے کام کے دنوں کا بھی اندازہ کرے گا۔ بچوں کی امداد یا مناسب مقامات سے کان کنی کی متحرک یا غیر متحرک تصاویر حاصل کرے گا۔

سب سے پہلے عام حیثیت سے طلبار میں اس پر بحث مباحثہ ہوگا۔ اس کے بعد متعلقہ قصے پڑھنے ہوں گے۔ بچوں کو اشکال بتائی جائیں گی۔ وہ خرید کر وہ ضروری اشیار کی مدد سے میز یا زمین پر کانیں قائم کریں گے۔ کارخانوں وغیرہ میں خرچ ہونے والے کوئلہ کا حساب لگایا جائے گا۔ اسی ضمن میں دیگر ممالک کے کان کنی کے واقعات کا تذکرہ کیا جائے گا اس طرح ایک ہی مضمون میں جغرافیہ تاریخ۔ حساب۔ خواندگی۔ نقشہ کشی دستی مشاغل کی عملی تعلیم کا ارتباط ہوگا۔

**دوسری مثال**

فرض کیجیے جماعت اول کے لڑکے مکان بنانے کی پروجیکٹ پر عمل کریں اور وہ ۵ × ۴ × ۳ فٹ کا ہو۔ دوران تعمیر میں کمرے کی لمبائی چوڑائی۔ دیواروں کی موٹائی۔ پیمائش کے لئے پیمانوں کا استعمال۔ اینٹوں کی تعداد گننے اور ان کے خرچ کا اندازہ لگانے سے حساب کی خاصی مشق ہوگی۔ گھر کے متعلق کہانیوں کے سلسلہ میں قصہ گوئی اور خواندگی کے اسباق مربوط ہوں گے۔ گھر کا

خاکہ کھینچنے ۔ گھر کے آرائشی برتن کے نمونے بنانے سے ڈرائنگ کی مشق ہوگی۔ مکان کے دروازے کھڑکیوں سے حفظ صحت ۔ ہوا اور روشنی کے معلومات حاصل ہوں گے ۔ گھر کا آرائشی سامان تیار کرتے وقت دستکاری کی تعلیم ہوگی ۔

گو یہ منصوبہ دیر میں ختم ہوگا لیکن اس کے طلبار اتنے معلومات حاصل کرسکیں گے جتنے معمولی نصاب سے نہیں حاصل کرسکتے ۔

**ایک اور کم خرچ مثال** فرض کیجئے اسی جماعت اول کے طلبار نے عید کے موقع پر تحفہ بھیجنے کا منصوبہ تجویز کیا ۔ اس سلسلہ میں اشیار باندھنے کا طریقہ ۔ بکس کی تیاری گویا دستکاری کی تعلیم ۔ پتہ اور اسی سلسلہ میں خط لکھنے سے خط نویسی اور مضمون نگاری کی تعلیم نقشہ میں روانگی پارسل کے راستہ پر غور کرنے سے ندی پہاڑ ۔ ریلوے لائن کے نظر سے گذرنے سے جغرافیہ اور پارسل تولنے اور خرچہ ڈاک کے جوڑنے سے حساب کی تعلیم ہو جاتی ہے ۔ یہاں اس موقعہ پر یہ کہدینا ضروری ہے کہ مضامین کے ساتھ مرکزی مضمون کو ممکنہ طریق سے مربوط کیا جائے اس میں خواہ مخواہ کی کھینچ تان سے پرہیز کیا جائے اور نہیں تو شائد طلبار کی دلچسپی باقی نہ رہے ۔

**پروجکٹ متھڈ کے چلانے کے متعلق چند عملی ہدایتیں** اس کی ضرورت نہیں کہ اسکول ٹائم کا بہت سا وقت صرف ہی کردیا جائے ۔ بلکہ بقول ڈاکٹر کلپیٹرک ہفتہ میں ایک پیریڈ آزادانہ طریقہ پر کام کرنے کے لئے مخصوص کیا جائے تو مناسب ہے ۔

ابتدا میں پروجکٹس آسان ہوں ۔ جو چند گھنٹوں میں ختم ہوں ۔ بعض پروجکٹ کئی ہفتوں بلکہ شائد سال بھر چلیں گویا یہ چیز ان کی دلچسپی اور زندگی سے اسی قدر گہرے تعلق پر منحصر ہوگی ۔ اور تعلیمی اعتبار سے بھی اسی قدر اہم اور ہمہ گیر ۔

پرجکٹ کا انتخاب طلبار خود کریں ۔ کیونکہ لڑکے جب پروجکٹ کو خود محسوس کریں اور خود ہی انتخاب کریں تو جتنا زیادہ وہ خود ہی محسوس کریں گے ۔ اتنی ہی اچھی طرح وہ ان کی تکمیل کی تدابیر سوچنے اور ان کو عملی جامہ پہنانے کے لئے تیار ہوں گے ۔ یہ بھی ممکن ہے کہ طلبار کسی مخصوص جماعت کے ہوں ۔ یا سارے اسکول کے لڑکے بھی حصہ لے سکتے ہیں ۔ پروجکٹ

انتخاب کی صورت یہ ہوگی کہ مدرس ہر طالبعلم کو اپنا سوچا ہوا پروجکٹ پیش کرنے کا موقعہ دیگا لیکن اس موقعہ پر یہ چیز اچھی طرح یاد رہے کہ منصوبہ مقرر کرنے سے پہلے طلبار کی انفرادی اور اجتماعی دلچسپیوں کی اچھی طرح جانچ کرلی جائے اس جانچ کا معیار درجہ بندی کی جانچ کے معیار کی طرح نہ ہوگا۔ بلکہ طلبار کے سامنے مختلف قسم کے مہیجات پیش کرکے ان کے جوابی حرکات اور مخصوص رکاوٹوں کا غور سے مطالعہ کیا جائے۔ اور حسب موقعہ استاد اپنے اشارات سے طلبار کی رہبری کرے غرض طلبار کے پیش کردہ پروجکٹس تختہ سیاہ پر لکھے جائیں۔ پیش کنندہ طالبعلم اپنے پروجکٹ کی تائید میں دلائل پیش کرے۔ اور طریق تکمیل بھی سمجھائے۔ نیز جماعت کے فائدہ کو بھی واضح کرے۔ اس کے بعد ساری جماعت کو پروجکٹس پیش شدہ کے متعلق بحث کا موقعہ دیا جائے۔ شائد انتخاب منصوبہ ہی کے لئے کئی دن صرف ہو جائیں۔ اس طرح صرف دو یا تین عنوان باقی رہ جائیں۔ ان میں سے بھی کسی ایک پر جماعت متفقہ طور پر کسی نتیجہ پر پہنچے۔ مناسب یہی ہے کہ آخری انتخاب لڑکوں ہی کی طرف سے ہو۔ اس لئے کہ منصوبہ تمام جماعت یا گروپ کا مشترکہ ہونا چاہئے۔ جملہ افراد اسے قبول کریں۔ تاکہ اس کی تکمیل کے لئے سب کی رفاقت اور اعانت حاصل ہو سکے۔

مدرس کو اس بات کا خیال ضروری ہے کہ وہ اس بات کا لالچ نہ کرے کہ اپنی امداد سے کام کو خوش وضع بنائے۔ کیونکہ پروجکٹ کا مقصد کوئی اچھا کام کرکے دکھانا نہیں ہے بلکہ اس کا مقصد یہ ہے کہ طلبار زیادہ سے زیادہ علم حاصل کریں اور اپنی آئندہ زندگی کی ضرورت کو انجام دینے کی صلاحیت پیدا کریں۔ اسی ضمن میں مضامین نصاب کی تکمیل بھی ہو لے۔ ادھورے نتیجہ سے بھی حقیقی علم کی کافی مقدار حاصل ہو سکتی ہے۔ مثلاً یونائٹڈ مشن ہائی اسکول کلکتہ میں جماعت ششم کی لڑکیوں کو مٹی کے برتنوں اور کھلونوں کے رنگنے کا شوق پیدا ہوا شروع میں تو انہوں نے ان اشیار کو رنگ سے لتھیڑ دیا لیکن جلدی ہی ان کے دلوں میں طرز آرائش کے متعلق سوچنے کا خیال پیدا ہوا انیسار دگرد خوبصورت [illegible] کا انہوں نے مشاہدہ شروع کیا ایسا کرتے ہوئے انہوں نے بنگالی زبان کے حروف تہجی کی بناوٹوں سے خوبصورت طبع زاد زیبائشی نمونے تیار کئے۔ غرض پروجکٹ متعلم کا استاد طلبار کے بھدے نمونوں کے بارے میں پست ہمتی کا

باعث نہو بلکہ ان کی ہمتوں کو اکسائے اور یہی چیز ان کے لئے مزید حصول علم کا باعث ہوگی اس طرح پروجکٹ کے تعلیمی فوائد کو مدرس ہمیشہ اپنی نگاہ میں رکھے اور اس بات کا خیال رکھے کہ ہر ایک طریقۂ عمل سے انتہائی درجہ کا علم حاصل کیا جا سکتا ہے۔ نیز مدرس کی نظر بڑے سے بڑا تعلیمی فائدہ حاصل کرنے پر رہے۔ چنانچہ کسی ماڈل اسکول کی جماعت چہارم کے طلبا رنے مٹی کے ماڈل بنائے تجویز ہوئی کہ انہیں پکایا جائے۔ غرض جب یہ پروجکٹ اپنے مختلف منازل کے بعد پایۂ تکمیل کو پہنچا تو طلبا رنے مٹی کی اور اشیا رزیادہ تعداد میں تیار کرنے اور بڑی بھٹی کی ساخت پر غور کیا۔ استاد کی رہنمائی میں انھوں نے اس سوال پر غور کیا کہ آوے کے طریق عمل کے معلوم ہوجانے کے بعد اب بڑی بھٹی کی تیاری محض تضیع اوقات ہے۔ چنانچہ طلبا رنے اس کو ترک کر دیا۔ بڑے پروجکٹس جو جماعت کو ایک میقات یا سال بھر مشغول رکھتے ہوں اور مدرسہ کی تمام تدریس کا مرکز بن جاتے ہوں وہی مدرس انھیں شروع کرے جنھیں کچھ تربیت حاصل ہو چکی ہو یا پروجکٹ متھڈ کا تجربہ رکھتے ہوں چھوٹے پروجکٹس جو ایک دن یا ایک مہینہ میں ختم ہو جاتے ہیں۔ مدرسہ کے تمام کام کا مرکز نہیں بنائے جا سکتے۔ ابتدا ایسے ہی چھوٹے پروجکٹس سے کی جائے ضرورت ہے کہ اسباق کے شروع ہونے سے پیشتر مدرس کو اپنی تدابیر خود کافی حد تک سوچنی چاہئیں طلبا رکو کلیتہً آزادی دے کر خود کو صرف نگہبانی کے لئے مختص کر دینے میں ناکامی کا امکان ہے وہ کام کے آغاز کے پہلے یہ سوچے کہ اس کے طلبا رکون کونسے کام کی خواہش رکھینگے۔ اگر طلبا ءاس کے سوچے ہوئے منصوبہ سے ہٹ کر دوسرا منصوبہ سوچیں تو اسے طلبا رکے منصوبہ کو تباہ نہ کرنا چاہئے طلباء کے نامناسب منصوبہ کی صورت میں اپنی مناسب رہنمائی سے وہ انہیں اس نتیجہ پر پہنچائے کہ ان کا اختیار کردہ راستہ غلط ہے۔

اپنے منصوبہ کو اپنے الفاظ میں قلمبند کرنا نہایت فائدہ مند ہوتا ہے۔ طلبا رکو سکھایا جائے کہ اپنی پروجکٹ کی تجویز کو خاکہ کی صورت میں تیار کریں۔ تعمیری پروجکٹ میں مطلوبہ شے کی ڈرائنگ یا مقررہ پیمانہ کے مطابق خاکے تیار کئے جائیں۔

**پروجکٹ کس طرح ختم ہوتا ہے۔** پروجکٹ کے ختم پر طلبا رغور کریں کہ جس منصوبہ کو انہوں نے

مکمل کیا ہے۔ اس سے کیا سبق سیکھا ہے۔ نیز کورس سے متعلق اور زائد از کورس کونسی باتیں حاصل کیں۔ مدرس غور کرے کہ بحیثیت مجموعی جماعت پر اس پروجکٹ کا کیا اثر پڑا۔ نیز انفرادی طور پر اس کا کیا اثر مترتب ہوا۔

**پروجکٹ کی کتاب** طلبار اپنے ساتھ پروجکٹ کے لئے کتاب رکھیں جس میں پروجکٹ کی ترقی کے مختلف مدارج کا ذکر کریں۔ کتاب میں اچھی تصاویر درج کی جائیں۔ خاص امور کی تحقیق۔ پروجکٹ کے مختلف حصوں کے متعلق ضروری ہدایات یا حوالجات درج ہوں۔

**جماعت کا ریکارڈ** اس کتاب کے علاوہ جماعت کی خاص کتاب میں پروجکٹ سے متعلقہ تصاویر چسپاں کی جائیں جو جماعت کا مستقل ریکارڈ یا یادداشت کا کام دے گی اس کتاب میں طلبار اپنی واقفیت کو یکجا کرکے پروجکٹ سے متعلقہ نئی عادات۔ متعلقہ حقیقتیں۔ تحقیقاتی نتائج۔ دستی کام کے ریکارڈ۔ اپنے کام کا خلاصہ۔ امر زیر غور کا خاکہ درج کریں۔ یہ کتاب اشاعت معلومات کے لئے لائبریری میں دیجا سکتی ہے۔

**اسکول کی انجمن** اختتام پر اسکول کی انجمن منعقد کی جائے۔ جماعت اس انجمن میں اپنے معلومات بیان کرے طلبار اس انجمن کا پروگرام بنائیں۔ طلبار اپنی پروجکٹ کی کتاب سے اپنی چیدہ چیدہ رپورٹیں سنائیں۔ متعلقہ چارٹس و تصاویر دکھائی جائیں۔ پروجکٹ سے متعلقہ کہانیاں سنائی جائیں۔ حاصل کردہ واقفیت کا خلاصہ بیان کیا جائے۔ یہ چیزیں دوسرے طلبار کے شوق کا باعث ہونگی۔

**پروجکٹ کے چند فوائد**

۱۔ اس طریقہ سے مطالعہ اصل زندگی سے مربوط ہوتا ہے۔

۲۔ طلبار کو انتخاب کرنے اور زبردست ارادے کرنے کا موقع ملتا ہے۔

۳۔ خود اعتمادی۔ خود اختیاری۔ اور اپنے فیصلے آپ کرنے کی تربیت ہوتی ہے۔

۴۔ موثر طریقے سے اکٹھے مل کر کام کرنا سیکھتے ہیں۔

۵۔ دوراندیشی اور استدلال کی صفت پیدا ہوتی ہے۔

۶۔ اچھے شہری بننے اور ملک کی خدمت کی صلاحیت پیدا ہوتی ہے۔

۷۔ کسی نئے کام میں پہل کرنے قصد کرنے اور ذمہ داری کا مادہ پیدا کرنیکا ایک ذریعہ ہے۔

۸۔ مدرسہ کی زندگی سے لطف اندوز ہوتے ہیں جس نتیجہ وکلی پھیکی نہ معلوم ہوگی

۹۔ انجمن کو درست کرنے کی صلاحیت پیدا ہوگی۔

۱۰۔ بہبودی خلق کے کاموں میں حصہ لینے کی عادت پیدا ہوگی۔

۱۱۔ کمزور اور غیر حاضر باش لڑکے۔ پابند بن کر خوشی سے کام کرکے تعلیم سے مستفید ہوتے ہیں

۱۲۔ مل کر کام کرنے سے تعمیر خصائل کے امکانات کافی حاصل ہونگے۔

۱۳۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ زندگی ایسے طالبعلم کے لئے کچھ اچنبھا نہیں رہتی۔

۱۴۔ کنڈر گارٹن گلشن اطفال کے بانی مسٹر فروبل کے طریقہ تعلیم میں ابتدائی تعلیم کی جھلک ہے اور میڈم میریا مانٹی سوری کا طریقہ تعلیم انفرادیت اور آزادی کا حامل ہے لیکن پروجکٹ میں اجتماعی اور انفرادی دونوں خوبیوں کا امتزاج ہے۔

---

**چند اعتراض** منصوبہ کے مخالفین کا سب سے اہم اعتراض یہ ہے کہ اس سے نصاب زیر و زبر ہوجائے گا منصوبہ گروں کا یہ جواب ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ نصاب زیر و زبر ہی ہوجائے۔ اگر ہو بھی تو چنداں مضائقہ نہیں۔ کیونکہ نصاب کی غیر موزونیت کو عام طور پر محسوس کیا جاتا ہے۔ اب رہا یہ سوال کہ نصاب کے جو حصے منصوبہ کے دائرہ میں نہیں آتے۔ وہ نامکمل رہ جاتے ہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ ان کو دوسرے طریقہ سے مکمل کرلیا جائے۔

**بعض دشواریاں** اول اول تجویز کا خاکہ تیار کرنے اور ان کو عملی جامہ پہنانے میں بڑی دشواریاں رونما ہوتی ہیں۔ لیکن یہ دشواریاں تجویز کا خاکہ بنانے اور ان پر عمل کرنے سے خود بخود بتدریج راستہ سے ہٹتی ہوئی نظر آئیں گی۔ استاد

مطلوبہ واقفیت کتابوں۔ رسالوں کے مطالعہ۔ یاکسی واقف کار شخص وغیرہ سے تبادلۂ خیالات کرکے یاکسی ماہر آدمی سے خط وکتابت کرکے حاصل کرے سب سے ضروری یہ کہ کسی ایسے مدرسہ کا معائنہ کرے جن میں اس نئے طریقہ پر عمل درآمد ہو۔

آخر میں منصوبات کی ایک مختصر فہرست نمونتہً درج ہے۔

**فہرست منصوبات** دکان کا کھیل۔ ٹپہ خانہ۔ مکان بنانا۔ مرغی کی پرورش۔ گھر کی خوراک گڑیا گھر۔ کسی دعوت کا انتظام۔ باغبانی۔ گنڈی پیٹ۔ بنک چلانا علی بابا یا کوئی تعلیمی ڈراما۔ دسہرہ یاعید الفطر۔ مدرسہ کا اخبار یا رسالہ جاری کرنا۔ کپاس گنا۔ بکریوں کی اون۔ کھالیں۔ تیل کے بیج کا مطالعہ۔ ترکاری۔ دعوت نامہ کی ترتیب۔ جلد سازی۔ کاغذ تراشی۔ وغیرہ

---

# کمرہ جماعت میں ضبط اور مدرس کا کام[له]

از

جناب شمس الحسن صاحب زبیری صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ چیلی پورہ اورنگ آباد

سب سے پہلے ہمیں لفظ ضبط کی تفسیر کردینی ضروری ہے۔ عموماً اس کے معنی قابو میں لانا یا اطاعت ونظم کی ترتیب کرنا ہیں۔ اس کے اصطلاحی معنی ہیں "مدرسہ کے بچوں میں نظم قائم رکھنا اور ان کی اخلاقی وذہنی تربیت کرنا" ضبط کمرہ جماعت سے ہمارا مطلب وہ قابو ہے جسے مدرس طلبائے جماعت پر قائم رکھکر کم سے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ مفید کام انجام دے کمرۂ جماعت میں ہر لمحہ استفادۂ و اصلاح میں صرف ہو۔ جماعت میں مدرس حصول علم اور تجارت کا سرچشمہ ہونے سے سلسلۂ دین کی ایک زندہ مثال ہوتا ہے اور اسے بلا تصنع خود کو ہی ثابت بھی کرنا چاہئے۔

**ضبط** مدرس ایک مستقل مسئلہ ضبط ہے جس کا انحصار مندرجہ ذیل امور پر ہے:۔

۱۔ مدرس کی شخصیت

له۔ یہ مضمون تباریخ ۲۹ مردی ۳۰ء کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع اورنگ آباد میں پڑھا گیا۔

۲۔ مدرس کے اطوار و انداز۔

۳۔ مواد درسی کا انتخاب۔

**تشریح (۱) مدرس کی شخصیت** شخصیت ایک فطری ودیعت ہے اور ہم اسے بہتر بنانے کے لئے کچھ بھی نہیں کر سکتے تاہم اچھی شخصیت کے کم کرنے والے عادات و اطوار کو روکنے کے لئے ہم بہت کچھ کر سکتے ہیں۔ میرا اشارہ یہ ہے کہ بعض اوقات ہم میں ایسی بری عادتیں پڑ جاتی ہیں جو ہماری شخصیت کے اثرات کو زائل کر دینے والی ہوتی ہیں۔ اور ہم ان عادتوں کو ترک کرنے کی سعی کر سکتے ہیں۔

**۲۔ مدارس کے اطوار و انداز** مدرس کو جوشیلا ہونا چاہئے اس کو سبق پوری طرح تیار کرنا چاہئے جب ہی اسے خود پر اعتماد ہوگا۔ اور بغیر خود اعتمادی کے وہ غرض میں کبھی کامیاب نہیں ہو سکتا۔ پوری تیاری کا مفہوم مواد جمع کرنا ہے۔ مدرس کا مضمون متعلقہ کا علم کتاب درسی میں دئے ہوئے مواد سے کہیں زیادہ ہونا چاہئے۔ نوٹ لکھنا نہایت برا ہے۔ طلبار کو اس طرح تعلیم دینی چاہئے کہ انھیں تعلیم حاصل کرنے میں حقیقی مسرت حاصل ہو اور تعلیم کا انسانی زندگی سے سچا ارتباط ہو۔

**۳۔ مواد درسی کا انتخاب** اس کا مطلب یہ ہے کہ مدرس سبق کی ایسی ترتیب قائم کرے کہ طلبار کے سامنے مسلسل و منتظم پیش کیا جا سکے۔ انتخاب مواد میں طلبار کی صلاحیت و جبلت کا لحاظ رکھے

**طلبار کی توجہ کسطرح حاصل کی جائے** مندرجہ ذیل اشارات کا مدرس کو باحتیاط لحاظ رکھنا ضروری ہے

۱۔ توجہ خود بخود حاصل ہو جاتی ہے اگر مدرس سبق میں دلچسپی پیدا کردے

۲۔ وقت کا کلیتہً صحیح استعمال ہو اور جماعت کو مفید طریقہ پر مشغول رکھا جائے۔ ناموزوں و فضول سے احتراز کیا جائے۔

۳۔ مدرس کے انداز اور شخصی خصوصیات بھی جاذب توجہ ہوتی ہے۔

**۴۔ خود اعتمادی کیساتھ اپنی شخصیت کا اثر** جماعت کو جو احکام دئے جائیں مناسب ہوں احکام کا بار بار دہرانا طلبار میں

عدم توجھی پیدا کرتا ہے اور ان کی اہمیت کھو دیتا ہے ۔ احکام قطعی اور صاف لہجے میں ہونے چاہئیں ۔

**۵۔ تحکمانہ زبردستی نہیں ہونی چاہیئے** دھمکیوں سے حتی الوسع گریز کیا جائے اور اگر ایک مرتبہ دھمکی دی گئی تو اس پر پورا عمل کیا جائے۔

**۶۔ طلباء کے ساتھ ہمدردی** اگر مدرس فطرۃً ہمدرد واقع ہوا ہے تو نہایت بہتر ورنہ اسے یہ سیکھنے کی ضرورت ہے کہ ہمدردی کیسے کرنی چاہئے (طلباء سے ضرورت سے زیادہ توقع رکھنا عبث ہے)

**۷۔ آنکھ کا قابو۔** جماعت کے ضبط میں آنکھ کا قابو (EYE CONTROL) نہایت اہم ہے آنکھ کا قابو ضبط جماعت میں بہت اثر رکھتا ہے اس میں دو باتیں شامل ہیں اولاً طلباء کی آنکھوں سے ان کے ذہنی تاثرات کا صحیح مطلب سمجھنا ۔ ثانیاً مدرس کی آنکھوں کا صحیح استعمال مدرس کو طلباء کی آنکھوں سے مسلسل تعلق رکھنا ضروری ہے تاکہ طلباء کے اندرونی احساسات کا اندازہ لگا سکے۔ آنکھ کا صحیح استعمال بتا دے گا کہ طلباء سبق میں دلچسپی لے رہے ہیں یا نہیں ۔ طلباء کی آنکھیں بتا دیں گی کہ آیا وہ سبق کی طرف حقیقتاً متوجہ ہیں یا محض بناوٹ ہے ۔ اچانک دو ایک سوال کر لئے جائیں ۔ جوابات سے توجہ و دلچسپی کا پتہ چل جائیگا ۔

آنکھیں کس طرف ہیں ؟ مدرس پر تختہ سیاہ پر یا کسی اور چیز پر ۔ اگر بیشتر طلباء باہر کی طرف دیکھ رہے ہیں ۔ تو صاف ظاہر ہے کہ وہ متوجہ نہیں ہیں اور مدرس کو اپنا طرز فوراً بدل دینا چاہئے ۔ طلباء کی آنکھیں صحیح چیز پر بھی جمی ہونی چاہئیں ۔ مثلاً جب کہ مدرس کچھ بیان کر رہا ہے تو مدرس پر ۔ تختہ سیاہ پر کام ہوتے وقت تختہ سیاہ پر کسی چیز کی تشریح ہوتے وقت اس شئے پر ۔ وغیرہ

**مدرس کی آنکھ کا صحیح استعمال** مدرس کی آنکھیں کمرہ جماعت کے ہر گوشے پر رہنی چاہئیں تاکہ طلباء یہ محسوس کریں کہ مدرس اُن کے خیالات سے بالکلیہ واقف رہتا ہے ۔ طلباء کی بے ضرر شرارتیں نظر انداز کر دینی چاہئیں ۔ مدرس کی آنکھوں سے اس کی خواہش ظاہر ہونی چاہئے اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ الفاظ کی کفایت ہو گی ۔ مثلاً کسی طالب علم کو آنکھ کے اشارے سے باہر جانے کی اجازت دیجا سکتی ہے ۔ سوال کرتے وقت مدرس کی آنکھ

کسی خاص طالب علم پر نہیں ہونی چاہئے۔ چونکہ ایسی صورت میں دوسرے طلبا بیکار رہیں گے اسی لئے سوال کرتے وقت اس کی نظر پوری جماعت پر ہونی چاہئے۔ اور کچھ وقفہ کے بعد کسی خاص طالب علم سے جواب دینے کی فرمائش کی جا سکتی ہے۔

**مدرس کی آواز** بعض مدرسین کی آواز قدرتاً دل کش اور موثر ہوتی ہے۔ جو لوگ ایسی آواز سے محروم ہیں انھیں اس کی تربیت کرنی چاہئے۔ اس سلسلہ میں مدرس کو حسب ذیل امور ملحوظ رکھنے چاہئیں۔

**۱۔ پھیپھڑوں کی ورزش** ہر فرض شناس مدرس کو سانس لینے کا صحیح طریقہ معلوم ہونا چاہئے سانس ہمیشہ ناک کے ذریعہ لی جائے پھیپھڑوں کو پوری طرح سانس سے بھر لینے کے بعد آہستہ آہستہ سانس خارج کی جائے اس طرح مدرس بلا توقف سلسلہ کلام جاری رکھ سکتا ہے۔

**۲۔ آلات صوت** یعنی زبان، تالو، ہونٹ وغیرہ کی بھی مناسب ورزش ضروری ہے۔

**۳۔ تلفظ کی مشق** ح، ع، ص، ق وغیرہ حروف اور الفاظ کے مشکل حصوں کی اچھی طرح مشق کی جائے۔

**۴۔ بلند آواز سے پڑھنے کی مشق** بلند آواز سے پڑھنے کے اصول کا مطالعہ ہر مدرس کا فرض ہے پڑھائی مترنم، واضح اور بہدروانہ انداز سے ہو۔ آواز کو حسب ضرورت بلند و کم کیا جائے۔

**تختہ سیاہ** ضبط جماعت میں تختہ سیاہ بھی بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ تختہ سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے ایک اسٹینڈ والا دوسرا دیواری ان کے رنگ بھی مختلف ہوتے ہیں یعنی سرمئی۔ گہرا سبز اور سیاہ سیاہ رنگ بہترین ہے۔

**تختہ سیاہ کی جگہ** تختہ سیاہ رکھنے کے لئے کمرۂ جماعت کے مختلف زاویوں سے یہ دیکھ لینا ضروری ہے کہ کسی طرف سے اس پر تاریکی یا چمک تو نہیں رہتی۔ مختلف قسم کے خط میں اس پر لکھ کر مختلف مقامات سے یہ بھی دیکھ لیا جائے۔ کہ تحریر ہر طرف سے نظر آتی

اس ضمن میں دو باتیں ہمیشہ یاد رکھنی چاہئیں اولاً تحریر واضح اور صاف ہو اور کمرہ میں ہر جگہ پڑھی جاسکے۔ دوسرے رفتار تحریر۔ تختہ سیاہ پر تیز لکھنے کی مشق ہونی چاہئے تاکہ وقت ضائع نہ ہو۔

تختہ سیاہ پر کام شروع کرنے سے پہلے اس کا فیصلہ کر لیا جائے کہ مدرس کے لئے کونسی جگہ سب سے زیادہ مناسب ہوگی۔ تختہ سیاہ اور طلباء کے درمیان مدرس حائل نہ ہو۔ اس کا خیال رکھا جائے کہ تختہ سیاہ پر جو کچھ مدرس لکھ رہا ہے طلباء اس کو اپنی بیاضات میں نوٹ کرتے ہیں۔ بعض اوقات طلباء تختہ سیاہ کی تحریر کی نقل نہیں کرتے بلکہ محض یہ ظاہر کرتے ہیں کہ لکھ رہے ہیں۔ لہٰذا مدرس کو وقتاً فوقتاً دیکھ لینا چاہئے کہ آیا طلباء لکھ بھی رہے یا نہیں تختہ سیاہ پر لکھتے وقت چاک کی آواز نہ ہونی چاہئے۔

**حفظ صحت** یہ پہلے ہی معلوم کر لینا چاہئے کہ کم نظر طلباء کون کونسے ہیں اور ان طلباء کے لئے آگے کی نشستیں مخصوص ہونی چاہئیں تختہ سیاہ کی تحریر کام کے ختم پر مٹا دینی چاہئے یا یہ کام مانیٹر کے سپرد کر دیا جائے۔

**تحریر تختہ سیاہ** تختہ سیاہ کی تحریر اور اس کی ترتیب طلباء کے لئے نمونہ ہونی چاہئے۔ اس کی ترتیب موزوں اور منظم ہو۔ حاشیہ ہمیشہ چھوڑا جائے جس کو خاص عمل کے لئے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ اگر حاشیہ نہ چھوڑا جائے۔ تب بھی تحریر صاف، خوشنما اور خوش اثر ہونی چاہئے۔ سطریں ہمیشہ سیدھی ہوں (اچھا مدرس ان باتوں کا ہمیشہ لحاظ رکھتا ہے)

**تختہ سیاہ کی توضیحات** توضیحات تختہ سیاہ نہایت خوش نما ہونی ضروری ہیں۔ ان سے طلباء میں دلچسپی پیدا ہوتی ہے۔ جن اشیاء کی تشریح کے لئے طویل جملوں کی ضرورت ہو۔ ان کی توضیح تختہ سیاہ پر کی جاسکتی ہے۔ فضول چیزیں ہرگز تختہ سیاہ پر نہ بنانی چاہئیں۔ بعض الفاظ کی تشریح کے لئے مدرس کا اداکارانہ عمل کافی ہوگا۔ تختہ سیاہ کی توضیح کے لئے صفائی۔ بے ساختگی اور سرعت ضروری ہے کہ وقت ضائع نہ ہو۔

**باضابطہ اسکیم** اسے آغاز سبق سے قبل ہی تختۂ سیاہ پر لکھ رکھنا چاہئے اور پورے سبق کا انحصار اسی پر ہو۔ اسے ختم ساعت تک تختہ سیاہ پر رہنا ضروری ہے

چونکہ پورے سبق پر مکرر نظر ڈالنے میں اس کی ضرورت ہوتی ہے سبق اور طلبار کی عمر کے لحاظ سے
اس میں فرق ہونا ضروری ہے۔ چھوٹی جماعتوں میں یہ پورے سبق کی تشریح کرے اور اونچی
جماعتوں میں محض اشارات کافی ہوں گے۔ رنگین چاک کا استعمال اونچی جماعتوں کے مقابلے
میں نیچی جماعتوں میں زیادہ ہونا چاہئے۔ رنگوں کا انتخاب نہایت اہم ہے جس شئے کی توضیح
منظور ہے اس سے مماثلت ضروری ہے۔ گہرے سُرخ، اودے، اور سبز رنگوں سے حتی الوسع
احتراز کیا جائے۔ چونکہ تختہ سیاہ پر یہ کچھ اچھے نہ معلوم ہوں گے۔ اچھے رنگ زیادہ جاذب نظر
ہوں گے۔ رنگ ایسے ہوں جو تختہ کی سیاہ زمین کے مناسب ہوں۔

## سوالات

موجودہ زمانہ کے مدرس کیلئے سوالات بڑی اہمیت رکھتے ہیں۔ پورے سبق کی
ترقی اور جماعت کے کام کا بالکلیہ انحصار انھیں پر ہوتا ہے۔ سوالات طلبار
کی اوسط عمر اور سبق کی نوعیت پر منحصر ہوتے ہیں۔ سبق کی تیاری کے درجہ میں نہایت اہم ہیں۔
مگر مدرسین ان کے پجاری نہ بن جائیں۔ درجہ استحضار میں بھی سوالات کو خاص اہمیت حاصل ہے،
بشرطیکہ سبق مدرس اور طلبار کے باہمی تعاون اور کوشش کا نتیجہ ہو۔ اس موقع پر مدرس کے سوالات
یہ جانچنے میں مدد دیتے ہیں کہ آیا طلبار نے نفس مضمون کو سمجھا بھی ہے کہ نہیں؟ اس وقت طلبار کو ممکنہ
تنوع بہم پہنچایا جائے اور تاثرات نتیجۃً اظہار کی شکل اختیار کریں۔

سوالات کے لئے دو ضروری شرائط ہیں جو پہلے ہی پورے ہو جائیں۔

(۱) مدرس کا نفس مضمون پر عبور

(۲) نفس مضمون سے طلبار کی واقفیت کا صحیح علم۔

سوال کرنے کے لئے مندرجۂ ذیل اشارات خاص طور پر قابلِ لحاظ ہیں۔

(۱) سوال کم سے کم الفاظ کا حامل ہو۔

(۲) سوالات میں تنوع ہو۔

(۳) سوالات واضح، جامع اور سلیس الفاظ میں ہوں۔

(۴) سوالات مخصوص اور محدود ہوں مبہم نہ ہوں۔

(۵) سوالات طلبار کی اوسط قابلیت کے اعتبار سے مناسب ہوں۔

ہوشیاری اور احتیاط سے مرتب کئے ہوئے سوالات اچھی تدریس کی کنجی ہیں۔

سوال صاف آواز میں ہو تاکہ سب طلبار سن سکیں۔

**سوال کرنے کا انداز** (۲) سوال کرنے میں پھرتی چاہئے مگر ضرورت سے زیادہ تیزی نہ ہو۔

(۳) سوال مطمئن اور ہمدردانہ انداز سے کیا جائے۔ طلبار یہ محسوس کریں کہ اس سے سبق میں امداد مل رہی ہے اور یہ ان کے انکشافات میں معاون ہے۔ وہ یہ محسوس نہ کریں کہ پورے وقت زیر امتحان رہے۔

**سوال کرنے کا طریقہ** سوال پوری جماعت سے کیا جائے۔ مدرس کی جگہ مرکزی ہو تاکہ سوال کرتے وقت وہ پوری جماعت کو دیکھ سکے۔ سوال کرتے وقت مدرس کو کسی ایک طالب علم یا جگہ پر نظر نہیں جانی چاہئے بلکہ اس کی نظر پوری جماعت پر ہو۔ بجز خاص حالات کے جبکہ عدم توجہی دور کرنا مقصود ہو۔ سوالات پوری جماعت پر مساویانہ تقسیم ہوں۔ اور ضرورت سے زیادہ سوالات نہ کئے جائیں۔ جواب دینے میں بعض طلبار بے سمجھے بوجھے بولنے کے عادی ہوتے ہیں۔ طلبار کی اس عادت کو سختی سے روکا جائے۔ طلبار جو کچھ جواب میں کہتے ہیں۔ اس سے یا تو ان کی قابلیت کا اظہار ہوتا ہے یا وہ مدرس کو جانچتے ہیں۔ اس لئے مدرس کو سخت احتیاط لازم ہے۔ اگر نصف سے تین چوتھائی حصہ جواب نہ دے تو مدرس کو سمجھ لینا چاہئے۔ کہ سبق اطمینان بخش نہیں ہوا۔ جوابات حاصل کرنے میں مندرجہ ذیل اشارات ملحوظ رکھے جائیں۔ (۱) تمام جوابات پوری جماعت سن سکے (اس پر اصرار کیا جائے)

(۲) جواب سوچنے کے لئے طلبار کو مہلت دی جائے۔

(۳) جوابات حتی الامکان سوالات کی وضع کے مطابق ہوں۔

(۴) جواب کے دوران میں طالب علم کو ٹوکا نہ جائے بلکہ اس کی مدد کی جائے۔

(۵) لمبے جوابات کو دوسرے طلبار سے دہروالیا جائے۔ ممکن ہے وہ ساتھ نہ دے سکے ہوں۔

**زبان** مدرس کو کمرۂ جماعت میں اپنی زبان پر کافی قابو رکھنا چاہئے۔ اور جو الفاظ اس کی زبان سے ادا ہوں۔ ان میں بڑی احتیاط برتنے کی ضرورت ہے کسی قسم کی

بھی بدزبانی یا ترش کلامی سخت اعتراض کے قابل ہے۔ کسی مدرس کو کمرہ جماعت میں ہرگز غصہ نہیں آنا چاہئے اور اسے اپنے جذبات اور زبان پر پورا قابو حاصل ہونا چاہئے مندرجہ ذیل اشارات قابل لحاظ ہیں:۔

(۱) **اصول کفایت** اپنے احکام زیادہ موثر بنانے اور وقت کی بچت کے لئے چند لفظی جملے منتخب کرنے چاہئیں۔ مثلاً کھڑے ہو۔ بیٹھ جاؤ۔ ہاتھ اونچے۔ ہاتھ نیچے وغیرہ۔

(۲) **مطلب کے لحاظ سے الفاظ کے مجموعہ کی ادائی** اس کا منشا یہ ہے کہ جملے کے الفاظ کو کئی کئی کرکے ادا کیا جائے کہ بیان میں اثر پیدا ہو اور مطلب سمجھنے میں طلباء کو سہولت۔ روز مرہ کی گفتگو میں بھی جب ایسے لوگوں سے خطاب کیا جائے۔ جن کا ذہن پوری طرح تربیت یافتہ نہیں ہے۔ یہ طریقہ مناسب ہوگا۔ ہر مجموعۂ الفاظ کی ادائی کے بعد خفیف سا وقفہ ضروری ہے تاکہ مفہوم طلباء کے ذہن نشین ہوتا جائے۔

(۳) **انگریزی بولنا** انگریزی کی تعلیم کے وقت انگریزی آہستہ آہستہ بولی جائے اور اس کا لحاظ رکھا جائے کہ الفاظ ایک دوسرے میں گڈ مڈ نہ ہو جائیں مناسب الفاظ پر زور دیا جائے اور (KEYWORD) خاص طور سے ملحوظ رہے تشریح کرتے وقت مختلف مترادفات سے احتراز اور طویل جملے بولنے سے پرہیز کیا جائے۔ جوابات کے اعادہ سے زبانی انشاء میں مدد ملے گی اور مدرس کو یہ بھی معلوم ہوتا رہے گا کہ طلباء اس کا ساتھ دے رہے ہیں۔

یہ مضمون پوری طرح مشرح نہیں بہت سی باتیں محض مدرس کی سوجھ بوجھ پر منحصر ہیں اور انھیں وہ فطری ذہانت سے سیکھتا ہے۔ ہر چیز کے لئے مسلمہ اصول نہیں پیش کئے جا سکتے ختم سبق پر مدرس کو اپنے سے یہ سوال کرنے چاہئیں:۔

۱۔ آیا جماعت نے کچھ حاصل کیا؟

۲۔ آیا معلومات میں اضافہ ہوا؟

۳۔ آیا جماعت نے ترقی کی ؟

جماعت کے کام کو کامیاب بنانے کے لئے یہ چند اشارات ممد ثابت ہونگے ۔

تیاری سبق کے یہ معنی نہیں ہیں کہ مدرس نفس مضمون کی تیاری کرے بلکہ طلبا کے نقطۂ نظر سے سبق کا تیار کرنا ضروری ہے طلبار کی مشکلات معلوم کرکے ان کا حل سوچنا چاہئے ۔ طلبار کے صحیح جوابات کو اگر مدرس دہراتا جائے تو یہ قابل اعتراض ہے جوابات طلبار کو دہرانے چاہئیں نہ کہ مدرس کو ۔ وہ مدرس جو طلبار سے خوب کام لیتا ہے اور خود کم بولتا ہے بہترین مدرس ہے ۔

اس قسم کے الفاظ کا عادتاً استعمال کرنا جیسے کہ "سمجھ گئے ؟ آیا خیال میں ؟ مجھے یہ بتاؤ کہ ....... وغیرہ" محض وقت ضائع کرنا ہے ۔

ابتدائی جماعتوں میں عبارت پڑھانے سے قبل مشکل الفاظ کے تلفظ کی مشق کرالینی ضروری ہے تکرار کے طریقہ میں تنوع اور دلچسپی ملحوظ خاطر رہے ۔ غیر ضروری اور طویل تشریحات سے گریز لازمی ہے طلبار کو چست و چالاک بنایا جائے مگر مدرس کو اپنی تیزی روکنے کی ضرورت ہے ۔ مدرس اپنی توانائی ضائع نہ کرے بلکہ ایسے طریقے معلوم کرے ۔ جن کی مدد سے بغیر اپنی توانائی ضائع کئے ہوے وہ جماعت کو بسہولت قابو میں رکھ سکے ۔



# رُوداد سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ مستقر بلدہ

منعقدہ تبواریخ ۵ و ۶ بہمن ۱۳۴۸ف
مرتبہ مرزا ضیاء الدین بیگ صاحب بی۔اے (عثمانیہ) بی ٹی (علیگ)
ناظم مدارس و معتمد عمومی انجمن اساتذہ مستقر بلدہ

انجمن اساتذہ مستقر بلدہ کی گیارہویں سالانہ کانفرنس کے اجلاس تبواریخ ۵ و ۶ بہمن ۱۳۴۸ف بمقام مدرسہ فوقانیہ ناپلی بلدہ زیر صدارت عالیجناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔اے (آکسن)، ناظم تعلیمات ملک سرکار عالی منعقد ہوئے۔

کانفرنس کے ضمن میں تعلیمی نمائش بمقام میتھوڈسٹ بائز ہائی اسکول منعقد کی گئی تھی جس کا افتتاح بتاریخ ۴ بہمن ۱۳۴۸ف بوقت ½ ۴ ساعت شام عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات ملک سرکار عالی نے فرمایا۔ بوقت افتتاح عہدہ داران سررشتہ و اساتذہ کی تعداد کافی تھی۔ مدارس تحتانیہ و ثانویہ سے نمائش میں جو سامان وصول ہوا تھا وہ سلیقہ سے جمایا گیا تھا۔

بتاریخ مذکور بوقت (۷) ساعت شام بمقام آل سینٹس ہائی اسکول مسٹر ہوس انسپکٹر سٹی پولیس نے بعنوان "حفاظت جان" (Safety First) دلچسپ تقریر کی افسوس ہے کہ شرکا کی تعداد کم تھی۔

مسٹر ہوس نے عنوان بالا کی صراحت فرماتے ہوئے یہ فرمایا کہ اس کے یہ معنی نہیں کہ ہم صرف اپنی جان کی حفاظت کا خیال رکھیں۔ بلکہ دوسروں کی جان کا بھی لحاظ رکھیں ممالک محروسہ ہندوستان یا دنیا کے کسی حصہ میں آئے دن راستوں پر جو حادثات پیش آتے ہیں ان میں سے زیادہ تر ایسے ہوتے ہیں جو دوسروں کی حفاظت کا احساس نہ کرنے کے سبب سے وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ اساتذہ کو خود معلوم کرنا چاہئے کہ (Safety First) کا کیا مفہوم ہے اس کے بعد طلباء کو اس سے واقف کرانا چاہئے تاکہ آئندہ وہ مفید شہری

ثابت ہوسکیں۔ اس کی تعلیم دینے کا بہترین مرکز مدرسہ ہے۔

اس کے بعد قابل مقرر نے موٹروں کے ہارن کے غلط استعمال اور ان کی روشنی کی تیزی اور ایک ہی روشنی رکھنے اور ہاتھ سے راستہ کا رخ بتا کر فوراً موٹر یا سائیکل کے موڑ لینے کے نتائج کا اظہار فرمایا۔

آخر میں جناب مولوی احمد حسین خاں صاحب بی۔ اے صدر مہتمم تعلیمات نے مسٹر ہوس کا شکریہ ادا فرماتے ہوئے حاضرین کی تعداد کی کمی کا ذکر فرمایا اور آئندہ مسٹر ہوس کی تقاریر کا انتظام کر کے کافی تعداد میں اساتذہ صاحبان کے مستفید ہونے کی توقع ظاہر فرمائی۔

**کانفرنس کا اجلاس اوّل** بتاریخ ۵ بہمن ۱۳۴۸ف روز جمعہ بمقام مدرسہ فوقانیہ نامپلی ۱/۲ ۹ بجے زیر صدارت عالی جناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات ملک سرکاری کانفرنس کا پہلا اجلاس منعقد ہوا جس میں عہدہ داران اور اساتذہ کافی تعداد میں شریک تھے۔

جناب مولوی احمد حسین خانصاحب بی۔ اے صدر مہتمم تعلیمات مستقر بلدہ نے فرمایا کہ بعض حضرات کو یہ شکایت ہے کہ امسال انجمن مختصر پیمانہ پر ہو رہی ہے غالباً ان کو یہ معلوم نہیں ہے کہ انجمن ممالک محروسہ سرکار عالی قائم ہوئی ہے اور صوبہ جات کی انجمنیں اس سے ملحق ہو گئی ہیں۔ اس لحاظ سے اس کانفرنس میں خطبہ صدارت وغیرہ نہیں ہے نیز دیگر سررشتہ جات کے حضرات کو دعوت نہیں دی گئی۔ بلکہ زیادہ تر پروگرام میں عملی پہلو پیش نظر رکھا گیا ہے مثلاً انگریزی جغرافیہ اور سائنس وغیرہ کے نمونہ کے اسباق جن کی تعلیم مدارس میں اچھی طرح نہیں دی جاتی چند قرار دادیں ہیں نیز مفید تقاریر رکھی گئی ہیں جن کی ضرورت ہے۔ مشاعرہ کے متعلق فرمایا کہ یہ اس شرط پر رکھا گیا ہے کہ اس میں محض گل و بلبل پر خیال آرائی نہ ہو بلکہ نئی زمین ہو۔ اس کے بعد عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات سے استدعا فرمائی کہ افتتاحیہ تقریر فرمائیں۔

عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات نے حسب ذیل تقریر فرمائی۔

**تقریر صدر کانفرنس** خواتین و حضرات۔ گذشتہ چند ماہ سے مجھے آپ سے کئی دفعہ ملنے اور مختلف حیثیتوں سے آپ کے سامنے تقریریں کرنے کے مواقع ملے

اس وقت میری مشکل یہ ہے کہ کہوں تو کیا کہوں۔ میرے محدود معلومات کا ذخیرہ تقریباً ختم ہو چکا اب اگر کہی ہوئی باتیں دہراؤں تو آپ اکتا جائیں گے۔ جدید باتیں کہنے کو ملتی نہیں۔ اب کانفرنس میں آتے ہوئے جو چند باتیں میرے ذہن میں آئیں میں نے انھیں نوٹ کر لیا ہے اور وہ آپ کی خدمت میں عرض کر دیتا ہوں۔ کانفرنس میں اصولی اور فنی مضامین پر مختلف حضرات کی تقریریں ہوں گی۔ میں چند عام باتیں کہوں گا۔

خواتین و حضرات۔ ہر انسان کو چاہئیے کہ کار و بار و مشاغل دینی و دنیوی کے بعد تھوڑا وقت ایسا بھی نکالے جو غور و فکر میں صرف ہو۔ اس کی ضرورت سب سے زیادہ معلمین کو ہے کیونکہ یہ طبقہ پڑھے لکھے اور سمجھدار آدمیوں کا سمجھا جاتا ہے۔ اگر آپ تھوڑا سا وقت غور و فکر میں صرف کریں تو آپ کے بہت سے مشکل مسائل حل ہو جائیں گے۔

آجکل زمانہ کے حالات مثلاً سماجی۔ اقتصادی وغیرہ میں تبدیلی ہو گئی ہے ہمارے ملک میں پچیس سال قبل کے حالات اب نہیں رہے ان میں انقلاب عظیم واقع ہو گیا ہے۔ ہم کو غور کرنا چاہئیے کہ یہ انقلاب ہمارے ملک کے لئے مفید ہے یا نہیں اگر غیر مفید ہے تو ہم اس کو مفید بنانے کے لئے کیا تدابیر اختیار کر سکتے ہیں۔ معلم کا صرف یہی کام نہیں ہے کہ مدرسہ میں زیر تعلیم طلبا کو تعلیم دیدے اور امتحان میں کامیاب کرائے اب وہ وقت آ گیا ہے کہ ہر معلم نوجوانوں کو اس طرح تعلیم دے کہ وہ آئندہ مفید شہری بن کر زندگی بسر کریں۔ قوم کی اصلاح کا عیناً معلم ذمہ دار ہے دوسرا اور کوئی نہیں ہو سکتا۔ ان دنوں والدین کو بچوں کی تعلیم و تربیت میں کثرت مشاغل و اسباب سے دخل دینے کے مواقع کم ملتے ہیں ایسی صورت میں معلم کی ذمہ داری بہت بڑھ گئی ہے۔ اب اگر نوجوانوں میں خرابیاں پائی جائیں تو دنیا اس کا ذمہ دار معلم ہی کو قرار دے گی۔

تعلیم کے سوائے معلم کا فرض یہ بھی ہے کہ طلبہ کی تربیت کا خیال بھی بدرجہ اتم رکھے زمانہ سابقہ میں نوجوانوں کو سکھایا جاتا تھا کہ بزرگوں کا ادب کریں نشست و برخاست۔ کھانے پینے کے آداب سکھائے جاتے تھے۔ حتیٰ کہ ادنیٰ ملازمین میں بھی شائستگی پائی جاتی تھی۔ اسی قسم کی تعلیم کا نتیجہ تھا کہ مثلاً مجھے اب تک بھی اپنے استادوں سے ادب کرنے اور

ان کے پسماندوں سے ہمدردی کرنے کی عادت ہے۔ آج کل کے نوجوانوں کی ایسی حالت ہے کہ بقول شخصے کہ "باپ کو باپ نہیں سمجھتے تو ہمسایہ کو چچا کیا سمجھینگے۔ آج کل کے طالب علم مدرسین کی عزت کرنی تو کجا انھیں سلام بھی کرنا عار سمجھتے ہیں۔ بدتہذیبی اور نالائقی کو مساوات اور آزادی سمجھنے لگے ہیں۔ جدید طریقۂ تعلیم کا یہ اصول کہ بچہ کو پوری آزادی دیدی جائے اس سے مجھے پورا اتفاق نہیں ہے اس طرح آزادی کے دینے سے بچپن میں شروع ہی سے خودرائی اور خودسری پیدا ہوتی ہے۔ جب میں اپنے بچپن کی تعلیم پر نظر ڈالتا ہوں تو مجھے یاد آتا ہے کہ میری ابتدائی زندگی کس سخت ڈسپلن کے تحت گذری کہ مجھے اپنی خواہشات کے مطابق عمل کرنے کے بہت کم مواقع مل سکے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آج میرے نفس میں جو ضبط پیدا ہوا وہ آج کل کے نوجوانوں میں نظر نہیں آتا۔ پس آپ سے میری یہ درخواست ہے کہ آپ بھی جیسا کہ سوسائٹی کے دوسرے طبقہ کے لوگ ملک کے معاملات میں غور وفکر کرتے ہیں غور کریں اور ایسی معقول اور مناسب تدابیر اختیار کریں جس سے قوم کے نوجوانوں کی حالت درست ہو۔

آج کل جو ہیجان ہمارے ملک میں پھیلا ہوا ہے اس سے ظاہر ہے کہ نہ تو معلمین کے اور نہ ہی متعلمین کے دل ودماغ سکون کی حالت میں ہیں۔ ایک عام پریشانی پھیلی ہوی ہے تو اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا ایسی حالت میں جو تعلیم دیجارہی ہے وہ مفید ثابت ہوسکتی ہے؟ تعلیم کا تعلق نہ اچھے امکنہ سے ہے نہ عمدہ ساز وسامان سے ہے بلکہ پڑھنے اور پڑھانے والے کے شوق پر منحصر ہے۔ پرانے زمانے کی تعلیم ایسی تھی کہ گروجنگلوں میں ندی کے کنارہ درخت کے نیچے بیٹھے ہوے اپنے چیلوں کو تعلیم دیا کرتے تھے۔ کتابیں میسر نہ تھیں اور بلامعاوضہ تعلیم دیجاتی تھی۔ مدرس کو روپیہ کی طمع نہ تھی بلکہ پڑھانے کا شوق اور متعلمین کو علم حاصل کرنے کا اشتیاق تھا برخلاف اس کے ان دنوں مدارس میں ہر چیز مصنوعی ہے۔ مدرس کا ذہن تنخواہ کی جانب ہے اور متعلمین کو امتحان کامیاب کرنے کی فکر رہتی ہے۔ ملک میں مختلف قسم کے ہیجانات پھیلے ہوئے ہیں نہ معلمین مطمئن ہیں نہ طلبہ۔ جب تک کہ پڑھنے اور پڑھانے والے کو سکون اور اطمینان نہ ہو تعلیم خاطرخواہ

نہیں ہو سکتی۔ ذرا غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ صحیح تعلیم وہی ہے جو انسان کو انسان بنائے اور اس میں نفس مطمئنہ پیدا کرے پس چاہئے کہ معلمین خود کو اس طوفان بے تمیزی سے اپنے آپ کو علیٰحدہ کریں اور مثل جہلا کے اس میں نہ پڑ جائیں۔ پس "انہیں" چاہئے کہ تعلیم کے ساتھ ساتھ نوجوانوں کی تربیت کی طرف متوجہ ہو جائیں طلبہ سے ہمدردی رکھیں ان سے ذاتی تعلق پیدا کریں اور خود کو بجائے مشفق و مہربان باپ سمجھیں۔

دوسری چیز جو آپ کو کرنی ہے وہ یہ ہے کہ آپ نوجوانوں میں قومیت کا صحیح احساس پیدا کریں۔ دنیا میں قوموں کی تقسیم جغرافی حیثیت سے کی جاتی ہے لیکن بدقسمتی سے ہندوستان میں مذہب کے لحاظ سے ایسی تقسیم ہوتی ہے مثلاً انگلستان میں یہودی۔ انگریز اور مسلمان وغیرہ سب انگلش کہے جاتے ہیں اور ہمارے یہاں مذہب کے تعلق کے ساتھ مسلمان قوم ہندو قوم۔ پارسی قوم وغیرہ کے نام سے موسوم ہیں۔ نوجوانوں کو سمجھانا چاہئے کہ جغرافی لحاظ سے ہم سب ہندوستان کے رہنے والے ہندی ہیں۔ خواہ ہم کسی مذہب کے کیوں نہ ہوں۔ جب تک کہ ہمارے ملک کے نوجوانوں میں قومیت کا خیال پیدا نہ ہو موجودہ سیاسی کشمکش رفع نہیں ہو سکتی۔

میری اس ساری تقریر کا خلاصہ یہ ہے کہ آپ تعلیم دینے کے سوائے طلبہ کی تربیت کی طرف بطور خاص متوجہ ہوں اور ان میں ایک قومیت کا خیال پیدا کریں اور ان کی توجہ سیاسیات سے زیادہ ملک کے سماجی اور اقتصادی حالات کی اصلاح کی جانب مبذول کرائیں۔ اگر ملک کی تعلیمی اقتصادی اور سماجی حالت درست ہو جائے تو یقیناً سیاسی حالت خود بخود حسب دل خواہ ہو جائے گی۔

اس کے بعد معتمد عمومی نے رپورٹ سنائی۔

جناب مولوی سالم بن سعید صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔ایم ایڈ (لیڈز) لکچرار ٹریننگ کالج نے "عملی مصروفیات" پر انگریزی میں دلچسپ مضمون سنایا جس میں مختلف کاموں کو عملی طور پر بچوں سے لینے کی تجاویز پیش کی گئیں اور اس کے فوائد بیان کئے گئے اس کے بعد حسب ذیل قراردادوں پر مباحثہ ہوا جو بالغلبہ آرا منظور ہوئیں۔

(۱) "اس کانفرنس کی رائے ہے کہ جن مقامات میں مدارس سرکاری کے طلبہ کے لئے طبی معائنہ کا انتظام کیا گیا ہے وہاں مدارس امدادی کے طلبا رکے لئے بھی اس قسم کا انتظام کیا جانا مناسب ہے"

۲۔ اس کانفرنس کی راے ہے کہ قواعد عطائی امداد پر بعد نظر ثانی اس طرح عمل ہونا مناسب ہے کہ مدارس کو ان کی کارگزاری کے لحاظ سے امداد مل سکے۔

**اجلاس دوم** ۲ ½ بجے کانفرنس کا دوسرا اجلاس شروع ہوا۔ مدرسہ کے ہال میں زیر صدارت عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات وصدر نشین کانفرنس جو جلسہ منعقد ہوا اس میں مسٹر ڈنکرنا راین بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ مددگار مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ چنچل گوڑہ نے "نئی تعلیم" کی کمیٹی کی رپورٹ انگریزی میں سنائی جو منظور کی گئی۔

شامیانہ میں جناب مولوی سید مجتبیٰ حسین صاحب نقوی بی۔اے۔ایم۔ایڈ۔ (لیڈز) کی زیر صدارت جو جلسہ منعقد ہوا۔ اس میں جناب مولوی غلام دستگیر صاحب بی اے بی۔ ٹی۔ نے اردو میں "نئی تعلیم" کی رپورٹ سنائی۔ اختتام رپورٹ پر جناب مولوی محمد رضا صاحب نے فرمایا کہ رپورٹ میں جن اصول طریقوں اور تجربوں کا ذکر کیا گیا ہے وہ مغربی ممالک میں رائج ہیں ہم کو چاہیئے کہ ہم اپنے ماحول اور ضروریات ملک کے لحاظ سے نصاب مقرر کریں۔

جناب مولوی سید نورالحسن صاحب نے فرمایا کہ ممالک غیر کے تجربوں کے بیان کرنے سے ہمارا مقصد یہ ہے کہ ہم یہ دیکھیں کہ ہم کس حد تک ان سے استفادہ کرسکتے ہیں۔ جناب مولوی محمد سلطان صاحب نے فرمایا کہ رپورٹ بیش بہا معلومات سے پُر تھی۔ آخر میں جناب مولوی سید مجتبیٰ حسین صاحب نقوی صدر جلسہ نے فرمایا کہ متمدن ممالک میں تعلیم کے جو جدید طریقے رائج کئے گئے ہیں۔ ان کا خاکہ آپ کے سامنے پیش کیا گیا ہے رپورٹ کا مقصد یہ تھا کہ ہم حکومت سے استدعا کریں کہ ہمیں موقع دے جائیں کہ ہم اس خصوص میں تحریک کریں۔ چونکہ زمانہ کے انقلاب کے ساتھ ساتھ ملک اور قوم کا ماحول بھی بدلتا جاتا ہے اس لئے قدیم وجدید طریقہ تعلیم کو آپ حضرات کے سامنے واضح کیا گیا ہے جس کی غرض یہ ہے کہ آپ اپنے ماحول اور فضا کے

لحاظ سے ایسا طریقہ عمل اختیار فرمائیں جو زمانہ کی تبدیلی کے لحاظ سے موزوں اور مناسب ہو۔

ذیلی کمیٹیوں کے اجلاس ختم ہونے کے بعد جناب مولوی میر احمد علی خاں صاحب ایم۔ اے۔ ایم۔ ایڈ (لیڈز) لکچرار ٹریننگ کالج نے "مدرسہ کے طور" پر (SCHOOL TONE) اردو میں دلچسپ تقریر کی جس میں موصوف نے فرمایا کہ مدرسہ کے تصور کے متعلق مختلف تحریکات پیش کی جاتی ہیں یہ تصور جگہ کی مناسبت اور حالات کے لحاظ سے بدلتا رہے گا۔ مدرسہ کا تصور جو ہم اختیار کریں عملی ہو یعنے ہمارے حالات کے مطابق ہو ہم یہ تصفیہ کریں کہ اس کی ضروریات کیا ہیں اور کس طرح پوری کیجا سکتی ہیں۔ مدرسہ کی فضا وغیرہ (۳) حصوں پر تقسیم کی جاسکتی ہیں۔

۱۔ جن کا تعلق اخلاقی ہو۔

۲۔ جن کا تعلق ذہنی ہو۔

۳۔ جن کا تعلق جسمانی ہو۔

قدیم زمانہ میں اور اب بھی اخلاقی مقصد کو زیادہ اہمیت دی گئی ہے۔ محبت رواداری اور ایمانداری کی بنیاد ہم مدرسہ میں ڈال سکتے ہیں۔ گو اولیائے طلبہ بھی اس کے ذمہ دار ہیں۔ اسی طرح جسمانی نشو و نما کے متعلق بھی ہم غور کریں۔ ذہنی نشو و نما کا مقصد طلبہ کو محض کتابی معلومات بہم پہونچانا او امتحان میں کامیاب کرانا نہ ہو بلکہ طلبہ کو نشو و نما کے اعلیٰ معیار پر پہنچایا جائے۔ انگلستان میں جماعت کے کتب خانے سے بچے کتب لیتے ہیں اور پڑھتے ہیں مدرسین صرف اس گھنٹہ میں نگرانی کرتے ہیں اور آخر میں مضمون سے متعلق سوالات کرتے ہیں ہم روایتی حدود سے ایک حدتک بڑھ کر عملی پہلو اختیار کریں اور اشتراک عمل سے کام لیں۔ یعنی طلبہ و مدرسین میں اس قسم کا سمجھوتا ہونا چاہئے جس سے طلبہ یہ نہ سمجھیں کہ مدرس محض اقتدار سے کام لے رہا ہے بلکہ یہ کہ پیش کردہ امور ان کے لئے مفید ہیں نیز مدرسین میں آپس میں سمجھوتا ہونا چاہئے یعنے تاریخ کے سبق میں جغرافیہ سے متعلق کوئی مسئلہ آئے تو مدرس اس کی وضاحت کرے مدرسہ میں اچھی روایات کا قائم کرنا ضروری ہے تاکہ نئے طلبہ ان روایات پر عمل کرسکیں اور اعتماد قائم ہو۔

(۸) بجے رات کو آل سینٹس ہائی اسکول میں زیر صدارت جناب مولوی

سعادۃ اللہ خاں صاحب اول مددگار مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ دارالعلوم بلدہ مشاعرہ شروع ہوا جس میں "مناظر قدرت" پر شعرا نے کلام سنایا۔ خصوصاً جناب مولوی سید علی محمد صاحب اجلال معتمد مشاعرہ کمیٹی اور جناب مولوی عبداللطیف صاحب اور جناب مولوی عبدالمجید صاحب اور جناب مولوی عبدالسلام صاحب ذکی کے کلام پر حاضرین نے بہت داد دی۔

**اجلاس سوم** بتاریخ ۶ بہمن ۱۳۴۳ ف روز شنبہ ۹ تا ۱۲ نمونہ کے اسباق ہوئے۔ جناب مولوی سید نورالحسن صاحب۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی ڈپ ایڈ (گلاسگو) صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ دارالشفا نے طلبا طبقہ وسطانیہ کو انگریزی نظم (Casabianca) پڑھائی۔ جناب مولوی عبدالستار صاحب سبحانی بی۔ اے۔ ایل۔ ٹی۔ نے طلبۂ وسطانیہ کو جغرافیہ میں بزبان اردو سبق دیا۔ اس کے بعد مسٹر جی گارڈ سپرنٹنڈنٹ ینتھوڈسٹ بائز ہائی اسکول نے طبقہ تحتانیہ کو انگریزی میں نمونہ کا سبق دیا جس میں ڈائرکٹ میتھڈ اختیار کیا گیا۔ اور سبق کو موزوں سوالات اور ضروری آلات تعلیمی سے دلچسپ بنایا گیا۔ جناب مولوی غلام دستگیر صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی نے طبقہ تحتانیہ کو جغرافیہ پر سبق دیا۔

اس کے بعد جناب مولوی احمد حسین خان صاحب بی۔ اے۔ صدر مہتمم تعلیمات بلدہ نے جماعت نہم کے طلبہ کو انگریزی میں سبق دیا جس میں شاعر کیٹس (Keats) کی ایک مشکل نظم (ode to the Poets) نہایت موثر طریقہ سے پڑھائی گئی۔ سبق میں اساتذہ کی تعداد کافی تھی۔ جناب مولوی عبدالغفور صاحب بی۔ اے۔ بی ٹی نے طلبۂ فوقانیہ کو بزبان اردو جغرافیہ پر نمونہ کا سبق دیا۔

آخر میں جناب مولوی آفتاب حسین صاحب۔ ایم۔ ایس۔ سی۔ (علیگ) بی۔ ایس۔ سی (لنڈن) انسپکٹر مدارس نے سائنس میں "پانی کی تخلیص اور طریقہائے آبرسانی" پر جماعت ہشتم کے طلبہ کو نمونہ کا سبق دیا۔ اکثر اسباق میں کافی تعداد میں اساتذہ وچند معلمات نے شرکت کی۔ اکثر اسباق کے اختتام پر حاضرین کو نکتہ چینی کرنے کا موقع دیا گیا۔ یقین ہے کہ نمونہ کے یہ اسباق دیگر اساتذہ کے لئے بڑی حد تک مفید ثابت ہوں گے۔

**اجلاس آخر** بروز شنبہ (۲) بجے کانفرنس کا آخری اجلاس شروع ہوا۔ مسٹر جی اے چندرو ورکر ایم۔ اے۔ نے حسب ذیل قرار داد پیش کی

اس کانفرنس کی رائے ہے کہ سررشتہ تعلیمات کے نان گزیٹیڈ ملازمین کے لڑکے اور لڑکیوں کی اجرت تعلیم معاف فرمائی جائے"۔

اس کی تائید جناب مولوی محمد سلطان صاحب نے فرمائی لیکن اس قرارداد میں چند ترمیمات پیش ہوئیں اور سرگرم مباحثہ ہوا آخر میں بعد ترمیم حسب ذیل قرارداد منظور ہوئی۔

اس کانفرنس کی رائے ہے کہ سررشتہ تعلیمات کے نان گزیٹیڈ عہدہ داران (برسرکار وظیفہ یاب وفوت شدہ) کے لڑکے اور لڑکیوں کی اجرت تعلیم بہ شمول اجرت تعلیم کلیہ وفیس شکرام از طالبات معاف فرمائی جائے"۔

اس کے بعد مسٹر اے ایس راؤ ایم۔اے۔بی۔ٹی کی تحریک اور مسٹر وی ہارڈیکر کی تائید کے بعد بغلبۂ آرا حسب ذیل قرارداد بغیر ترمیم منظور ہوئی۔

اس کانفرنس کی رائے ہے کہ تمام امدادی اور خانگی مدارس میں "پراویڈنٹ فنڈ" جاری کیا جائے۔

مسز نورالحسن صدر نمائش کمیٹی نے انگریزی میں ایک مختصر و دلچسپ رپورٹ نمائش کے متعلق سنائی۔ اس کے بعد عالی جناب صدرنشین صاحب جلسہ نے انعامات تقسیم فرمائے۔ اور "نئی تعلیم" کی کمیٹی کی رپورٹ کی منظوری کی رائے طلب کی۔ بغلبۂ آرا یہ رپورٹ منظور ہوی۔ آئندہ سال کے لئے مضمون" ابتدائی تعلیم" خصوصاً شہری مدارس کی حد تک کا اعلان کیا گیا۔ اس کے بعد عالیجناب صدرنشین صاحب نے اختتامی تقریر میں فرمایا۔

**اختتامی تقریر صدر کانفرنس** مولوی سالم بن سعید صاحب کا پرچہ مختصر اور دلچسپ تھا جس کا اردو میں ترجمہ کرکے حیدرآباد ٹیچر میں شائع کرنا مناسب ہے۔

معائنہ طبی کے سلسلہ میں امدادی مدارس کے امکنہ و فرنیچر کی بحث بھی چھڑ گئی تھی بلدہ کی حد تک جہاں یہ سہولتیں ہیں منتظمین مدارس امدادی کو اس کی شکایت نہیں ہونی چاہئے۔

معائنہ طبی کا جو طریقہ سرکاری مدارس میں رائج ہے وہ اطمینان بخش نہیں ہے۔

انسپکشن کارڈ اچھی حالت میں نہیں رکھے جاتے۔ خود مدرسین صاحبان اس بارہ میں دلچسپی لیں اور افسران سررشتہ کو توجہ دلائیں۔ معائنہ کنندہ کے بتائے ہوئے نقائص کو دور کرنے کی بعض والدین بوجہ جہالت یا ناداری کوشش نہیں کر سکتے ہمارے طلبا کے معالجہ کا انتظام منجانب سرکار نہیں ہے بعض بڑے مدارس میں یورپ کی طرح کلینکس (clinics) قائم کر دئے جائیں تو مفید ثابت ہوں گے۔ میرا مقصد یہ نہیں ہے کہ معائنہ طبی کا طریقہ بند کر دیا جائے بلکہ اس کو مفید بنایا جائے۔ جب سرکاری مدارس میں یہ طریقہ کماحقہٗ کامیاب ثابت نہیں ہوا ہے تو مدارس امدادی وخانگی میں اس کا انتظام قبل از وقت ہے۔ مدارس امدادی کو چاہئے کہ طلبہ کے خوراک کا پہلے انتظام کریں خصوصاً اضلاع میں تقریباً نصف بچے صبح کا کھانا کھا کر آتے ہیں اور پھر شام کو کھاتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ خوراک کم ملتی ہے اور دماغی کام زیادہ ہوتا ہے جس سے جسمانی حالت خراب ہوتی ہے اس لئے مسئلہ خوراک ہمارے لئے اہم ہے۔ مدارس تحتانیہ میں بچوں کو دودھ دئے جانے کا مسئلہ زیر غور ہے۔ تغذیہ طلبہ کے متعلق بعد غور اگر مدارس ثانویہ کے صدر مدرسین صاحبان تجاویز پیش کریں تو باعث امتنان ہوگا۔ مدارس امدادی کو ان کی کارگزاری کے لحاظ سے امداد دینے کا مسئلہ سررشتہ کے زیر غور ہے جدید قواعد کے ضمن میں پراویڈنٹ فنڈ کا مسئلہ بھی آجاتا ہے۔ نیز مدارس کی فیس کا اسکیل بھی بنایا جا رہا ہے۔

نئی تعلیم کی رپورٹ کسی قدر طولانی تھی۔ ہمارے حالات اور مالیہ کا خیال رکھتے ہوئے جو تجاویز قابل عمل ہوں بتائی جائیں۔

مولوی احمد علی خاں صاحب کی تقریر میں ایک چیز نہایت دلچسپ تھی یعنے مدارس میں روایات کا قائم کرنا۔ کسی مدرسہ میں روایات قائم ہوں تو نو وارد طلبہ پر لازم ہوتا ہے کہ ان کو جاری رکھیں۔ مدارس امدادی میں دیکھا گیا کہ حسابات فرضی ہوتے ہیں صدر مدرسین کو چاہئے کہ اصل آمدنی وخرچ وغیرہ بتائیں۔

آپ کی انجمن کے متعلق چند تجاویز پیش کرتا ہوں۔ انجمن کے معتمد صاحب اور اراکین کو چاہئے کہ کم از کم ہر ماہ میں ایک عام تقریر کا انتظام کریں نیز کلب کو وسعت دیں اور

آئندہ سال کانفرنس میں پرچے وتقاریر کم رہیں۔ بلکہ سررشتہ کے موجودہ مسائل سے تعلق رکھنے والے مسائل پر مباحث ہوں (مثلاً فراہمی فرنیچر۔ تعمیر امکنہ۔ طلبہ کی خوراک وغیرہ) الغرض انجمن کو سال تمام اس طرح چلایا جائے کہ اس میں جمود پیدا نہ ہو بلکہ اس کی مصروفیتیں تمام سال جاری رہیں۔

آخر میں جناب مولوی احمد حسین خان صاحب بی۔ اے میر مجلس انجمن نے نام بنام ان تمام حضرات کا شکریہ ادا فرمایا جنہوں نے کانفرنس میں حصہ لیا تھا۔ نیز یہ فرمایا کہ آئندہ سال کانفرنس کو مزید دلچسپ بنانے کی کوشش کی جائے گی۔

آخر میں عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات ملک سرکار عالی کا شکریہ ادا فرمایا۔

عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات نے اعلحضرت بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی کے لئے تھری چیرز (نعرہائے مسرت) تجویز فرمائے اور کانفرنس کامیابی کے ساتھ ختم ہوی۔

# روداد سالانہ کانفرنس انجمن معلمات مستقر بلدہ

انجمن معلمات بلدہ کی پہلی سالانہ کانفرنس بوقت (۸ تا ۱۲) ساعت بتاریخ ۲۶ و ۲۷ ماہ آذر ۱۳۴۳ ف زیر سرپرستی محترمہ عالیہ جنابہ لیڈی حیدری صاحبہ وزیر صدارت عالیجنابہ مس جے ننڈی صاحبہ بمقام مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ منعقد ہوئی۔ ایک کمسن طالبہ نے لیڈی حیدری صاحبہ کو پھولوں کے ہار کی بجائے اس کی قیمت ایک خوبصورت صندوقچہ میں رکھ کر پیش کی جس کو علیہ جنابہ نے دودھ اور چھانچ فنڈ سے معنون فرمایا اور اپنا گراں بہا تحفہ (ﺻـﮧ) سکہ عثمانیہ اس میں شریک فرماتے ہوئے سب کو نصیحت فرمائی کہ ہماری قوم کے صدہا بچے بھوکے ہیں اور غذا کی کمی کی وجہ کمزور ہیں۔ ہاروں کی رقم کا بہتر مصرف یہ ہے کہ اس سے مدرسہ کے نادار طالبات کو دودھ اور چھانچ بہم پہونچائی جائے محترمہ صاحبہ نے نصیحت آمیز تقریر سے کانفرنس کا

افتتاح فرمایا اور انجمن کو ہدایت فرمائی کہ سودمندی کو نمائش پر ترجیح دینا معلمات کا فرض اولین ہے۔

معتمد عموی مسز اکرم نے سال تمام کی رپورٹ پڑھی۔ خازن مسز رضا نے اپنی رپورٹ سنائی۔ اس کے بعد عالیجنابہ صدر انجمن مس جے نندی صاحبہ نے خطبہ صدارت پڑھا تعلیم نسوان کی مشکلات پر روشنی ڈالتے ہوئے انھوں نے معلمات کو ان مشکلات کا سامنا کرنے کے لئے ہدایت فرمائی۔ (بعد ازاں) باقاعدگی کی اہمیت پر) عالیجنابہ پرنسپل صاحبہ محبوبیہ گرلز اسکول مس لینیل نے تقریر فرمائی اور اس بات کی اہمیت پر زور دیا کہ اگر معلمات اس پود کو باقاعدگی سکھا دیں تو آئندہ نسلیں باقاعدہ ہو جائیں گی اور کئی خرابیاں جو کہ اب موجود ہیں دور ہو جائیں گی۔

اس کے بعد تعلیمی مظاہرے ہوئے۔ مختلف کمروں میں مختلف معلمات اور بیویاں اپنی اپنی دستکاری کا مظاہرہ کر رہی تھیں مثلاً کہیں پر بید بافی ہو رہی تھی تو کہیں ٹاٹ سے قالین بنایا جا رہا تھا۔ اور کہیں تار کی ٹوکریاں اور مٹی کے برتن بنائے جا رہے تھے تو کہیں کمربند بننا بتایا جا رہا تھا۔ حاضرین جس کام سے دلچسپی رکھتے تھے وہاں جا کر کام سیکھتے تھے۔

ان مظاہروں کے ختم پر صیغہ واری مباحثے اور نمونے کے اسباق کا انتظام تھا۔ حاضرین جن مضامین سے دلچسپی رکھتے تھے اس کمرے میں شریک ہو سکتے تھے۔ ہر کمرہ بھرا ہوا تھا یہ کافی ثبوت اس امر کا تھا کہ لوگ دلچسپی لے رہے تھے۔ بارہ (۱۲) بجے اس دن کا پروگرام ختم ہو گیا۔

۲۷ ء آذر کو ساڑھے آٹھ بجے صبح میقات عام میں مباحثوں اور نمونہ اسباق پر تبصرے پڑھے گئے۔ ساڑھے نو بجے مختلف کمروں میں صیغہ واری مباحثہ اور نمونہ کے اسباق شروع ہوئے پہلے روز جس طرح ان کمروں میں مجمع تھا آج بھی ویسا ہی رہا۔ (۱۱) بجے پرنسپل نارمل اسکول سکندرآباد مس کلف نے "تبدیلیاں اور ترقیاں" پر تقریر کی انھوں نے گذشتہ (۲۰) سال کی تبدیلیوں اور ترقیوں کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ تعلیم

نسوان نے بہت ترقی کی ہے اس کے بعد امرزہ مباحثوں اور صیغہ واری اسباق کی رپورٹ پڑھی گئی۔ مس والش صاحبہ نے تمام مہمانوں اور مسز جبار نے تمام انجمن کے اراکین کا شکریہ ادا کیا۔ کانفرنس نہایت کامیاب رہی ایک قومی ترانہ جو کہ اختر جہاں طالبہ جماعت نہم مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ نے لکھا تھا مدرسہ کی گائیڈز نے پڑھا اور جلسہ برخواست ہوا۔

## تقریر صدر کانفرنس

محترمہ لیڈی حیدری معزز خواتین اور عزیز معلمات۔

یہ امر ہمارے لئے بیحد باعث انبساط و مسرت ہے کہ اپنی خوش بختی سے ہم پہلی مرتبہ آج اس تاریخ جمع ہوئی ہیں جس کو ہمارے شاہ ذیجاہ کی تخت نشینی کی تقریب مسعود کا شرف حاصل ہے۔ اس موقع پر ہم اپنی وفاداری اور اطاعت کیشی کے سچے جذبات کا ناچیز ہدیہ بمودبانہ پیش کرنے کی عزت حاصل کرتے ہیں۔ آنے والی نسل کی تعلیم کی تمام ترذمہ داری ہمارے کندھوں پر ہونے کے لحاظ سے ہم کو یاد رکھنا ہے کہ ہمکو اچھے شہری تیار کرنا ہے جو ملک اور مالک کی سچی خدمت انجام دیں۔

ہماری کمیٹی نے سید محمد حسین صاحب جعفری ناظم تعلیمات سے خواہش کی تھی کہ وہ اس کانفرنس کی صدارت فرمائیں لیکن موصوف کی رائے میں کانفرنس کا کام خالصاً عورتوں ہی کے ہاتھوں سرانجام پانا مناسب اور بہتر تھا اس لئے صدارت سے معذرت چاہتے ہوئے اپنی گہری دلچسپی کے اظہار میں ذیل کا پیام روانہ کیا ہے۔

"پچھلے سال مس حسین نندی صدر مہتممہ کی کوشش اور سعی سے معلمات کی کانفرنس کی تشکیل عمل میں آئی جس کا افتتاح عالیجناب نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام تعلیمات و سیاسیات نے فرمایا"

"اب سال حال پہلی کانفرنس منعقد ہو رہی ہے جس کا لیڈی حیدری جیسی علم دوست علم پرور اور محترم ہستی افتتاح فرما رہی ہیں۔ جنابہ ممدوحہ کی شخصیت دکن ہی پر کیا موقوف بلکہ پورے ہندوستان میں کسی تعارف کی محتاج نہیں۔ آپ کو شروع ہی سے تعلیم نسوان سے جو گہری دلچسپی رہی ہے اظہر من الشمس ہے۔ آپ مجلس تعلیم ثانوی کی رکن اور شعبہ تعلیم نسوان کی صدر بھی ہیں۔ آپ کی سرپرستی کانفرنس کی آئندہ ترقیوں کی تازہ بشارت اور ضمانت ہے۔

پروگرام کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کارکنان کانفرنس نے رزولیوشن وغیرہ سے قطع نظر کرکے عملی اور ٹھوس کام کی جانب قدم اٹھایا ہے۔ اس سے ان کے پرخلوص اقدام کا پتہ چلتا ہے' جو آئندہ سررشتہ کی فلاح و بہبود کا مضبوط پایہ ہے۔

کانفرنس چونکہ خواتین کے لئے مختص ہے اس لئے میں شرکت سے محروم ہوں۔ مگر میری دلی تمنائیں اور دعائیں کارکنان کانفرنس کے ساتھ ہیں کہ ان کی مساعی مشکور اور جد وجہد بار آور ہو۔"

آپ واقف ہیں کہ ہماری انجمن کی عمر صرف چند مہینوں کی ہے۔ لیکن یہ مختصر مدت بہت کار آمد رہی ہے اس انجمن کے قیام سے پہلے معلمات ایک دوسرے سے بمشکل واقف تھیں۔ لیکن اب ہمارے چھ مرکزوں کے ارکان ایک دوسرے سے نہ صرف بخوبی واقف ہو چلے ہیں بلکہ ہر مرکز میں جو مشترک مشکلات ہیں' باہمی تبادلہ خیالات اور میل ملاپ سے ان کے حل بھی کرنیکی صورت نکل آئی ہے۔

بعض اوقات مرکز کی کمیٹیاں قطعی طور پر فائدہ بخش ثابت ہوئی ہیں مثال کے طور پر آپ کو میں حسینی محلہ کی مرکزی کمیٹی کی روئداد سناتی ہوں اس مرکز کے مدارس میں حفظ صحت کے طریقوں کو ترقی دینے کے ضمن میں معلمات نے خرابیوں اور مشکلات کے ارتفاع پر غور کیا اور ایسی بہت سی باتیں معلوم کیں جن کو عمل میں لانا ضروری تھا اور ابھی ہم باثر طریقہ پر اصلاحی کام کی تدبیروں پر غور ہی کر رہے تھے کہ مس لینل سے میری ملاقات ہوی دوران گفتگو میں جب امدادی مدارس کی صفائی کی خراب حالت کا ذکر آیا تو مس لینل نے بڑی دلچسپی اور ہمدردی سے خواتین صحت کمیٹی کی خدمات پیش کیں اور آپ کو یہ سن کر بڑی خوشی ہوگی کہ اصول حفظ صحت اور صفائی کے کام کو آسان اور کارگر طریقہ پر خواتین کی صحت کمیٹی نے چھوٹے امدادی مدارس میں جاری کر دیا ہے جس کے لئے انجمن دل سے ممنون ہے۔

اب میں آپ سے ان اہم ترقیوں کا ذکر کرنا چاہتی ہوں جو لڑکیوں کی تعلیم میں ہوئی ہیں۔ بڑی اہم اصلاح یہ ہوی ہے کہ طبقہ وسطانیہ میں بھی لڑکیوں کی مادری زبان کو ذریعہ تعلیم قرار دیا گیا ہے۔ چنانچہ بعض مدارس میں پانچویں جماعت کی تعلیم شروع ہوگئی ہے

یہ بڑی اہم اور فائدہ کی صورت ہے اب لڑکیاں پہلے کے مقابلے میں زیادہ عرصہ تک مدرسہ میں اپنی مادری زبان میں بہتر اور مکمل تعلیم پائیں گی۔ اس اصلاح کا ایک فائدہ یہ بھی ہوگا کہ ملکی زبانوں میں بآسانی بہتر خانگی مدرسہ قائم ہوسکیں گے اور تعلیم کی بہتری کے لحاظ سے حصول امداد سرکاری کے استحقاق کی زیادہ صورتیں نکل آئیں گی۔ اور اس ہی مناسبت سے تعلیم نسوان کے نتائج مفید ہمہ گیر اور دوررس ہوں گے سررشتہ تعلیمات کی یہ بھی کوشش ہے کہ ملکی زبانوں کے مدرسوں کو زیادہ اہل اور بہتر بنایا جائے اور بجائے ایک زبان کا ایک مدرسہ رکھنے کے حسب موقع دو تین زبانوں کا ایک مدرسہ قائم ہو یا موجودہ مدرسوں کو ایک دوسرے میں ضم کر دیا جائے۔ اس سے یہ فائدہ ہوگا کہ مختلف زبان کی لڑکیاں ایک بڑے مدرسہ میں شریک ہوکر اپنی دوسری ہم وطن لڑکیوں سے زیادہ دوستی ربط اور شناسائی پیدا کریں گی اس کے علاوہ مدرسہ کا انتظام بھی اچھی عمارتوں میں بہتر پیمانہ پر ہوسکے گا۔

اس اصلاح سے معلمات پر لازم آتا ہے کہ وہ خود کو کارآمد بنانے کی پوری تیاری کریں ضرورت ہے کہ ہر معلمہ اپنی مادری زبان کے علاوہ ایک دوسری زبان بھی جانے مثلاً اردو جس کی مادری زبان ہو وہ بلحاظ مقام مدرسہ مرہٹی تلنگی اور کنٹری سے کوئی ایک زبان سیکھے۔ اسی طرح جن کی مادری زبان مرہٹی تلنگی یا کنٹری ہو وہ اردو سیکھے کہ اس سے معلمات اچھی طرح تعلیم دے سکیں گی اور ملازمت میں ترقی بھی کرسکیں گی۔ وجہ ظاہر ہے کہ کسی مدرسہ میں گو ایک زبان کا جاننا کسی معلمہ کے فرائض ملازمت کے لئے کافی ہو لیکن جبکہ مدرسہ کی دوسری زبان والیوں سے بول چال کی اجنبیت رہے تو معلمہ کا اثر اور اس کی لیاقت کا فائدہ محدود ہو جائیگا پس آپ کوشش کریں کہ آپ کوئی ایک ملکی زبان ضرور سیکھیں اور علمی خدمت کا حق ادا کریں۔ اور میری یہ استدعا خاص طور پر ان معلمات سے ہے جو ابتدائی اور وسطانیہ طبقوں میں کام کرتی ہیں۔ یہ کام آپ کے لئے مشکل نہ ہوگا اس لئے کہ آپ کا ایسی زبانوں کو سیکھنا جو آپ کے اردگرد بولی جاتی ہیں نہایت آسان ہوگا اگر آپ میل جول بڑھا کر بات چیت کے مواقع

پیدا کریں تو بول چال پر قدرت پانے کے بعد نوشت وخواند میں مہارت کا حاصل کرنا کوئی دشوار نہ ہوگا۔

سال رواں میں ایک اور اہم مسئلہ جو زیر غور رہا ہے وہ ثانوی تعلیم نسواں کے اصلاح نصاب کا ہے جس کی سفارشیں بورڈ آف سکنڈری ایجوکیشن کی ذیلی کمیٹی نے جس کی لائق صدر لیڈی حیدری ہیں پیش کردی ہیں۔ یقین ہے کہ کمیٹی کی سفارشات منظور ہونگی۔ مجوزہ نصاب کی ایک خوبی یہ ہے کہ امتحانی مضامین کی تعداد بہت کم کر دی گئی ہے اور مضامین مثل امور خانہ داری نقاشی اور دیگر فنون لطیفہ کو شریک نصاب کیا گیا ہے ان کا ویز کا اثر معلمات کے عام رجحان کو بدل دے گا۔ اور ان کی ذمہ داری میں اضافہ کر دے گا۔ مجوزہ نصاب کے مقصد کو حاصل کرنے کے لئے معلماۃ کو امتحان کی خاطر صرف امتحانی مضامین کے لئے تیاری کرنا نہ ہوگا بلکہ ہر مضمون نصاب کو بلا لحاظ اس کے کہ اس کا امتحان لیا جائے کہ نہیں محنت اور دلچسپی کے ساتھ پڑھانا ہوگا تاکہ جن توقعات کے ساتھ نیا نصاب نافذ کیا جائے اس کے افادہ میں کسی قسم کی کمی نہ ہو۔ آئندہ معلماۃ کی کارگزاری کا اندازہ امتحانی نتائج سے نہیں بلکہ طالباۃ کے کام کی خوبی اور عام ترقی سے کیا جائیگا۔ مدارس کے لئے موزوں مکانوں کی فراہمی کا مسئلہ خاص توجہ کا مستحق ہے۔ اچھے اور فرحت بخش مکانوں میں تعلیمی انتظام زیادہ کامیاب ثابت ہوتا ہے۔ کوشش کی جا رہی ہے کہ خوش مذاق اور ہمدرد اشخاص سے اس خصوص میں مدد لی جائے اور اس طرح بعض مدرسوں کو بہتر مکانوں میں منتقل کرنے کا انتظام بھی ہو رہا ہے۔ اچھے مکانوں کی فراہمی میں آپ معلماۃ کی دلچسپی بہت کارآمد ہو سکتی ہے۔ جو معلماۃ مدرسہ کو ایک خراب مکان سے اچھے مکان میں منتقل کرنے میں کامیاب ہوں تو ایسی کارگزاری ان کے لئے باعث فخر و مسرت اور طالباۃ کے لئے باعث قدر ہوگی جیسا کہ میں نے ابھی کہا ہے۔ فرحت بخش مکانوں کی تعلیم علمی زندگی بخشتی ہے مجھے ظاہر کرنے میں یہ خوشی ہوتی ہے کہ بعض امدادی مدارس بہتر مکانوں کے حاصل کرنے کا انتظام کر رہے ہیں اور بعض موجودہ مکانوں کو بہتر بنا رہے ہیں۔ لیکن پھر بھی ایسے کئی مدارس ہیں جن کو بہتر مکانوں کی ضرورت ہے۔ مجھے زیادہ تر چھوٹے مدارس کی فکر ہے کہ وہ نہایت ناقص

مکانوں میں قائم ہیں کوشش کی جائے کہ ایک چھوٹے مدرسہ کے لئے بھی جو مکان لیا جائے اس میں کم سے کم دو دالان ہوں مکان روشن اور ہوا دار ہو صحن میں اور مکان میں سیل اور نمی نہ ہو مکان چھوٹا بھی ہو تو صحن میں ریت بچھا کر صاف رکھا جائے کہ گرد کم ہو۔ بیت الخلا کی صفائی کا خاص طور پر خیال رکھا جائے اور مکان میں پانی کو جمع نہ ہونے دیا جائے۔ آب نوشیدنی کی صفائی کا خاص انتظام اور خیال لازمی ہے سواریوں کے انتظام کو بہتر بنانے کی کوشش سررشتہ کی جانب سے کیجارہی ہے عہدہ داران ریلوے موزوں بسوں کی فراہمی کے مسئلہ پر ہمدردی سے غور کر رہے ہیں توقع ہے کہ وقت ضائع کرنے والی سست رفتار سواریوں کے عوض تیز رفتار رہوادار سواریاں مہیا ہو جائینگی۔

مدرسہ کو کمسن بچوں کے پیدل جانے کا سوال حیدرآباد میں بڑا معرض بحث رہا۔ اور مدرسہ کے ملازم کی نگرانی میں ان کے آنے جانے پر والدین اور اولیاء کو سخت اعتراض رہا لیکن مناسب فہمائش اور حالات سے بہتر واقف ہونے کے بعد اب خیالات میں تبدیلی ہوتی جارہی ہے۔ چنانچہ یاقوت پورہ کے مدرسہ میں جہاں طالبات کی تعداد ایک سو بیس ہے (۸۵) طالبات مدرسہ کو پیدل آتی ہیں یہ کامیابی صدر معلمہ اور ان کے اسٹاف کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔

ہم پر لازم ہے کہ جن کمسن بچوں کے والدین اور اولیاء کو بچوں کے پیدل مدرسہ جانے پر اعتراض ہو۔ ان کی باتوں کو ٹھنڈے دل سے سنیں ان کی تشفی کرنے میں پوری کوشش کریں اور انھیں یہ سمجھائیں کہ سواریوں کی محدود تعداد میں کمسن بچوں کی جگہ ان کی بڑی بہنوں کو اگر دیجائے تو تعلیم پانے والوں کی تعداد میں اضافہ ہوگا علاوہ ازیں ایک کمسن بچی کے لئے کھلی ہوا میں ملازم مدرسہ کی حفاظت میں اپنے پیروں پر چلنا زیادہ مفید ہے بمقابل ایک بند اور بھری ہوئی شکرام میں بیٹھکر زحمت اٹھانے کے۔

سررشتہ کی کوشش ہے کہ معلمات کے خاص حالات کے لحاظ سے ان کے لئے سالم ماہوار کے ساتھ ان کی مادری ضرورتوں کے موقع پر رخصت کے قواعد منظور کرائے ایسی معلمات جن کے شیر خوار بچے ہیں ان کی نگرانی کے لئے ضروری سہولت بہم پہونچانے کی

کوشش کی جارہی ہے۔ یہ انتظامات اپنے وقت پر پورے ہو رہیں گے۔ اس وقت تک معلمات کو چاہیئے کہ مناسب طور پر آپس میں ایک دوسرے کی مدد کریں جہاں کہیں ممکن ہو دو چار معلمات مل کر شیرخوار بچوں کی سیوا کے واسطے ایک مشترک ملازمت کی خادمہ رکھ لیں۔ اپنی اور اپنے بچوں کی صحت کا خیال رکھیں اور آپس میں دوستانہ اور بہنوں کا سا عمل رکھیں۔ صدر معلمہ کی توجہ سے معلمات کی خانگی مشکلات کو حل کرنے میں بڑی مدد مل سکتی ہے۔ اور مجھے یقین ہے کہ ہماری فرض شناس صدر معلمات اس فرض کے ادا کرنے میں کوئی کمی نہیں کریں گی۔

ایک اور بات آپ کے گوش گزار کرنا چاہتی ہوں اور وہ تبادلہ ہے ہم نے تعلیمات کی ملازمت کو اختیار کرتے ہوئے ایک اخلاقی اور شریفانہ خدمت کو انتخاب کیا ہے بخلاف دوسری ملازمتوں کے ایک طور پر ہم نے عہد کیا ہے کہ ملک کی خدمت انجام دیں گے اس خیال کے لحاظ سے ملک کی خدمت بلدہ کی حدود میں محدود نہیں ہو سکتی اگر ضرورتاً کسی کا تبادلہ ضلع پر ہو تو اس میں رنج کی کوئی بات نہیں ہے بلکہ زیادہ خوش ہونا چاہیئے کہ ایک ایسے مقام پر کام کرنے کا موقع ملا ہے جہاں معلمات کی کمی اور ضرورت ہے۔ معلمات کا بلدہ میں تبادلہ کرنے کی کوشش میں مصروف ہونا یا تبادلہ فسخ کرانے کے لیئے ہر ممکن ذریعہ کو بے سود طریقہ پر کام میں لانے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگانا معلمات کے شریفانہ مقصد زندگی کے مطابق حال نہیں ہوتا۔ تبادلہ کی ضرورتوں پر شخصی حالات کے لحاظ سے ہمدردی کے ساتھ غور کرنا ہمارا فرض ہے لیکن صبح سے شام تک دفتر میں اور پھر مکان میں تبادلوں کی سفارشوں کو سنتے رہنا ناممکن ہے۔ یقیناً آپ کی نظر میں ایسی مثالیں ہوں گی کہ سات سمندر پار سے تعلیمی خدمت انجام دینے کے لئے معلمات ہندوستان میں خوش دلی سے کام کرتی ہیں۔ میری درخواست ہے کہ تجربہ رکھنے والی معلمات اضلاع میں کام کرنے میں سبقت کریں تبادلہ ہو تو شکایت نہ کریں آخر اضلاع میں بھی معلمات کا تقرر لازمی ہے اگر تجربہ کار شادی شدہ عمر رکھنے والی معلمات کو اضلاع میں نہ بھیجا جائے تو کیا کوئی یہ رائے دیگا کہ کمسن کم تجربہ رکھنے والی نو مامور معلمات کو اضلاع

میں بھیجا جائے۔ تبادلے بھی مصلحت اور کام کی ضرورت سے ہوتے ہیں اور مجھے امید ہے کہ معلمات اس خصوص میں میری مدد کریں گی آخر میں مجھے آپ سے یہ استدعا کرنی ہے کہ جو پروگرام نمونہ اسباق کا مرتب کیا گیا ہے وہ بےحد دلچسپ اور سبق آموز ہوگا میں ان معلمات کی بےحد ممنون ہوں جو ہماری انجمن کی رکن نہیں لیکن اپنی مہربانی سے نمونہ کا سبق دینے کے لئے تشریف لائی ہیں مجھے یقین ہے کہ ان کی عملی دلچسپی ہمیشہ قائم رہے گی۔

میں کمال خوشی کے ساتھ ہمارے ہمدرد مخلص اور پرجوش ناظم تعلیمات کا شکریہ ادا کرتی ہوں کہ جن کی دلچسپی سے تعلیم نسوان کی قابل قدر ترقی کے مسائل طے ہو رہے ہیں۔

آخر میں محترمہ لیڈی حیدری بالقابہا کا شکریہ ادا کرتی ہوں کہ ممدوحہ نے اپنی مصروفیت کے باوجود اس کانفرنس کا افتتاح فرماکر ہماری حوصلہ افزائی کی۔ حیدرآباد میں نسوانی تعلیم موصوفہ کی ہمیشہ مرہون منت رہے گی۔ آپ کی نئی تحریک دودھ اور چھاچ کی فراہمی کے لئے روپیہ جمع کرنے سے متعلق لائق تقلید ہے دعا ہے کہ آپ کی دلچسپیوں سے تعلیم نسواں کی تحریک عرصہ دراز تک مستفید ہوتی رہے فقط۔

# انجمن انسداد بیرحمی بر جانوران" حیدرآباد دکن

از

مسز اوکرا فٹن معتمد اعزازی انجمن حیدرآباد

اصولاً رپورٹوں کا مطالعہ کچھ زیادہ خوشگوار نہیں ہوتا لیکن آجکل جب کہ جرائد دماغ کو مجروح کرنے والی خبریں ہم تک پہنچا رہے ہیں کہ ہسپانیہ میں خانہ جنگی کا بازار گرم ہے البانیہ میں یہودیوں پر مظالم توڑے جا رہے ہیں۔ رنگون میں فرقہ وارانہ فساد برپا ہے اور مشرق بعید میں عورتوں اور بچوں پر بم گرائے جا رہے ہیں تو ہم رپورٹوں کی طرف ایک اطمینان کی سانس لے کر دیکھتے ہیں جن میں انسانیت کو امید افزا روشنی میں پیش کیا جاتا ہے۔ "انجمن انسداد بیرحمی بر جانوران" ہندوستان میں ایک عرصہ سے قائم تھی لیکن اس کی رفتار ترقی تکلیف دہ حد تک آہستہ رہی۔ اس کو اپنی ۲۳ شاخوں پر فخر تھا۔ اب ہمیں اطلاع ملی ہے کہ سال زیر بحث میں گیارہ مزید شاخوں کا الحاق ہوا ہے۔ یقیناً حالات دل بڑھانے والے ہیں۔ کم از کم اب لوگوں نے دلچسپی لینی شروع کی ہے اور انہیں اس صورت کا احساس ہونے لگا ہے کہ انسانیت کے دائرہ کو وسیع کیا جائے اتنا کہ اس میں خدا کی حقیر ترین مخلوق بھی شامل ہو سکے۔

## کیوں جانوروں کی فکر کیجائے

انجمن انسداد بیرحمی بر جانوران کی تائید میں پروپگنڈا کرنے والے کو اکثر یہ کہہ کر جھڑک دیا جاتا ہے کہ "جانوروں کی کیوں فکر کی جائے جب کہ انسانوں کے ساتھ تقریباً ہر جگہ ظلم کیا جاتا ہے" لیکن یہ سوال عموماً اس شخص کی زبان پر آتا ہے جس کا دل ہمدردی سے خالی ہوتا ہے خواہ وہ ہمدردی انسان سے متعلق ہو یا حیوان سے۔ کیونکہ وہ اس خیال کے صحیح نتیجہ پر نہیں پہنچتا۔ وہ عورتیں یا مرد جو خیال کرتے ہیں کہ جانور بھی موزوں غذا آرام اور اچھے سلوک کے مستحق ہیں اور جو اس بات کی کوشش کرتے ہیں کہ اپنے خیال کو عمل کا جامہ پہنائیں وہ بے رحمی کو کسی شکل میں بھی برداشت نہیں کرسکتے

رجحان کا فرق تربیت پر منحصر ہوتا ہے کیونکہ کوئی بچہ مہذب پیدا نہیں ہوتا اور اگر اس کی تعلیم وتربیت نہ ہو تو اس میں اور افریقہ کے وحشی میں کوئی فرق ظاہر نہیں ہوتا اس لئے کہ تعلیم کے اثرات نسل کے تعلقات سے زیادہ ہوتے ہیں وہ چھوٹا بچہ جس کو تتری کے پر اکھیڑنے یا کتے کے بھوکے پلّوں کو پتھر مارنے سے روکا نہیں جاتا اپنے ہم جنسوں پر بھی ظلم و زیادتی کرنا سیکھ جاتا ہے۔ اس کے برخلاف جس بچہ کو یہ معلوم کرایا جاتا ہے کہ ہستے کو تکلیف پہنچانا ایک ذلیل حرکت ہے اور جو بچہ یہ محسوس کرتا ہے کہ مظلوم پر کیا گزرتی ہے وہ کبھی انسان یا جانور پر ظلم ہوتے دیکھ کر یہ نہیں کہے گا کہ "مجھے اس کی کیوں فکر ہے" ظاہر ہے کہ ایسا شخص اپنے ہمسایہ کے ساتھ کتنا اچھا سلوک کرے گا۔ کچھ زیادہ دنوں کی بات نہیں ہے جب کہ میں ایک ایسے شہر میں تھی جہاں فرقہ وارانہ احساسات گہرے ہو گئے تھے اور انسان ایک دوسرے کے خون کے پیاسے تھے۔ اس شہر میں ایک احاطہ تھا جہاں گاؤں بھر کے نکمے ٹٹو اور گدھے جمع تھے وہ گھٹنوں تک کیچڑ میں دھنسے ہوئے کھڑے تھے۔ نہ کھانے کے لئے چارہ تھا اور نہ پینے کے لئے صاف پانی۔ سائبان نہ ہونے کی وجہ دھوپ یا بارش سے بچاؤ کا بھی کوئی ذریعہ نہ تھا۔ ان میں سے بعض کو کئی دن کا فاقہ تھا اور ایک تو بھوک کی نذر ہو چکا تھا۔ کیا یہ ایک اتفاق تھا۔ ذہنیت جو مار کٹائی سے متاثر نہیں ہوتی تکلیف سے بھی متاثر نہیں ہوتی۔ ذہنیت میں کوئی فرق نہیں ہے اور اگر ہے بھی تو مدارج کا۔ بلاشبہ انتہائی درجہ میں ابتدائی درجہ بھی شامل ہے۔

**حیدرآباد میں انجمن انسداد بے رحمیٔ جانوراں** یہاں حیدرآباد میں یہ انجمن اپنا حلقہ اثر بڑھا رہی ہے اور لوگ اس ضرورت کا احساس کرنے لگے ہیں نہ صرف اس حد تک کہ جانوروں پر ناروا ظلم ہوتا ہے بلکہ لوگ ان پر ظلم کرکے اپنے آپ کو وحشی بنا رہے ہیں۔ حالانکہ اب بھی شہر کے راستوں پر ایسا منظر دکھائی دے گا کہ گاڑی بان زیادہ وزنی گاڑی میں جانور کو ہانک رہا ہے یا یہ کہ جانور بھوکا ہے یا زخمی ہے لیکن اس کا امکان پیدا ہو چکا ہے کہ اس کو فوراً ہی حکم دیا جائے یا مشورہ دیا جائے کہ انجمن انسداد بے رحمی بر جانوراں کے شفاخانہ میں وہ اپنا جانور بغرض علاج رجوع کرے۔ بعض دفعہ بے رحمی کا جو مظاہرہ ہوتا ہے وہ بے حسی یا جہالت کی وجہ سے نہیں ہوتا بلکہ اس لئے کہ مالک کے ہاں وہی ایک جانور ہوتا ہے

اور مالک کی زندگی کا دار و مدار اس آمدنی پر ہوتا ہے جو اس جانور کے ذریعہ ہوتی ہے۔ حیدرآباد کی انجمن امید کرتی ہے کہ جب اس کی اپنی مستقل عمارتیں تیار ہو جائیں گی تو وہ وہاں کچھ ایسے تندرست جانور رکھے گی جو متذکرہ بالا صورتوں میں غریب لوگوں کو اس وقت تک کے لئے مستعار دے جائیں گے جب تک کہ ان کے اپنے جانوروں کا علاج نہ ہو جائے۔ یہ تجویز بغیر روپیہ کے پوری نہیں ہوسکتی لیکن عوام کی امداد سے آسانی کے ساتھ روبہ عمل ہوسکتی ہے

### رائے عامہ سے اپیل

مچھردان میں اگر مچھر داخل ہو جائے تو اس کی بھنبھناہٹ تکلیف دہ ضرور ہوتی ہے لیکن نیند کو بھی بھگا دیتی ہے۔ اسی طرح عوام کو بیدار رکھنے کے لئے انجمن انسداد بے رحمی بر جانوراں مچھر کی بھنبھناہٹ کا کام کرے تو اس کی ایذارسانی معاف کی جائے۔ قوانین۔ شفاخانے۔ نمائش جانوران۔ نمایندے وغیرہ سب کے سب جانوروں کی بلاشبہ محافظت کرتے ہیں لیکن ان کے علاوہ رائے عامہ بھی بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ وہ اگر بیدار رہے اور بے رحمی برداشت نہ کرے تو حقیقی معنوں میں نہ صرف جانوروں کی پشت و پناہ ہوسکتی ہے بلکہ انسانیت کی بھی فقط

# افتتاحیہ

## رپورٹ نظم و نسق سررشتہ تعلیمات

## بابتہ ۱۳۴٦ف

۸ ۔ تیر ۱۳۴٦ف کو عالیجناب سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) نے سررشتہ تعلیمات کی نظامت کا جائزہ حاصل فرمایا۔ حصول جائزہ کے بعد ہی یہ حقیقت سب پر کھل گئی کہ آپ سررشتہ کی تمام اندرونی و بیرونی حقیقتوں سے پوری طرح واقف اور حاوی ہیں۔ جس سے پتہ چلتا ہے کہ آپ نہایت خاموشی کے ساتھ اب تک سررشتہ کی جزوی وکلی حالات کا بہ نظر غائر مطالعہ فرماتے رہے۔

صاحب ممدوح نے ۱۳۴٦ف کے آخری ۵ مہینوں ہی میں ایسی بیداری اور ہم آہنگی پیدا کر دی جو اس سے پہلے کبھی پیدا نہیں ہوئی تھی اور خود اس قدر شوق و انہماک اور بڑھتے ہوئے جوش کے ساتھ کام کیا کہ سررشتہ کو ترقی کی شاہراہ پر ڈال دیا اور بیداری کی لہر ملک کے طول و عرض میں دوڑا دی۔

ماہ شہریور کے ابتدائی دو ہفتوں میں جملہ عہدہ داران تعلیمات کی ایک کانفرنس کا انعقاد عمل میں آیا۔ یہ کانفرنس کیا تھی ایک موثر دعوت عمل تھی جس نے تمام عہدہ داروں میں اشتیاق کارفرمائی کو ابھار دیا۔ بہت سے گراں قدر خیالات جو ابتک کس مپرسی کی حالت میں پڑے ہوئے تھے اور عدم التفات کے باعث محروم عمل تھے۔ ان میں یکایک

حرکت پیدا ہوئی۔ علاوہ بیداری اور ہم آہنگی کے سب سے بڑا فائدہ اس کانفرنس سے یہ حاصل ہوا کہ سررشتہ کی پالیسی متعین اور واضح کردی گئی اور اشتراک عمل کے جملہ وسائل سے کما حقہ استفادہ کیا گیا جو کسی اور طریقہ سے ممکن نہ تھا۔ یہ گویا سرچشمہ تھا سررشتہ کی آئندہ صلاح و فلاح کا۔

ایسے متعدد اہم مسائل جن پر فرداً فرداً بھی ہاتھ ڈالتے ہوئے پس و پیش ہوتا تھا اس مختصر زمانہ کانفرنس میں پیش ہوئے اور ان پر بحث و تمحیص ہوئی ان کے ذرائع بہم پہنچائے گئے اور ان کے لائحہ عمل کی تجاویز و تدابیر نکالی گئیں اور اب ان پر عمل بھی ہو رہا ہے۔

ایسے اہم مسائل جیسے کہ تشکیل بورڈ تعلیم ثانوی و نفاذ اسکیم جدید۔ ترویج شفٹ سسٹم (باری) وار طریقہ تعلیم، جبری تعلیم تعین مشاہرات مدرسین، ترغیب تعلیم پیشہ ورانہ، توسیع تعلیم نسواں، تعلیم تربیت مدرسین، اشاعت تعلیم کنڈرگارٹن و پروجکٹ متھاڈ توسیع تعلیم بالغان و تنظیم مدارس ممالک محروسہ سرکار عالی وغیرہ کی نسبت نہایت غور و فکر کے ساتھ قطعی تصفیے ہوئے اور لائحہ عمل تجویز فرمایا گیا۔

یہی وہ قابل قدر و رعمل تھا جس نے محکمہ سرکار سے بھی تبصرہ رپورٹ میں حسب ذیل خراج تحسین حاصل کیا۔

"سررشتہ کی تاریخ میں سب سے پہلی مرتبہ یہ رپورٹ سرکار کے قائمہ احکام کے تحت سال زیر رپورٹ کے عین مابعد شائع ہوئی ہے"

"جس سرگرمی اور دلچسپی کے ساتھ ناظم صاحب تعلیمات، ان کے مددگاروں اور اسپیشل انسپکٹر صاحب نے سررشتہ کی سود و بہبود کے لئے کام کیا ہے اس پر سرکار مسرت کا اظہار کرتی ہے۔"

اور پھر شرح و بسط کے ساتھ ان امور کی نسبت بھی تبصرہ فرمایا گیا ہے۔ جو ۱۳۴۶ف کے آخری ۵ ماہ میں ظہور پذیر ہوئے۔

ہم نہایت خلوص دل کے ساتھ جناب ممدوح کی اس نمایاں کامیابی پر ہدیہ تہنیت

و تبریک پیش کرتے ہیں اور بصمیم قلب متمنی ہیں کہ آپ کے مقاصد اور نصب العین کے حصول میں کامیابی ہو۔

**انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی**

عالیجناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری بی اے (آکسن) نے نظامت تعلیمات کی خدمت پر فائز ہوتے ہی ایک ایسی انجمن کے قیام کی ضرورت محسوس فرمائی، جو ممالک محروسہ سرکار عالی کے لئے صدر انجمن کا کام دے؛ مدرسین کے تجارب علمی اور تحقیقات کی اشاعت کا ذریعہ ہو اور تمام انجمنہائے اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کو ایک ہی کڑی میں منسلک کرکے خوشگوار ہم آہنگی پیدا کردے۔ چنانچہ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی تشکیل عمل میں آئی۔ اس کے بعد ہی انجمنہائے اساتذہ کی تنظیم کا دور شروع ہوا۔ صوبہ کی انجمنیں، انجمن ہذا سے ملحق کی گئیں اور ضلع کی انجمنوں کا الحاق صوبہ کی انجمنوں کے ساتھ عمل میں آیا۔ ضلع کی انجمن کی شاخیں مدارس وسطانیہ اور مدارس تحتانیہ پر قائم ہوئیں۔ اساتذہ کی کانفرنسیں جو فرداً فرداً منعقد ہوا کرتی تھیں، وہ متعلقہ انجمن اساتذہ کی جانب سے اور اس کی سرپرستی میں منعقد ہونے لگیں۔ سال میں ایک مرتبہ کانفرنس ضلع کا انعقاد صوبہ کانفرنس سے پیشتر اور صوبہ کانفرنس کا انعقاد سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ سے پیشتر ہوا کرے گا۔ اور کانفرنس ضلع میں مدارس تحتانیہ و وسطانیہ کے نمائندے اور صوبہ کانفرنس میں مدارس فوقانیہ کی انجمنوں کے نمائندے التزام کے ساتھ شریک ہوا کریں گے۔ ہر انجمن کا سہ ماہی یا شش ماہی نظام العمل مرتب کرکے تعلیمی عنوانات پر ماہانہ بحث و مباحثہ اور اسباق نمونہ کا انتظام اور ان کی رپورٹوں کی پیشکشی کا اہتمام کیا گیا۔ محض کانفرنس منعقد کرلینا مطمح نظر نہ ہوگا بلکہ تعمیری لائحہ عمل مرتب کرکے سال بھر غور و خوض ہوگا اور آئندہ سالانہ کانفرنس میں اس کے نتائج پیش ہوا کریں گے۔ یوں تو پہلے بھی کرسمس کے ہفتہ میں تھوڑی بہت سرگرمی بعض اضلاع میں پائی جاتی تھی مگر یہ اسپورٹس اور ٹورنمنٹس کی حد تک محدود تھی مگر اب ان کو انجمنہائے اساتذہ سے الگ کرکے جداگانہ حیثیت دی گئی ہے اس طرح اب انجمنہائے اساتذہ کا جال ممالک محروسہ سرکار عالی کے طول و عرض میں بچھا ہوا ہے اور وہ منظم طریقہ پر نہایت باقاعدگی سے چل رہی ہیں۔

سال حال انجمن ہذا کی دوسری سالانہ کانفرنس زیر صدارت نواب مہدی یار جنگ بہادر بالقابہم صدر المہام تعلیمات و سیاسیات ۱۸ر ۱۹ر بہمن ۱۳۴۳ف کو بمقام گلبرگہ منعقد ہونیوالی تھی۔ جو بوجہ شیوع پلیگ ملتوی ہوگئی۔ لہذا اب یہ طے پایا ہے کہ سالانہ کانفرنس بتواریخ ۱ر ۲ر فروردی ۱۳۴۴ف بمقام سٹی کالج منعقد کی جائے۔

---

# تنقید و تبصرہ

**کمرۂ جماعت کی جمہوریت**

اس کتاب کے عنوان کو دیکھ کر خیال فوراً افلاطون کے جمہوریت کی طرف جاتا ہے۔ مگر اس کتاب کا تعلق نہ تو سیاست سے ہے نہ سوراج سے۔ بلکہ اس میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ کمرہ ہائے جماعت میں حقیقی ضبط کس طرح قائم کیا جاسکتا ہے۔ اور بچوں میں ذمہ داری اور فرض شناسی کا احساس کس طریقہ سے پیدا کیا جاسکتا ہے۔ کمرہ جماعت میں ضبط قائم رکھنے کا مسئلہ بہت قدیم مسئلہ ہے اور یہ ان تعلیمی مسائل میں سے ہے جن کے حل کرنے کی بے شمار اور مسلسل جدوجہد ہوتی ہے مگر ان کی اہمیت جوں کی توں باقی رہ جاتی ہے۔ اس مسئلہ کا سب سے پرانا حل یہ تھا کہ طلبا کو ڈنڈے کے زور سے قابو میں رکھا جائے اور زبردستی ضروری معلومات رٹ لینے پر مجبور کیا جائے مگر دو سو برس ہونے کو آئے اس نظریہ کی دھجیاں روسو کی تیغ زبان کے آگے فضا میں اڑتی نظر آئیں۔ مگر دنیا نئے اور پرانے عقائد کے درمیان ڈگمگاتی رہی۔ جھکا و کبھی ایک طرف ہوا کبھی دوسری طرف۔ بیسویں صدی نے نئے نظریہ کا پلہ بھاری کر دیا۔ اب عام طور سے یہ نظریہ قائم ہوگیا کہ زبردستی ضبط قائم رکھنے کی کوشش بے سود اور عبث ہے۔ اگر خارجی ذرائع سے ضبط قائم کرنے میں کامیابی ہو جائے تو بھی اطمینان کی سانس نہیں لی جاسکتی۔ اس قسم کا ضبط سمندر کے اس ابلہ فریب سکوت کے مانند ہوتا ہے جو سطح پر چھا جاتا ہے حالانکہ پانی کی گہرائیوں میں

غدّار دھارے طوفانِ محشر برپا کئے رہتے ہیں اور کسی نہ کسی وقت تلاطم سے مطمئن جہازوں کو اپنی خام خیالی پر کفِ افسوس ملنا پڑتا ہے بالکل اسی طرح دباؤ اور جبر سے بچوں کو قاعدہ قانون کی پابندی پر مجبور کیا جاسکتا۔ اور خاطرخواہ کام کرنے کے لئے دبایا جاسکتا ہے مگر ان کو قوانین کی سود مندی اور کام کی ضرورت محسوس کرنے پر آمادہ نہیں کیا جاسکتا۔ ہاں ایک اور قسم کا ضبط ہوتا ہے جس کے بچے آپ سے آپ پابند ہو جاتے ہیں۔ کیونکہ اسے وہ اپنے لئے مفید سمجھتے ہیں جس کے بنانے میں ان کا اپنا ہاتھ ہوتا ہے، اور خلاف ورزی کی صورت میں انھیں نہ صرف اذیت ہوتی ہے بلکہ خفت بھی ۔ ۔ ۔ ۔ یہ ضبط خود ساختہ ہوتا ہے دوسروں کا سر منڈھا ہوا نہیں ہوتا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ طلبا قانون پسند، خوددار اور خصائل حسنہ کے حامل ہوجاتے ہیں اور ملک و قوم کے سچے رہنما اور خادم بنتے ہیں۔

اس آخری قسم کے ضبط کے قائم کرنے کے طریقوں کو اور اس سے جو فائدے مترشح ہوتے ہیں انکی اس عالمانہ تصنیف میں نہایت واضح مدلل اور سیر حاصل بحث کیگئی ہے مصنف مسٹر کریڈک انگلستان کے بڑے سکنڈری اسکول کے کہنہ مشق اور ذی حوصلہ مدرس ہیں جنہوں نے صدر مدرس اور سرکار کی مخالفت کے باوجود یہ تجربہ کرکے دنیا کو دکھا دیا کہ عقائد دیرینہ کے بت بہت پرانے ہوگئے ہیں اور ان کی جگہ نئے معابد کی عمارت کھڑی کرنی چاہئے۔ نہ صرف انہیں کلی کامیابی ہوئی بلکہ جو اساتذہ ان کے آزمائشی طریقہ کے خلاف تھے انھوں نے بھی تسلیم کرلیا کہ ان کے طلبا کی اخلاقی اور تعلیمی حالت اوروں کے مقابلہ میں بدرجہا بہتر ہے۔

اس نایاب کتاب کا اردو ترجمہ مولوی فخر الحسن صاحب بی۔اے بی۔ٹی لکچرار عثمانیہ ٹریننگ کالج بلدہ نے نہایت سلیس اور عام فہم زبان میں کیا ہے اور مدارس و مدرسین کے نفع کے خیال سے ایک مفید دیباچہ کا اضافہ کیا ہے جسمیں سرسری طور سے اس اہم تجربہ کا ذکر کیا گیا ہے جو مترجم نے جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے (کنٹب) اسپشل انسپکٹنگ آفیسر و معتمد تعلیم ثانوی کے روشن عہد صدر مہتممی بلدہ کے دوران میں حیدرآباد دکن کے ایک مدرسہ میں کیا تھا۔ یہ دیباچہ ہندوستانی مدرسین کے لئے خاص طور سے فکر انگیز ثابت ہوگا ہمیں توقع ہے کہ اس مفید کتاب کے مطالعہ سے مدارس کی فضا میں بحد خوشگواری اور کارکردگی پیدا ہو جائیگی کتاب ڈیمی سائز کے عمدہ کاغذ پر ۲۲۳ صفحوں میں چھپی ہے کتابت و طباعت اعلیٰ ہے قیمت (عا) غیر مجلد عہ مجلد۔ دفتر العلم حیدرآباد دکن سے حاصل ہوسکتی ہے۔

## Ourselves

Owing to his transfer to the State Broadcasting Department, Mr. Mehboob Ali Tahir, M. A., M. Ed. (Leeds), is no longer able to serve on our editorial staff. We take this opportunity of expressing our appreciation of the valuable services which he rendered to this journal as an Honorary Assistant Editor for over a year.

---

## Review

**"National Education"**

*Issued by the U. P. Secondary Association, Lucknow.*

The U. P. Secondary Education Association is to be congratulated on bringing out a special number of "Education" entitled "National Education". It contains valuable articles by eminent Indian educationists on different aspects of national education, including Women's Education, Adult Education, the Wardha Scheme, the Vidya Mandir Scheme, Physical Education and the Bratachari Movement. Every one interested in Indian education should read "National Education". Copies may be obtained from the Education Office, Shri Vaikunth Sunderbagh, Lucknow, at the surprisingly low price of Re. 1/- each.

---

## Discipline Among Students.

It is unfortunate that while, on the one hand, efforts are being made all over India to reform the educational system, on the other hand, the tendency towards indiscipline among our students is increasing. Strikes for trivial reasons have become the order of the day, and the contagion seems to be spreading steadily throughout India. In one or two instances they have even been attended with an exhibition of violence, compelling a temporary closing down of the educational institutions affected thereby. This is a serious state of affairs, and it is necessary that an end should be put to it speedily not only in the interests of the students and the institutions to which they belong, but in the interests of the country at large, for without discipline no progress is possible. Until recently the educational institutions in our State were happily free from unhealthy activities tending to disturb their peace. But, unfortunately, the happenings in other parts of India have had their repercussions upon some of our students and betrayed them into taking an unwise and hasty step which, we sincerely hope, they will retrace ere long.

In view of the external influences to which our students are undoubtedly exposed to-day, the efforts of the educational authorities alone are not sufficient to secure discipline in our schools and colleges. We trust that realising that acts of indiscipline on the part of the students do even more harm to them than to the schools and colleges concerned, parents, guardians and the leaders of the pubic will co-operate with the educational authorities in re-establishing that harmonious relationship between the teachers and the taught which, though temporarily interrupted now, has long been the happy and distinguishing feature of all our educational institutions. The students must be made to realise that once the opportunity they have as students is lost, it is lost for ever.

woefully inadequate, and it is for this reason that the percentage of boys and girls at school to the total school-going population appears lower than it actually is. In her Presidential Address at the Hyderabad State Women's Conference, extracts from which appear elsewhere, Princess Niloufer justly remarked :—

> "The strides made by the State, through its various educational institutions, in the spread of literacy and of education, both higher and secondary, appear relatively small on account of the comparatively meagre provision for education obtaining in those areas, forming nearly a third of the Dominions, which are held under a variety of grants. It is implicit in the trust under which they are held that its obligations, written and unwritten, should be fulfilled, and there is no reason to doubt that the sense of duty of the great class to which I here refer will lead it to fulfil in an increasing measure the obligations which it owes to its Sovereign and to the people committed to its trust."

Girls' education continues to be backward in the State. There are a number of questions connected with Girls' education which cannot be solved without the co-operation of women. We therefore welcome the appointment of a Girls' Education Committee with Lady Hydari as its President as well as the decision of Government to appoint three Inspectresses.

Though Mr. Syed Mohamed Husain Jaferi was in charge of the Department only during the last five months of the year, yet so great was his enthusiasm for his work that within this short period he was able to introduce a number of measures for improving the efficiency of the Department. A perusal of his report fills one with hope for the future of education in the State. We wish him success in all his endeavours.

# Editorial Notes

## Educational Progress in Hyderabad

We have published elsewhere extracts from the Report on Public Instruction in the Dominions for the year 1346 F (1936-37) and from the Government Review thereon. The year 1936-37 witnessed several important changes, notably the establishment of the Board of Secondary Education, the creation of a separate Department of Technical Education, the introduction of the Shift System in village Primary Schools and the adoption of a policy of expansion of Primary Education by the new Director of Public Instruction, Mr. Syed Mohamed Husain Jaferi. The main features of the new scheme for the reorganisation of Secondary Education are mentioned in the Government Review. The scheme will be put into operation gradually, and when it is fully enforced, it will not only provide, at suitable stages of instruction, different types of vocational courses for pupils with a practical turn of mind, but it will also help to raise the standard of general education. As regards Primary Education, Government have rightly pointed out that the percentage of pupils actually under instruction to the total school-going population is too low to be satisfactory. There is no doubt that the most pressing educational problem in the State, as in other parts of India, is the removal of illiteracy. The Department has already launched a scheme for the expansion of Primary Education, and the question of making Primary Education compulsory in selected areas is also under consideration. But even if the Department were given the necessary funds for carrying on a Dominion-wide campaign against illiteracy, its efforts alone in this direction will not be sufficient, for there are extensive areas covered by Paighas, Jagirs and Samasthans which are outside its jurisdiction. The educational facilities provided in these areas are

maintain proper order, the teachers under them are very severely hampered in their fight for order.

Naturally all heads of schools must demand of themselves as high, in fact even higher, standards of order, tidiness and punctuality, than they expect of others. So until we have begun to establish our standards among our teachers and children, all of us, who are heads of schools, must expect no rest.

Now these are all very homely things. I know I have said nothing new this morning but, as I have already said, I do believe that this apparently simple subject is of vital importance. I do believe that we can do service not only to our schools, where ordered work will mean a higher level of academic achievement, and to our children individually, to whom a sense of the value of order will mean happier and more satisfactory lives, but also to our Hyderabad. Recent Medical Inspections have shown that the health of Hyderabad children is not satisfactory and the cause is in many cases lack of sleep and irregular as well as unsuitable feeding. The children you are training to-day to live well regulated lives in school, may, let us hope, in twenty years' time be putting your ideals into practice in well regulated homes and so they will be improving the health and habits of the next generation in Hyderabad.

---

is not ready to set off for a party with her mother and sisters, is a public nuisance, that she causes loss of temper at home before she starts and possibly inconvenience to her hostess on arrival. And I believe that this same thoughtful child, when she is a mother, will make efforts to insist on punctuality, etc., and if necessary, she will punish her own disorderly daughter by leaving her at home.

Untidiness in the details of dress is another form of disorder we must work against. Dirty nails, unbrushed hair, clothes that are not fresh, are all signs that a child has not been trained at home in regular habits of washing and of changing her clothes. Many of our children come to school without buttons and with shoes uncleaned. We have to inspire them to feel that these things are definitely bad. It is not a question of money—I know of plenty of children, coming from wealthy homes, who are never without safety pins and who do not have their shoes cleaned daily. Where possible, I think these defects should be remedied in school, if, after we have pointed them out and explained our orderly principles, there is still carelessness. I have led some of my own school children to a shoe brush; I have plaited their untidy hair in their class rooms before all of their friends. They realise then that we believe these things to be important; and this is something gained, even if they don't understand all of our reasons.

For the Heads of schools, the responsibilty for insisting on orderly habits is doubly great. Not only must they inspire all those working under them with the wish to instil orderly habits, but their good administration alone can make the practice of these orderly habits possible. Unless they arrange the Time Table so as to ensure the smooth working of the school, unless they see that a high standard of punctuality in the beginning and ending of periods is maintained, unless they arrange for the proper equipment and the regular supply of books and materials and unless they are always there ready to support the Staff's efforts to

school children as one of our most serious pieces of work *now*. We must gather all our patience, all our energy, all our determination to start and go on with our campaign against disorder in every form. It will take years of effort on our part if we are to instil in the children an appreciation of order, an expectation of it as a regular part of their lives.

And first of all—orderly habits in school work— we must think not of the amount of work done but of how it is done, tidily, with proper headings, dates and straight margins; it must be done exactly to time, and, however good the subject matter, any failure to conform to our standard of order must be noted and remedied. We must insist on full corrections, etc., until at last we lead the children themselves to realise the evil of leaving mistakes uncorrected; of slipshod, careless work; and so they themselves learn to want our orderly standard in all things.

All this demands of ourselves a very high standard of effort, of punctuality in going to classes, of careful and tidy corrections, of doing everything ourselves up to time; but once we have trained children to aim at our standard of order, I believe that in time they may apply the standard we have shown them in their work to many things outside school.

Then too, apart from lessons, while they are in school, we must expect a certain standard of orderly behaviour towards others; order in moving about the school, order when the children are left between periods, order in times of excitement, such as our schools' public functions. And insistence on these orderly habits will give us a chance to show how disorder, noisy classes, blocking up corridors, crowding round our chief guest at a Prize Giving—is really selfishness and makes for the discomfort of others. I believe that these lessons, learnt in school, will ultimately have an effect upon the home life of Hyderabad. A thoughtful child will, in time, realise that the disorderly sister, who

# THE VALUE OF ORDERLY HABITS*

BY

**Miss G. M. Linnell**

*Principal, Mahboobia Girls' High School, Hyderabad-Dn.*

To-day Miss Nundy has agreed that I should talk to you about a seemingly simple matter—the value of orderly habits. Personally I find this by no means simple. In fact, when I see the lack of order throughout Hyderabad to-day, both in public and private life, I feel that to implant orderly habits in our children is, perhaps, our most important public service as teachers.

When, as young teachers, we begin this service and consider what we have to do in school, we think of the subjects we are to teach, the examinations we are to prepare children for, how we shall arrange to fit in our syllabus during the school year—etc. In all this we think too much of our own point of view; we do not consider the needs of the children to be entrusted to us.

Now, to my mind, one of the main things our children need is to be taught the value of order—to learn to care themselves for order in thought, in behaviour towards others, in dress, and in work, both at school and at home.

At present, I think we shall all agree, in most Hyderabad homes, the value of an ordered daily life is not realised. From the time they are babies, our children know almost no order. They eat at any time, they go to bed when they like, their rooms and clothes are untidy. They forget to do their school preparation, because at home they find no special place in which to do it and no special time for it.

Now if we are going to improve the homes and the health of the next generation of Hyderabad children, if we are going to try to give them the advantage of ordered home life, we must regard the formation of orderly habits in our

* A speech delivered at the First Annual Conference of the Hyderabad Women Teachers' Association.

Mrs. Mohammed Hussain Jaffery's fancy border work, Mrs. Hassan Latif's rugwork and Miss Pillai's art corner are worthy of mention.

The model lessons and discussions on History, Geography, Story-telling, Poetry, Arithmetic, Needlework and Sense-Training, Rhythmics and Physical education were very interesting. The Model Primary School's lesson on Sense-Training was greatly appreciated, but we all realized that the apparatus used was too expensive for use in a Shahi Primary School. It is hoped, however, that the headmasters and headmistresses will adapt these materials according to the means they have at their disposal and produce the necessary apparatus from cheaper materials so that the chief aims of this apparatus might be realized.

A net-ball match and a games period for small children were directed by Miss M. Shaw. She emphasised the need for having games periods during school hours in order to encourage the students to let themselves go in friendly, joyous and spontaneous movements. She also pointed out that this was very necessary in our schools, where the children sit for long hours in overcrowded class-rooms and stuffy conveyances.

A demonstration of rhythmic movements was shown by Miss. Ambiah. She showed how children from 5 to 8 respond to music in rhythmic movements.

On the second day the programme of model lessons and discussions was continued. Reports of all the lessons and discussions were read out to the full session. In addition to these, Mrs. Akram, the General Secretary, read a report showing the progress of the Association from the time of its initiation.

## REPORT OF THE FIRST CONFERENCE OF THE WOMEN TEACHERS' ASSOCIATION, HYDERABAD-Dn.

BY

**Zohra Begum, B. A., M. Ed. (Leeds)**

The first Conference of the Women Teachers' Association, Balda, was held at the Kachiguda Women's Training School on the 31st October and 1st November. Owing to Ramzan-e-Shareef, the meetings took place between 9 a. m. and 1 p. m. Lady Hydari very kindly graced the occasion with her presence. Besides the teachers of the Shahi, aided and private schools, and all those interested in education, Mrs. Mohammed Hussain Jaffery and Mrs. Ali Akbar showed keen interest by attending the meetings on both days. Lady Hydari particularly requested not to be garlanded and asked that the cost of the garland should be included in the Milk and Buttermilk Fund for poor children. This was greatly appreciated by all those present and it is hoped that such useful and helpful gifts to express one's good will, will be a leading example for others to follow. The Director's kind message was greatly welcomed by the Association.

At the meeting Miss J. Nundy read a practical and helpful presidential address. This was followed by a lecture delivered by Miss Linnell on the necessity of orderly habits. Miss Clough also gave a talk on the progress of education made in the State during the last 20 years.

After this there was a practical demonstration of arts and crafts. Processes of different kinds of weaving, pottery, basketry and cardboard work were shown. The demonstration by Miss D. Nundy and her assistants of clay modelling and basket weaving exhibited on a very economic scale was greatly appreciated. The Stanley Girls' School siesel work was interesting and original Apart from the effort of teachers exhibiting the work of their schools, those of friends like Mrs. Amer Hassan's Lambardni's needlework,

Speaking of the Purda system, she said, " The growing elightenment which education will bring in its wake as well as the requirements of the times which must inevitably result in the economic emancipation of women, will, I am sure, release them sooner or later from the shackles of this social custom. These factors will in themselves better qualify women to take their place on terms of equality with men, and I hope that this will be achieved without their necessarily losing those graces or virtues for which the womanhood of this country is well-known. Modesty resides in the heart and in the mind, not in the veil, and that womanhood is greater which faces life's ordeals with the weapon of its own innate dignity than the womanhood reared in the artificial atmosphere of a close and enfeebling protection."

The Princess ended her speech by making an eloquent appeal to the youth of the State. She said, "Great things have been done in the past by the women of this country. Still greater things are left for us to do even as the problems of this age are more intricate. In the work that lies ahead, all our hopes are centred round the efforts of that nation among the men and women of this State which knows no barrier of race or religion, a nation which can aspire and afford to look forward beyond the horizon, a nation which has the energy to strive and the vigour to attain, I mean the irresistible, the unconquerable nation of youth. Let it carry to the farthest corners of our land, with singleness of purpose and purity of heart, the torch of love and loyalty; let it build instead of destroy, unite instead of divide, and be the messenger of peace to a distracted world."

not degenerate into licence but is tempered, as it has been among the nations which have made history, by self-restraint and the discipline of duty; such large liberty and a healthy exercise of it must inevitably be preceded by those peculiar gifts of education—the fitness to balance the good and evil in ideas and to make their true evaluation. As the corner-stone of the entire educational structure, primary education has an importance of its own, and I am sure we are all glad to know that an early introduction of the principle of compulsion, which I hope will be extended in the same measure to girls as to boys, is contemplated. No less a pleasure is it for us to welcome the recent decision, in the more deserving case of girls, to impart education to them up to the lower secondary stage in their mother-tongue while maintaining the common language of India and of these Dominions as a compulsory second language.

The strides made by the State, through its various educational institutions, in the spread of literacy and of education, both higher and secondary, appear relatively small on account of the comparatively meagre provision for education obtaining in those areas, forming nearly a third of the Dominions, which are held under a variety of grants. It is implicit in the trust under which they are held that its obligations, written and unwritten, should be fulfilled, and there is no reason to doubt that the sense of duty of the great class to which I here refer will lead it to fulfil in an increasing measure the obligations which it owes to its Sovereign and to the people committed to its trust."

Princess Niloufer then urged the need for making better provision for public health. She also drew attention to the importance of cottage industries, and in this connection proposed the appointment of a Committee to study the problems of the woman-worker and suggest improvements in the conditions under which she works.

dependence prevalent no less among the rich than among the poor, can ever to any large extent resolve the problems which beset us.

Education appears to me to be the most potent means of attaining the economic emancipation of women. The progress of material civilisation has, while inducing us to seek refuge more and more in the refinement of the mind and the cultivation of a higher and better sense of values, brought nearer home the need for adapting education to our material requirements. From pure Scholasticism or the Humanities or the pursuit of learning for learning's sake which formed the essence of teaching in our Patashalas and Maktabs and in the Universities of medieval Europe, education has come to embrace the acquisition of the more material arts and crafts, the mastery of scientific technique, the application of learning to our practical needs, the refinement of the hand no less than the cultivation of the mind. This gradual extension of the meaning and purpose of education is a recognition of the necessity to mould our intellectual to our material requirements. Indeed, in a country where poverty is so general, to talk of education as capable of being divorced entirely from the problem of living is to indulge in cant, and it is satisfactory to observe that the authors of our own scheme of educational reorganisation have rightly stressed the need for a vocational bias and for the development of technical education. This reorganised system will afford us the best opportunity for enabling us to provide ourselves with the means of livelihood and, thus, for assisting our women to earn an independent and honourable living.

In stressing this utilitarian aspect of education, however, I must not be misunderstood to be minimising its value, quite apart from its economic use, as a great medium of enlightenment. The expansion of the mind is in itself a high ideal, for it opens before it a wider world and a longer perspective. That liberty is the largest which does

